بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فتاویٰ رضویہ

## جلد ہشتم

اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خان صاحب

دار العلوم امجدیہ
مکتبہ رضویہ
آرام باغ روڈ، کراچی
پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ

# فتاویٰ رضویہ

## جلد ہشتم

مصنفہ

حضور پُر نور عظیم البرکۃ امام اہلِ سنّت قامع بدعت مجدّد دین وملت

اعلیٰحضرت شاہ احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

طابع وناشر

المجدّد احمد رضا اکیڈمی

ملنے کا پتہ:

دار العلوم امجدیہ، کراچی ۱

نیو روز شاہ اسٹریٹ، آرام باغ

باہتمام، قاری رضاء المصطفیٰ اعظمی

خطیب نیومیمن مسجد، بولٹن مارکیٹ، کراچی ۲

فون ۲۶۲۲۸۹۷، ۲۲۱۶۴۶۴

نام کتاب ـــــــ فتاویٰ رضویہ جلد ہشتم
مصنف ـــــــ اعلیٰ حضرت شاہ احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ
سالِ طباعت بار دوم ـــــــ جمادی الاول ۱۴۲۱ھ مطابق اگست ۲۰۰۰ء
تعداد ـــــــ (۱۰۰۰) ایک ہزار
تعدادِ صفحات ـــــــ ۶۷۶
باہتمام ـــــــ حضرت مولانا قاری رضاء المصطفیٰ اعظمی خطیب نیو میمن مسجد بولٹن مارکیٹ
مطبع ـــــــ شادمان پریس کراچی
نگرانِ طباعت ـــــــ حافظ مصطفیٰ سرور اعظمی / محمود اختر آرز / محمد حمزہ قادری
ناشر ـــــــ دار العلوم امجدیہ، مکتبۂ رضویہ، آرام باغ روڈ کراچی
قیمت ـــــــ

## لاھور میں ملنے کے پتے

شبیر برادرز ۴۰۔ بی، اردو بازار، فون: ۷۲۴۶۰۰۶
عظیم اینڈ سنز پبلشرز الکریم مارکیٹ، اردو بازار۔ فون: ۷۲۳۱۸۰۶
شمع بک ایجنسی اولمپک پلازہ، الکریم مارکیٹ، اردو بازار، فون: ۷۱۲۴۹۴۶-۹۹

## کراچی میں ملنے کے پتے

ضیاء الدین پبلی کیشنز شہید مسجد، کھارادر، فون: ۲۳۱۶۸۳۸
مکتبۂ غوثیہ مین سبزی منڈی، فون: ۴۹۴۳۲۶۸
مکتبۃ المدینہ شہید مسجد، کھارادر، فون: ۲۲۰۳۳۱۱
حنفیہ پاک پبلی کیشنز نزد بسم اللہ مسجد، کھارادر، فون: ۲۳۱۳۲۳۳-۹۹

بسم اللہ الرحمن الرحیم
نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

## شکر الٰہی و یاد رفتگاں

شکر کہ جمازہ بمنزل رسید ٭ زورق امید بہ ساحل رسید

اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ مکمل چونتیس سال قبل سنی دارالاشاعت کا جو کارواں شوق فتاویٰ رضویہ کی اشاعت کو منزل بنا کر سرگرم سفر ہوا تھا۔ آج منزل پر پہنچ گیا۔ جلد ہشتم تک مسودہ بریلی شریف سے دستیاب ہوا۔ الحمد للہ تعالیٰ کہ آج آٹھویں جلد برادران اہلسنت کے ہاتھوں میں ہے۔ اور ہم اپنی ذمہ داری سے عہدہ برآ ہورہے ہیں۔ فالحمد للہ تعالیٰ والشکر لہ وعلیٰ حبیبہ الصلوٰۃ والسلام۔

آج اختتام سفر پر ہم جب پیچھے پلٹ کر دیکھتے ہیں تو ہمیں نظر آرہا ہے کہ اس طویل جدوجہد میں ہم اپنے قافلہ کا نصف[1] بہتر کھو چکے ہیں۔ حضرت مولانا عبدالرؤف صاحب نائب شیخ الحدیث سابق دارالعلوم اشرفیہ حال الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور جنکی وفات حسرت آیات کا ذکر ہم انہیں صفحات میں کر چکے ہیں۔ آپ کی رحلت کی تاریخ ۱۳ر شوال ۹۱ھ ہے۔ نور اللہ مرقدہ واجزاہ عنا وعن سائر المسلمین۔

دوسرے بنیادی رکن حضرت قاضی شریعت مولانا محمد شفیع صاحب اعظمی قدس سرہ العزیز ہیں۔ ۷ر جمادی الاخریٰ ۱۴۱۰ھ روز چہارشنبہ دن گذار کر ۱۲ بجے شب میں آپ واصل بحق ہوئے۔

آپ رہنے والے مبارکپور ہی کے ایک محلہ پورہ رانی کے تھے۔ والد کا نام ولی محمد مرحوم تھا۔ ولادت آپکی اوائل ۱۹۲۰ء کی کوئی تاریخ ہے۔ ابتدائی تعلیم مبارکپور کے دیوبندی مدرسہ احیاء العلوم میں حاصل کی اور ۲ر جمادی الاخریٰ ۱۳۵۵ھ میں دارالعلوم اہلسنت میں داخل ہوئے۔ جس کا نام اس وقت صرف مدرسہ اشرفیہ مصباح العلوم تھا۔ فارسی اور ابتدائی عربی کے بعد شوال ۱۳۵۹ھ میں دارالعلوم مظہر الاسلام مسجد بی بی جی بریلی شریف میں داخل ہوئے۔ اس وقت وہاں صدر المدرسین اور شیخ الحدیث

---

[1] نصف بہتر میں نے اپنی ناقص و ناکارہ ذات کے لحاظ سے کہا ہے۔ ورنہ باقی رہنے والوں میں تیسرے فرو عالیجناب قاری محمد یحییٰ صاحب زید مجدہم بھی خیر السابق لاحق بالاولین میں ہیں ۱۲

محدث پاکستان حضرت مولانا سردار احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ اور بقیہ مدرسین میں حضرت علامہ عبدالمصطفٰے صاحب ازہری رحمۃ اللہ علیہ و حضرت مولانا وقارالدین صاحب حال مفتی جامعہ امجدیہ کراچی کے نام مجھے معلوم ہیں۔ مولانا محمد شفیع صاحب نے مؤخر الذکر سے تعلیم پڑھی تھی۔

سال بھر بعد ۱۳۶۴ھ میں پھر اشرفیہ واپس ہو گئے۔ اور وہیں ۱۳۶۵ھ میں درس نظامیہ سے آپ کی فراغت ہوئی۔ یہاں آپ کے اساتذہ میں حضور حافظ ملت۔ حضرت مولانا محمد سلیمان صاحب بھاگلپوری۔ مولانا عبدالمصطفٰے صاحب ازہری، مولانا عبدالمصطفٰے صاحب اعظمی، مولانا ثناء اللہ صاحب امجدی، مولانا شمس الحق صاحب علیہم الرحمۃ والرضوان تھے۔

فراغت کے بعد ۱۹۴۶ء سے ۱۹۵۳ء تک مدرسہ انوارالعلوم تلسی پور میں مدرس رہے۔ اور اس کو ابتدائی ع۔ بی سے درس نظامیہ کے متوسطات تک پہونچایا۔ یکم مارچ ۱۹۵۲ء سے ۵ راپریل ۱۹۵۸ء تک مدرسہ شمس العلوم گھوسی ضلع اعظم گڑھ میں رہے۔ ۱۹۵۸ء سے ۱۹۷۱ء تک آپ دارالعلوم اشرفیہ میں مدرس رہے۔ ۲ رجون ۱۹۷۱ء کو انتظامیہ میں لے گئے۔ اور ناظم تعلیم اور نائب ناظم بنادیئے گئے۔

اس کے چند سال قبل ۳ ذوالقعدہ ۱۳۷۰ھ کو حضور مفتی اعظم مولانا مصطفٰے رضا خاں صاحب بریلوی کے دست حق پرست پر بیعت ہوئے اور خلعت خلافت سے نوازے گئے۔

اگست ۱۹۷۸ء تک نائب ناظم رہے۔ اور ایک ماہ بعد ہی انھیں ناظم اعلیٰ کے عہدہ پر ترقی ملی اور ۱۹۸۶ء تک اسی عہدہ پر رہے۔ اسی سال اشرفیہ سے آپ کی علیٰحدگی ہوئی۔ اور ۱۳ر فروری ۱۹۸۶ء کو مبارکپور کے ایک محلہ نوادہ میں قائم شدہ دارالقضاء کے قاضی بنادیئے گئے۔

تعلیم کا سلسلہ آپ نے کبھی ترک نہیں کیا۔ اخیر تک کچھ نہ کچھ پڑھاتے ہی رہے۔ اسی لئے آپ کو پورے درس نظامیہ پر عبور تھا اور اچھی تعلیمی مہارت حاصل تھی۔ اور علم میراث و فرائض آپ کا خاص فن تھا۔ پورے ہندوستان میں ہزارہا کی تعداد میں آپ کے شاگرد پھیلے ہوئے ہیں۔

تحریری لیاقت بھی آپ میں خاصی تھی۔ خطیب مشرق مولانا مشتاق احمد صاحب الٰہ آبادی نے جب شروع شروع الٰہ آباد سے پاسبان نکالا تو آپ بھی پابندی کے ساتھ اسمیں مضمون لکھنے والوں میں تھے۔ ایک اچھی کتاب الوسیلۃ السنیہ آپکی یادگار ہے۔ تقریر کے معاملہ میں اپنی آواز اور گلے سے وہ مجبور تھے۔ ورنہ زبان پر قدرت اور مضامین کے ہجوم میں کوئی کمی نہ تھی۔ ضرورت کے وقت تقریر بھی کرلیا کرتے تھے۔ ہجوم معانی کا یہ حال تھا کہ بسا اوقات ۳،۲ اور ۴ گھنٹے تک بھی آپ نے تقریر کی ہے۔ جس زمانہ میں تلسی پور میں تھے۔ وہاں لوگوں نے ایک مشاعرہ قائم کیا۔ اس میں مولانا نے کچھ دنوں پابندی سے غزلیں بھی کہیں۔

ان کے تنظیمی جواہر جب کھلے کہ انکو دارالعلوم اشرفیہ کی نظامت میں لیا گیا۔ الجامعۃ الاشرفیہ کی پوری جدوجہد میں

حضور حافظ ملت رحمۃ اللہ علیہ کے دست و باز و بنے رہے ۔ میں نے ان کے بارے میں حافظ ملت کو فرماتے ہوئے خود سنا کہ مولوی عبد الرؤف صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال کے بعد مجھے سخت خطرہ محسوس ہو رہا تھا۔ کہ اشرفیہ کا اب کیا ہوگا ؟ لیکن مولوی محمد شفیع صاحب نے مجھے انکی کمی بالکل محسوس ہونے نہیں دی ۔

الجامعۃ الاشرفیہ کی سنٹرل بلڈنگ ، دارالاقامہ کی لق و دق عمارت ، قصبہ میں نسواں اسکول کی تعمیر جدید۔ دارالاقامہ کی دوسری عظیم الشان عمارت ، قصبہ میں اشرفیہ مارکٹ کی شاندار دو منزلہ تعمیر ، اور شعبہ تعلیم میں جدید کاری سب انھیں کے عہد کی پیداوار ہے ۔

دار القضاء میں آئے تو اس کی مرکزی عمارت اور قصبہ میں اس کے پرشکوہ آفس کی تعمیر میں بھی رات دن مصروف رہ کر اس کو پایہ تکمیل تک پہونچایا ۔

تجارت کی وجہ سے معاشی اعتبار سے فارغ البال تھے ، اس لئے اپنے آخری عہد نظامت میں کئی سال سے وہ کوئی معاوضہ بھی نہیں لیتے تھے ۔ خدمت خلق اور عوام کی ہمہ جہت مدد بھی ان کے محبوب مشاغل میں سے تھی ۔ الغرض

ع خدا بخشے بہت سی خوبیاں تھیں مرنے والے میں

جیسا کہ میں اوپر لکھ چکا ہوں سنی دارالاشاعت کے یہ بنیادی رکن اور سرگرم مجاہد تھے ۔ اور پورے سفر میں قدم بہ قدم ساتھ رہے ۔ لیکن افسوس کہ جب کشتی کنارے پر لگی ، تو انھوں نے خشکی پر اترنے کی بھی پرواہ نہیں کی کشتی میں ہی چادر تان کر ابدی نیند سو گئے ۔ گویا

نہ کی کچھ لذت افتادگی میں اعتنا میں نے مجھے دیکھا کیا اٹھ کر غبار کارواں برسوں

یا یوں کہئے کہ جہد مسلسل ہی ان کی زندگی کا مقصد تھا۔ ایک سفر ختم ہوتے دیکھا۔ تو درمیان سے ہی دوسرا سفر شروع کر دیا۔

ع منزل سے زیادہ کیف جہاد سفر میں ہے ۔ رحمۃ اللہ علیہ رحمۃ واسعۃ وافاض علینا من فیوضہ وبرکاتہ۔

کسی بھی ملک کی فتح میں نام تو کرنلوں ، جرنلوں ، سپہ سالاروں اور بادشاہوں کا ہوتا ہے ۔ لیکن اس فتح کی نیو میں خون دراصل ان گمنام سرفروشوں کا ہوتا ہے جنھوں نے سینوں پر زخم اٹھایا ہوتا ہے ۔ اور گولیوں کی بوچھار میں دم توڑا ہوتا ہے۔ لیکن تاریخ میں ان کا نام جاننے والا بھی کوئی نہیں ہوتا ۔

ایک ایسے ہی فرد ہمارے اس قافلے میں بھی تھے ۔ جو ادارہ کے کسی قسم کے رکن تو نہیں تھے ، لیکن انکی جد و جہد کسی اہم سے اہم رکن سے بھی کسی طرح کم نہیں تھی ۔ میری مراد ضلع بنارس کے قصبہ سید راجہ کے فاضل مولانا سبحان اللہ امجدی سے ہے ۔ مرحوم صدر الشریعہ مولانا امجد علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خاص خادموں میں سے تھے ۔ اور آپ کی اخیر عمر میں عرصہ دراز تک سفر و حضر میں آپ کے ساتھ رہے ۔ فارسی اور ابتدائی عربی آپ سے ہی پڑھی فراغت اشرفیہ سے حاصل کی ۔ مدت العمر شہر بلیا کی جامع مسجد کے خطیب اور اسی میں قائم مدرسہ رشیدیہ کے صدر مدرس رہے ۔ اور مسجد کی عمارت کو زمین سے آسمان پر پہونچایا ۔ اخیر میں وہاں سے

الگ ہوکر دو تین مدرسوں میں رہے۔ کئی کتابوں کے مصنف، ذی استعداد عالم، اور فقہ کی جزئیات پر اچھی بصیرت رکھتے تھے۔ مدرسہ کی خدمت کے سلسلے میں ہی وطن سے دور بلیا میں مصروف جدو جہد تھے۔ وہیں علیل ہوئے۔ وہاں سے لاکر مئو کے مشنری ہسپتال میں بھرتی کئے گئے۔ اور مسافرت میں ہی انتہائی بےکسی کے عالم میں چپ چاپ اللہ کو پیارے ہوگئے۔ نہ تو ملک کے سنی پرچوں میں ہی ان کی وفات کا اعلان ہوا۔ نہ ان پر آرٹیکل لکھے گئے۔ نہ جلسوں میں تعزیت کی قرار دادیں پاس ہوئیں۔ نہ اداروں نے ان کے لئے ایصال ثواب اور فاتحہ خوانی کا اہتمام کیا۔ بقول شاعر۔

مارا دیارِ غیر میں اپنے وطن سے دور — رکھ لی میرے خدا نے میری بیکسی کی لاج

حالانکہ فتاویٰ رضویہ کی تبییض کی وجہ سے پوری سنی جماعت کے سر پر ان کا احسان ہے۔ مرحوم صدر الشریعہ رحمۃ اللہ علیہ کے تو خادم خاص تھے ہی۔ اعلیٰحضرت فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ کے عاشق زار تھے۔ اور انکی تحریر پڑھنے اور سمجھنے میں مہارت تامہ کا درجہ رکھتے تھے۔

فتاویٰ رضویہ کتاب الحظر والاباحۃ کی ترتیب و تہذیب اور کئی مسودوں کی تبییض ان کے ذمہ تھی انھوں نے بھی ساتھ چھوڑ دیا۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کی مغفرت فرمائے۔ اپنی جوار رحمت میں جگہ دے۔ اور جملہ اہلسنت کی طرف سے انکو جزائے خیر عطا فرمائے۔ اور کل دار آخرت میں حضور حافظ ملت، سیدی صدر الشریعہ اور اعلیٰحضرت رضی اللہ عنہ کے صف نعال میں بیٹھنے والوں میں ہم کو اور ان کو جمع فرمائے۔ آمین

کمر باندھے ہوئے چلنے کو یاں سب یار بیٹھے ہیں — بہت کچھ جا چکے باقی جو ہیں تیار بیٹھے ہیں

## فتاویٰ رضویہ جلد ہشتم

اس جلد میں کتاب الکفالۃ سے کتاب الاکراہ تک مولانا سبحان اللہ صاحب مرحوم کا بیضہ ہے اور کتاب الحجر سے کتاب العقیقہ تک مولانا مفتی مجیب الاسلام صاحب نسیم اعظمی کا، کتابت مولوی نظام الدین کو پا گنج ضلع مئو کی ہے۔ جو اپنے مذہب میں اسد رجہ سخت واقع ہوئے ہیں کہ پوری کتاب میں جہاں بھی وہابی یا دیوبندی کا لفظ آیا یا ان کے عقیدہ اور مسلک کی تردید ہوئی اس کو انھوں نے چھوڑ دیا اور دوسرے کاتب سے ہمیں اس کو لکھوانا پڑا۔ مبیضہ کا اصل سے اور کاپی کا مبیضہ سے مقابلہ فقیر نے کیا۔ جس میں اور دو حضرات شریک ہوئے۔ مولوی رفیع احمد کٹھیاری فاضل شمس العلوم گھوسی، اور مولوی محمد اسلم گھوسوی فاضل شمس العلوم۔ اللہ تعالیٰ ان دونوں کو جزائے خیر دے، اور علم و عمل کی دولت سے مالا مال کرے آمین۔

گذشتہ جلدوں کی طرح اس جلد میں بھی بہت سی جگہ الفاظ بلکہ عبارت اندازہ سے درست کی گئی ہے اور جہاں کوئی حوالہ کی عبارت تھی اصل کتاب سے مقابلہ کرکے اس کی تصحیح کی گئی۔ جہاں کتابت کی غلطی معلوم ہوئی اسے بھی درست کیا گیا۔ چند جگہیں ایسی بھی ہیں کہ وہاں ہم کوئی فیصلہ نہ کر پائے۔ سارے ہی مواقع پر حاشیہ میں صورت حال کی تشریح کر دی گئی ہے۔ سوائے ایک جگہ کے جس کو ہم مقدمہ میں ذکر کرنا چاہتے تھے۔

ص ۱۲۴ پر ایک حدیث بشیر ابن خصاصیہ کی روایت سے نقل کی گئی ہے۔ خصاصیہ انکے جد اعلیٰ کی ماں ہیں۔ یہ انھیں کی طرف منسوب ہو کر مشہور ہوئے۔ ان کے والد کا نام یا تو معبد ہے یا زید ابن معبد، یا شرجیل ابن سبع۔ یہ قبیلہ سدوس سے تعلق رکھنے والے تھے۔ جاہلیت میں ان کا نام زحم تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ نام بدل کر بشیر رکھا۔

لیکن جو حدیث نقل کی گئی ہے وہ نعمان ابن بشیر کا واقعہ ہے۔ ابن بشیر کے والد کا نام سعد ابن ثعلبہ ہے۔ اور یہ قبیلہ خزرج سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان بشیر سے صرف یہی حدیث مروی ہے جو یہاں تحریر کی گئی ہے۔ یہ ساری تفصیل تہذیب التہذیب، جلد اول میں ہے۔

پس بشیر ابن سعد کے بجائے بشیر ابن خصاصیہ کیسے لکھ گیا۔ جب کہ دونوں دو شخصیتیں ہیں اور دو قبیلوں سے تعلق رکھتی ہیں۔ اور حدیث اصل میں ابن خصاصیہ کے بجائے ابن سعد سے مروی ہے۔ یہ معمہ میں حل نہ کر سکا۔ الا العلم امانۃ فی اعناق العلماء ممکن ہے کوئی بندۂ خدا اس کو حل کر دے۔

اصل کتاب ۵۴۸ صفحوں پر آئی، اور فہرست ۷۷ صفحوں پر فہرست حسب سابق فقیر کی تیار کردہ ہے۔ اور سابقہ تجربات کی روشنی میں کچھ زیادہ مفصل ہے۔ کتاب میں کل ۵۲۱ فتوے ہیں اور ۱۸ کتابیں۔ اور ۷ رسالے ہیں۔ تین رسالے ایسے ہیں جنھیں اس جلد میں شامل ہونا چاہئے تھا۔ مگر ہماری تمام جد و جہد کے بعد بھی دستیاب نہ ہو سکے۔ ان کے نام یہ ہیں۔ افقہ المجادبہ عن الحلف الطالب علی طلب المراتبہ،، اجود القریٰ لطالب الصحۃ فی اجارۃ القریٰ،، المنح الملجیہ فیما نھی عن اجزاء الذبیحہ،،

اب ہم فرداً فرداً مختصر طور پر ہر عنوان کے تحت کچھ عرض کرتے ہیں۔

## بابُ الوکالۃ

یہ عنوان انسانی زندگی کے شعبہ معاملات کی ایک شاخ کے طور پر اسلامی فقہ اور فتاویٰ کی ہر کتاب کا جزء ہوتا ہے۔ جس کا موضوع یہ ہے کہ انسان اپنے معاملات کو کسی وجہ سے اگر خود نہ کر سکے تو وہ اپنی طرف سے کسی آدمی کو اس کا مجاز اور مختار کر سکتا ہے۔ کتب فقہ میں اس عنوان کے تحت متعدد ابواب آتے ہیں مثلاً (۱) عقد وکالت ہے کیا؟ (۲) توکیل کے الفاظ کیا کیا ہیں؟ اور کس لفظ سے کس قسم کی وکالت ثابت ہوگی (۳) وکالت کی کیا کیا شرطیں ہیں؟ (۴) وکالت کے طرفین پر کیا کیا اثرات مرتب ہوتے ہیں؟ (۵) وکیل بنانے کا اہل کون ہے؟ (۶) کون کون آدمی وکیل ہو سکتا ہے؟ (۷) کن کن معاملات میں وکالت ہو سکتی ہے۔ پھر ان سب معاملات کے تفصیلی احکام کہ بیع میں وکیل کیا تو کیا مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ اور نکاح میں وکیل بنایا تو اس کی تفاصیل کیا ہیں؟ طلاق، عتاق، خلع، صلح، اعارہ، ہبہ، صدقہ وغیرہ معاملات میں توکیل کے مسائل جزئیہ کی تفصیل۔

فتاویٰ رضویہ میں کتاب وکالت میں صرف ۳ مسئلے درج ہیں۔ (۱) وکالت بالخصومۃ کی ایک خاص شکل (جسے آجکل لفظ وکالت سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اور بہت سے لوگوں نے اسے اپنا پیشہ بنا رکھا ہے) کے جواز و عدم جواز سے

سوال (۲) وکیل کے اختیارات سے متعلق سوال کہ وکیل کو کچھ مطالبات معاف کرنے کا حق ہے یا نہیں (۳) وکیل بالشراء اپنی کسی چیز کو موکل کی طرف سے خرید سکتا ہے یا نہیں۔

## کتاب الاقرار

بادی النظر میں ابواب فقہ کا یہ عنوان نہایت مختصر اور سادہ نظر آتا ہے۔ کہ "مدعی علیہ کا اقرار بھی ثبوت دعوی کے لئے کافی ہے" لیکن علمائے اسلام و فقہائے کرام نے اپنی باریک بینی اور ژرف نگاہی سے اس سادہ سے موضوع میں بھی نہایت دقیق پہلو نکالے ہیں۔ مثلاً میاں بیوی نے مدت کے بعد ناچاقی کی وجہ سے طلاق کے ذریعہ جدائی اختیار کرلی۔ عورت نے مہر اور نفقہ عدت کا سوال کیا، تو شوہر کی نیت خراب ہوگئی، اور اس نے انکار کر دیا کہ نہ مجھ سے تیرا نکاح ہوا۔ نہ تو میری عورت میں تجھے مہر اور نفقہ عدت کیوں دوں۔ نکاح کو زیادہ دن گذرے تھے اس کے گواہ فراہم نہیں ہوسکتے۔ طلاق کا معاملہ تازہ تھا۔ اس لئے اس کے گواہ موجود ہیں اس صورت میں عورت کے حق کی وصولیابی کی کیا صورت ہو۔ فقہاء فرماتے ہیں عورت سے طلاق کے گواہ قبول کرلئے جائیں گے۔ اور شوہر کا یہ طلاق دینا اس بات کا اقرار ہوگا۔ کہ اس نے اس عورت سے نکاح کیا ہے۔ اور اس ضمنی اقرار کی بنیاد پر عورت کو مہر و نفقہ دلادیا جائیگا۔

یہ ایک مثال ہے۔ اسی طرح کے کثیر التعداد مسائل ہیں جو اس سادہ سے عنوان کے تحت آتے ہیں۔ عالمگیری میں ان سب مسائل کو ۲۳ ابواب میں بیان کیا گیا ہے۔

فتاوی رضویہ کی اس کتاب میں کل دس سوالات ہیں۔

(۱) قاضی کے حضور اقرار کر کے کوئی شخص اپنے اقرار سے پھرے تو کیا حکم ہے۔ جواب یہ ہے کہ یہ پلٹنا معتبر نہیں ہوگا۔

(۲) شوہر نے مرض الموت میں عورت کے مہر کا اقرار کیا۔ اس نے مہر کے عوض پوری جائداد پر قبضہ کر لیا۔ ورثہ کا مقدار مہر پر اختلاف ہوا۔ جواب یہ ہے کہ مہر مثل تک مرض الموت کا اقرار ثابت ہے۔ زائد کے لئے ورثہ کی رضا یا شہادت عادلہ درکار ہے۔ اور خود عورت مہر کے بدلے میں جائداد پر قبضہ نہیں کرسکتی۔ بلکہ شوہر نے کوئی وصی مقرر کیا ہو تو وہ جائداد بیچ کر مہر ادا کرے گا۔ یا ورثہ مہر اپنے پاس سے ادا کر کے جائداد پر قبضہ کریں۔ چونکہ اس مسئلہ میں امام اخصب کا یہ فتوی تھا کہ عورت مہر کے بدلے جائداد پر قبضہ کرسکتی ہے۔ اس لئے اس کا محمل بتایا کہ وہ حکم حقیر و قلیل اشیاء میں ہے اور اصل مسئلہ کے ثبوت میں ائمہ فقہ کی کثیر شہادتیں پیش کیں۔ اسی ضمن میں خلاصۃ الفتاوی کی ایک عبارت کی قرائن سے تصحیح کی کہ اس میں "ناخذ" کے بجائے "لاناخذ" ہونا چاہیئے۔

(۳) ایک ایسے اقرار کا سوال جس میں مقر لہ مجہول ہے، آپ جواب میں فرماتے ہیں یہ جہالت فاحشہ نہیں۔ اس لئے اقرار تو صحیح ہے لیکن مقر لہ نے جب اس کو رد کر دیا تو رد ہوگیا۔

(۴) اس میں ایک ایسی جائداد کا سوال ہے۔ جو کسی عورت کے نام تھی۔ اس نے مرنے سے ایک روز قبل شوہر کے لئے اس کا اقرار کیا۔ آپ فرماتے ہیں۔ اگر عورت نے حالت صحت میں یہ اقرار کیا تو صحیح ہے۔ اور عورت کے ورثہ کا اس جائداد میں کوئی حق

ودعویٰ نہیں۔ شوہر البتہ اصل حقیقت سے آگاہ ہے۔ یہ اقرار صحیح ہو تو فبہا ورنہ اپنے حق سے زیادہ نہ لے۔

(۵) زمین کے ایک ایسے ٹکڑے کا سوال ہے جسے زید نے عاریۃً لیا اور عندالطلب واپسی کا اقرار نامہ لکھا۔ اب مقر کے ورثا اس اقرار نامہ کے پابند ہیں یا نہیں۔ جواب یہ ہے کہ پابند ہیں۔ اور عندالطلب واپس کرنا ضروری ہے۔

(۶) اقرار کرکے پلٹنے کا سوال وجواب۔

(۷،۸) بیعنامہ میں کسی بات کے اقرار کے سوال کے جواب میں آپ فرماتے ہیں۔ تحریر بیع نامہ عاقدین پر حجت ہے۔

(۹) ایک ایسے اقرار کا سوال ہے جو لغو ہے۔

(۱۰) اس سوال کا تعلق کتاب القضاء سے براہ راست ہے، جس میں پوچھا گیا ہے کہ اقرار سے پھرنے والے کے خلاف مقرلہٗ سے قسم کھلائی جا سکتی ہے یا نہیں۔

اس تفصیل سے ظاہر ہے کہ کتاب الوکالۃ کی طرح کتاب الاقرار بھی اقرار کے چند مسائل تک محدود ہے۔

## کتاب الصلح

صلح کا تعلق بھی چونکہ زندگی کے سارے ہی معاملات سے ہے اس لئے کتب فقہ میں یہ بھی کافی طویل الذیل باب ہے عالمگیری میں اس کے مسائل کو ۲۱ بابوں میں پھیلایا ہے۔ مگر اس فتاویٰ میں اس کے صرف ۴ سوال درج ہیں۔

(۱) تخارج کا مسئلہ ہے۔ یعنی بعض ورثہ ترکہ کی ایک متعین مقدار لیکر الگ ہو گئے۔ اب تم لوگ بقیہ رقم آپس میں حسب حصۂ شرعی بانٹ لو۔ آپ فرماتے ہیں صورت مسئولہ میں ایسی صلح دو وجہوں سے ناجائز ہے۔ میت پر قرضہ ہے اس کو صلح سے علٰحدہ نہیں کیا گیا۔ اور علٰحدہ ہونے والے نے اپنے حصہ شرعی سے کم لیکر علٰحدگی اختیار کی اس میں سود کا شبہ ہے۔ مسئلہ سے متعلق جو عبارتیں آپ نے نقل فرمائیں اس میں تنویر الابصار اور شامی کی عبارت ناصاف تھی۔ اس کی وضاحت فرمائی۔ تنویر میں ہے۔ صلح اس وقت ناجائز ہوگی جب صلح میں یہ شرط لگائے کہ قرضہ کی ذمہ داری بقیہ ورثہ پر ہوگی۔ جس کا مفاد یہ ہے کہ شرط نہ ہو تو صلح صحیح ہوگی۔ آپ فرماتے ہیں شرط لگائے نہ لگائے ہر حال میں صلح فاسد ہوگی صحت کی صرف یہی صورت ہے کہ یہ شرط لگائے کہ قرض صلح سے خارج ہے اور اپنے دعویٰ پر عالمگیری سے دلیل پیش کیا ہے۔

اسی طرح علامہ شامی نے اس قرض کو مبطل صلح قرار دیا تھا۔ رب الدین جس کا مطالبہ کرے۔ آپ نے اس سے اختلاف کیا اور عالمگیری سے اپنے موقف کی تائید نقل کی، اس کی پوری بحث جد الممتار میں ہے۔

(۲) دوسرا مسئلہ بھی تخارج سے ہی متعلق ہے۔ اس میں قرضہ عورت کا مہر ہے جو خود صلح میں داخل ہے۔ اس لئے ورثہ کی یہ صلح صحیح ہے۔

(۳) یہ مسئلہ بھی صلح بین الورثہ کا ہے۔ جس میں اقرار وابرار کی بھی شمولیت ہو گئی ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ عورت نے پہلے مہر کی ڈگری کرائی۔ پھر اجرائے ڈگری سے قبل ہی سب ورثہ میں صلح ہو گئی۔ اب صلح سے پلٹ کر پھر اجرائے ڈگری چاہ رہی ہے۔

سوال میں یہ ظاہر نہیں کیا تھا کہ ترکہ میں مہر کے علاوہ بھی کوئی قرضہ ہے۔ اس لئے جواب یہ ہوا کہ عورت کو صلح سے پھرنے کا حق نہیں دوبارہ جب دوسرے قرضہ کا سوال میں اضافہ کیا تو حکم یہ ہوا کہ اس دین کی وجہ سے صلح فاسد ہے۔

اسی میں ایک ضمنی سوال تھا کہ ورثاء میں صلح کے ساتھ اقرار نامہ بھی ہوا کہ ہر فریق دوسرے کو اپنے حقوق سے بری کرتا ہے۔ آپ نے فرمایا بصورت موجودہ یہ اقرار نامہ کچھ موثر نہ ہوگا۔ عورت کو اجراء ڈگری کا حق ہے۔

اقرار نامہ کے کالعدم ہونے کی تین وجہیں ممکن ہیں۔

(۱) یہ اقرار نامہ صلح کی ضمن میں تھا، جب صلح فاسد تو اقرار نامہ فاسد۔

(۲) یہ اقرار نامہ صلح پر موقوف تھا۔ جب موقوف علیہ فاسد ہو گیا تو یہ بھی فاسد ہوگا۔

(۳) یہ اقرار نامہ اس گمان فاسد پر مبنی تھا کہ صلح صحیح ہے، حالانکہ یہ بات غلط تھی۔ اور جو چیز کسی غلط گمان پر مبنی ہو وہ خود غلط ہوتی ہے۔ لہٰذا شروع سے ہی یہ اقرار نامہ غلط اور بے بنیاد ہے۔

پہلی وجہ پر یہ اعتراض ہے کہ جب صلح اور اقرار دونوں ایک ہی معاہدہ میں ہوں تب صلح کے فساد سے اقرار کا فساد ہوگا اور یہاں اقرار صلح سے علیحٰدہ ہے۔ کیونکہ علماء تصریح فرماتے ہیں کہ دستاویزات کے اخیر میں جو اقرار یا ابراء تحریر ہوتا ہے وہ اصل معاہدہ سے الگ ہوتا ہے۔ اور یہاں ایسا ہی ہے، تو یہ اقرار نامہ فاسد نہ ہونا چاہیئے۔

دوسری وجہ کی تفصیل یہ ہے کہ اقرار معاہدہ سے الگ ہو تب بھی اس کو فاسد ہونا چاہیئے۔ کیونکہ صلح اس کی موقوف علیہ ہے جب وہ فاسد تو یہ موقوف (اقرار) بھی فاسد خواہ دونوں ایک ہی عقد میں ہو یا علیحٰدہ علیحدہ اس پر یہ اعتراض وارد ہوتا ہے کہ موقوف علیہ کے فساد سے موقوف اس وقت فاسد ہوگا کہ موقوف وجودی ہو۔ تو اقرار چونکہ وجودی ہے اس لئے وہ تو معاہدے سے الگ ہو کر بھی فاسد رہے گا۔ مگر ابراء چونکہ عدمی ہے اس لئے یہ مقرر ہونے کے بعد فاسد نہ ہوگا۔ کہ یہ فساد کی صلاحیت نہیں رکھتا۔ اور صورت مسئولہ میں ابراء ہی ہوا ہے۔

آپ فرماتے ہیں فساد ابراء کی وجہ نہ فساد صلح ہے، نہ صلح فاسد کا موقوف علیہ ہونا ہے بلکہ ایک گمان فاسد کا مبنیٰ علیہ ہونا ہے۔ اور جب وہ گمان ہی فاسد تھا تو یہ ابراء راساً متحقق ہی نہیں ہوا۔ یہ آپ کی ایک غیر معمولی باریک بینی ہے جس سے مسئلہ کا حکم ایک ہی رہا۔ اور اس باب میں علماء کے متعارض اقوال میں تطبیق بھی ہو گئی۔

(۴) یہ اس امر کے بیان میں ہے کہ صلح کا تعلق حق اللہ اور حق العباد دونوں سے ہے۔

**کتاب المضاربۃ** یہ شرکت کے کاروبار کی وہ قسم ہے۔ جس میں ایک طرف سے سرمایہ، اور دوسری طرف سے محنت ہوتی ہے اور منافع میں فریقین حسب قرار داد کسی بھی جز شائع اور مشترک کے اعتبار سے شریک ہو سکتے ہیں۔

عالمگیری میں اس کو بھی ۲۲ ابواب پر پھیلایا ہے۔ مگر بنیادی سوالات کی تعداد اتنی زیادہ نہیں۔ فتاوی رضویہ میں

اس باب میں کل نو سوال ہیں۔ جن میں پانچ سوال نفع سے متعلق ہیں۔ جن کا خلاصہ یہ ہے کہ ہر وہ صورت ممنوع ہے۔ جسمیں نفع متعین ہو۔ مثلاً ماہوار یا سال، بسال پانچ سو روپے۔ یا کل مال پر بحساب ایک آنہ فی روپے۔ اور جس صورت میں منافع کا نصف تہائی یا ربع مقرر کیا جائے۔ یا یہ کیا جائے کہ منافع میں سے اتنا فی صد یہ سب جزو شائع کی مثال ہے۔ اور اس صورت میں معاملہ جائز ہو گا۔ اگر کسی نے نفع مبہم پر معاملہ کیا کہ نفع میں سے کچھ دیدینا یا جو جی میں آئے دیدینا تو یہ معاملہ بھی فاسد ہو گا۔

ایک سوال میں اس مسئلہ پر روشنی ڈالی گئی ہے کہ مضاربت میں نقصان کے اندر مضارب کی کسی قسم کی شرکت معاملہ کو فاسد کر دیگی ہر قسم کے جائز مصارف اور نقصان کو مال مضاربت پر ہی ڈالا جائے گا۔ اس کے بعد نفع کی صورت میں حسب قرار داد منافع کی تقسیم ہو گی۔

چند فتاویٰ میں اس کا بیان ہے کہ کون کون سے مصارف جائز ہیں جن کو مال مضاربت پر ڈالا جائے گا۔ اور کون کون سے مصارف ناجائز ہیں جن کی کوئی ذمہ داری مال مضاربت پر نہیں۔

ایک فتویٰ اس مسئلہ پر ہے کہ معاملہ مضاربت مسلم و کافر سبھی کے ساتھ ہو سکتا ہے، انھیں مسائل میں ایک جگہ اس بنیادی مسئلہ پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ کہ عقد مضاربت کو کسی محدود دائرے میں محدود و مقید کرنے کا اختیار رب المال کو ہے۔ اور یہ حق اسے وقت عقد سے مال خریدنے کے پہلے پہلے تک حاصل رہے گا۔ اس کے بعد نہیں۔ ہاں مقید کو مطلق کرنے کا اختیار اس کو ہمہ دم ہے۔

## کتاب الامانات والعاریہ

یہ دونوں عنوان معاملات زندگی کے تبرعاتی پہلو سے متعلق ہیں۔ اس میں کسی قسم کا مبادلہ یا معاوضہ نہیں ہوتا۔ امانت کا مطلب یہ ہے آپ نے اپنی کوئی رقم یا کوئی چیز حفاظت کے لئے کسی اور کے پاس رکھدی، تو یہ اس کا آپ پر ایک قسم کا احسان ہوا کہ اس نے آپ کے سامان یا رقم کی ذمہ داری لے لی۔

امین امانت کو اگر دانستہ ضائع کر دے۔ یا خود صرف کر ڈالے تو خائن یا غاصب ہوا۔ اور اسے امانت کا تاوان ادا کرنا پڑے گا۔ اور ضیاع میں اس کا کوئی قصور نہ ہو اس پر کوئی تاوان نہیں۔ یونہی امین کو امانت میں کسی قسم کے تصرف کا حق نہیں۔ اور وہی رقم یا سامان کسی نے آپ سے اس طور پر مانگا، کہ میں اپنی ضرورت پوری کر کے اسے واپس کروں گا۔ تو یہ قرض اور عاریت ہے۔ جس کی اصل یا مثل کا واپس کرنا ضروری ہے اور یہ معاملہ بھی عاریت دینے والے کا ایک احسان ہے۔ کہ اس نے وقت پر آپ کا کام چلا دیا۔

عالمگیری میں ودیعت کے مسائل دس ابواب میں اور عاریت کے مسائل نو ابواب میں بیان کئے گئے ہیں۔

فتاویٰ رضویہ میں ودیعت کے سولہ اور عاریت کے دو فتوے ہیں۔ اور تمام کے تمام، اس مسئلہ سے متعلق کہ عاریت یا ودیعت

کہ اگر چیز ضائع ہوگئی تو کب تاوان دینا ہوگا اور کب نہیں۔

## کتاب الھبة

یہ عنوان اسلامی معاملات میں خالص تبرع اور احسان کا باب ہے۔ اسی لئے کتب فقہ میں اسکی تعریف اس طرح کی گئی۔ کہ بلا معاوضہ کسی کو کسی چیز کا مالک بنا دینے کا نام ہبہ ہے۔ یہ معاملہ محتاج اور صاحب ثروت ہر قسم کے انسان کے ساتھ ہو سکتا ہے۔ مالدار کو دیا تو ہبہ اور تحفہ ہوا۔ اور محتاج کو دیا تو بعض باتوں میں صدقہ کا حکم جاری ہوگا کہ ایسے ہبہ میں واہب کو رجوع کا حق نہیں رہتا۔ اور اسی میں عوض کی شرط لگادی تو بیع و شراء کے ہم معنی ہو گیا۔

کتاب الہبہ میں سب سے مقدم سوال ان الفاظ کا ہے جن سے عقد ہبہ منعقد ہوتا ہے۔ عام کتب فقہ میں وھبتُ، و نحلتُ۔ ملکتُہا۔ جعلتہ لک، اعطیتُ، نحلتُ، کسوتُک، اعمرتُک، اور بعض حضرات نے ان میں سے بعض کو عاریت، ہبہ، اقرار میں مشترک قرار دیا ہے۔

صاحب فتاوی رضویہ نے اپنے زمانہ کے حالات پر نظر کر کے بیع کے دستاویز کو کسی دوسرے کے نام لکھانے اور دوسرے کے نام جائداد کا خارج داخل کرادینے کو عرفاً ہبہ قرار دیا ہے۔ آپ نے شامی سے یہ جزیہ بھی نقل کیا کہ دست بدست لین دین سے بھی ہبہ متحقق ہو جاتا ہے۔ اس کیلئے الفاظ ایجاب و قبول ہی ضروری نہیں۔

خاص لفظ تملیک کے سلسلہ میں ایک مستقل رسالہ بنام۔ فتح الملیک، کتاب الہبہ میں شامل ہے۔

اس رسالہ کا خاص موضوع کلمات علماء سے دفع تعارض ہے۔ ہوا یہ کہ بعض علماء نے لفظ تملیک کو لفظ ہبہ کا ہم معنی و مرادف قرار دیا۔ اور بعض حضرات اس کو معنی ہبہ میں متعین کرنے کیلئے قرینہ ضروری قرار دیتے ہیں۔ جس کا صاف مطلب یہی کہ لفظ تملیک ہبہ کے علاوہ دیگر معانی کیلئے بھی موضوع ہے۔ یہ لفظ ہبہ کا مرادف اور ہم معنی نہیں۔

آپ فرماتے ہیں اصل وضع میں لفظ تملیک ہبہ سے عام ہے۔ لیکن عرف اور محاورہ میں یہ لفظ ہبہ کیلئے متعین ہو گیا۔ اس لئے ہر دو طبقہ علماء کی بات اپنی اپنی جگہ صحیح ہے۔ اور دونوں میں کوئی تعارض نہیں کہ جو لوگ قرینہ ضروری قرار دیتے ہیں، قرینہ مقالیہ پر ان کا اصرار نہیں۔ اور جو لوگ ہبہ میں متعین مانتے ہیں۔ مطلقاً قرینہ سے ان کو انکار نہیں۔ یہاں عرف و محاورہ قرینہ حالیہ ہے۔

عبارات علماء سے آپ نے یہ ضابطہ اخذ کیا کہ مواقع اخبار میں تملیک اپنے معنی عام پر ہوتا ہے۔ اور بیع وغیرہ تصرفات پر بھی بولا جاتا ہے۔ اور مقام انشاء عقد میں ہبہ کے لئے متعین ہے۔

یہ اعلیٰ حضرت کا ایک امتیازی وصف ہے۔ کہ آپ نے بہت سارے مسائل میں ائمہ و علمائے متقدمین کے بہت سارے اقوال کی جو بادی النظر میں متعارض نظر آرہے تھے۔ ایسی توجیہ اور تطبیق فرمائی جس سے ان کا اختلاف و تعارض دور ہو گیا۔ و ذلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء۔

اس مسئلہ میں علامہ شیخ احمد طحطاوی مصری رحمۃ اللہ نے حموی کے حوالہ سے اور انھوں نے مفتاح کی سند سے یہ تصریح کی کہ تملیک ایک علٰحدہ عقد بے عوض ہے۔ جس میں شئی مملوک پر قبضہ ضروری نہیں۔ آپ فرماتے ہیں۔

الف۔ یہ نقل مجہول ہے کہ مفتاح اور اس کے مصنف دونوں غیر معروف ہیں۔ اور یہ کتاب کتب مذہب میں شمار نہیں ہوتی۔

ب۔ خود یہ بات بھی غیر معقول ہے۔ اس لئے کہ تملیک جس کو ہبہ سے الگ مستقل عقد قرار دیا گیا ہے۔ عین کی تملیک ہے یا منافع کی، اور بہر تقدیر با عوض ہوگی یا بلا عوض۔ اور بلا شبہ جس تملیک میں یہاں بحث ہے۔ یہ تملیک عین بلا عوض ہے۔ جس کو بالاتفاق تمام کتب فقہ میں ہبہ بتایا گیا ہے۔ اور اگر یہ ہبہ سے الگ کوئی عقد ہوتا جس میں قبضہ ضروری نہ ہوتا۔ تو کسی کتاب میں تو اس کا ذکر ہوتا۔ اور جب ساری کتابیں اس کے بیان سے خالی ہیں۔ تو ماننا پڑے گا کہ یہ ہبہ سے الگ کوئی عقد نہیں۔ اس سے بھی ہبہ کا ہی اظہار ہوتا ہے۔ اور اس میں بھی قبضہ ضروری ہے۔ اسکو ہبہ سے علٰحدہ کہنا غلطی ہے۔

آپ فرماتے ہیں۔ اس غلطی کی وجہ یہ ہے کہ علٰحدہ عقد قرار دینے والوں نے۔ اس مسئلہ پر اقرار سے استدلال کیا ہے۔ کہ اگر کسی نے یہ اقرار کیا کہ میں نے اپنے درخت کے پھل کا فلاں کو مالک بنا دیا تھا، تو گو مقر لہ کا اس پھل پر قبضہ نہ ہو پھل اسی کو دلا دیا جائے گا۔ اس سے معلوم ہوا کہ لفظ تملیک سے قبضہ کے بغیر ملک ثابت ہو جاتی ہے۔

اعلٰحضرت فرماتے ہیں۔ صورت اقرار میں مقر لہ کی ملکیت کا سبب لفظ تملیک نہیں۔ اقرار مقر ہے کیونکہ آدمی اپنے اقرار میں ماخوذ ہوتا ہے۔ تو اس صورت میں یہ پھل مقر لہ کو اسلئے دیا جاتا ہے کہ اس کے اقرار کو حتی الامکان سچ کرنے کے لئے یہ مان لیا جاتا ہے۔ کہ مقر نے مقر لہ کو وہ پھل بیچا یا ہبہ صحیح تام کیا ہوگا۔ اس لئے نہیں کہ لفظ تملیک نے کوئی نیا عقد پیدا کیا۔

آپ ترقی کر کے فرماتے ہیں۔ اگر کسی نے قاضی کے یہاں دعویٰ کیا کہ فلاں کے پاس جو فلاں چیز ہے میری ہے۔ مدعا علیہ نے آکر قاضی کے سامنے اقرار کر لیا کہ میں نے یہ چیز مدعی کے ہاتھ بیچی ہے۔ اور قاضی نے وہ چیز مدعی کو دلا دی۔ تو کیا اس بات سے یہ استدلال صحیح ہوگا کہ بیع صرف ایجاب سے منعقد ہو جاتی ہے۔ اس کے لئے قبول ضروری نہیں۔ دیکھو بائع نے صرف یہ کہا کہ میں نے اس کے ہاتھ بیچی ہے۔ اور قاضی نے وہ چیز دلا دی، مدعی سے قبول نہیں کرایا۔ یا یہ کہا جائے گا کہ یہاں وہ چیز مدعا علیہ کے اس اقرار کی وجہ سے دلائی کہ میں اس کو مدعی کے ہاتھ بیع کر چکا ہوں۔

آپ فرماتے ہیں۔ پھر یہاں یہ کیوں نہیں کہا جاتا ہے۔ کہ مدعی کو پھل مدعی علیہ کے اقرار کی وجہ سے دلایا ہے اس وجہ سے نہیں کہ اقرار کے لفظ، مالک بنا دیا تھا، سے کوئی نیا عقد تملیک متحقق ہو گیا۔

اعلٰحضرت رضی اللہ عنہ کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انھیں وہ قوت استدلال عطا فرمائی ہے۔ کہ آپ بحث کو اس منزل تک بلند فرما دیتے ہیں، کہ ان کا دعویٰ بدیہی معلوم ہونے لگتا ہے۔

اخیر میں آپ فرماتے ہیں۔ اصل مسئلہ ایسا متفق علیہ ہے۔ کہ اگر صاحب مفتاح کا یہ استدلال سامنے نہ ہوتا تو ہم کہتے

کہ اس نقل کا مشائخ کی طرف انتساب ان پہ افترا ہے۔ مگر استدلال نے بتا دیا کہ یہ انتساب سوء فہم کی وجہ سے ہے۔

صحت ہبہ کے لیئے یہ ضروری ہے۔ کہ شے موہوب معدوم نہ ہو۔ اور ہبہ کی اضافت کسی وقت خاص کی طرف نہ ہو جیسے فلاں وقت تک کے لیئے ہبہ کیا۔ اور واہب ہبہ کا اہل بھی ہو۔

کتاب الہبہ میں ان سارے ہی سوالات سے متعلق بھرپور احکام بیان ہوئے ہیں۔

آپ فرماتے ہیں۔ گورنمنٹ سے آئندہ ملنے والا وظیفہ۔ میراث کے ذریعہ آئندہ ملنے والی جائداد خود اپنی موجودہ جائداد کی آئندہ ہونے والی آمدنی۔ سب معدومات سے ہیں۔ اور ان کا ہبہ جائز نہیں۔ اس طرح اپنے عہد میں آپ نے معدومات کی نوعیں معین فرمائی ہیں۔

اہلیت واہب کے سلسلہ میں آپ نے بے حد تفصیلی مسائل تحریر فرمائے ہیں۔ اور ان سب عوارض کا استقصار فرمایا جو اہلیت میں خلل انداز ہوتے ہیں۔ آپ فرماتے ہیں نابالغ نہ خود کسی کو ہبہ کر سکتا ہے۔ نہ اس کا ولی اس کی طرف سے کسی کو کچھ ہبہ کر سکتا۔ حد یہ کہ اس کا بھرا ہوا پانی بھی دوسرے کو استعمال کرنا جائز نہیں۔ نہ غیر اس سے وضو کر سکتا ہے۔ اس موضوع پر آپ کا ایک بے حد مکمل رسالہ "اعطاء النبی لافاضۃ ماء الصبی" ہے، جو فتاوی جلد اول باب الوضوء میں شائع ہو چکا ہے۔

اور اسی ضمن میں آپ نے مرض الموت کے ہبہ پر بھی نہایت مفید بحثیں ارقام فرمائی ہیں۔ مرض الموت کا ہبہ وصیت کے حکم میں ہے۔ تو اس کے نفاذ کے سلسلہ میں کیا ضابطہ ہے ایک جامع نقشہ تحریر فرمایا ہے۔

تکمیل ہبہ کے شرائط میں دو نہایت اہم اور ضروری شرطیں ہیں۔ اگر ان کی رعایت نہ ہو تو ہبہ ہی نامکمل اور ناقابل نفاذ ہو (۱) شے موہوب کا غیر مشاع اور منقسم ہونا (۲) موہوب لہ کا شی موہوب پر قبضہ ہونا۔ اس کتاب کا بڑا حصہ انہی شرطوں سے متعلق مسائل پر مشتمل ہے۔

اولاً ہبہ مشاع کے ابطال پر آپ نے ۲۱ کتب فقہ کے نصوص پیش کیئے ہیں۔ پھر مشاع کی اقسام سہ گانہ اور مسئلہ ہبہ مشاع میں ائمہ ثلاثہ کے اختلاف کی تشریح، الغرض کوئی گوشہ آپ نے تشنہ نہیں چھوڑا ہے۔

قبضہ کے موضوع پر اس کتاب میں انیس فتوے ہیں۔ جس میں قبضہ صحیحہ اور غیر صحیحہ کی تفصیل اور احکام ہیں، تخلیہ جو قبضہ کے قائم مقام ہے۔ اس کی تعریف اور تحقیق۔ اسی طرح نابالغ کے قبضہ کیلئے اس کے ولی کا قبضہ کافی ہے۔ جو چیز پہلے ہی سے موہوب لہ کے قبضہ میں ہو اس کے ہبہ کے لیئے جدید قبضہ ضروری نہیں۔

فساد ہبہ کی صورت میں قبضہ کے بعد موہوب لہ شی موہوب کا مالک ہوتا ہے یا نہیں۔ اور اس میں اس کے تصرفات نافذ ہوتے ہیں یا نہیں۔

ہبہ کر کے واپس لینا شوافع اور احناف میں مختلف فیہ ہے۔ اس کتاب میں موانع رجوع کا تفصیلی بیان اور مواقع رجوع

کی جامع تفصیل ہے ۔

موت کے بعد جائداد کی تقسیم میں لڑکی اور لڑکے کے حصہ میں کمی زیادتی ہے لیکن زندگی میں باپ سب میں مساوات کرے گا۔ اس حکم کی کیا نوعیت ہے ۔ اور اس مسئلہ میں کسی قسم کا استثنا رہے یا نہیں ۔

اس کتاب میں ان سارے مسائل پر حقیقت افروز بحثیں ہیں جس سے اعلیحضرت کے وقت نظر اور عمیق فقہی بصیرت کا پتہ چلتا ہے ۔ الغرض کتاب الہبہ بیشتر مباحث ہبہ پر حاوی ایک مبسوط تحریر ہے ۔ جس کے مطالعہ کے بعد قلب و دماغ روشن ہو جاتے ہیں ۔ دیگر ضمنی مسائل اس پر مستزاد ہیں ۔ جس سے آپ کی وسعت نظر اور عبقریت کا اندازہ ہوتا ہے ۔

## کتاب الاجارہ

ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ جس طرح جسم انسانی کی بیع و شرار ناجائز ہے، اسی طرح اس کے جسم کی منفعت کی بیع و شرار بھی ممنوع ہو ۔ لیکن طرفین کی کچھ ایسی انسانی مجبوریاں ہیں، کہ آج کی اس آزادی اور ترقی کے دور میں بھی انسانوں نے جسم انسانی کے منافع کی بیع و شرار نہ صرف یہ کہ جائز رکھی، بلکہ روز بروز اس کی رنگا رنگی اور تنوع میں اضافہ ہوتا جا رہا ہے ۔ اور دن بہ دن دنیا کے استحصال پسندوں کے استحصال اور مزدوروں پر ظلم و ستم کی راہیں کشادہ ہوتی جا رہی ہیں ۔ اگر غور سے دیکھا جائے تو اس سارے ظلم و ستم کا ذریعہ بچولئے ہوتے ہیں ۔ جو صارف اور مزدور کے درمیان واسطہ بنے ہوئے ہیں ۔ اور طرح طرح سے اس کاروبار کی منفعت کا بیشتر حصہ خود ہی حاصل کر لیتے ہیں ۔

اسلام نے بھی ضرورت انسانی کی خاطر نہ صرف یہ کہ اس کار و بار کو جاری رکھا ۔ بلکہ اس کے لئے ایسے اصول وضوابط مقرر کئے جس کی پابندی آج بھی انسانی صلاح و فلاح کی ضامن، اور ظلم و استبداد کو نابود کرنے والی ہے ۔ اور اس معاملہ کا نام اجارہ رکھا ۔ جس میں مزدور کو اپنی محنت کا معاوضہ وصول کرنے کے ساتھ یہ بھی اجازت دی گئی کہ کوئی شخص اپنی جائداد منقولہ و غیر منقولہ کو بھی اجارہ پر دے سکتا ہے ۔ اس طرح اجارہ کی دو بنیادی قسمیں ہوئیں ۔

بیع و شرار کی طرح اجارہ کے بھی مسائل کثیر النوع اور مباحث طویل الذیل ہیں ۔ اس لئے کتب فقہ میں ان پر بسیط بحثیں کی گئی ہیں ۔ خود عالمگیری میں ان کو بتیس عنوانوں کے تحت بیان کیا گیا ہے ۔ ہم یہاں انھیں عنوانوں سے بحث کریں گے ۔ جنکا ذکر فتاوی رضویہ کی اس جلد میں ہے ۔

جیسا کہ اوپر بتا چکے ہیں ۔ اجارہ کا جواز عقل و انصاف کی بنیاد پر نہیں ۔ انسانی مجبوری اور ضرورت کی بنیاد پر ہے ۔ اس لئے جواز و عدم جواز میں ان ساری قیود و شرائط کا لحاظ ضروری ہوا ۔ جو اس کی اصل غرض کا مدار ہیں مثلاً

(۱) بیع و شرار کی طرح یہ بھی معاوضہ کا ایک معاملہ ہے ۔ تو کسی ایسی چیز پر اجارہ نہیں ہو سکتا جو آپ کی ملک نہ ہو بلکہ مباح الاصل ہو جیسے قدرتی جنگل سے لکڑی کاٹ لانے کا اجارہ ۔ قدرتی تالابوں کی مچھلی، پانی یا قدرتی چراگاہوں کی گھاس کا اجارہ یا جنگل کے جانور کے شکار کا اجارہ ۔ یہ سب ممنوع ناجائز ہیں ۔ یہ جو حاصل کرے اسی کے ہیں اس موضوع پر ص ۱۲۲ پر ایک تفصیلی فتوی ہے جو دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے ۔

(۲) اجارہ دراصل منافع کا معاملہ ہے۔ تو جس صورت میں منافع کے بجائے عین کے استہلاک پر اجارہ ہو۔ ناجائز ہوگا۔ جیسے مذکورہ بالا صورت میں جبکہ تالاب، ذاتی ہو یا جس میں گھیری ہوئی مچھلیوں، یا اپنے کھیت کی گھاس اس طرح اجارہ پر دیا کہ اتنے روپے پر سال بھر مچھلی کا شکار کرو، یا گھاس چراؤ جتنا تم حاصل کر سکے تمہارا۔

ہاں جہاں مجبوری ہو تو ضرورۃً یہ اجارہ بھی جائز ہوگا۔ جیسے عہد قدیم میں بچوں کو دودھ پلانے کیلئے دائیوں کو اجارہ پر رکھتے تھے یہ ابتلائے عام تھا۔ اس لئے فقہائے عموم بلوا کے تحت اس اجارہ کو جائز رکھا۔

صاحب جامع مضمرات اور علامہ بزازی نے تالاب وغیرہ کے اجارہ کو بھی اس عموم بلویٰ کے تحت جائز رکھا۔

امام بزازی نے اس اجارہ کے جائز ہونے کی ایک ترکیب یہ بتائی کہ جو کھیت اس تالاب کے پانی سے سیراب کیا جاتا ہے اس کو اجارہ پر لے لو تو اسی کی تبعیت میں تالاب کے پانی کا اجارہ بھی جائز ہو جائے گا۔ مگر ان کی یہ بات واضح نہ تھی۔ علامہ شامی نے اس سے یہ سمجھا کہ تالاب کی اس زمین کو اجارہ پر لے لیا جائے جو پانی میں ڈوبی ہوئی ہے۔ تو اس کے تابع ہو کر اس پانی کا اجارہ جائز ہوگا۔

اعلیٰحضرت فرماتے ہیں علامہ شامی کا یہ سمجھنا صحیح نہیں۔ پانی میں ڈوبی ہوئی زمین کا اجارہ تو خود صحیح نہیں۔ کہ اجارہ ایسے منافع پر ہوتا ہے، جو فی الحال مقصود و متعاد ہو۔ اور پانی میں ڈوبی ہوئی زمین فی الحال قابل انتفاع نہیں۔ تو جب خود اس زمین کا اجارہ جائز نہیں، تو اس کے ساتھ تبعاً پانی کا اجارہ کیسے صحیح ہوگا۔

اس تحقیق سے ایک طرف علامہ شامی کی لغزش کی تصحیح ہوئی دوسری طرف علامہ بزازی کی عبارت کی توضیح ہوئی۔ (ص ۱۵۶/۱۵۸ رسالہ اجود القری) اور تیسری طرف ایک اور مسئلہ کا فیصلہ بھی ہوا۔ جو یہ ہے۔

(۳) منافع میں بھی اس منافع کا اجارہ پر دینا جائز ہے جس کا اجارہ پر دینا معروف و مروج ہو۔ غیر مروج منافع کو کرایہ پر دینا ناجائز ہے۔ اس لئے کسی آدمی کا اپنی چھت کو کپڑا سکھانے کیلئے کرایہ پر دینا جائز ہے اور درخت کو اس مقصد کیلئے کرایہ پر دینا منع ہے۔

اجارہ نفس میں اجیر کے لحاظ سے اجارہ کی دو قسمیں ہیں الف۔ اجیر خاص، ب۔ اجیر مشترک۔ آپ فرماتے ہیں۔

اجیر خاص کو اردو میں نوکر اور ملازم کہتے ہیں، یعنی جو کسی ایک شخص (یا ایک ادارے کا پابند ہو) اور اجیر مشترک پیشہ ور، کہ اجرت پر ہر شخص کا کام کرے۔ ملازم کا اگر روزانہ وقت متعین کیا جائے تو وہ ہر روز اتنے ہی گھنٹوں کا لازم ہے۔ اور کوئی کار خاص مقرر ہو، تو اس سے صرف وہی کام لیا جائے گا۔

اور مقید نہ ہونا صرف "اجیر مشترک" میں ہے۔ ان کا کام بکتا ہے۔ وقت نہیں۔ بخلاف "اجیر خاص" کے کہ اس کا وقت بکا ہوا ہے۔ وقت پر اس کی حاضری ضروری ہے۔ (ص ۱۷۵/۱۶۹)

دوسرے فتوے میں جو ص ۱۶۹/۱۶۷ پر ہیں۔ "اجیر خاص" کے تسلیم نفس کی تفاصیل تسلیم میں تقصیر کی تشریح۔ کب تنخواہ کا مستحق ہوگا

اور کب نہیں ہوگا۔ ساری تفصیلات مذکور رہیں۔

اور دوسرے دو فتووں میں جو صفحہ ۱۴۲-۱۴۱ اور صفحہ ۱۸۱ پر ہیں۔ ایام تعطیل کا بیان اور یہ تصریح کہ ایام تعطیل میں بے تسلیم نفس بھی تنخواہ کا مستحق ہے۔ اور یہ کہ رائج قوانین ملازمت میں ملازم کس نوع کے قوانین کا شرعًا پابند ہے۔ اور کس کا نہیں۔ آپ اس قاعدے کے سخت خلاف ہیں کہ ملازم علحدگی سے ایک ماہ قبل اطلاع نہ دے تو ایک ماہ کی تنخواہ ضبط ہوگی فرماتے ہیں اگر معاملہ کرتے وقت عقد اجارہ میں یہ شرط لگائی تو سرے سے اجارہ ہی فاسد ہوگیا۔

آجکل "اجیر خاص" کیلئے ایک اہم مسئلہ پراویڈنٹ فنڈ کا ہے۔ آپ کے بیان کا خلاصہ یہ ہے، کہ یہ معاملہ گو ابتداءً اجارہ فاسدہ کا ہے۔ لیکن انتہائے ملازمت کے بعد وہ پیسے اجیر کیلئے حلال ہوجاتے ہیں۔ (صفحہ ۱۸۳)

ایک لمبی فہرست ان فتاوی کی ہے۔ جن میں مختلف نوکریوں کے بارے میں نام بنام سوال کیا گیا ہے کہ یہ جائز ہے یا نہیں۔ جیسے وکیلوں کے محرری کی ملازمت، قانون گوئی اور سب رجسٹراری، غیر مسلموں کی نوکری، بنک کی نوکری، مندر کی تعمیر کی ملازمت، ان مسائل پر آپ کی تحریر کا خلاصہ یہ ہے کہ جس ملازمت میں ارتکاب حرام سے چارہ نہ ہو وہ حرام ہے (اور اسی طرح عبادت پر بھی اجارہ ناجائز ہے) اور جن نوکریوں میں خلاف شرع فعل کا ارتکاب نہ کرنا پڑے۔ یا جس فعل پر اجارہ ہو وہ خود ہی معصیت نہ ہو جیسے مندر کی تعمیر کہ دراصل یہ ایک مکان بنانا ہے معصیت تو اس میں تب ہوگی کہ بت نصب ہو اور اس کی پوجا ہو۔ تو ایسی ملازمت جائز ہے۔

دلالی اور کمیشن اجنٹی میں اگر دلال نے کچھ دوادوش کی تب تو اس کی محنت کا مناسب معاوضہ ملیگا۔ اور اگر صرف بیٹھے بیٹھے زبان سے کہہ دیا خرید لو بڑا اچھا ہے۔ تو کوئی معاوضہ نہیں۔

عبادات کے اجارہ میں علمائے متاخرین نے چار چیزوں کا صراحۃً استثنار کیا ہے (۱) تعلیم دین (۲) اذان اقامت (۳) امامت (۴) وعظ، ان کے علاوہ کسی قسم کی عبادت کا معاوضہ جائز نہیں۔ تو ایصال ثواب ختم تراویح، میلاد خوانی، وغیرہ پر اجارہ جائز نہیں۔ دعا میں تفصیل ہے۔ اگر کوئی عمل پڑھا، اور چلہ وغیرہ کیا تو اجرت جائز ہے کہ از قبیل علاج ہے۔ اور اگر صرف اتنا کہا کہ اے اللہ فلاں کا یہ کام ہوجائے تو کچھ معاوضہ نہیں "اجیر مشترک" کے مسائل میں ایک معرکۃ الآرا مسئلہ چیز کے ضائع ہونے کی صورت میں تاوان کا ہے۔ اس مسئلہ پر آپ نے دو جگہ تفصیلی روشنی ڈالی ہے صفحہ ۱۲۸ تا صفحہ ۱۳۴ اور رسالہ المنی والدرر۔

آپ فرماتے ہیں۔ ضمان "اجیر مشترک" کے بارے میں علماء کے چار اقوال ہیں۔ اور سب راجح و مقبول و مفتیٰ بہ۔ (۱) عدم ضمان مطلقًا (۲) ضمان مطلقًا (۳) صلح علی النصف (۴) تفصیل، اجیر صالح ہو تو برأت، غیر صالح ہو تو تاوان، مستور الحال ہو تو نصف پر صلح کیجائے۔

پہلا قول امام کا ہے اس کی تائید میں آپ نے چودہ اماموں کا نام شمار کرایا۔ اور انتیس ۲۹ کتب فقہ کا حوالہ دیا،

اور سات طرح سے اس کی ترجیح ثابت کی۔ اور اخیر والے تفصیلی قول کیلئے بھی بڑی پسندیدگی ظاہر کی۔ اور علماء کا قول نقل کر اگر امام یہ زمانہ پاتے تو یہی قول فرماتے۔

دیگر اشیائے منقولہ و غیر منقولہ کے منافع کے اجارہ میں سوالات زمین و مکان، دوکان و کلاہ آہنی اور کوطوں سے متعلق ہیں۔ مگر ان میں جو استفسارات ہیں وہ اجارات کے عمومی مسائل بلکہ دیگر ابواب سے متعلق بھی ہیں۔ مثلاً۔

(۱) اجارہ میں مدت کا معلوم ہونا ضروری ہے۔ اگر کسی نے مطلقاً مہینہ کہا تو شمسی یا قمری کون مراد ہوگا۔ آپ نے اصولی جواب دیا کہ جس کا رواج زیادہ ہوگا۔ لیکن مسلمانوں کو قمری مہینہ ہی استعمال کرنا چاہیئے۔ اور اس سلسلہ میں دیگر متعلقہ معلومات سے لبریز یہ فتویٰ قابل مطالعہ ہے۔

(۲) اہل معصیت کو مکان دوکان وغیرہ کرایہ پر دینے کے سوال کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں: مسلمان نے مکان کو ان کے رہنے کی نیت سے دیا۔ وہ اہل معصیت ہیں تو اس میں معصیت بھی کریں گے۔ اہل کفر ہیں تو اس میں کفر و شرک بھی کریں گے۔ مگر ہم کو اس سے کیا غرض اس طرح اجارہ جائز ہے۔ مگر دیانت کا حکم یہ ہے کہ جہاں اس سے آس پاس کے اہل اسلام کو ضرر پہونچنے کا اندیشہ ہو۔ وہاں ایسے لوگوں کو مکان وغیرہ کرایہ پر نہ دیا جائے۔

(۳) اجارہ میں اجرت بھی معلوم ہونا چاہیئے۔ تو جہاں اجرت مجہول ہو یا اجیر کی محنت میں سے ہی اجرت دی جا رہی ہو۔ ایسی تمام صورتوں میں اجارہ ناجائز ہے۔ اور یہ آخری مسئلہ قفیز طحان کے نام سے مشہور ہے۔ اس کے افراد بے شمار ہیں۔ جانوروں کے ادھیا بٹائی کا معاملہ بھی اسی ضمن میں آتا ہے۔

(۴) دو مبسوط فتوے اس موضوع پر ہیں کہ شروط فاسدہ سے بیع و اجارہ دونوں ہی فاسد ہو جاتے ہیں۔ اس کے ثبوت میں اپنی عادتِ کریمہ کے مطابق بہت ساری کتابوں کے حوالے، اجارہ فاسدہ کے احکام، سب کو تفصیل سے بتایا ہے۔

(۵) غدر اور دھوکہ کی صورت میں بھی اجارہ فاسد ہوتا ہے، تو اس قسم کے سارے معاملے کہ اس کی آمدنی سے متعینہ حصہ یا تم مجھے دینا بقیہ کے تم ذمہ دار ہو۔ فائدہ ہو یا نہ ہو تم جانو۔ ناجائز ہیں۔

(۶) کب اجرت واجب ہوگی اور کب نہیں۔ مثلاً ایک سامان کرایہ پر لے گئے اسے رکھے رہ گئے مدت اجارہ گذر گئی اجرت کا کیا حکم ہے۔ مدت اجارہ کے تمام ہونے سے پہلے فسخ اجارہ کے کیا شرعی اعذار ہیں۔ ٹھیکہ پر علاج کرنے کا کیا حکم ہے مطالبہ کی وصولی کے صرفہ کا تاوان کس پر ہے اہل صلاح و تقویٰ کو انکی نیکی پر نذر کرنا۔ خاص کر اس صورت میں کہ وہ بھی فی سبیل اللہ ہمارا کچھ کام کر دیں۔ ان تمام مسائل پر اس کتاب میں روشنی ڈالی گئی ہے، اور اسی تفصیل و تحقیق کے ساتھ جو مصنف کا خاصہ ہے۔

اخیر میں دو رسالے بھی کتاب الاجارہ کا حصہ ہیں۔ "اجود القری" اور "المنی والدرر" پہلے رسالہ کا موضوع گاؤں کے ٹھیکہ کا معاملہ ہے۔ زمیندار حضرات اپنے علاقہ کی آمدنی کو ٹھیکہ پر دیدیتے ہیں۔ مثلاً

دس ہزار سالانہ آمدنی کا یہ علاقہ ہے۔ آپ کو ہم اس کی توفیر (زرحاصل یا بٹائی کا غلہ) اجارہ پر دیدیتے ہیں آپ ہم کو مثلاً آٹھ ہزار سالانہ دیدینا۔ جواب یہ ہے کہ یہ معاملہ ناجائز ہے۔ کیونکہ اس میں علاقہ کی آمدنی جو جنس غلہ یا رقم ہے اس کو آٹھ ہزار کے بدلہ دیا جارہا ہے اور اس سے انتفاع کی بغیر ان چیزوں کے صرف کئے اور کوئی سبیل نہیں۔ تو یہ استہلاک عین پر اجارہ ہوا۔ اس لئے ناجائز ہے۔

اصولی دلیل کے بعد خاص مسئلہ کا جزیہ بھی فقہ کی کتابوں سے پیش فرمایا۔ اس ناجائز اجارہ پر جو عملدرآمد ہوا اسکے تدارک کی کیا سبیل ہے؟ اور آئندہ اس معاملہ میں کیا ترمیم کرنا ضروری ہے تاکہ یہ معاملہ حدود شرع میں ہو اور متعاقدین کا مقصد بھی حاصل ہو۔ یہ ساری تفصیل اس رسالہ میں ہے۔

ہم نے اس مقدمہ میں "رسالہ اجود القری" کی گمشدگی کی خبر دی ہے۔ اور اب اس کی اشاعت اور اس کے مندرجات کی تفصیل دے رہے ہیں۔ اس معمہ کا حل یہ ہے کہ اعلیٰحضرت کے پاس اس مسئلہ سے متعلق متعدد سوالات آئے آپ نے اس موضوع پر ایک پرمغز رسالہ بھی لکھا۔ اور دیگر سوالوں کا جواب بھی دیا۔ کسی میں اصولی دلیل اور مسئلہ کے جزیات پر اکتفا کی۔ کسی میں گذشتہ فاسد اجارہ پر عملدرآمد کی ترکیب بتائی۔ کسی میں صرف حکم بتادیا۔ کسی میں حکم کے ساتھ ساتھ اس کے اصلاح کی متعدد تدبیریں بھی ذکر کیں۔

ہم کو رسالہ تو ملا نہیں یہ متفرق جوابات ملے جن کے ساتھ حاشیہ پر نوٹ لگا ہوا تھا۔ "اس کو رسالہ اجود القری میں شامل کیا جائے" ہم نے انھیں پر صبر کیا اور رسالہ کے ان متفرق مشتملات کو رسالہ کا نام دیدیا۔

مذکورہ رسالہ میں مسئلہ "اجارہ قری" کے مذکورہ بالا پہلوؤں کی تفصیل اور تحقیق تو ضرور رہی رہی ہوگی مزید کن کن مسائل متعلقہ کا بیان ہوگا، اعلیٰحضرت کی تحریروں میں اپنی طرف سے اس کا اندازہ لگانا بہت مشکل ہے۔ اعلیٰحضرت کی جان کاہیوں کے ساتھ یہ ایک بڑا ظلم ہوا ہے کہ انکی بہت ساری تحقیقات کو اشاعت سے قبل ضائع کردیا گیا ہے۔

"دوسرا رسالہ المنی والدرر لمن عمد منی آرڈر" یہ رسالہ اس جلد کے کتاب المداینات میں شائع ہوچکا ہے۔ جو بریلی شریف ادارہ اشاعت تصنیفات رضا کی طرف سے گیارہویں جلد کے نام سے شائع ہوئی۔ لیکن ہمارے نزدیک یہ رسالہ اصلاً کتاب الاجارہ کا حصہ ہے۔

اس کی وجہ تصنیف یہ ہے۔ کہ مولوی رشید احمد گنگوہی نے منی آرڈر کے ذریعہ کہیں روپیہ بھیجنے کو ناجائز قرار دیا۔ اور فیس منی آرڈر کو سود کہا، ان کی دلیل یہ تھی کہ ڈاکخانہ سے جو روپیہ بذریعہ منی آرڈر بھیجا جاتا ہے۔ وہ ڈاکخانہ کو بطور قرض دیا جاتا ہے۔ اور فیس منی آرڈر کہہ کر جو پیسے دیئے جاتے ہیں وہ سود ہوئے، اجارہ نہ ہونے کی دلیل یہ دی گئی ہے کہ اجارہ میں

---

؎ جلد دہم کی طرح ہم کو اس جلد کے یازدہم ہونے میں بھی کلام ہے جسے موقع ملا تو ہم پھر کبھی ذکر کریں گے۔ عبدالمنان اعظمی

چیز ضائع ہوجائے تو اجیر پر تاوان واجب نہیں ہوتا۔ تاوان تو قرض میں واجب ہوتا ہے۔ اس لیئے یہ معاملہ اجارہ نہیں قرض ہے۔ اور قرض پر منافع سود ہے۔

دوسری دلیل یہ کہ اجارہ میں بعینہ اسی روپیہ کا پہونچانا ضروری ہوتا ہے۔ اور یہاں طرفین کی طرف سے اسی روپیہ کے پہونچانے کی کوئی پابندی نہیں ہوتی۔ بلکہ یہ پابندی ہوتی ہے کہ اس کے بجائے دوسرا روپیہ پہونچایا جائے گا۔ اس طرح بھی یہ معاملہ اجارہ نہ ہوا بلکہ سود ہوا اور سود کا حکم معلوم ہے۔

میرٹھ سے مولانا عبدالسمیع صاحب بے دل مصنف انوار ساطعہ نے اس مسئلہ پر مصنف کی رائے پوچھی کہ یہاں کچھ مسکینوں کی ماہانہ ڈور روپیہ تنخواہ مقرر ہے۔ وہ کہتے ہیں اس کی وصولی کیلئے ہر ماہ آنے جانے میں ہمارا دو روپیہ کرایہ صرف ہو جاتا ہے۔ اسلیئے بذریعہ منی آرڈر بھیج دیا جائے۔ اس معاملہ کو اجارہ سمجھ کر روپیہ اس طرح بھیجا جاتا رہا۔ اب گنگوہی صاحب کے فتوے کے بعد ان مسکینوں کا بڑا حرج ہے۔

آپ نے اس کے جواب میں لکھا۔ ان کا یہ فتویٰ غلط ہے۔ اور اصلاً یہ معاملہ اجارہ ہی ہے، ڈاکخانہ کی وضع ہی اجارہ کیلئے ہے، کہ اجرت پر لوگوں کے پیسے خط لفافے رجسٹری اور بیمے منی آرڈر اور پارسل مرسل الیہ تک پہونچاتے جائیں اس کے جواز میں کوئی شبہ نہیں۔ البتہ اس میں تاوان کی شرط ہوتی ہے۔ اسلیئے قرض ہونے کا بھی ایک پہلو ہے۔ لیکن اس سے اس عقد کے اجارہ ہونے میں کوئی خلل نہیں پڑتا۔

تو اعلحضرت کا موقف یہی ہوا کہ اصلاً یہ معاملہ عقد اجارہ ہے قرض اگر ہے تو اس کا ضمنی پہلو ہے۔ خالص قرض تو گنگوہی صاحب نے قرار دیا ہے۔ اس لیئے اس کو ہم نے کتاب الاجارہ میں شامل کرنا مناسب سمجھا۔

مانعین کی دلیل کو آپ نے یوں رد کیا کہ یہ غلط ہے کہ اجارہ میں مطلقاً ضمان واجب نہیں۔ اجارہ میں بھی بعض صورتوں اور بعض کے نزدیک تمام صورتوں میں ضمان واجب ہوتی ہے۔ اسلیئے یہ معاملہ ضمان واجب ہونے کی وجہ سے اجارہ ہونے سے نہیں نکلے گا۔ اور جیسا کہ ہم پہلے لکھ چکے ہیں کہ آپ نے ضمان اجیر کے سلسلہ میں چار اقوال اور انکے احکام کی تحقیق فرمائی ہے۔

آپ فرماتے ہیں بالفرض اجارہ میں ضمان واجب نہ ہو۔ اور منی آرڈر میں طرفین ضمان لیتے دیتے ہوں تو زیادہ سے زیادہ ان کا ضمان لینے دینے کا یہ فعل ناجائز ہوگا۔ یہ معاملہ عقد اجارہ ہی نہ رہ جائے۔ ایسا نہیں ہو سکتا۔ اس کو بجائے اجارہ سود قرار دینے میں تو بہت سارے اہل اسلام کو جو یہ کرتے ہیں سود خوار بنانا ہوگا۔

دوسری دلیل کا جواب یہ ہے۔ کہ عقد تو عقد اجارہ ہی ہے۔ اس لئے فیس کا لینا دینا جائز ہوگا۔ اور چونکہ اس میں قرض کا بھی ایک پہلو ہے اسلئے عین پہونچانا ضروری نہ ہوگا۔ اور قرض و اجارہ میں کوئی منافات نہیں یہ دونوں ایک ساتھ متحقق ہو سکتے ہیں۔

اس پر یہ اعتراض وارد ہوتا تھا۔ کہ اگر یہ عقد اجارہ ہو تب بھی اس میں عین نہ پہونچانے کی شرط لگا کر اسکو فاسد کر دیا گیا۔

کہ اجارہ عقود فاسدہ سے فاسد ہوجاتا ہے۔

آپ فرماتے ہیں اس کی شرط لگانا تب اجارہ کو فاسد کرے گا کہ یہ شرط معروف و مشہور نہ ہو اور منی آرڈر کے سلسلہ میں تو تمام ملکوں کا یہی عرف ہوگیا ہے، کہ اصل کے بجائے بدل پہونچایا جائے۔ تو ایسی شرط لگانے کے بعد بھی اجارہ فاسد نہ ہوگا۔ اس کے بعد آپ نے عرف پر ایک جامع بحث فرمائی ہے۔ جو آپ ہی کا حصہ ہے۔ متقدمین کی کتابوں میں بہت سے مسائل کے سلسلہ میں فرمایا گیا کہ عرف بدل لینے سے یہ حکم بدل گیا۔ لیکن اس کا کوئی ضابطہ نہیں بنایا گیا۔ متاخرین میں علامہ شامی نے تو اس موضوع پر ایک مستقل رسالہ ہی تصنیف فرمایا۔ اور اس کا جگہ جگہ حوالہ بھی دیا۔ آپ فرماتے ہیں شامی نے بھی اس بارے میں کوئی فیصلہ کن بات نہ کہی۔ مگر ان کے اسی رسالہ کو مطالعہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے مجھ پر راہ روشن کی اور میں نے وہ ضابطہ ڈھونڈ نکالا پھر آپ نے عرف کی چار قسمیں اور ان کے تفصیلی احکام اور انکی مبسوط دلیلیں ارقام فرمائیں۔ افسوس کہ یہ رسالہ بھی نا تمام ہے۔

## کتاب الاکراہ و کتاب الحجر

ان دونوں ابواب میں اتنی بات میں اشتراک ہے کہ دونوں میں زور اور شوکت سے دوسرے پر اپنا حکم نافذ کرنا، اور اس سے بجبر اپنی مرضی کے موافق عملدرآمد کرانا ہوتا ہے۔ ایسا جبر کبھی محمود بھی ہوتا ہے اور کبھی نامحمود بھی۔

قاضی مختلف اسباب کی بنا پر اگر کسی شخص کو اپنی املاک میں تصرف کرنے سے روک دے۔ یا شرعًا اس کے تصرفات نافذ ہی نہ ہوں تو اس کو حجر کہا جاتا ہے۔ اور زبردستی کسی کو مجبور کر کے کچھ کرا لیا جائے۔ یا کسی امر سے روک دیا جائے تو اس کو اکراہ کہتے ہیں۔ اکراہ کی دو قسمیں ہیں اکراہ ملجی اور اکراہ غیر ملجی۔ پھر کچھ تصرفات ایسے بھی ہیں جو اکراہ کے باوجود صحیح ہوجاتے ہیں اور کچھ ایسے ہیں جو اکراہ کی حالت میں صحیح نہیں۔ پھر یہ کہ مکرہ کو اکراہ کی صورت میں کیا کرنے کی اجازت ہے۔ اور کیا کرنے کی نہیں۔ کتاب اکراہ کے یہ چند موٹے موٹے عنوان ہیں، اور کتب فقہ میں انھیں چند ہی ابواب میں بیان کیا گیا ہے۔ فتاویٰ رضویہ کی اس جلد میں کتاب الاکراہ کے ضمن میں صرف ایک فتویٰ ہے جس میں بیع مکرہ کا بیان ہے کہ یہ نافذ نہ ہوگی:

"آپ فرماتے ہیں، اکراہ کیلئے یہ ضروری نہیں کہ جس وقت مکرہ وہ فعل کرے، گلے پر چھری یا قید و ضرب فی الحال موجود ہو، بلکہ اکراہ کنندہ کیطرف سے وعید و تہدید سابق، اس کے وقوع کا صحیح اندیشہ اور مکرَہ کا مکرِہ کے قابو میں ہونا تحقق اکراہ کے لئے بس ہے۔ ہاں قابو سے نکل گیا تو اکراہ ختم آئندہ قابو میں آنے کے خطرہ کا لحاظ نہیں"

حجر کے سلسلہ میں گذشتہ کتاب الہبہ میں ایک جگہ آپ نے تفصیل سے موانع تصرف کا بیان کیا ہے، یہاں خاص کتاب الحجر میں چند موانع کی تحقیق فرمائی ہے مثلاً۔

جنون مانع تصرف ہے۔ جنوں کی حد کیا ہے۔ جنون مطبق مطلقاً مانع تصرف ہے۔ جنون غیر مطبق میں حالت

افاقہ کے تصرفات نافذ و صحیح ہیں۔ فالج میں بسا اوقات دماغ ماؤف ہو جاتا ہے۔ لیکن جس صورت میں دماغ متاثر نہ ہو اس کے تصرفات نافذ ہوں گے۔

یہ چند مسائل مراتب جنون مثلاً معتوہ و بوہرے وغیرہ سے متعلق ہیں۔ کئی فتاوے مجنون کی ولایت کے بارے میں ہیں۔ ایک فتوے میں اس امر کا بیان ہے کہ مقروض مفلس کو اپنی املاک میں تصرفات بیع و شرار کرنے سے قرض کی وجہ سے روکا نہیں جا سکتا۔

## کتاب الغصب

کسی دوسرے کی جائداد منقولہ و غیر منقولہ کو اس کی اجازت کے بغیر قبضہ کر لینا غصب ہے۔ امام صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ صرف منقولات میں غصب کے قائل ہیں۔ غصب ظلم و زیادتی ہے۔ اسلام نے جو ہر ظلم و زیادتی کے خلاف ہے۔ اس کی روک تھام اور تدارک کیلئے بھی احکام اور قوانین صادر فرمائے۔ عالمگیری میں ان احکام کو چودہ ابواب میں بیان کیا گیا ہے۔ اس کتاب میں بھی اس عنوان کے بنیادی مسائل کی اہم اور مفید تفصیل ہے۔ جن کا آج کے معاشرہ میں جاننا بے حد ضروری ہے۔ مثلاً

غصب کی وعید یں، حیلہ اور چالاکی سے لوگوں کا مال حاصل کرنے کی برائی، اور غصب کی بعض چونکا دینے والی صورتوں کا بیان۔ آپ فرماتے ہیں (۱) باپ نے اولاد کی کمائی ان کی اجازت کے بغیر اپنے مصارف میں صرف کر ڈالی غصب ہوا (۲) دھوبی نے کپڑا بدل دیا۔ آپ نے جان کر لیا غصب ہوا۔ اور دھوکے میں لیا تو اس کا استعمال حرام ہے۔ (۳) ورثہ میں سے کسی ایک وارث نے دیگر ورثہ کی اجازت کے بغیر ترکہ پر قبضہ کر لیا۔ اور اپنے تصرف میں لایا۔ تو غصب ہوا۔ اور اجازت کے بعد قبضہ کیا اور صرف بھی اجازت سے کر رہا تھا۔ لیکن اب مطالبہ کے بعد بھی انھیں نہیں دیتا۔ تو اب یہ غصب ہو گیا (۴) بعض جگہ مسجد کی چٹائی مردہ دفنانے، یا کفن پہنانے میں استعمال کرتے ہیں۔ یہ بھی غصب میں داخل ہے۔ اور یہ اللہ تعالیٰ کی ملک خاص کا غصب کرنا ہے۔ (۵) وقف کا مال مصرف کے خلاف خرچ کرنا بھی غصب ہے جبکہ آج کل منتظمین اسے اپنے جیب کی آمدنی تصور کرتے ہیں۔ فاعتبروا یا اولی الابصار۔

بعض ایسی صورتیں جو اصطلاحاً غصب نہیں کہلاتیں۔ مگر ان کا حکم غصب ہی کا ہے۔ اس کتاب میں انکی تفصیل بھی مرقوم ہے۔ آپ فرماتے ہیں۔ سود، چوری، جوئے۔ اور حرام کی نوکری سب حرام ہیں اور حکم وہی ہے جو غصب کا ہے کہ اس کی اصل یا مثل مالک کو واپس کر دے۔ اس کو اپنے صرف میں لانا حرام ہے اس سے کوئی کار خیر ادا کرنا مثلاً زکوٰۃ، فطرہ، کفارہ، نیاز، فاتحہ، حج وغیرہ امور خیر بجالانا ممنوع و حرام ہے۔ مالک نہ ہو تو اس کے ورثہ کو دیا جائے۔ وہ بھی نہ ہوں تو بلا نیت ثواب فقرار کو دیا جائے۔ فقرار کو دیتے وقت کونسی نیت باعث اجر و ثواب اور کس نیت سے دینا گناہ و حرام بلکہ بعض صورتوں میں کفر ہے۔؟

عام کتب فقہ میں صرف اجمالی حکم ملتا ہے۔ ثواب کی نیت سے دیا تو حرام و گناہ اور بسم اللہ پڑھ کر کھایا تو کفر یہ تفصیل

مرتکب کفر اور کب گناہ اور کب ثواب ہے اس کتاب کی خصوصیت ہے۔ اور اعلیٰحضرت رضی اللہ عنہ کی دیدہ وری ہے۔

اسی سے متعلق ایک ضمنی سوال یہ اٹھتا ہے۔ کہ ایسے اموال کو کسی دوسری چیز سے بدلا تو بدلی ہوئی چیز اور اس کے منافع سے انتفاع کا کیا حکم ہے۔ آپ نے اس کی چھ صورتیں تحریر فرمائیں اور سب کا تفصیلی حکم بیان فرمایا۔ آخرت میں مال مغصوب کے مطالبہ کا وارث حقدار ہے یا مالک اور مورث۔ آپ فرماتے ہیں غاصب پر دو مطالبے ہیں۔ ایک ظلم کا دوسرا مال کا۔ اگر مالک کی زندگی میں ہی مغصوب کی وصولی سے نا امیدی ہو گئی۔ تو آخرت میں دونوں مطالبہ کا حق مورث کو ہی ہے۔ ورنہ اول کا مورث اور ثانی کا وارث کو۔

ایک نہایت پیچیدہ مسئلہ کا آپ نے انتہائی محققانہ جواب دیا ہے۔ چندہ وصولی کرنے والے کی سستی سے چیک کیش نہ ہو سکا کہ بنک دیوالیہ ہو گیا۔ پیسہ کا مطالبہ کس سے ہو گا۔ چندہ دینے والے سے یا وصولی کرنیوالے سے؟ آپ نے اصول فقہ کے متعدد قاعدوں سے اس کا حکم منقح فرمایا۔ ظالم دراصل بنک ہے۔ مطالبہ ان دونوں میں سے کسی سے نہیں ــــــ المختصر اس جلد کا یہ حصہ آج بھی مسلمانوں کی اصلاح اعمال کیلئے نہایت مفید اور ضروری ہے۔

## شفعہ

حق شفعہ کا مطلب یہ ہے کہ مشترکہ جائداد میں سے اپنا حصہ ایک شریک فروخت کرے۔ یا جن دو پڑوسیوں کا راستہ اور مسیل ایک ہو ان میں سے ایک اپنا مکان بیچے، یا دو چار ملاصق میں سے ایک ایسا کرے۔ تو دوسرا شریک اور پڑوسی اسے قانوناً اتنے ہی دام پر حاصل کر سکتا ہے۔ ہمارے ہندوستان میں تو اب یہ قانون ہی اٹھ گیا ہے۔ کیونکہ اس معاشرہ سے پڑوسیوں کے ساتھ حسن سلوک بالکل ناپید ہو گیا ہے۔ لیکن جس معاشرہ کو اسلام برپا کرنا چاہتا ہے اس میں پڑوسیوں کیساتھ حسن سلوک، ان کے حقوق کی رعایت اور عدم اضرار ضروری قرار دیا گیا ہے۔ اسلئے ایک شریک یا پڑوسی کو یہ حق دیا گیا ہے کہ اپنا پڑوسی یا شریک جس زمین کو چھوڑ رہا ہے اس کا مناسب دام دے کر یہ خود حاصل کرے، اور اپنے پڑوس میں کسی ایسے آدمی کو نہ بسنے دے جس سے آئندہ اذیت یا معاشرتی برائی کا خطرہ ہو۔ یا اس زمین کا حاجت مند ہو تو اسکا حق مقدم ہے۔ کہ اتنے ہی دام پر یہ خود لے لے۔

شفعہ میں سب سے پہلا سوال یہ ہے کہ کس چیز میں شفعہ ہو سکتا ہے اور کس میں نہیں۔ دوسرا سوال یہ ہے کہ شفعہ کے مختلف حقداروں میں کس کو ترجیح حاصل ہے، اور کب سب برابر ہیں۔ تیسرا سب سے اہم اور بنیادی سوال شفعہ کی شرائط اور قیود کا ہے۔ اس کتاب میں ان سارے ہی مسائل پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے۔

آپ فرماتے ہیں جائداد منقولہ میں شفعہ نہیں ہو سکتا۔ ہاں جائداد غیر منقولہ کے تابع ہو جیسے مکان کا عملہ تو اس میں بھی تبعاً شفعہ جاری ہو گا۔

آپ فرماتے ہیں۔ شریک خلیط پر اور خلیط جار پر مقدم ہے۔ اور درجہ میں سب برابر ہوں تو سب کو برابر حق پہنچتا ہے۔ شرکت قلیل میں ہو یا کثیر میں۔ اور مکان کا اتصال کم حصہ سے ہو یا زیادہ حصہ سے۔

تیسرے سوال کا جواب یہ ہے کہ حق شفعہ بیع کی صورت میں ہے۔ ہبہ سادہ کی صورت میں نہیں۔ بیع کی خبر پاکر شفیع نے

بلا تاخیر طلب مواثبت اور طلب اشہاد کیا تو شفعہ جاری ہو سکے گا۔ ورنہ نہیں۔ بیٹھا تھا خبر پاکر کھڑا ہو گیا مجلس بدل گئی۔ اس تاخیر سے حق شفعہ جاتا رہا۔ بیع کی خبر سن کر اس پر رضامندی ظاہر کی پھر طلب شفعہ کیا۔ یا یہ کہنے کے بجائے کہ میں اس مکان کو شفعہ میں لیتا ہوں۔ یہ کہدیا کہ میں اس مکان کو خریدتا ہوں۔ یا شفعہ کروں گا یا خریدوں گا تب بھی شفعہ کا حق جاتا رہا۔

شفیع مدعی ہے۔ اس کو گواہ پیش کرنا ہوتا ہے۔ لیکن بعض صورتیں ایسی در پیش آتی ہیں۔ کہ مدعیٰ علیہ ہو جاتا ہے تب اس سے قسم کھلائی جائے گی۔ اس سلسلہ میں اقوال علماء میں بڑا اختلاف ہے۔ آپ نے اس موضوع پر ایک رسالہ مسمیٰ بہ ۔ انفقہ المحاویہ عن الحلف الطالف علی طلب المواثبہ۔ تحریر فرمایا۔ جس میں ان تمام اقوال مختلفہ کے مناشی کی تحریر کے ساتھ ساتھ ان سب میں باہم تطبیق اور توفیق کا کام کیا۔ افسوس کہ آپ کی یہ شاہکار تحریر بھی فی الحال ناپید ہے۔

کئی ایک فتوے ایسے مقدمات کے جو شفعہ سے متعلق ہیں۔ آپ نے ان میں کچہریوں کے فیصلوں کی تصویب یا تنقید کی ہے اور ان کا صحیح حکم بتایا ہے۔ ایک جگہ علامہ سائحانی جیسے فاضل جلیل کی ایک الجھن دور فرمائی ہے۔ آپ کی ژرف نگاہی اور خدا داد تحقیقی صلاحیت ہے جسے دیکھ کر علمائے حرم کو کہنا پڑا۔

لو وجدہ ابو حنیفۃ لاعدہ من اصحابہ ۔ اگر ابو حنیفہ انھیں پاتے تو اپنے اصحاب میں داخل فرماتے۔

## کتاب القسمۃ وکتاب المضارعۃ

کتاب القسمۃ کے صرف دو فتاوے اس جلد میں شامل ہیں۔ اور دو ہی مسئلوں پر مشتمل ہیں۔ ایک صحیح اور غلط تقسیم کے حکم سے متعلق اگر کوئی تقسیم غلط ہوئی ہو تو قاضی نے یہ تقسیم کی ہو۔ توڑ دی جائے گی۔ اور دوسرا یہ مسئلہ ہے کہ اگر ترکہ میں چند مکان ہوں اور ہر مکان میں ہر شریک کا قابل انتفاع حصہ نکل سکتا ہو۔ تو ہر مکان سب شرکا پر تقسیم ہو گا۔

کتاب المضارعۃ کے ۱۲ فتاوے ہیں۔ وہ بھی صرف ایک مسئلہ سے متعلق اور وہ مسئلہ بھی خالص مزارعت کا نہیں بلکہ اس کا تعلق کتاب الاجارہ سے ہے۔ یعنی کرایہ کی دوکان، مکان، یا کاشتکار کو کھیت پر حق استقرار حاصل ہے یا نہیں؟ آج کل یہ مسئلہ نہایت گمبھیر ہو رہا ہے، گورنمنٹ کے حق استقرار تسلیم کر لینے کی وجہ سے مالکان مکان کا استحصال ممکن ہے کچھ کم ہو گیا ہو۔ لیکن طرفین میں پیچیدگیاں بے حد بڑھ گئی ہیں۔ ایک طرف مالکان نے ظلم کے نئے نئے ہتھکنڈے نکالے ہیں۔ تو دوسری طرف اجیروں نے بھی متعدد نئے راستے پیدا کئے ہیں۔

آپ فرماتے ہیں۔ کاشتکار یا اجیر کو سرکاری املاک یا وقف کی جائداد میں جبکہ اجیر و کاشتکار نے اپنی محنت و پیسے سے اس زمین یا جائداد میں ایسا تصرف کر لیا ہو، جس سے شی مستاجرہ کی قیمت وافادیت میں اضافہ ہو گیا ہو۔ جسکو کردار، کدک، اور مشد مسکہ وغیرہ مختلف اصطلاحی نام ہیں۔ تو اس کو حق استقرار حاصل ہے بلکہ اس کے بعد اس کے ورثہ کو بھی بلا وجہ شرعی اس سے بے دخل نہ کیا جائے گا۔ جب کہ وہ واجبی لگان یا کرایہ ادا کر رہے ہوں۔ اور نجی زمین میں کرداری زمین میں بھی کاشتکار یا اجیر کو

استقرار کا کوئی حق نہیں۔

حاوی زاہدی کی ایک عبارت سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ ایسی جائداد میں حق استقرار نجی اور پبلک دونوں قسم کی زمینوں کو عام ہے۔ آپ نے اس سے اختلاف فرمایا ہے۔ اور مختلف عقلی اور نقلی دلیلوں سے ثابت کیا ہے۔ کہ نجی جائداد میں حق استقرار ہرگز متحقق نہیں۔

اس سے جڑا ہوا ایک مسئلہ یہ ہے کہ جب اجیر یا کاشتکار نے زمین میں درخت لگا دیا۔ یا مکان بنا دیا۔ اور اس کو بے دخل کرنا ہے تو کیا حکم ہے۔ آپ نے اس کی پوری تفصیل بیان فرمائی، کہ کب مالک اسے ملبے یا درخت کا معاوضہ دلایا جائے گا۔ اور کب مالک کو زمین کا معاوضہ دلایا جائے گا، کس کے ساتھ یہ عمل جبری ہوگا، اور کس کے ساتھ رضا رے وغیرہ وغیرہ۔ مغصوبہ جائداد میں تصرفات کے بعد واپسی میں بھی اسی تفصیل کے ساتھ عملدرآمد ہوگا، یہ دونوں مسئلے پوری تفصیل کے ساتھ کئی فتاویٰ میں بیان کئے گئے ہیں۔

ایک مسئلہ مشترکہ زمین میں کسی ایک شریک کے کاشت کرنے کا بھی ہے۔ آپ نے جواب میں تفصیل فرمائی ہے کہ کب جائز ہے اور کب تاوان دینا اور لگان ادا کرنا ہے۔ کاشت سے زمین کو فائدہ پہونچے تو کیا حکم ہے اور نقصان ہو تو کیا حکم ہے۔ آپ فرماتے ہیں۔ جس صورت میں نفع اور نقصان کسی کا پتہ نہ چلے، فقہا اس کا صریح حکم نہیں لکھتے۔ لیکن میرے نزدیک یہ حکم مضرت میں داخل ہے۔ اور اس بات کو متعدد نصوص فقہیہ سے مستند کیا ہے۔

ایک مسئلہ اجیر کے شے مستاجرہ کے دوسرے کو اجارہ پر دینے کا ہے۔ جواب یہ ہے کہ جس اجرت پر لیا اس سے زائد پر دینا ناجائز ہے۔ ہاں اپنے تصرف سے اگر اس میں کچھ مفید اضافہ کیا ہو تو ایسا کر سکتا ہے۔ یہ مسئلہ بھی اصلاً کتاب الاجارہ سے متعلق ہے۔

ایک مسئلہ خاص کاشتکاری کا ہے۔ کہ مضارعت میں کھیت مالک نے اپنا متعینہ حصہ مقرر کیا مثلاً دس من سالانہ تو یہ معاملہ ناجائز ہوگا۔ دیگر چند متفرق مسئلے، وصولی لگان کے مقدمہ کے اخراجات، کارندہ کے مصارف، یا ان چیزوں کو کسی دوسرے نام سے وصول کرنے سے متعلق بھی اس کتاب میں درج ہیں، جس کا ذکر گذشتہ متفرق ابواب میں بھی آچکا ہے۔

## کتاب الذبائح

یہاں یہ بحث بے فائدہ ہے کہ گوشت خوری جائز و مناسب ہے یا نہیں، کیونکہ اہل اسلام کے نزدیک یہ حقیقت مسلم ہے کہ گوشت انسان کی طبعی، پاک اور صحت بخش غذا ہے۔ بلکہ تمام آسمانی مذاہب اس امر پر متفق ہیں، کہ گوشت ایک عمدہ انسانی غذا ہے۔ اب یہ سوال البتہ ایک ضروری سوال ہے کہ بلا استثنا تمام جانوروں کا گوشت جائز ہوگا، یا کچھ کا جائز اور کچھ کا ناجائز۔ اس کے لئے چند اصول متعین کئے گئے۔

(۱) ایسے تمام جانور حرام اور منع ہیں۔ جن کے گوشت سے انسانی جسم کو ضرر پہونچے، یا ان کی غذا غلاظت اور گندگی ہو۔ اور شریف طبائع کو ان کے کھانے سے انقباض ہو، اس اصول کے تحت حشرات الارض، زہریلے جانور، غلاظت اور مردار خور

پرندہوں چاہے پرند، اور گھناؤنے جیسے مینڈک یا گھونس وغیرہ سب ممنوع وحرام ہیں۔

(۱) دوسرے وہ جانور جو جسم میں کسی حسی خرابی کا سبب تو نہیں بنتے، مگر وہ خبیث النفس اور موذی صفت ہیں۔ ان کے کھانے سے بھی منع کیا گیا ہے۔ اور اس دائرے میں تمام درندے اور شکاری پرندے آتے ہیں۔ اسی جلد کے ص ۲۲ پر ہے "اس میں راز یہ ہے، کہ ان چیزوں کی خصلت شر غالب ہے۔ تو اندیشہ ہے کہ ان کا گوشت کھانے سے کچھ خصلت ان کی سی آدمی میں بھی پیدا ہوجائے، لہذا انسان کی عزت کیلئے ان کا کھانا حرام ہوا۔"

دوسرا سوال یہ ہوا۔ کہ جن جانوروں کا گوشت حلال ہوا۔ ان میں سے بعض حصہ جسم کا استثنار بھی ہے۔ یا بالکلیہ سب حلال ہیں تو حدیث شریف میں حلال جانوروں کے جسم کے سات اجزار کی ممانعت آئی ہے۔ ان احادیث میں غور کرنے سے صاف ظاہر ہے، کہ ان سات چیزوں کا بیان بطور حصر نہیں۔ اسی لئے علمار نے علت مشترکہ کی بنا پر ان پر کچھ اور کا اضافہ بھی کیا۔ جن کی تفصیل ہم آگے لکھ رہے ہیں۔

جب غلاظت خوری کی بنیاد پر کچھ جانوروں کا گوشت ممنوع ہوا۔ تو حلال جانوروں کے گوشت میں اگر کچھ گندگی کی آمیزش ہو تو کھانے سے قبل اسے پاک کر لینا ضروری ہوا۔ اس کیلئے شریعت نے ذبح کا طریقہ مقرر فرمایا۔ تاکہ دم مسفوح جو گندہ اور ناپاک ہے۔ بالکلیہ سارے جسم سے علٰحدہ ہوجائے۔

ذبح کی دو قسمیں ہیں۔ ذبح اختیاری یہ نحر اور ذبح ہے۔ اونٹ کا ایک پاؤں باندھ کر تین پاؤں پر کھڑا کر دیا جاتا ہے اور ایک نیزہ سینہ کے پاس سے گلے میں بھونک کر پوری گردن کو لمبے لمبے چیر دیا جاتا ہے۔ جس سے سارا خون تیزی کے ساتھ جسم سے نکل جاتا ہے۔ اسکو نحر کہتے ہیں۔ جو صرف اونٹ میں ہوتا ہے۔ اور تیز چھری سے گردن کی چار بنیادی رگوں میں سے کم سے کم تین کو کاٹ دیا جائے۔ کہ جلدی سے اخراج خون ہوجائے۔ اسکو ذبح کہتے ہیں۔

اور ذبح اضطراری یہ ہے۔ کہ جانور بدک گیا ہو۔ اور قابو میں نہ آرہا ہو۔ تو بسم اللہ اللہ اکبر پڑھ کر کوئی بھی آلہ دھاردار اس کے جسم کے کسی حصہ میں اتار دیا جائے۔ اور زخم کاری ہو کر اس سے سارا خون نکل جائے۔

ذبح کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ ذبح کرنے والا مسلمان یا اہل کتاب ہو۔ غیر مسلم اور مرتد وغیرہ کا ذبیحہ جائز نہیں۔ حد یہ کہ ذبح مسلمان نے کیا۔ اور اسلامی طریقہ سے ذبح کیا۔ لیکن ذبح کے بعد جانور غیر مسلموں کے قبضہ میں چلا گیا۔ اسے صاف کر کے اور بنا کے وہ لوگ لائیں۔ اور یہ کہیں کہ یہ اسی جانور کا گوشت ہے۔ تو مسلمانوں کو اس کا کھانا حلال نہیں۔

دوسری شرط یہ ہے کہ ذبح کرتے وقت ذابح اللہ تعالیٰ کا نام لے۔ اگر قصداً بے نام لئے یا غیر خدا کے نام پر ذبح ہوا۔ تو ذبیحہ جائز نہ ہوگا۔

اس کے بعد ذبح کیلئے کچھ آداب ہیں جن کو وقت ذبح ملحوظ رکھنا چاہیئے۔

آجکل دو ضمنی بحثیں بھی کافی اہمیت اختیار کرگئی ہیں۔ آجکل کے نصاریٰ اہل کتاب میں داخل ہیں یا نہیں، اور بہر تقدیر

ان کے ذبیحہ کا کیا حکم ہے۔ اسی طرح وہ کلمہ گو بھی جو بہت سارے اسلامی اعمال و عقائد کے پیرو ہیں اور اپنے کو مسلمان کہتے ہیں لیکن کسی غیر اسلامی فعل یا قول کی بنیاد پر ان پر کفر کا فتویٰ ہوا۔ ان کے ذبیحہ کا کیا حکم ہوگا۔ اس مسئلہ کو حقیقۃً الجھن کا باعث نہ ہونا چاہئے تھا لیکن عملاً یہ بھی آجکل بے حد الجھا ہوا اور سخت باعثِ تشویش ہے۔

دوسرا مسئلہ ایسے جانور دں کا ہے۔ جنھیں بزرگوں یا بتوں کے نام پہ چھوڑا گیا ہو۔ (اگرچہ اہل کفر کے بتوں کے نام پر چھوڑنے، اور اہل اسلام کے بزرگوں کے نام پر مشہور کرنے میں زمین وآسمان کا فرق ہے) ایسے جانوروں کو کوئی اہل اسلام اگر بسم اللہ اللہ اکبر پڑھ کر ذبح کردے تو اس کا کھانا حلال ہے یا حرام؟

کتاب الذبائح کے مسائل کا یہ ایک اجمالی خاکہ ہے۔ آجکل فتاویٰ کی کتابیں جس طرح تالیف ہوتی ہیں۔ ان میں ان تمام مسائل پر تفصیلی بحث ہونا مشکل ہے۔ کیونکہ سائل عموماً وہی باتیں پوچھتا ہے جس میں اسے الجھن ہو یا خاص اس مسئلہ میں اسے شرع کا حکم نہ معلوم ہو۔ اور مجیب اپنے جواب میں مسئولہ مسائل کا ہی پابند ہوتا ہے۔ فتاویٰ رضویہ میں بھی سارے مسائل سے بحث نہیں۔ ہاں جتنا کچھ اس میں مذکور ہے اسکا خلاصہ ہم پیش کرتے ہیں

(۱) حلال و حرام جانوروں کے سلسلہ میں کتا اور آدمی کے دودھ پر پرورش پائے ہوئے، بکری کے بچے۔ گھوڑا۔ گدھا اور خچر، کھُر والا خرگوش، اور خنثیٰ جانور۔ پرندوں میں اُلّو چمگادڑ اور کوے، دریائی جانوروں میں ایک عجیب الخصلت دریائی جانور، سوکھی مچھلی، بہت چھوٹی مچھلیوں اور جھینگے سے متعلق فتاویٰ میں سوالات ہیں۔ اول الذکر کا جواب یہ ہے کہ اسی حالت میں اسکو ذبح کیا تو گوشت مکروہ ہے۔ اور چند دنوں دودھ چھڑا کر یا بالکلیہ دودھ چھوڑ چکا ہو تب ذبح کیا تو حلال ہے۔ آدمی کے دودھ پر پرورش پایا ہوا بکری کا بچہ بھی حلال ہے۔

گھوڑے کے گوشت کا مسئلہ صاحبین اور امام صاحب رضوان اللہ علیہم اجمعین میں اختلافی ہے۔ بعد کے علماء میں بھی اختلاف عظیم ہے۔ اعلیٰحضرت کی تحقیق یہ ہے کہ اس کے مکروہ ہونے کو ہی ترجیح ہے جس کی تین بڑی وجہیں ہیں۔ (الف) یہ امام صاحب کا قول ہے۔ اور فتویٰ مطلقاً قول امام پر ہوتا ہے۔ (ب) یہی تمام متون کا متفقہ قول ہے جن کی وضع نقل مذہب کیلئے ہے (ج) خلاصہ، ہدایہ، محیط اور قاضی خان سے اس کی تصحیح منقول ہے (قاضی خان فقیہ النفس ہیں فتوی انکی تصحیح پر ہوگا۔

گدھا بالاتفاق حرام ہے۔ خچر جس کی ماں گھوڑی ہو وہ حلال ہے۔ کہ جانوروں میں ماں کا لحاظ کیا جاتا ہے۔ اور جس کی ماں گدھی ہو وہ حرام ہے۔ باپ اس کا اگرچہ گھوڑا ہو۔

خرگوش کے بارے میں آپ فرماتے ہیں۔ وہ پنجہ والا ہی ہوتا ہے۔ اور وہی حلال ہے۔ اور کھُر والا خرگوش دنیا کے پردے پر نہیں

حلال جانور جو خنثیٰ ہو ذبح سے حلال ہوگا۔ مگر اس کا گوشت پکائے سے پکتا نہیں۔

ایک تاریخی سوال تھا کہ گدھے کا گوشت حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کھایا یا نہیں۔ اعلیٰحضرت نے اس سے لاعلمی ظاہر کی ہے۔

لیکن آپ کے صاحبزادے حضرت حجۃ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ نے مسلم شریف کے حوالے سے حاشیہ میں اسکا ثبوت پیش فرمایا ہے۔

اُلّو کے بارے میں سوال کا خلاصہ یہ ہے کہ بوم کو عالمگیری میں حلال لکھا ہے؟ جواب میں آپ فرماتے ہیں:

(الف) عالمگیری میں یہ روایت قیل سے بیان کی گئی ہے۔ جو اس کے ضعف پر دال ہے۔

(ب) تمام کتب فقہ میں پنجہ دار شکاری پرندہ کو حرام لکھا ہے۔ اور یہ امام مالک کے علاوہ تینوں اماموں کا متفقہ فیصلہ ہے اور اُلّو کے شکاری جانور ہونے میں شبہ نہیں۔ اس امر کی عینی شہادت ہے نیز مختلف کتابوں سے اس کے شکاری ہونیکا ثبوت ہے۔ لہذا یہ ضعیف روایت اس اصل کلی کے خلاف قابل تسلیم نہ ہوگی۔

(ج) پھر زبان عرب میں بوم کا اطلاق رات میں اڑنے والے پرندے پر ہوتا ہے۔ اسلئے یہ لفظ اُلّو کیلئے مخصوص نہیں چمگادڑ کی حلت و حرمت میں علماء کا اختلاف ہے۔ اور کوّا تین قسم کا ہوتا ہے۔ دانہ خور اس کو غراب الزرع کہتے ہیں۔ یہ جائز ہے۔ غلاظت خور اس کو ابقع کہتے ہیں۔ یہی زاغ معروف ہے۔ یہ حرام ہے اور غلاظت و دوسری چیزوں سے ملا کے کھانے والا اسکو عقعق کہتے ہیں۔ یہ مکروہ ہے۔ مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی نے زاغ معروفہ کو حلال قرار دیا ہے۔ اس پر طرفین سے بڑی رسالہ بازی ہوئی تھی۔ اعلیحضرت کا بھی ایک رسالہ دفع زیغ زاغ ہے۔ ہم نے اسے اسلئے شریک اشاعت نہ کیا کہ وہ کسی استفتاء کے جواب میں نہیں بلکہ مناظرانہ سوالات پر مشتمل تحریر ہے۔

ایک صاحب نے کبوتر کے گوشت کے بارے میں سوال کیا جواب یہ ہے کہ حلال ہے۔ پیلو مرغ اور اس کے انڈے کی حلت کا بھی آپ نے حکم دیا ہے۔

عجیب الخلقت دریائی جانور کے بارے میں آپ نے تحریر فرمایا کہ یا تو ناپید ہے، یا ایسا نادر ہے جو عوام کی دسترس سے باہر کبھی کبھار کسی مسافر کو نظر آجاتا ہے۔ بعض علماء نے اسے جری اور مارماہی یعنی بام کہا ہے آپ نے اس کی تردید کی اور جری جریث انکلیس، صلور، مارماہی وغیرہ کی تحقیق میں حدیث، فقہ، لغت اور علم حیوان کی پندرہ کتابوں سے ایسی تحقیق فرمائی ہے۔ کہ آنکھیں حیرت سے پھٹی رہ جاتی ہیں۔ کہ یہ کوئی علم فقہ کا ماہر ہے یا علم حیوانات بحری کا کوئی بحر زخار لہریں لے رہا ہے۔

سوکھی مچھلی کو جائز فرماتے ہیں۔ مگر پکانے کے بعد بھی جس میں بو ہو اس کو مکروہ اور نظافت طبع کے خلاف قرار دیتے ہیں۔

جھینگے کے سلسلہ میں آپ کی تحقیق کا خلاصہ یہ ہے کہ علماء کے دونوں طرح کے اقوال ہیں۔ آپ نے محاکمہ فرمایا کہ ہمارے مذہب میں مچھلی کے علاوہ دریائی جانور حرام ہیں۔ تو جو اسے مچھلی کہتا ہے وہ حلال سمجھتا ہے۔ اور جو کوئی دوسرا جانور سمجھتا ہے حرام کہتا ہے اس کی صورت مچھلی سے زیادہ جانوروں کے مشابہ ہے۔ اور مچھلی کے لفظ کا اطلاق مچھلی کے علاوہ پر بھی ہوتا ہے۔ اس لئے اس کا کھانا مکروہ ہونا چاہیئے۔ ایک دلیل یہ بھی دی ہے کہ جواہر اخلاطی میں چھوٹی چھوٹی مچھلیوں کو جن کی آلائش دور نہ کی جائے مکروہ تحریمی لکھا ہے۔ تو جھینگے کو اسی کے حکم میں ہونا چاہیئے۔

کیچوے وغیرہ حشرات الارض کو جلانے کے بعد بھی کھانا حرام ہوگا۔ انڈے کے چھلکے کا کھانا جائز ہے۔ مکڑی کے جالے

کا کھانا ممنوع ہونا چاہئے۔

حلال ذبیحہ کے اجزا ر سبعہ ممنوعہ کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ قاضی بدیع الدین خوارزمی اور احمد مصری و شمس الدین قہستانی نے مزید پانچ چیزوں کا اضافہ کیا۔ مصنف نے اپنے تفحص اور تلاش سے مزید دس چیزوں کا اور اضافہ فرمایا۔ اس طرح کل ۲۲ اشیاء کا مدلل اور مفصل بیان آپ نے اپنے رسالہ المنح الملیحہ میں کیا ہے۔ آپ کے کمالات علیہ میں سے یہ علمی ہے کہ بہت سارے غیر منقح مسائل کی تنقیح فرماکر متعلقہ جزئیات کا استقصاء فرما یا ہے۔ افسوس کہ یہ رسالہ بھی فی الوقت ناپید ہے۔ اور اس جلد میں شامل نہ ہوسکا۔

زندہ جانور سے کوئی حصہ علٰحدہ کر لیا جائے۔ تو ٹیڑی اور مچھلی کے علاوہ جائز نہیں کہ صرف ان دو میں ذبح کی ضرورت نہیں۔ حلال جانور کی کھال حلال ہے۔ لیکن ہر کھال کھانے کی چیز نہیں۔

احکام ذبح اختیاری میں مقام ذبح کی تعیین، مقدار ذبح، آلات ذبح، احکام ذابح، اور احکام ذبیحہ سے اس کتاب میں بحث کی گئی ہے۔

ایک سوال ہے درندہ نے رگ گلو چھید دی اور جانور ابھی زندہ ہے اس کو ذبح کیا جا سکتا ہے یا نہیں۔ آپ کی تحقیق یہ ہے کہ مقام ذبح باقی ہے۔ اور اسکو ذبح کیا جا سکتا ہے۔ اس موقعہ پر و جیز کردری کی ایک ایسی عبارت میں تین متضاد فرعوں کی ایسی توجیہ اور تشریح فرمائی ہے۔ اور مسئلہ کے مناط کی ایسی تحقیق فرمائی جو فی زمانا صرف آپ کا حصہ ہے۔

دوسوال ذبح فوق العقدہ کے ہیں۔ آپ فرماتے ہیں ذبح میں فوق العقدہ اور تحت العقدہ کی کوئی تخصیص نہیں اگر ضروری رگیں دونوں صورتوں میں کٹ گئیں تو ہر طرح ذبح جائز ہے۔ اور یہ امر صرف مشاہدہ سے متحقق ہوسکتا ہے۔

آداب ذبح کے سلسلہ میں فرماتے ہیں۔ جانور کو کچھ کھلا پلاکر دائیں کروٹ پر قبلہ رو لٹائیں۔ ذابح دایاں پاؤں گردن کے کنارے رکھ کر تیز چھری سے ذبح کرے۔ ان میں بعض آداب کی مخالفت مکروہ ہے۔ بلکہ بعض ائمہ کے نزدیک ذبیحہ ہی جائز نہیں ہوتا۔

ہر اس دھار دار آلہ سے ذبح جائز ہے کہ خون بہادے۔ درانتی آلہ ذبح سے ہے۔ اور بے دستہ کی دھار دار چھری بھی آلہ ذبح سے ہے۔ بندوق کی گولی آلات ذبح سے نہیں۔ اس سے مارا ہوا جانور موقوذہ ہے۔

ذابح کا مسلمان یا اہل کتاب ہونا ضروری ہے۔ آپ نے آجکل کے تمام بدمذہبوں کے ذبیحہ کا حکم بتایا ہے۔ نصاریٰ کے ذبیحہ میں بھی علماء کا اختلاف ہے۔ اکثر نا جائز بتاتے ہیں بعض علماء نے جائز لکھا ہے۔ آپ فرماتے ان کے ذبیحہ سے پرہیز ہی چاہئے۔ اور اپنا مشاہدہ بتاتے ہیں کہ یہ شرعی طور پر ذبح بھی نہیں کرتے۔

عورت اور سمجھ دار بچہ کا ذبیحہ جائز ہے۔ فاسق معلن اور جسے غسل کی حاجت ہو ان کا ذبیحہ بھی جائز ہے۔ ایک سوال معین ذابح کا بھی ہے۔ کہ ذبح کے وقت ذبیحہ کا ہاتھ پاؤں پکڑنے والا معین ذابح ہے یا ذبح کرنے والے کے ساتھ چھری پر

ہاتھ رکھ کر ذبح میں مدد کرنیوالا۔ آپ نے ثانی الذکر کو معین قرار دیا ہے۔ اور خانیہ سے اس کی تائید فراہم کی ہے۔ اور اس پر تسمیہ ضروری قرار دیا ہے۔ اور علمائے دیوبند کی تغلیط فرمائی ہے۔ جنھوں نے اول الذکر کو معین قرار دیا ہے۔

ذبیحہ سے سوال کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں۔ جس میں جان ہونا بالیقین معلوم ہو۔ اس کا ذبیحہ ہو گیا اگرچہ بوقت ذبح نہ خون دے نہ تڑپے۔ اور جس کے مرنے کا یقین ہو۔ وہ ذبح سے حلال نہ ہوگا۔ اگرچہ ذبح کے بعد خون نکلے۔ اور جس کے جان ہونے نہ ہونے کے بارے میں شبہ ہو۔ اس کا فیصلہ زندگی کی علامات سے ہوگا۔ جس میں خون دینا، تڑپنا، اور بالوں کا کھڑا ہو جانا وغیرہ ہے۔

ذبح کی بنیادی شرائط میں سے تسمیہ بھی ہے۔ اور یہ مسئلہ تمام اہل اسلام میں اتفاقی ہے۔ کہ ذبح کے وقت جس جانور پر اللہ کا نام لیا جائے۔ وہ حلال ہے۔ اور جس پر غیر خدا کا نام لیا جائے۔ یا اس کو خدا کے نام کے ساتھ شریک کیا جائے تو ذبیحہ مردار اور حرام ہے۔ لیکن غیر خدا کے نام پر چھوڑے ہوئے جانور جیسے سانڈ وغیرہ اگر انھیں کوئی بسم اللہ اللہ اکبر پڑھ کر ذبح کرے تو حلال ہوا یا نہیں۔ اسی طرح بزرگوں کے نام پر جو جانور منسوب کر دیئے جاتے ہیں۔ مگر ذبح کے وقت بسم اللہ اللہ اکبر پڑھ کر انھیں ذبح کرتے ہیں ان کا کیا حکم ہے۔ یا شیخ سدو وغیرہ خبیث روحوں کے لئے شہرت دئے ہوئے جانور کو تسمیہ کے ساتھ ذبح کریں تو کیا حکم ہے؟

ان تمام سوالوں کے جواب میں آپ ایک اصل کلی بتاتے ہیں:

کہ مسلمان ذابح کی نیت اور وقت ذبح اس کے تسمیہ کا اعتبار ہے۔ اس کے سوا کسی بات کا لحاظ نہیں۔ اگر مالک نے خالص اللہ عز وجل کیلئے نیت کی اور ذابح نے بسم اللہ کی جگہ باسم فلاں کہا۔ یا ارادۃً دم سے غیر خدا کی عبادت کا قصد کیا ذبیحہ مردار ہو گیا۔ اور مالک نے کسی غیر خدا مثلاً بت یا شیطان ہی کیلئے نیت کیوں نہ کی ہو۔ اسی کے نام پر شہرت دی اور اسی کیلئے ذبح کرنے کو دیا۔ مگر مسلمان ذابح نے خالص اللہ عز وجل کیلئے اس کا نام پاک لیکر ذبح کر دیا۔ جانور بنص قطعی حلال ہو گیا۔ (ص ۲۴)

اسی سے ایسے تمام جانوروں کا حکم ظاہر ہو گیا۔ جو بتوں یا خبیث روحوں کے نام پر چھوڑے گئے۔ یا بزرگوں کے نام پر انھیں شہرت دی گئی، قرآن عظیم نے بتوں کے نام پر چھوڑے ہوئے جانوروں کے بارے میں فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے جن جانوروں کو حلال کیا انکو تم حرام کرنے والے کون؟ مگر ایسے جانوروں کو مسلمانوں کو اپنے تصرف میں لانے میں دو قباحتیں ہیں۔ اول فتنہ و فساد اور اس سے بچنا ضروری ہے۔ دوسرے یہ کہ اس میں کبھی کبھی بظاہر اس کافر کی مراد پوری کرنی ہے۔ اس لئے مسلمان کا ایسے جانوروں کو بسم اللہ پڑھ کر بھی ذبح کرنا اور کھانا مکروہ ہے۔ مگر مسلمان بزرگوں کے نام پر جو جانور مشہور کرتے ہیں۔ اس میں نہ تو وہ ناپاک قصد (عبادتِ غیر خدا) نہ ذبح باسم غیر اللہ بلکہ ان کا مقصود بزرگوں کیلئے ایصال ثواب اور اللہ کے لئے ذبح ہوتا ہے اس لئے اس کے حلال ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔

شاہ عبدالعزیز صاحب دہلوی کو اس مسئلہ میں تمام علماء اسلام کے فتووں سے اختلاف ہے۔ لیکن وہ بھی یہی ارشاد فرماتے ہیں۔ کہ اگر بزرگوں کی نسبت منقطع کر کے اللہ تعالیٰ کیلئے مشہور کر دیا جائے۔ اور بسم اللہ پڑھ کر ذبح کیا جائے تو وہی جانور اب حلال ہو جائیگا۔

اس خاص مسئلہ میں آپ کا ایک رسالہ "سبل الاصفیاء لذبائح الاولیاء" بھی ہے۔ جو شریک اشاعت ہے جس میں آپ نے مختلف نیتوں کی تفصیل ان کے احکام۔ اور علمائے اسلام کی یہ تصریحات نقل کی ہیں۔ کہ بدگمانی مطلقاً حرام ہے۔ بالخصوص بدگمانی کہ ان جانوروں سے وہ بزرگوں کی عبادت کی نیت کرتے ہیں۔ اس کے باوجود حکم یہی ہے۔ کہ اگر کوئی مسلمان ان جانوروں سے غیر خدا کی عبادت کا قصد کرے، تو وہ ضرور مرتد ہوگا۔ اور اس کا یہ ذبیحہ مردار ہوگا۔ لیکن دوسرے مسلمان جو ایسا عقیدہ نہیں رکھتے ان کے بارے میں یہ بدگمانی بڑی زیادتی ہے اور بدگمانی کرنے والوں کی دلیل کا آپ نے تفصیلی جواب دیا ہے۔ اور اس مسئلہ میں حضرت شاہ صاحب دہلوی کا تخطئہ فرمایا ہے ایک فتویٰ میں حدیث ذبح بقر اور قطع شجر کی بھی تحقیق فرمائی ہے۔

## کتاب الصید

اس عنوان میں چند فتاویٰ اس موضوع پر ہیں کہ شکار اگر تفریح کیلئے ہو تو نا جائز ہے۔ اور دوا یا غذا کی غرض سے ہو تو جائز ہے۔ ساتھ ہی ان علامتوں کا بھی بیان ہے جن سے پتہ چلے کہ یہ شکار بغرض تفریح ہے یا بضرورت۔

مچھلی کے کانٹے میں زندہ جانور پرونے کی ممانعت کا بھی ایک فتویٰ ہے۔ اسے مار کر پرونا چاہیے۔

اور متعدد سوال و جواب اس موضوع پر ہیں، کہ بندوق کی گولی کا مارا ہوا شکار، ذبیحہ نہیں قرار دیا جاسکتا اور اس کا حکم تیر کا نہیں، شامی سے اس مسئلہ کا تجزیہ بھی آپ نے پیش فرمایا ہے۔

سدھائے ہوئے کتوں کو بسم اللہ پڑھ کر شکار پر چھوڑا جائے تو شرعاً اس کا مارا ہوا جانور حلال ہے اور یہ ذبح اضطراری کی صورت ہے۔ آپ نے اس کی چودہ شرطوں کا بیان فرمایا ہے۔ اور اس شبہ کا جواب بھی دیا ہے کہ کتا ناپاک جانور ہے۔ اس کے دانت لگنے سے گوشت ناپاک ہو جاتا ہے۔

## کتاب الاضحیہ

کسی جانور کا خون بہا کر اللہ تعالیٰ کی عبادت ہو، یہ بات انسانوں کے فہم و ادراک سے وراء ہے لیکن اللہ تعالیٰ کو اپنے محبوب بندوں کی ادا بھی محبوب اور پیاری ہوتی ہے۔ حضرت خلیل اللہ علیہ السلام نے اپنے بچے کو خدا کی راہ میں قربان کرنا چاہا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کے بدلے دُنبہ کی قربانی قبول فرمائی۔ اور حضرت خلیل علیہ السلام کو بشارت دی قد صدقت الرؤیا انا کذٰلک نجزی المحسنین۔ میرے خلیل تم امتحان کی راہ میں ثابت قدم نکلے۔ ہم مخلصین کو ایسا ہی بدلہ دیتے ہیں۔ اور اپنے تمام صاحب مال بندوں پر انھیں کی اتباع میں ہر سال اپنی راہ میں جانور کی قربانی فرض فرمادی حدیث شریف میں ہے۔ ما ھٰذہ الاضاحی یارسول اللہ قال سنۃ ابیکم ابراھیم۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم یہ قربانیاں کیا ہیں۔ آپ نے فرمایا تمہارے باپ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی سنت ہے۔ ایک لکھنوی شاعر نے لکھا

یہ عجیب رسم دیکھی کہ بروز عید قرباں ۔۔۔ وہی قتل بھی کرے ہے وہی لے ثواب الٹا۔

قربانی کے لئے سب سے مقدم سوال وقت کا ہے کہ مہینہ ذوالحجہ کا اور تاریخیں ۱۰ / ۱۱ / ۱۲ رہوں تیرہویں تاریخ کو ایام قربانی میں شمار کرنا غلط ہے۔ اور اپنی طرف سے ان ایام میں کمی یا ردوبدل شریعت پر زیادتی ہے۔

مہینہ سے جڑا ہوا مسئلہ رویت ہلال کا ہے۔ اس سے متعلق زیادہ مسائل کتاب الصوم میں ذکر ہوئے کیونکہ اس کا بھی براہ راست ہلال سے خصوصی تعلق ہے۔ یہاں قربانی کے وہ چند مسائل جن پر رویت کی تقدیم و تاخیر سے اثر پڑے ان کا ذکر کیا گیا ہے، مثلاً کہیں رویت انتیس کو ہوئی۔ اور کہیں تیس کے حساب سے دن پورے گئے تو تیس کے حساب سے بارہویں کی قربانی کا کیا حکم ہے۔ قربانی میں مطلع قمر کا اعتبار ہے مطلع شمس کا نہیں۔ کتاب الاضحیہ میں مصنف نے ان سبھی مسائل سے تعرض کیا ہے۔

دوسرا سوال جگہ کا ہے۔ آپ فرماتے ہیں قربانی شہری کی ہو خواہ دیہاتی کی شہر میں کیجائے تو بعد نماز عید اور دیہات میں کیجائے تو صبح سے ہی قربانی جائز ہے۔ اس میں قربانی کرنے والے کا لحاظ نہیں قربانی کہاں ہوتی ہے اس کا لحاظ ہے۔

تیسرا مسئلہ ہے قربانی کس پر واجب ہے؟ قربانی مالک نصاب پر واجب۔ اور مالک نصاب وہ ہے جس کے پاس عیدالاضحیٰ کے دن حاجتِ اصلیہ کے علاوہ چھپن روپے بھر چاندی یا اس کی قیمت کا مال ہے۔ حاجتِ اصلیہ کی تفصیل میں ایک اختلافی مسئلہ کا بھی آپ نے فیصلہ کیا ہے۔ جس کے پاس ضرورت سے زائد مکان یا زراعت کی زمین اتنی ہو کہ اس کی قیمت مقدار نصاب کو پہونچ جائے۔ ایسے شخص پر زکوٰۃ واجب نہیں، بلکہ اس کو کوئی زکوٰۃ دے تو لے سکتا ہے۔ لیکن قربانی اس پر واجب ہے اور نقد پاس نہ ہو تو قرض لیکر یا جائداد بیچکر قربانی کرے۔ یہ صورت بظاہر حیرتناک تھی کہ ایک طرف زکوٰۃ وصول کر سکتا ہے۔ دوسری طرف اس پر قربانی واجب۔ آپ فرماتے ہیں۔ ان دونوں حکموں میں کوئی تعارض نہیں۔ کہ دونوں دو صورت حال سے متعلق ہیں۔

نابالغ پر قربانی نہیں گو مالک نصاب ہو۔ اسی طرح جس کا قرض مردہ دوسروں پر ہو اس پر قربانی نہیں گھر میں چند آدمی ہوں تو قربانی اسی پر ہے جو مالک نصاب ہو۔ اور سب شریک ہوں تو سب کے حصہ میں اگر مقدار نصاب مال آتا ہو تو سب پر قربانی ہے۔ ورنہ کسی پر نہیں۔ آپ نے مسئلہ شرکت کی پانچوں قسموں کا مفصل بیان فرمایا ہے۔ ایک بکری چند آدمیوں کی طرف سے نہیں ہو سکتی واجب اور نفل دونوں قسم کی قربانیوں کا یہی حکم ہے ان سب مسائل پر آپ نے ص ۳۸۵ پر تفصیل سے روشنی ڈالی ہے۔

چوتھا مسئلہ قربانی کے جانور کا ہے۔

(۱) قربانی کے صرف چار جانور ہیں جنھیں بہیمۃ الانعام کہا جاتا ہے۔ اور سب اہلی ہیں، اونٹ، بیل، بکری، اور بھیڑ۔ جنگلی جانور گو حلال ہو اور گھر میں پالا گیا ہو اس کی قربانی نہیں ہو سکتی۔

(۲) فقیر کا قربانی کی نیت سے خریدا ہوا جانور، اور قربانی کی منت کا جانور متعین ہو جاتا ہے۔ اور مالدار پر جو قربانی واجب ہے، اس کی نیت سے جانور خریدنے سے بھی متعین نہیں ہوتا، ہاں بہتر یہی ہے کہ نیت کے بعد اسی کی قربانی کیجائے۔

(۳) قربانی کے جانور کی عمر بھی متعین ہوتی ہے۔ البتہ بھیڑ کا چھ ماہا یہ بچہ جو دیکھنے میں سال بھر کا معلوم ہو اس کی قربانی

جائز ہے۔ اس مسئلہ میں حضرت مولانا عبدالحی صاحب کا تخیلہ جو چھ ماہ دنبہ کی قربانی تو جائز فرماتے ہیں لیکن چھ ماہ بھیڑ کی نہیں

(۴) قربانی کے جانور میں بعض عیوب قربانی کی صحت کے مانع ہوتے ہیں۔ مثلاً سینگ گودے کی جڑ تک ٹوٹ گئی ہو تو قربانی نہیں۔ اسی طرح جسم کا کوئی عضو ایک تہائی ضائع ہو جائے تو قربانی نہ ہوگی۔ مگر قدرۃً سینگ نہ جمے تو قربانی میں کوئی حرج نہیں جس کے قدرۃً کان اور دم نہ ہوں تو امام صاحب کے نزدیک قربانی جائز اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے وہاں ناجائز ہے۔ جانور کی عمر قربانی کے لائق ہوگئی تو دانتا اور دانتا نہ ہونے کا کوئی اعتبار نہیں قربانی صحیح ہے۔ ایسا لاغر جانور جو قربان گاہ تک چل نہ سکے اس کی قربانی بھی منع ہے۔ گابھن جانور کی قربانی ہو تو جائے گی لیکن مکروہ ہے۔ خصی ہونا جانور میں عیب نہیں اس لئے اس کی قربانی بھی جائز ہے۔

قربانی کے جانور کی بحث میں ایک عربی رسالہ "ھادی الاضحیۃ" بھی شامل اشاعت ہے۔ افادۂ عام کیلئے اسکا اردو خلاصہ بھی فقیر کے قلم سے ہے اسی کے ساتھ ہے۔ جو نہ بالکل ترجمہ ہے۔ نہ خلاصہ نہ شرح حسب ضرورت کہیں اختصار کہیں تفصیل اور کہیں مساوات سے کام لیا ہے۔ منشا صرف یہ ہے کہ مصنف کے کلام کی پوری ترجمانی عام فہم انداز میں کر دی جائے۔ اس کی کتابت میں بھی کوشش کی گئی ہے۔ کہ پیرا بندی، ڈیش اور کوما اور جملوں کے اختتام کا لحاظ رکھا جائے۔ حوالہ کی عبارتیں مصنف کے کلام سے ممتاز تحریر کرائی جائیں۔

میرا خیال ہے کہ اعلیحضرت کی تصنیفات کی کتابت ہی جدید اصولوں پر کرائی جائے تو آپ کی ہر تصنیف کے تفہیم میں آدھی آسانی ہو جائے۔ اگر میں اس مقصد میں کامیاب ہوا ہوں تو برادران اہلسنت دعائے خیر میں یاد رکھیں اور اگر کہیں غلطی ہو گئی ہو تو مطلع فرما کر احسانمند بنائیں۔

قصہ یہ ہوا کہ حضرت مولانا مولوی عبدالحی صاحب لکھنوی مرحوم نے بھیڑ کے چھ ماہ بچے کی قربانی منع فرمائی اور دنبہ کی جائز شرقپور پنجاب کے ایک مولوی صاحب نے انہیں کی اتباع میں یا از خود بھیڑ کو ہی قربانی کے جانور سے خارج قرار دیا۔ اور اپنے مدعا کے ثبوت میں ایک الزامی اور ایک حقیقی دلیل تحریر کی۔

الزامی دلیل کا خلاصہ یہ ہے کہ حسب تشریح ائمہ اعلام قربانی کے جانور کی پانچ نوعیں ہیں، گائے، بھینس، بکری، دنبہ اور اونٹ اگر بھیڑ کو بھی قربانی کا جانور مان لیا جائے۔ تو قربانی کے جانور پانچ کے بجائے چھ ہو جائیں گے۔ اور یہ متفقہ تصریحات علماء بلکہ نص قرآنی کے خلاف ہے۔ اس لئے صحیح یہی ہے اس کو قربانی کے جانور میں شمار ہی نہ کیا جائے۔

اس پر یہ اعتراض ہو سکتا تھا کہ قرآن میں تو صرف چار جانوروں کا بیان ہے۔ اونٹ، گائے۔ بکری اور دنبہ پانچویں قسم بھینس جو آپ نے شمار کی اور علماء نے بھی بیان کیا۔ نص قرآنی میں تو ہے نہیں علماء نے عقل وقیاس سے اس کو گائے میں شمار کیا۔ تو اسی طرح بھیڑ کو بھی دنبہ میں ہی کیوں نہ شمار کیا جائے۔ اس طرح قرآن کی تصریح اور نصوص علماء کسی کی مخالفت لازم نہ آئے گی۔

اس کا جواب مولوی صاحب موصوف نے یہ دیا کہ گائے میں بھینس کو شمار کیا گیا۔ اور بھیڑ کو دنبہ میں شمار کیا جائے تو بطور لحوق ہی شمار کیا جاسکتا ہے۔ تو بھینس کہ فوائد و منافع میں گائے سے زائد ہے، یہ گائے سے اکمل ہوئی اور گائے کامل تو اس کا الحاق گائے کے ساتھ ممکن ہے۔ اور بھیڑ میں دنبہ کی طرح چکتی نہیں ہوتی تو بھیڑ خلقت میں دنبہ سے ناقص ہوئی۔ اور ناقص کو کامل کے ساتھ لاحق نہیں کیا جاسکتا۔ اس لئے بھینس تو گائے کے ساتھ لاحق ہوکر قربانی کے جانور میں شامل ہوگی بھیڑ نہیں۔

اس دلیل کی بنیاد یہ ہے کہ یہ بلا دلیل پہلے ہی طے کر دیا گیا ہے۔ کہ بھیڑ کسی طرح دنبہ میں شامل نہیں۔ بالکل ایک علاحدہ نوع ہے اس کا لازمی نتیجہ یہی ہونا تھا۔ کہ بھیڑ کو قربانی کا جانور نہ مانا جائے۔

تحقیق دلیل کی تقریر یہ کی ہے علمائے لغت نے دنبہ کی تعریف میں فرمایا ماله الیۃ جسکے چکتی ہو۔ اور بھیڑ چکتی والا جانور ہی نہیں۔ اس لئے یہ دنبہ ہو ہی نہیں سکتا اور بکری میں تو بالاتفاق یہ داخل نہیں۔ کہ بکری بال والا جانور ہے اور یہ اون والا جانور ہے۔ اس لئے یہ قربانی کا جانور نہیں۔ اور اس کی قربانی جائز نہیں۔

اس دلیل پر اعتراض پڑتا ہے کہ جس کو ہم اور آپ دنبہ کہہ رہے ہیں۔ قرآن عظیم نے اس کو ضان کے لفظ سے تعبیر کیا ہے اور اہل لغت ضان، کا ترجمہ لفظ میش سے کرتے ہیں۔ جو بھیڑ اور دنبہ دونوں پر بولا جاتا ہے۔ اسلئے یہ دنبہ سے الگ کوئی قسم نہیں ہوئی۔

اس کا جواب مولوی صاحب موصوف نے یہ دیا کہ اہل لغت نے لفظ ضان کی توضیح ایک ایسے لفظ سے کی جو عام ہے۔ جیسے دُوب کی تعریف یا ترجمہ کوئی لفظ گھاس سے کرے۔ تو گھاس ایک ایسا لفظ ہے جو دُوب اور دوسری گھاسوں پر بھی بولا جاتا ہے۔ لیکن اس لفظ کے بول دینے سے دوب، اور غیر دوب سب ایک نہیں ہو جائیں گے۔ ایسا ہی یہاں میش کا لفظ ہے اور اگر تم کو اصرار ہو کہ فارسی میں لفظ میش کا اطلاق اس لئے کیا گیا کہ بھیڑ اور دنبہ دونوں ان کے نزدیک ایک ہی ہیں۔ تو ہم اس کا جواب یہ دیں گے کہ یہ اہل لغت، کا بیان ہوا اور ہم پر اہل لغت، سے حجت قائم نہیں کی جاسکتی۔ اہل لغت اور اہل فقہ کے مفاہیم میں اکثر اختلاف ہوتا ہے۔ تو اگر اہل فقہ یہی بات، کہتے تو ہم مان لیتے۔

مگر چونکہ خود شیخ محقق جو ہندوستان میں حنفیہ کے ایک اہم ستون ہیں۔ ضان کا ترجمہ میش کر چکے تھے۔ اس لئے مجیب کو اپنے اس جواب کی کمزوری خود محسوس ہوئی۔ اس لئے انھوں نے اصول فقہ اور منطق کی آمیزش سے شیخ کے اس ترجمہ کو غلط ثابت کرنے کی کوشش کی۔ اس دلیل کی بنیاد بھی اسی امر پر ہے کہ وہ بھیڑ کو ایک الگ قسم مان کر چلے ہیں۔

دوسرا اعتراض یہ واقع ہوتا ہے کہ جس طرح چند فقہاء نے ضان کی تفسیر ماله الیہ کیا ہے۔ اسی طرح بہت سے فقہائے ماله صوف بھی تعریف کی ہے۔ اور بھیڑ بلاشبہ اون والا جانور ہے اسلئے وہ بھی دنبہ میں شامل ہوا۔

اس کا جواب بھی انھوں نے یہی دیا کہ ماله صوف، والی تعریف بھی اعم ہے۔ بکری سے تمیز دینے کے لئے یہ تعریف کی گئی ہے۔ ورنہ حقیقی تعریف ماله الیہ ہی ہے۔

حضرت مولانا احمد حسین صاحب کانپوری علیہ الرحمہ جو اس وقت اعلام علمائے اہلسنت میں سے تھے۔ اس فتویٰ سے

بہت متأثر ہوئے مگر جمہور علماء و عوام اہل اسلام کے عمل کے خلاف ہونے کی وجہ سے پریشانی بھی تھی۔ انھوں نے اس مسئلہ میں اعلیحضرت سے استصواب کیا۔ کہ یہ فتویٰ خلاف حکم شرع ہو تو اس کو بھی دلائل سے روشن کریں۔ اور اگر آپ اس کی تائید میں ہوں تو مزید ایسے دلائل پیش کریں کہ جمہور کی بے قراری دور ہو اور مسئلہ میں اطمینان حاصل ہو۔

اس سے اعلیحضرت کے علمی مرتبہ کا پتہ چلتا ہے کہ اعاظم علماء ہند گو الجھے ہوئے مسائل شرعیہ کی تحقیق میں آپ پر کس درجہ اعتماد تھا اور یہ صرف ایک مولانا احمد حسن صاحب علیہ الرحمہ کا ہی معاملہ نہیں ہے۔ مرحوم حضرت مفتی مولانا اجمل شاہ صاحب سنبھلی نے مجھ سے بیان کیا۔ کہ حضرت مولانا لطف اللہ صاحب علی گڈھی جو اپنے عہد میں استاذ الکل شمار کئے جاتے تھے۔ اور ہر طبقہ اور مسلک کے لوگ ان سے شرف تلمذ حاصل کرتے ان سے کسی نے کسی الجھے ہوئے شرعی مسئلہ میں رجوع کیا۔ تو فرمایا اب ہمارے قویٰ ضعیف ہو گئے ہیں۔ اس مسئلہ میں مولانا احمد رضا صاحب سے رجوع کیا جائے، کہ ہندوستان میں اس وقت وہ اس فن کے اکیلے ماہر ہیں۔

الغرض اعلیحضرت نے ۲۵ تنبیہوں اور ایک ذیل میں اس کا جواب لکھا۔ آپ کی تحقیقات سولہ صفحات پر پھیلی ہوئی ہیں. جن میں ۷۰ کتابوں کے حوالے ہیں۔

سوال اخیر رمضان ۱۳۱۴ھ میں کانپور سے بھیجا گیا ہے۔ اور رسالہ کا سنہ تالیف بھی ۱۳۱۴ھ ہے۔ ظاہر یہی ہے کہ ماہ ذی الحجہ سے قبل ہی مکمل ہو گیا ہو گا۔ اس طرح صرف دو ماہ کے اندر یہ علمی رسالہ مکمل ہو گیا۔ وہ بھی اس شان کا کہ مجھ سے کسی صاحب نے بیان کیا کہ ایک دفعہ حضرت مفتی شاہ محمد مظہر اللہ صاحب دہلوی والد گرامی جناب ماہر رضویات پروفیسر مسعود احمد صاحب نے مولانا احمد رضا خاں صاحب کی وسعت علمی کے سلسلہ میں فرمایا صاحب اس شخص کے علم کی وسعتیں غیر معمولی ہیں۔ بھیڑ کے قربانی کے مسئلہ پر ایک رسالہ لکھ دیا وہ بھی ایسا بلند پایہ اور تحقیقی کہ پڑھ کر ان کے وسعت معلومات پر حیرت ہوتی ہے جب میں نے یہ روایت سنی تو اس کے دیکھنے کا بے حد اشتیاق پیدا ہوا۔ اور اب اشاعت کے سلسلہ میں نگاہ سے گذرا تو نور و سرور قلب حاصل ہوا۔

اس کو دیکھا ہو گیا ٹھنڈا کلیجہ علم کا

اعلیحضرت نے اس مدعا پر سب سے پہلے قرآن و تفسیر سے دلیل قائم کی کہ بھیڑ قربانی کا جانور ہے۔ آپ فرماتے ہیں سورۂ مائدہ اور سورۂ حج کی دو آیتوں میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: بہیمۃ الانعام قربانی کے لئے ہے۔ امام بغوی اس کی تفسیر میں فرماتے ہیں۔ غیر انعام کی قربانی نہیں قربانی صرف انعام کی ہے۔ اور یہ امر بدیہی ہے کہ بھیڑ انعام میں سے ہے۔ مصباح المنیر جو فقہ کا لغت ہے۔ اس میں انعام میں اونٹ، گائے اور بکری کو شمار کیا۔ اور بھیڑ سب کے نزدیک بکری کی ایک قسم ہے۔ اس لئے اسے قربانی کا جانور ہونا نص قرآنی سے ثابت ہوا۔

بھیڑ کے انعام میں ہونے کی مزید دلیل آپ نے یہ دی کہ انعام کی دو قسمیں ہیں۔ کچھ لادنے والے اور کچھ دبنے ہوئے۔ شاہ عبدالقادر صاحب فرماتے ہیں لادنے والے بیل اور اونٹ اور دبے ہوئے بکری اور بھیڑ۔ تو بھیڑ یقیناً انعام میں سے ہوئی۔ نیز غنم یقیناً قربانی کا جانور ہے۔ اور شاہ رفیع الدین صاحب نے غنم کا ترجمہ بھیڑ اور بکری دونوں کیا۔ تو دونوں کی ہی قربانی

جائز ہوگی۔

آپ فرماتے ہیں اس قسم کے مسائل میں علمائے لسان کی بات ہی معتبر ہوتی ہے۔ اور علمائے لسان کا حال یہ ہے کہ سب کا کہنا یہی ہے کہ فارسی لفظ گوسفند اور اسی کے ہم معنی عربی لفظ شاۃ وغنم کی دو قسمیں ہیں ایک کو اردو میں بکری فارسی میں بز، اور عربی میں معز کہتے ہیں۔ اور دوسری کو اردو میں بھیڑ، فارسی میں میش، اور عربی میں ضان کہتے ہیں۔ اسی بات کو قرآن موضح القرآن۔ ترجمہ رفیہ ترجمہ شاہ ولی اللہ، ذخیرۂ عقبیٰ، صحاح جوہری، نفائس، تحفۃ المومنین، منتخب، رشیدی، صراح سے مجموعی طور پر ثابت کیا ہے۔

اس کے بعد آپ فرماتے ہیں اگر اس پر بھی کسی کو شبہ ہو تو ایک بھیڑ لیکر تمام ملکوں میں گھوم گھوم کر دریافت کرے کہ اس کو آپ کی زبان میں کیا کہتے ہیں۔ صاف فیصلہ ہو جائے گا کہ ضان، بھیڑ اور میش ایک ہی چیز ہے، بدیہیات میں اختلاف کرنے والوں کی تفہیم کا یہی طریقہ ہے اور بس۔

پھر آپ ان پنجابی مولوی صاحب کے شبہات کی طرف متوجہ ہوئے، اور فرمایا کہ یہ کہنا غلط ہے کہ بھینس گائے کے ساتھ ملحق ہے۔ اور بھیڑ دنبہ کے ساتھ ملحق نہیں ہو سکتی۔

اولاً قربانی کا مسئلہ عقلی ہے ہی نہیں کہ الحاق کا سوال پیدا ہو، الحاق تو قیاسی مسائل میں ہوتا ہے۔ اور یہ مسئلہ تو سراسر تعبدی اور غیر قیاسی ہے

اور مسئلہ قربانی کے غیر قیاسی ہونے پر آپ نے ۲۱ کتب فقہ سے نصوص پیش فرمائے ہیں۔ آپ فرماتے ہیں۔ ان سب نصوص کے ہوتے ہوئے بھینس کو قربانی کے جانور کی ایک علٰحدہ قسم قرار دینا۔ اور قربانی کے جانوروں کی پانچ قسمیں بنانا کس قدر غلط اور کیسی زیادتی ہے۔

ثانیاً۔ سب اگر الحاق دمشابہت کا ہوتا۔ تو بھینس اور گائے میں وضع اور ہیئت، طبیعت اور مزاج، گوشت اور دودھ حمل اور مزا، آثار دانسال، رنگ اور دخن، بال اور کھال میں اسقدر اختلاف ہے کہ عقل دونوں کے دو متبائن نوع ہونیکا فیصلہ کرتی ہے۔ اور اگر صرف چند اعضاء میں مشابہت الحاق کی بنیاد ہو۔ تو گھوڑے کو بھی گائے کے ساتھ ملحق کر کے اس کی قربانی جائز کر دینا چاہیے۔ بخلاف اس کے بھیڑ اور دنبہ میں ہر چیز میں اتفاق ہوتے ہوئے۔ وضع قطع میں اس درجہ مشابہت ہے۔ کہ اگر ایک عمر اور ایک جسم و جثہ اور ایک رنگ کے بھیڑ اور دنبہ کو ایک ساتھ کھڑا کر دیا جائے۔ تو چہرہ کی طرف اسے شناخت مشکل ہو جائے دم اور چکتی میں اختلاف ضرور ہوگا۔ لیکن ایسے جزوی اور غیر عرضی اختلاف ایک ہی نوع کے دو افراد میں بے شمار پائے جاتے ہیں۔ پھر آپ نے ایسے اختلافات کی تیرہ مثالیں شمار کر کے فرمایا، ان کی بنیاد پر ان جانوروں کے افراد میں نوعی اختلاف کی بات کرنا بے عقلی ہوگی

پھر دس بارہ کتابوں میں خصوصیت سے ایسی کتابیں لکھی ہیں۔ جن سے مولوی صاحب موصوف نے اپنے فتویٰ میں عبارتیں نقل کی ہیں) سے ایسے حوالے پیش کئے ہیں کہ اردو کا بھیڑ اور فارسی کا میش اور عربی کا ضان تینوں ایک ہی چیز ہیں۔ اور مولوی صاحب موصوف کے اس قول کی حقیقت واضح کی ہے۔ کہ جن لوگوں نے ضان کا ترجمہ لفظ میش سے۔ یا اس کی تعریف میں مالہ صوف،

فرمایا۔ وہ تعریف اور ترجمہ لفظ عام سے کیا ہے۔ اور لفظ عام سے تعریف اور ترجمہ جائز ہے۔ جیساکہ علامہ لاہوری نے کافیہ کے حاشیہ میں تحریر کیا ہے۔ اس لئے ان الفاظ سے ضان اور میش کے اتحاد پر استدلال نہیں کیا جاسکتا۔

آپ فرماتے ہیں کہ یہ بات تو ٹھیک ہے۔ کہ بعض مواقع پر لفظ عام سے بھی تعریف کر دیجاتی ہے۔ لیکن یہ بات کہ یہاں بھی ایسا ہی ہوا۔ اور لفظ ضان کی تعریف میں یہ لفظ بولنے والوں نے عام ہی مراد لیا ہے۔ آپکا دعویٰ بلا دلیل۔ جب تک اسکو قرائن اور شواہد سے ثابت نہ کیا جائے۔ اس دعویٰ کی کوئی حقیقت نہیں۔

جب کہ شواہد و قرائن اس امر پر دال ہیں کہ استعمال کرنے والوں نے یہ لفظ معنی عام کیلئے نہیں مساوی کیلئے استعمال کیا ہے۔

اولاً۔ شیخ محقق نے جو ایک بلند پایہ فقیہ بھی ہیں۔ ضان کے چھ ماہہ بچہ کی قربانی جائز ہونے کا حکم بیان کرتے ہوئے لفظ ضان کا ترجمہ میش سے کیا۔ اور یہ حکم مخصوص صرف ضان کا ہی ہے۔ تو اس کا ترجمہ ایک ایسے لفظ سے کیسے کریں گے کہ جسمیں وہ جانور بھی شامل ہو جس کا یہ حکم نہیں۔ لامحالہ ان کی مراد لفظ میش سے وہی جانور ہوگا جسکے چھ ماہہ بچہ کی قربانی ہوسکے۔

ثانیاً۔ قرآن عظیم اور کتب شرعیہ میں غنم کی دو قسمیں یعنی ضان اور معز بیان کی گئیں۔ اور کتب معتبرہ میں ضان کی تین تعریفیں مذکور ہوئیں۔ مالہ الیہ (چکی والا) مالہ صوف (اون والا) خلاف الماعز (ماعز کے علاوہ) یہ آخری تفسیر یقیناً ضان کے مساوی ہے کیونکہ اس تفسیر پر غنم کی تقسیم ثنائی میں کوئی خلل واقع نہیں ہوتا کہ قسم اول ماعز کو اس تعریف بھی ماعز سے تعبیر کیا ہے۔ اور قسم ثانی ضان کو خلاف ماعز سے۔ اس کے مقابلے میں مالہ الیہ والی تعریف یقیناً ضان سے خاص ہے کیونکہ اس کی بنیاد پر غنم کی تقسیم ثنائی ٹوٹ جاتی ہے۔ اور اس کی تین قسمیں پیدا ہوجاتی ہیں۔ مالہ الیہ۔ مالہ صوف، ماعز۔ اس صورت میں مالہ الیہ سے مراد ضان ہو۔ اور ماعز سے مراد ماعز ہی تو مالہ صوف نہ ماعز میں داخل ہوگی نہ ضان میں حالانکہ یہ غنم ہے تو ماننا پڑے گا کہ مالہ الیہ والی تعریف خاص ہے اب مالہ صوف والی تعریف کا مسئلہ صاف ہوگیا کہ یہ ضان کے مساوی ہے اور اس سے بھی غنم کی تقسیم ثنائی میں فرق نہیں پڑتا۔ اسلئے مالہ صوف کو اعم اور مالہ الیہ کو مساوی کہنا غلط ہوا۔

ثالثاً۔ تعریف بالاعم جائز ضرور ہے، پر جید اور عمدہ نہیں۔ عمدہ تعریف بالمساوی ہے۔ اور تعریفات میں جب تک اس کے خلاف پر کوئی قرینہ نہ ہو۔ علماء کے کلام کو مساوی پر ہی محمول کرنا ضروری ہے۔ پس آپ جب مالہ صوف والی تعریف کے عموم کے قائل ہیں۔ تو اس امر پر آپ کو الگ سے دلیل قائم کرنی ہوگی کہ تعریف کے عام ہونے کے یہ دلائل ہیں۔ خالی خولی عموم کے دعویٰ سے کام نہ چلے گا۔ اپنی تحقیق آپ نے یہ ظاہر فرمائی ہے کہ عام سے تعریف تبھی جائز ہے کہ مقصود کلام میں خلل واقع نہ ہو، اور عموم کے لئے قرینہ واضحہ موجود ہو۔

رابعاً۔ حد عام لفظ کے ساتھ ہو۔ یا خاص۔ یا مساوی کے ساتھ۔ یہ مسئلہ تقلیدی ہے ہی نہیں کہ فاضل لاہوری کا حوالہ دیا جائے۔ اور اگر تقلیدی ہی مان لیا جائے تو بجائے علامہ لاہوری کے امام رازی، صدر الشریعہ، قاضی عضد الدین، قاضی بیضاوی قطب الدین رازی کی اتباع کرنی چاہیئے۔ جو تصریح کرتے ہیں کہ تعریف کو مساوی ہونا ضروری ہے۔ نہ کہ علامہ لاہوری کی وہ بھی

ان کی اس کتاب کی تحریر کا اتباع جو فن نحو میں ہے جبکہ ان مسائل میں ایسی کتابوں کا اعتبار ہوتا ہے۔ جو اس فن کی ہو جن کا یہ مسئلہ ہے۔

اعلیٰحضرت رضی اللہ عنہ کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ کسی موضوع پر جب قلم اٹھاتے ہیں تو بحث کا کوئی گوشہ تشنہ نہیں چھوڑتے ہیں۔ اب آپ اس پہلو کی طرف رخ فرماتے ہیں چکتی والی تعریف کی کیا حقیقت ہے فرماتے ہیں۔ اعم سے تعریف کے جواز کا قول علمائے متقدمین کا ہے۔ تو علمائے متقدمین جس طرح لفظ عام سے تعریف کے جواز کے قائل ہیں۔ اسی طرح خاص بلکہ مباین سے تعریف کے بھی قائل ہیں۔ کیونکہ تعریف سے انکی غرض جمیع ما عداسے امتیاز نہیں۔ بلکہ صرف بعض مغایرات سے تمیز مقصود ہوتی ہے، تو یہ کہاں کا انصاف ہے کہ چند بزرگوں نے جو ضان کی تعریف مالہ الیہ کی اس کو آپ خاص ہونے پر محمول نہ کریں۔ اور تمام مترجمین کے اجتماعی ترجمہ اور کثیر علمائے محققین کی تفسیر کو آپ عموم پر محمول کریں۔ ایسا کیوں ممکن نہیں کہ مالہ الیہ والی تعریف خاص ہو اور مالہ صوف اور غیرہ والی تعریف مساوی۔

آپ ایک درجہ اور ترقی کر کے فرماتے ہیں۔ کہ یہاں ان میں کسی تعریف کے عام ہونے کا کوئی سوال ہی نہیں۔ کیونکہ علماء نے اس امر کی بھی تصریح کی ہے کہ صوف صرف ضان کے ہی ہوتا ہے (قاضی بیضاوی) اب سوال یہ ہے کہ صوف ضان کے تمام افراد کو ہوگا یا بعض کو اگر تمام افراد کو ہو تو مالہ صوف والی تعریف ضان کے مساوی ہوگی اور بعض افراد کے ہو تو یہ تعریف ضان سے خاص ہوگی۔ ان تعریفوں کے ضان سے عام ہونے کی کوئی سبیل ہی نہیں۔

آپ ایک درجہ اور ترقی کرتے ہیں۔ کہ چکتی ہونا ضان کی کوئی بنیادی خصوصیت نہیں کہ اس کے ساتھ تعریف کو حقیقی تعریف کہا جائے۔ امام اعظم رضی اللہ عنہ و امام شافعی رضی اللہ عنہ کے نزدیک بے چکتی کی غنم (ضان) کی قربانی جائز ہے۔ اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ناجائز۔ تو دونوں قولوں سے مشترکہ طور پر یہ ثابت ہوا کہ غنم (ضان) ہونے کیلئے چکتی ضروری نہیں۔ امام صاحب کے نزدیک تو وہ نہ صرف یہ کہ وہ بکری ہے اس کی قربانی بھی جائز ہے۔ اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ایسی بکری ہے جس کی قربانی ناجائز ہے جیسے وہ بکری جس کے تھن نہ ہو اس کی قربانی جائز نہیں، لیکن وہ بکری ہی ہے، تو ثابت ہوا کہ چکتی غنم (ضان) کی حقیقت میں داخل نہیں۔

تائید مزید کے طور پر آپ فرماتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ اہل فقہ نے حیوان کے ہاتھ، پیر، کان وغیرہ اعضاء کو اوصاف زائدہ کے مرتبہ میں قرار دیا ہے۔ جن کی کمی بیشی سے شے کی حقیقت پر اثر نہیں پڑتا۔ جیسے کسی انسان کے ایک پیر نہ ہو یا اس کی ایک آنکھ نہ ہو۔ تو وہ انسانیت سے خارج نہ ہوگا۔ اسی طرح چکتی نہ ہونے سے بھیڑ ضان ہونے سے نہ نکلے گی۔ پس معلوم ہوا کہ مالہ الیہ ضان کی حقیقت کا بیان نہیں۔ بلکہ صرف یہ بتانا ہے کہ ضان میں ہی چکتی ہوگی۔ یہ نہیں بتانا ہے کہ چکتی نہ ہو تو ضان ہی نہیں۔

اخیر میں آپ نے بطور تنزل فرمایا۔ بالفرض ہم مان لیں کہ ضان کیلئے الیہ ضروری ہے۔ تو ہم پوچھنا چاہیں گے کہ وہ الیہ کتنی لمبی کتنی چوڑی، اور کس ذبازت اور حجم کی ہونی چاہیئے۔ اگر اس کی ہیئت و مقدار کہیں تحریر ہو تو بتائے۔ لغت میں تو چکتی کی تعریف میں صرف یہ لکھا ہے۔ طرف الشاۃ بکری کی دم قاموس میں ہے۔ ما ہی ترکب من شحم و لحم دم جو گوشت اور چربی والی ہو۔ تو کیا یہ تعریف بھیڑ کی دم پر صادق نہیں آتی؟ اس تعریف پر بھیڑ کی دم بلا شبہ الیہ ہے، آپ نے غلط فہمی سے یہ سمجھا کہ جب تک

خوب زیادہ چربی اور گوشت نہ ہو الیہ ہی نہیں۔ یہ غلط ہے اور اس کا کوئی ثبوت نہیں۔

بس جب بھیڑ کی دم پر بھی الیہ کی تعریف صادق آرہی ہے۔ تو وہ بھی مالہ الیہ میں داخل ہے۔ اور اس بنیاد پر اس کو قربانی کے جانور سے نکالنا غلط ہوگا۔ ہاں اب یہ الیہ ہوگا کہ تینوں تعریفیں مساوی ہوجائیں گی۔

مصنف کی تحریر کے مطالعہ سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ اس کا قلم من جانب اللہ موید ہے، ہر مسئلہ میں انھوں نے فطرۃ وہی رخ اختیار کیا ہے۔ جو حق اور حقیقت کے موافق ہے۔ بھیڑ کی قربانی کے مسئلہ کو آپ نے آج سے اٹھانوے سال قبل طے فرمایا۔ اب عالم یہ ہے کہ پوری دنیا میں ایک آواز بھی اس کے خلاف نہیں۔ سارا عالم اسلام بالاتفاق اسکا قائل اور اس پر عمل پیرا ہے۔

اسی جلد کی کتاب الاجارہ میں فیس منی آرڈر کے بارے میں آپ نے تحقیق فرمائی۔ اس مسئلہ پر بھی ایک سو ایک سال بیت گئے آج عالم یہ ہے کہ مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی اور مولوی اشرف علی صاحب تھانوی کے متبعین میں بھی شاید ہی کوئی ایسا ہو۔ جو انکو اتباع میں فیس منی آرڈر کو سود اور اس طرح روپیہ پیسہ کے ارسال کو حرام سمجھتا ہو۔ آج سب کے سب یکطرفہ منی آرڈر کے ذریعہ روپیہ بھیجنے اور منگانے کا عمل جاری رکھے ہوئے ہیں۔

اسی جلد اور اسی باب میں ایک رسالہ چرم قربانی کے مصارف کے سلسلہ میں آرہا ہے اس کا حال بھی یہی ہے کہ بلا اختلاف فرقہ و مکتبۂ فکر تمام کلمہ گو اعلیٰحضرت کے فتویٰ پر عمل کرتے ہیں۔ اور چرم قربانی کی قیمت ان مصارف میں صرف کرتے ہیں جن میں تملیک نہیں ہوتی۔ جب کہ مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی کا فتویٰ یہ ہے کہ ایسی رقم کا تقرار و مساکین کو مالک بنانا ضروری ہے۔ اور اسکا حکم صدقات واجبہ کا ہے۔

یہاں ہمارا مقصود مصنف کے ایسے تمام مسائل کا احاطہ کرنا نہیں۔ بلکہ انکی تحقیقات انیقہ کے قبول عام بلکہ مقبول الٰہی ہونے کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہے، کہ وہ اپنے گوشۂ تنہائی میں بیٹھ کر غور و تامل کے بعد ایک بات لکھدیتے ہیں۔ پھر دیر سویر خواہی نخواہی دنیا اسکو ماننے پر مجبور ہوتی ہے ؎

گفتۂ او گفتۂ اللہ بود گرچہ از حلقوم عبداللہ بود

اس جلد کے کتاب الاضحیہ میں ہی ایک معرکۃ الآرا بحث قربانی کے جانور سے متعلق ہے۔ جس کے متعلق مصنف کے عہد میں بڑا ہنگامہ تھا اور داخلی اور خارجی دونوں محاذ پر مسلسل حملے ہو رہے تھے۔ یہ اور متعلقہ مسئلوں پر ایک مستقل "رسالہ" اور لگ بھگ پندرہ فتاوے اس جلد میں شامل ہیں۔

اس قسم کا ایک مسئلہ مصارف قربانی سے متعلق بھی اس وقت اٹھ کھڑا ہوا تھا۔ اس کا اندازہ اس امر سے ہوتا ہے کہ خاص اسی مسئلہ سے متعلق ۲۵ فتاوے اور ایک عربی رسالہ اس جلد میں شامل ہے۔ رسالہ کا نام ہے "الصافیہ الموحیہ لحکم جلود الاضحیہ" اس اجمال کی تفصیل یہ ہے۔

(۱) قربانی کرنے والا اگر اپنے چرم قربانی کو باقی رکھ کر، یا باقی رہنے والی چیز سے بدلکر اسکو اپنے استعمال میں لائے تو جائز ہے۔

(۲) اور اگر اس کھال کو پیسے کے عوض بیع کرے، یا ایسی چیز سے بدلے جو استعمال میں خرچ ہو جانے والی ہے جیسے غلہ اور اس قیمت یا بدل سے خود انتفاع حاصل کرنا ہو۔ تو یہ بیع ناجائز اور رقم یا بدل کو صدقہ کرنا واجب ہے۔

(۳) فقیروں کو خیرات کرنے کی نیت سے چرم قربانی درہم کے بدلے فروخت کیا تو جائز۔ یہ تینوں مسائل منصوص طور پر مختلف کتب فقہ میں مرقوم ہیں۔

(۴) فقیروں کو دینے کے بجائے دوسرے امور خیر (مثلاً مسجد، قبرستان وغیرہ ایسے امور جن میں کسی کو روپیہ کا مالک بنانا نہیں ہوتا) کے لئے چرم قربانی بیچا تو کیا حکم ہے؟

مصنف کا کہنا یہ ہے کہ یہ تیسرے مسئلہ کے ضمن میں آتا ہے اس لئے جائز ہے۔ مولوی رشید احمد گنگوہی نے فتویٰ دیا یہ مسئلہ دوسرے مسئلہ کی صف کا ہے۔ ایسی بیع ناجائز اور ایسے مال کا فقیر کو مالک بنانا ضروری ہے۔

مولوی رشید احمد صاحب نے دعویٰ کے ثبوت میں "عینی شرح ہدایہ" کی عبارت انه تصرف علی قصد التمول وهو قد خرج عن التمول فاذا تموله بالبيع وجب التصدق۔ قربانی کا جانور سرمایہ ہونے سے نکل گیا ہے، اور اب جب اسے بیچکر اس سے سرمایہ حاصل کرنا چاہتا ہے تو اس کا صدقہ کرنا واجب ہے۔ اور کافی کی عبارت فاذا تمولها بالبيع انتقل القربة الى بدله فيجب التصدق۔ ان دونوں عبارتوں کا مطلب یہ ہے کہ کھال کو بیچکر جب سرمایہ فراہم کرنا چاہا۔ تو صدقہ واجب ہے۔

یہاں یہ بات بالکل بدیہی ہے کہ جب چرم قربانی کے بیع کی چار صورتیں ہیں۔ جن میں بعض جائز، بعض ممنوع اور بعض مسکوت عنہ، تو عینی اور کافی کی ان عبارتوں میں کھال کی ان چاروں قسم کی بیعوں کو تو تمول قرار نہیں دیا جا سکتا۔ بلکہ اس کی بعض قسموں کو ہی بیع تمول کہا جائیگا۔ تو یہاں گنگوہی صاحب، کو اپنا مدعا ثابت کرنے کیلئے یہ ضروری تھا۔ کہ اس بیع کو متعین کرتے اور کھال کی اس بیع کو اس پر منطبق کرتے۔ اور کہتے کہ دونوں ایک تو دونوں کا حکم بھی ایک۔ تب استدلال صحیح ہوتا۔ لیکن انھوں نے نہ یہ دیکھا نہ وہ۔ صرف لفظ بیع اور تمول پر نگاہ ڈالی اور کہہ دیا کھال کی بیع ممنوع اور یہ بھی کھال کی ہی بیع ہے تو یہ بھی ممنوع ہے۔ اور اس رقم کا بھی فقیر کو مالک کرنا ضروری ہے۔
گنگوہی صاحب کے متبعین نے اور دو عبارتوں کو دلیل میں پیش کیا۔ لو باع الجلد او اللحم بالدراهم او بما لا ينتفع به الا بعد استهلاكه تصدق بثمنه (هدایه) فان بيع الجلد او اللحم به (ای بمستهلك) او بدراهم تصدق بثمنه (تنویر) ان دونوں عبارتوں کا خلاصہ بھی یہی ہے کہ اگر گوشت یا کھال بدلہ درہم یا خرچ ہونے والی چیز کے بدلہ بیچا تو دام صدقہ کریں۔ ان عبارتوں کے مستدلین کو بھی تحقیق کرنا ضروری تھا کہ ان عبارتوں میں بھی جس بیع کو ممنوع قرار دیا گیا ہے۔ اس سے مراد بیع کی کونسی صورت ہے، کیونکہ چرم قربانی کی ہر قسم کی بیع تو ہرگز ممنوع نہیں۔ مگر ان صاحبوں نے بھی اس کی زحمت گوارہ نہیں کی مطلقاً لفظ بیع دیکھ لیا۔ اور حکم لگا دیا کہ اس مسئلہ میں بھی بیع ممنوع اور تصدق واجب ہے۔

ہمارے مصنف کا کہنا ہے کہ نہ مطلقاً کھال کی ہر قسم کی بیع ممنوع ہے۔ نہ ہر بیع تمول میں داخل ہے۔ اور ممنوع صرف وہی بیع ہے جو تمول کیلئے ہو۔ اسلئے ان کتابوں کی مذکورہ بالا عبارتوں کا مفہوم متعین کرنے کیلئے تدقیق ضروری ہے۔ چنانچہ چرم قربانی کا دام فقیر کو

دینے کیلئے کھال چاہے درم و دینار سے بیچی جائے چاہے باقی رہنے والی اشیاء چاہے خرچ ہونے والی سے، ہر طرح جائز ہے، اور یہ بیع تمول میں داخل نہیں۔ کیونکہ یہ بیع تو تقرب کیلئے ہے (تبیین الحقائق شرح کنزالدقائق) اسی طرح باقی رہنے والی چیز سے اپنے انتفاع کیلئے بدلا تو بھی یہ بیع ممنوع نہیں۔ نہ تمول میں داخل ہے۔ اگرچہ یہ بیع تقرب کیلئے بھی نہیں (ہدایہ) ہاں اسی کو پیسے اور اہل عیال پر خرچ کرنے کیلئے رقم (یا خرچ ہونے والی چیز) کے بدلے بیچنا ممنوع ہے اور یہی بیع تمول ہے (مجمع الانہر) اب مسئلہ بالکل صاف ہوگیا۔ کہ جو کھال امور خیر میں صرف کرنے کیلئے بیچی گئی۔ چاہے رقم سے چاہے عین سے یہ تو تقرب کیلئے ہے۔ تمول کیلئے نہیں اس لئے یہ بیع جائز ہونی چاہیئے۔ تمول تو جب ہوتا کہ اپنی ذات پر خرچ کرنے کیلئے فانی چیز سے بدلتے۔

اور مولوی رشید احمد صاحب اور انکے متبعین نے ہدایہ وغیرہ کی جو عبارتیں پیش کی ہیں وہ بے موقع ہیں اور ان سے استدلال ایسا ہی ہے جیسے کوئی کہے کہ نماز کی ممانعت قرآن سے ثابت ہے کیونکہ قرآن میں لا اعبد ما تعبدون میں تمہارے معبودوں کی عبادت نہیں کروں گا۔

پھر مانعین کا شبہہ دور کرنے کیلئے آپ نے کتب اربعہ کی عبارتیں ماسبق اور مالحق کے ساتھ، انکی متعدد شرحیں اور کتب فقہ کی متعدد عبارتیں پیش کیں۔ اور روز روشن کی طرح واضح کر دیا کہ ان چاروں عبارتوں میں خاص اسی بیع کی ممانعت ہے جو اپنے انتفاع کیلئے رقم یا فانی اشیاء کے بدلے ہو۔

آپ فرماتے ہیں اس میں رمز یہ ہے۔ کہ قربانی تقرب الٰہی کیلئے ہے۔ تو جب اسکو اپنے نفس کیلئے بیچا جائے۔ اور اس بیع سے بائع کی غرض مال کمانا ہو۔ تو یہ فعل قربانی کے بیچے ہوئے حصہ کو تقرب کیلئے ہونے سے نکال دیگا۔ اور اس طرح جو دام حاصل ہوگا۔ وہ مال خبیث ہوگا۔ کہ بلا نیت اجر و ثواب اس کا صدقہ واجب ہوتا ہے۔ اور جب اسکو کسی کار ثواب کیلئے۔ بیچا تو یہ دام اپنے تمول کے لئے نہ ہوا، بلکہ اسی تقرب کیلئے ہوا جو قربانی کی اصل غرض ہے۔ تو یہ کیوں خبیث ہوگا؟ اور اس کا صدقہ کیوں واجب ہوگا؟

آپ نے اپنے دعویٰ پر الگ سے بھی ایک دلیل قائم کی۔ فرماتے ہیں۔ حضرت نبیشہ ہذلی رضی اللہ عنہ سے ایک حدیث مروی ہے۔ "قربانی سے کھاؤ"۔ "جمع کرو" اور کار ثواب میں خرچ کرو"۔ اور تعمیر مسجد وغیرہ خیرات و مبرات ضرور کار ثواب ہیں۔ تو چرم قربانی کی رقم کا ان پر صرف کرنا۔ ضرور اس حدیث کے منطوق میں داخل ہوگا۔

اس دلیل پر ایک اعتراض وارد ہوا کہ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ عنہا سے بھی اس بارے میں ایک حدیث مروی ہے جس میں لفظ "کار ثواب" کے بجائے "صدقہ کرو" ہے۔ اور فن اصول فقہ کا یہ قانون ہے کہ جب ایک ہی حادثہ میں عام اور خاص دونوں قسم کے احکام وارد ہوں تو عام کو خاص پر محمول کرنا چاہیئے۔ پس یہاں لفظ ایتجروا سے جو عام ہے صدقہ ہی مراد ہوگا۔ اور مطلب یہ ہوگا کہ صدقہ کرو۔ اس لئے تملیک ضروری ہے۔

آپ نے اس سوال کے جواب میں فرمایا۔ اولاً عام کو خاص پر حمل کرنے کا اصول احکام مستحبہ اور مباحہ میں نہیں احکام واجبہ میں ہے،

اور قربانی میں صدقہ کا حکم قطعاً وجوبی نہیں۔ کہ پورا گوشت آدمی خود ہی کھا جائے۔ چرم قربانی کو اپنے ذاتی استعمال میں رکھے، ایک ذرہ صدقہ نہ کرے تب بھی کوئی حرج نہیں۔ پس اس مسئلہ میں اصول فقہ کا وہ قانون اسلئے لاگو نہیں ہو سکتا کہ یہ حکم صدقہ وجوبی نہیں۔ ثانیاً۔ عام خاص پر جب حمل کیا جاتا ہے کہ ان دونوں حکموں میں تعارض ہو۔ اور جب تعارض نہ ہو تو عام کو خاص پر حمل کرنیکی کوئی ضرورت نہیں۔ حادثہ اگرچہ ایک ہی ہو، حقیقت یہ ہے کہ اس مسئلہ میں حادثہ کے اتحاد کو دخل نہیں۔ اور یہاں چونکہان دونوں حکموں میں کوئی تعارض نہیں۔ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خاص طور سے صدقہ کرنے کا حکم بھی دیا۔ اور عام طور سے دیگر کار خیر کا بھی۔ اس لئے لفظ ایتجار سے صدقہ مراد لینے کی کوئی ضرورت نہیں۔ ان میں سے ہر ہر مقدمہ کو آپ نے متعدد شواہد سے مدلل فرمایا۔ تائید مزید کے طور پر آپ فرماتے ہیں۔ یہ حدیث مبارک اور بھی متعدد طریقوں سے مروی ہے جن میں صدقہ اور کار ثواب کے لفظ کے بجائے، اطعموا، کا لفظ ہے۔ تو کیا لفظ اطعام کو بھی صدقہ پر ہی محمول کیا جائیگا۔ اور قربانی کا گوشت دسترخوان پر بٹھا کر کھلانے کے بجائے، کھانے والے کو دینا اور مالک بنانا ضروری ہوگا۔ حالانکہ بالاتفاق سب کہتے ہیں کہ اطعام کیلئے تملیک ضروری نہیں۔

آپ فرماتے ہیں۔

ان سب حدیثوں کے باہم ملانے سے ہر دیکھنے والا یہی فیصلہ کریگا۔ اصل میں چرم قربانی یا اس کا گوشت صرف فقراء کو دینا ہی ضروری نہیں اسکو ہر کار خیر میں صرف کیا جا سکتا ہے۔ اسی لئے متعدد روایتوں میں متعدد مصارف کا ذکر ہوا۔

اطعام کا لفظ جو قرآن و حدیث دونوں میں وارد ہوا۔ اور اس سے جمہور اہل اسلام نے جو اباحت مراد لی اس سے گنگوہی صاحب کے موقف پر سخت زد پڑتی ہے۔ جو تصدق کے وجوب کے قائل اور اس کیلئے تملیک ضروری قرار دیتے تھے۔ اسلئے آپ نے ایک بالکل بے بنیاد بات کا دعویٰ کر دیا کہ "اباحت بھی تملیک کی ہی ایک صورت ہے"

اس آپ نے گنگوہی صاحب کو بڑی غیرت دلائی اور "شرح وقایہ" "فتح القدیر" "درمختار" "مجمع الانہر" "امام غزی" "محقق علائی" "صدر الشریعہ" "علامہ شمس محمد" "صاحب بحر الرائق" "شامی" "طحطاوی" وغیرہ کے حوالوں سے ثابت کیا کہ اباحت اور تملیک دو الگ الگ چیزیں ہیں۔

اس موضوع پر کہ مسئلہ دائرہ میں چرم قربانی کی بیع مطلقاً منع نہیں۔ خاص بیع کی وہی صورت مراد ہے۔ جس میں کھال کو ذاتی انتفاع کیلئے رقم یا غیر باقی چیز کے بدلہ بیچا ہو) آپ نے ایک اور دلیل پیش فرمائی۔

آپ تحریر کرتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ من باع جلد الاضحية فلا اضحية له اس حدیث کے الفاظ گو عام ہیں۔ کہ مطلقاً کھال بیچنے والے کیلئے فرمایا کہ اس کی قربانی نہیں۔ لیکن یہ بات فریقین کیا جملہ اہل اسلام کے نزدیک مسلم ہے۔ کہ یہاں مطلقاً کھال کی بیع منع نہیں ہے۔ بلکہ صرف وہی بیع منع ہے جس پر لا اضحية له کا حکم صادق آئے۔

تو ہم دیکھتے ہیں کہ شریعت نے قربانی میں تین چیزوں کی اجازت دی ہے۔ کھانا، جمع کرنا، کار ثواب کرنا۔ تو ممنوع وہی بیع ہوگی جو ان تینوں چیزوں سے خالی ہو۔ اور جس میں ان تینوں میں سے ایک بات بھی پائی جائے وہ بیع ممنوع نہ ہوگی۔ اب کھال اگر صدقہ کی

نیت سے بیچی جائے تو منع نہیں ہونا چاہئے۔ کہ اس میں گو کھانا اور جمع کرنا نہ پایا گیا ہو۔ کار ثواب تو پایا گیا، اور اگر اپنے لئے باقی رہنے والی چیز سے بیچا تو یہ بھی منع نہ ہوگا۔ کہ اس میں گو کھانا اور کار ثواب نہ پایا گیا۔ مگر جمع کرنا تو پایا گیا۔ اب لے دے کے وہی صورت بچ رہی کہ اپنے لئے رقم یا باقی نہ رہنے والی چیز کے بدلے بیچا، کہ اس میں وہ تینوں امور منتفع ہیں۔ جن کی قربانی میں اجازت دی گئی تھی کھانا تو بیچتے ہی ختم ہو گیا۔ اور اپنے لئے بیچنے کی وجہ سے کار ثواب بھی نہ رہا۔ اور صرف ہونیوالی چیز کی وجہ سے جمع کرنا بھی نہ پایا گیا۔ تو حدیث لا اضحیۃ لہ کی صحیح مصداق یہی صورت ہوئی۔ اور یہی بیع ممنوع ہونا چاہئے اور اس طرح حاصل شدہ رقم مال خبیث ہونے کی وجہ سے فقیر کو مالک بنانا ضروری ہوگا۔

الغرض ان مباحث سے آفتاب نصف النہار کی طرح روشن ہو گیا۔ کہ امور خیر کیلئے چرم قربانی کی بیع جائز ہے، رقم کے بدلے ہو یا عین کے بدلے۔ اور اس کا صدقہ نہ واجب، نہ اس کی تملیک فقیر کو ضروری۔

علمائے اہلسنت میں سے غالبًا مولانا عبدالحئی صاحب لکھنوی علیہ الرحمہ کا فتویٰ بھی یہی تھا۔ کہ کھال کو رقم کے عوض بیچا تو صدقہ واجب ہے۔ وہ فرماتے ہیں۔

"قربانی کی کھال کا حکم یہ ہے۔ کہ یا تو اس کو صدقہ کیا جائے، یا باقی رکھ کر خود اس سے نفع اٹھایا جائے یا باقی رہنے والی چیز سے بدل کر اپنے کام میں لایا جائے۔ اسکے علاوہ تمام صورتوں میں اس کا صدقہ واجب اور تملیک لابدی ہے"

گذشتہ بحثیں پڑھنے کے بعد جو بھی مولانا کے اس بیان کو پڑھیگا۔ کہدیگا کہ مولانا کا قربانی کے مصرف کو صرف صدقہ انتفاع بالجلد اور انتفاع بالبدل الباقی میں منحصر کردینا صحیح نہیں۔ ہم کو خوب معلوم ہے کہ حدیث میں مطلقًا کار ثواب کا بھی ذکر ہے۔ لیکن اعلیٰحضرت کا قلم جس کا نطاق بیان کسی میدان میں بھی تنگ نہیں۔ جو ہر موضوع پر ہر دم نئے نئے دلائل پیش کرنیکی منجانب اللہ قدرت رکھتے ہیں۔ انھوں نے مولانا کی اس تقریر کو عجب انوکھے پیرایہ میں حل کیا ہے۔ آپ فرماتے ہیں۔

مولانا کو ائمہ کی اس عبارت سے دھوکہ ہوا کہ انھوں نے مصارف کی تین نوعیں بتائیں اور تیسری کا ذکر صدقہ کے لفظ سے کیا۔ لیکن لفظ صدقہ صرف صدقہ واجبہ ہی کیلئے خاص نہیں ہے۔ قرآن وحدیث، اور ائمہ فقہ کے یہاں یہ لفظ چھ معانی پر بولا جاتا ہے۔ پھر آپنے تفصیل کے ساتھ وہ سارے اطلاقات اور انکی مثالیں بیان کر کے فرمایا " انتقن هذا العلك بيان تلك الاطلاقات لا تجد الا فى هذا الوريقات " اور حق یہ ہے کہ حضرت مصنف علیہ الرحمہ کو یہ کہنے کا حق پہونچتا ہے۔ واقعہ یہی ہے کہ ان اطلاقات کا اس خوبی کے ساتھ یکجائی بیان کہیں نظر سے نہیں گذرا۔

اس کے بعد آپ فرماتے ہیں، ان اطلاقات میں صرف ایک واجب ہے۔ اور اسی کیلئے تملیک ضروری ہے، بقیہ پانچ اطلاقات کیلئے تملیک ضروری نہیں۔ ہمارا کہنا یہ ہے کہ کتب فقہ میں قربانی کے لئے جو تصدق کا لفظ آیا ہے۔ اس سے صدقہ واجبہ مراد نہیں کیونکہ قرآن عظیم میں اطعام کا لفظ بھی ہے۔ اور کھلانے کی صورت میں بالاتفاق صرف اباحت کافی ہے، تملیک ضروری نہیں۔ پھر خواہی نہ خواہی بلا دلیل اس کو صدقہ واجبہ قرار دینا غلط ہوگا۔

آپ فرماتے ہیں۔ اگر قربانی کی کھال کا ڈول بنا کر مسجد کے کویں پر رکھدیا جائے۔ تو یہ قطعاً جائز ہے۔ حالانکہ اس میں تملیک نہیں۔ تو صدقہ سے واجبی صدقہ مراد لینا کہاں درست ہوا!

آپ مزید فرماتے ہیں۔ پھر یہ بھی صحیح نہیں کہ مصارف صرف تین ہی میں منحصر ہیں۔ عدم بیان۔ بیان عدم نہیں۔ کچھ اور صورتیں بھی ہیں جن کا ذکر مصنفین نے نہیں کیا، حالانکہ وہ بھی ملحوظ ہیں، تو یہ کہنا صحیح نہیں ہوا کہ چیزیں صرف تین ہیں۔ اور آپ کی دلیل کی ساری جان اسی انحصار میں تھی۔

الغرض آپ نے بیان کی ایسی شوکت، اور دلیل کی ایسی قوت، اور ایسی اعلیٰ درجہ کی تحقیقات عالیہ کے ساتھ اس بحث کو طے فرمایا ہے۔ کہ پڑھنے والا آپ کے خداداد علم پر عش عش کرنے لگتا ہے۔ اور عین اسی عالم میں کہ قاری آپ کی غزارۂ علمی پر سر دھنتا ہو۔ اور صاحبِ تحریر پر مجتہد ہونے کے وہم میں مبتلا ہو رہا ہو ایک دل آویز صدا اس کے کانوں میں آتی ہے۔

هذا ما ظهر لفهمي القاصر وفكري الفاتر۔ ومعاذ الله ان ابرأ نفسي من الخطأ والزلل واصر على رائي بعد وضوح الخلل۔ سبحٰن الله ليس انا وليس رائي۔ انما النقص بضاعتي والخطاء صناعتي والجهل صفتي والعجز سمتي فان اصبت فبتوفيق ربي۔ وله الحمد في حين وآن وان اخطأت فبشؤم ذنبي واسائل التوبة ارحم الراحمين۔

میری عقل ناقص اور فکر ضعیف میں تو یہی آیا ہے۔ اور پناہ بخدا میں اپنی ذات کو غلطی اور لغزش سے پاک نہیں سمجھتا۔ کمزوری ظاہر ہونے کے بعد میں اپنی رائے پر نہیں اڑتا۔ اللہ کیلئے پاکی۔ میں کیا اور میری رائے کیا! نقصان میری پونجی ہے۔ خطا میری کمائی ہے۔ جہل میری صفت اور عاجزی میری خصلت ہے۔ اگر میں صحیح فیصلہ پر پہونچا تو میرے رب کی توفیق سے ہے اور اسی کیلئے ہر دم اور ہر آن حمد و شکر ہے۔ اور خطا کی ہو تو میری بد اعمالی کی نحوست ہے۔ اور میں اللہ ارحم الراحمین سے توبہ کی درخواست کرتا ہوں۔

تب پتہ چلا کہ یہ تو وقت کے مجدد اعظم امام احمد رضا ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے جنہیں علم بھی بے پناہ دیا ہے اور تواضع بھی بے مثال بخشی ہے۔

ہے بلبل رنگیں رضا یا طوطی نغمہ سرا
حق یہ کہ واصف ہے ترا یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

چونکہ یہ رسالہ بھی عربی میں تھا اسلئے فقیر بے بضاعت نے اسکو بھی اردو زبان کا جامہ پہنا دیا۔ اور اصل کے ساتھ ہی اسے شامل اشاعت کیا۔ اللہ تعالیٰ ہماری اس سعی کو قبول فرمائے۔ اور مصنف کی علمی برکتوں کو پوری امت پر عام فرمائے آمین۔ یا رب العالمین۔

کتاب الاضحیہ کے اخیر میں ایک معرکۃ الآرا فتویٰ قربانی کے جانور کی رسی اور جھول کے صدقہ کے موضوع پر ہے۔ جس میں آپ نے موضوع کی وضاحت کے ساتھ ساتھ علم لغت اور علم توقیت کے جواہر زواہر پیش فرمائے ہیں جو مطالعہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ اور اسی پر یہ بات ختم ہے

وللہ الحمد اولاً و آخراً

**کتاب العقیقہ** ۔ چند صفحات مسائل عقیقہ سے متعلق بھی ہیں۔ کتب فقہ میں عموماً یہ عنوان کتاب الاضحیہ کے ضمیمہ کے

طور پر شامل رہتا ہے۔ اس میں مصنف نے چند ایسے مسائل کی وضاحت فرمائی ہے، جو اور کتابوں میں نظر نہیں آئے۔ مثلاً

(۱) جو بچہ بے عقیقہ انتقال کر گیا اب اس کا عقیقہ نہیں۔ کہ عقیقہ شکر نعمت ہے۔ اور جب نعمت نہیں تو شکر کس کا۔

(۲) جو بچہ بے عقیقہ انتقال کر گیا۔ وہ قیامت میں اپنے والدین کی شفاعت نہ کر سکے گا۔

(۳) زنا سے پیدا ہونے والے بچہ کا عقیقہ زانی نہیں کر سکتا کہ وہ بچہ زانی کیلئے نعمت نہیں۔ ہاں اس کی ماں عقیقہ کر سکتی ہے۔ وغیرہ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد وآلہ اجمعین

## ہدیۂ تشکر

یہ جلد بھی حسب دستور سنی دارالاشاعت کی جانب سے شائع ہو رہی ہے۔ لیکن ساتویں جلد کی طرح اس جلد میں بھی ادارہ شمس العلوم گھوسی پوری طرح شریک ہے۔ کیونکہ ادارہ کی جانب سے بطور فریضہ ملازمت جو کام مجھے سپرد کئے گئے ہیں۔ ان میں فتاویٰ رضویہ کے جمع ترتیب کا کام بھی ہے۔ اور روزانہ اوقات مدرسہ میں اس کام کی مد مجھے سہولت دی گئی ہے۔

کتابت کے آخری مرحلہ میں تعویق پڑ گئی تھی۔ ناظم اعلیٰ جناب ممتاز احمد صاحب نے اپنے ذاتی اثر رسوخ کو کام میں لا کر کتابت مکمل کرائی۔ یونہی بقیہ ذمہ داران شمس العلوم بھی ہمارے عظیم شکریہ کے مستحق ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کو اس عمل خیر کی دارین میں بہتر جزا عطا فرمائے۔ آمین

## آئندہ پروگرام

جیسا کہ میں نے ساتویں جلد کے پیش لفظ میں اعلان کیا تھا۔ کہ خیال ہے کہ اب ادارہ سنی دارالاشاعت کو تصنیفی ادارہ بنا دیا جائے۔ اس سلسلہ میں ابھی کسی نے کوئی حوصلہ افزا جواب نہیں دیا ہے۔ پھر بھی میں اپنے ارادہ پر قائم ہوں۔ زندگی نے وفا کی تو میں خود اس کو پھلتے پھولتے دیکھوں گا ورنہ بعد میں آنے والے لوگ اسے مکمل کریں گے فی الحال ایک ناشر دری کام یہ سامنے ہے۔ کہ فتاویٰ رضویہ کتاب الحظر والاباحہ، جو مکتبہ رضا بیلی بھیت سے دو جلدوں میں شائع ہوئی ہے۔ ناشر نے اپنے جوش محبت وعقیدت میں شائع کر دی۔ اپنے اس کارنامہ پر بھی وہ ہم سب سنیوں کے شکریے کے مستحق ہیں۔ مگر اس جلد کے مسائل بالکل بے ترتیب ہیں۔ ابواب و فصول کا کوئی امتیاز نہیں۔ جگہ جگہ بیاض بھی ہے۔ جس کے بارے میں کوئی تفصیل مذکور نہیں۔ اسلئے اس کو از سر نو مرتب کرنا شروع کر دیا ہے۔ عمر نے وفا کی تو اس جلد کو بھی مہذب کر کے سنی دارالاشاعت سے ہی شائع کرنے کا خیال ہے۔ والحمد منی والاتمام من اللہ۔ فقط

عبدالمنان اعظمی
شمس العلوم گھوسی۔ ضلع مئو۔ ۲۴ر شعبان ۱۴۱۲ھ
۲۹ر فروری ۱۹۹۲ء

## فہرست فتاوی رضویہ — جلد ہشتم

| صفحہ | مضمون | فن |
|---|---|---|
| ۹۰ | نہ لیا جائے۔ تو کلام لغو ہوگا۔ | |
| ،، | صحت اقرار کیلئے مطلقاً کسی سبب کا وجود ضروری ہے۔ کسی خاص سبب کا نہیں۔ | اقرار |
| ،، | مقر کیلئے اس کا بیان بھی ضروری نہیں۔ | ،، |
| ،، | ان استثنائی صورتوں کا بیان جہاں صحت اقرار کیلئے سبب صالح پر عمل کرنا ضروری ہے۔ اگر مقر نے اس کا بیان نہ کیا ہو۔ | ،، |
| ،، | اقرار کیلئے یہ بھی ضروری نہیں کہ مقر لہ کی ملک مقر کی جانب سے ہو۔ | ،، |
| ،، | اقرار کو اثبات، اور انشا ماننے کی صورت میں دور لازم آئیگا۔ | منطق |
| ،، | تخلیہ کی شرط ثالث کا مفاد | |
| ۹۱ | کتب فقہ سے مسئلہ کے جزئیات | |
| ،، | مسئلہ مسئولہ میں تخلیہ مکمل نہ ہونے کی تصریح اور بطلان ہبہ کا حکم۔ | |
| ،، | القول بموجب العلۃ | اصول فقہ |
| ،، | عدم تخلیہ کی تین دلیلیں | |
| ۹۲ | اصل مسئلہ اور اسکے متعلقات کا حکم اور مسائل کے جزئیات | |
| ۹۳ | ہبہ بالعوض کے حیلہ کا "سوال" | |
| ،، | "جواب" سورت مسئولہ میں ہبہ بالعوض باطل اور جائداد ترکہ ہے۔ | |
| ،، | اپنی اولاد کے نام مرض الموت میں ہبہ بالعوض بیع ہے اور ایسی بیع بے اجازت، ورثہ باطل ہے۔ | |
| ،، | در مختار سے مرض الموت کی تشریح۔ اور عالمگیری سے مرض الموت کی بیع بدست ورثہ کا جزیہ | |
| ۹۴ | زر ثمن کے ابراء یا ہبہ کا "سوال" | |
| ،، | "جواب" ابراء اور ہبہ کا فرق اشباہ سے اسکا جزیہ | |
| ،، | نابالغ اولاد کے نام جائداد خریدنے کا "سوال" | |
| ،، | نابالغ کے نام سے ایجاب وقبول ہوا۔ تو بیع اسکے نام واقع ہوئی۔ والد کا زر ثمن دینا تبرع ہے۔ | |
| ،، | اگر معاملہ بیع میں بچوں کا نام نہ تھا، تو بیع والد کے نام ہوئی۔ اور لڑکوں کا نام لکھوانا انکے نام ہبہ ہوا۔ | |
| ،، | نابالغ اولاد کیلئے ہبہ میں قبول یا قبضہ اولاد کی ضرورت نہیں | |

| صفحہ | مضمون | فن |
|---|---|---|
| | اور اس صورت میں شیوع بھی مضر نہیں (در مختار، شامی) | |
| ۹۵ | تنخواہ کے ہبہ، قبول ہبہ، ہبہ و وصیت مشترکاً ایک ساتھ تنخواہ اور جائداد کا ہبہ ہبہ کی ہوئی شے کا دوسرے کو ہبہ، ان امور سے "سوال" | |
| ،، | "جواب" تنخواہ کا ہبہ باطل ہے | |
| | (۲) تمام وارثوں کا قبول ضروری نہیں، اپنا قبضہ ہٹا کر موہوب لہ کا قبضہ دلانا ضروری ہے۔ | |
| | (۳) ہبہ اور وصیت دونوں ساتھ ساتھ ہو سکتے ہیں۔ | |
| | (۴) تنخواہ کا ہبہ باطل ملک خاص کا ہبہ صحیح۔ | |
| ۹۶ | (۵) رجوع ہبہ کیلئے تراضی طرفین یا حکم قاضی ضروری ہے، | |
| ،، | ایک ایسی صورت کا "سوال" جس میں ہبہ بالعوض اور بیع دونوں کا احتمال ہے۔ | |
| ،، | "جواب" لڑکے کے نام مکان بیع کیا تو باپ کو فسخ کا اختیار نہیں۔ | |
| ،، | لڑکے کو مکان ہبہ کرکے، قبضہ تام دلا دیا، تو باپ کو رجوع کا حق نہیں۔ محرمیت موانع رجوع سے ہے۔ | |
| ،، | اور دھوکہ سے رجوع کر لیا تو معاوضہ واپس کرنا ہوگا۔ | |
| ،، | لڑکے کو مکان ہبہ کیا، سرکاری کاغذات میں نام درج کرایا۔ کرایا نامہ لڑکے کے نام سے بنا تا رہا۔ جب ضرورت پڑی اس مکان کو اپنی جائداد سے خارج دکھایا۔ البتہ مکان کی آمدنی کا جز حصہ لڑکے سے لیکر گھر خرچ میں صرف کرتا رہا۔ بعد وفات واہب لڑکوں کا بیان ہے کہ والد نے مصلحتاً یہ مکان اس لڑکے کے نام لکھا تھا۔ مکان کس کا ہوا "سوال" | |
| ۹۷ | لڑکے کے نام رجسٹری کرا کر داخل خارج کرا دینا۔ اور لڑکے کا تصرف دلیل تملیک ہے۔ | |
| ،، | حدیث مبارک "لو یعطی الناس بدعو ٰہم" کی تقریر | حدیث |
| ،، | تمامی ہبہ کے بعد والد کو رجوع کا حق نہیں | |
| ،، | دعویٰ بلا بینہ مقبول نہیں۔ | دعویٰ |
| ،، | بلا تقسیم جائداد دو لڑکوں کے نام ہبہ کرنے کا "سوال" | |
| ،، | "جواب" والد اپنی زندگی میں بعض اولاد کو ہبہ صحیح کر دے | |

| صفحہ | مضمون | عنوان |
|---|---|---|
| ۱۰۴ | زندگی میں اولاد کے درمیان ہبہ میں تفریق سے "سوال" | |
| " | "جواب" جسکو ترجیح دی گئی اگر کوئی فضل دینی رکھتا ہو تو حرج نہیں ورنہ ظلم ہے۔ | |
| " | یہ حکم دیانۃً ہے قضاءً بقیہ اولاد کو مطالبہ کا حق نہیں، | |
| . | ترکہ مشترکہ کے ہبہ سے "سوال" | |
| " | "جواب" غیر قابل قسمت چیز میں اگر کسی شریک نے اپنا حصہ ہبہ کر دیا تو ہبہ صحیح ہے۔ | |
| " | غیر قابل قسمت چیز کسی شریک نے پوری ہبہ کر دی، اور شرکاء عاقل، بالغ ہوں تو اپنے حصہ کا ہبہ ہوگیا۔ اور بقیہ کا اجازت پر موقوف رہا، اور نابالغ ہوں تو ہبہ باطل ہے۔ | |
| " | قابل قسمت شئ کسی شریک نے پوری ہبہ کر دی۔ تو ہبہ فضولی کا حکم ہوگا۔ (اور کوئی نابالغ ہو تو کل ہبہ باطل) | |
| " | کوئی وارث کسی وارث کو اپنے اختیار سے محروم نہیں کر سکتا | ترکہ |
| ۱۰۵ | شوہر جو زیور یا لباس عورت کو دیتا ہے، اس کا کیا حکم ہے "سوال" | |
| " | "جواب" جو استعمال کیلئے دیا وہ شوہر کی ملک ہے۔ اور جسمیں تملیک ہو وہ ہبہ ہے۔ اور عورت کے قبضہ کے بعد اس کی ملک ہے۔ | |
| " | زوجیت بھی موانع رجوع سے ہے۔ | |
| " | شوہر نے عورت کے جہیز کے زیور میں فاضل سونا شامل کیا۔ یہ دلیل تملیک ہے۔ | |
| " | جہیز عورت کی ملک ہے۔ | نکاح |
| " | مشاع کی تعریف اور اسکی مختلف صورتیں "سوال" جواب" | |
| " | زوجہ کو تحفہ دینے سے متعلق "سوال" | |
| ۱۰۶ | جو چیز تملیکاً دی اور موہوب لہ نے قبضہ کر لیا۔ وہ اسکی ملک ہے۔ تملیک کا ثبوت صراحۃً اور دلالۃً ہر طرح ہو سکتا ہے۔ "جواب" | |
| " | ہبہ بلا قبضہ اور بعد قبضہ نیز ہبہ مشاع سے "سوال" جواب" | |
| " | متبنّیٰ بنانا شرعاً کچھ نہیں۔ (قرآن عظیم) | متفرق |
| " | ہبہ کا ثبوت صرف تحریر سے ہی نہیں | |
| " | ہبہ مشاع بلا تقسیم و قبضہ تام نہیں۔ | |

| صفحہ | مضمون | عنوان |
|---|---|---|
| ۱۰۷ | قبضہ سے پہلے احدالمتعاقدین کی موت ہبہ کو باطل کر دیتی ہے | |
| " | اولاد میں ترجیحی سلوک سے "سوال" | |
| " | بلا سبب شرعی ترجیح ظلم ہے۔ ہاں مالک کا تصرف قضاءً نافذ ہے۔ "جواب" | |
| " | بعد موت لڑکی کا نصف اور لڑکے کا پورا۔ لیکن زندگی میں دونوں کو برابر دینے کا حکم ہے۔ | |
| ۱۰۸ | فاسق و فاجر لڑکے کو محروم الارث کیا جا سکتا ہے "سوال" جواب" | ترکہ |
| " | ہبہ مشاع کا "سوال" جواب" | |
| " | لاہور سے ایک شخص کا اعلیٰحضرت کے حضور اظہار عقیدت و نیاز مندی | متفرق |
| ۱۰۹ | رجوع عن الہبہ کا ایک "سوال" | |
| " | ہبہ میں قبضہ صحیحہ کی تفصیل۔ "جواب" | |
| " | بعد قبضہ موانع رجوع کا بیان۔ | |
| ۱۱۰ | نابالغ کے ہبہ کیلئے اس کا قبضہ ضروری نہیں | |
| " | مسائل کے جزئیے۔ درمختار، شامی اور جدالممتار سے | |
| " | ہبہ سے رجوع، براءت عن العین، اور تمادی کا "سوال" | |
| " | "جواب" بہاولپور | |
| ۱۱۲ | "جواب" دیوبند | |
| ۱۱۳ | سوال سے متعلق تفصیلات کہ اس علاقہ کے علماء حکم مسئلہ میں مختلف۔ دیوبند کا جواب مختصر اور مہمل ہے۔ مقدمہ کچہری میں پیش ہے۔ اور مرجع جواب آپ ہیں۔ | |
| " | "جواب" مشاع قابل قسمت میں ہبہ باجماع علماء غیر نافذ ہے صرف امام شافعی کو اس سے اختلاف ہے (بدائع) | |
| " | البتہ امام صاحب کے نزدیک وقت قبضہ شیوع مانع عقد ہے۔ اور صاحبین کے نزدیک وقت عقد اور قبضہ دونوں ہو تب۔ (بدائع) | |
| " | اگر صرف وقت عقد شیوع ہو تو بالاتفاق عقد جائز ہے۔ (تنویر) | |
| " | عقد کے وقت شیوع نہ ہو قبضہ کے وقت ہو یہ امام کے نزدیک ناجائز، اور صاحبین کے نزدیک جائز اس کی مثال (تبیین) | متفرق |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۴۰۶ | بعض علاقوں کے انسانوں، اونٹوں، دنبوں کے درمیان بعض اعضاء میں اختلاف کا بیان | علم التشریح |
| ۴۰۷ | جب ایک نوع کے دو افراد میں ان اعضاء میں عدم وجود میں یہ اختلاف ہے۔ تو پھر بھیڑ اور دنبہ کی دم چوڑی اور گول ہونے کی بنیاد پر انہیں دو نوعیں شمار کرنا سخت غلطی ہے۔ | اصول فقہ |
| " | تنبیہ ۷ جملہ اہل تفسیر، المحدیث، اہل فقہ، اہل لغت کیا عربی، کیا عجمی، غنم کی دو نوعیں مانتے ہیں۔ ضان اور معز | زبان وبیان |
| " | کفایۃ الراضی۔ مجمع بحار الانوار۔ مرقاۃ۔ شرح الکنز قاموس، مختار الصحاح، ذخیرۃ العقبیٰ، غیاث، کی عبارت سے اسکا ثبوت کہ عربی حضرات جس کو معز کہتے ہیں فارسی اسی کو بز اور عربی جسکو ضان کہتے ہیں فارسی اسی کو میش | " |
| " | شیخ محقق اور علامہ شامی کے قول سے تائید مزید | " |
| " | جب غنم کی دو ہی قسمیں ہیں تو جو (بز) بکری نہ ہو۔ لامحالہ (ضأن) دنبہ میں داخل ہے | زبان وبیان |
| " | اس جانور کا انعام میں ہونا متفق علیہ ہے۔ اور انعام صرف چار ہی ہیں۔ (بغوی، رازی، رومی، قاری، طاہر پٹنی) | " |
| " | یہ جانور ابل اور بقر میں سے تو ہے نہیں۔ لامحالہ یہ ضأن ہوگا۔ یہ معز نہیں کہ وہ بال والا ہے۔ اور یہ اون والا تو لامحالہ ضأن ہی ہوگا۔ | " |
| ۴۰۸ | اس شبہ کا جواب کہ دنبہ اور بھیڑ میں چکتی کا فرق ہے | مناظرہ |
| " | تنبیہ ۸ مجیب کی تدقیق کا مدار اس پر ہے۔ کہ فرق کی بنیاد چکتی ہونے اور نہ ہونے پر ہے۔ | " |
| " | اگر اس کو بنیادی فرق مانا جائے تو غنم کی دو کے بجائے تین نوعیں ہونگی | " |
| " | تنبیہ ۹ ضأن کی تعریف میں لفظ میش وارد ہونے پر اس شبہ کا جواب کہ جب بعض مشارکات میں تمیز منظور ہو تو لفظ اعم کے ساتھ تعریف ہو سکتی ہے۔ | منطق |
| " | یہ سوچنا غلط ہے کہ مسئلہ پیش نظر میں بھی بعض مشارکات سے ہی تمیز مطلوب ہے | مناظرہ |
| " | شیخ کی عبارت میں ایسے حکم کا بیان نہیں۔ جو ضأن کے ساتھ خاص ہے۔ تو لفظ میش سے اسکی تفسیر تفسیر بالاعم ہو | " |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۴۰۸ | ہی نہیں سکتی۔ | |
| " | تنبیہ ۱۰ جو استدلال اطلاقات لغت کی بنیاد پر ہو اسکو احتمال کی بنیاد پر رد نہیں کیا جا سکتا۔ | اصول فقہ |
| " | امام ابن ہمام نے بنت زنا کی حرمت کی دلیل یہی دی کہ وہ لغۃً بنت ہے۔ اور اس لفظ کا اس معنی میں منقول ہونا ثابت نہیں۔ | " |
| " | تنبیہ ۱۱ علمائے تفسیر و حدیث وفقہ ولغت متفق ہیں کہ ضان اور معز میں صوف اور شعر کا فرق ہے۔ | لغت |
| " | مذکورہ بالا علوم کی کتابوں سے مسئلہ بالا پر حوالے۔ | |
| ۴۰۹ | امام احمد کی روایت کردہ ایک حدیث اور مرقاۃ کی اسکی تشریح سے استدلال کہ فرق صرف شعر و صوف کا ہے۔ | |
| " | تنبیہ سابع میں گذری ہوئی نو نصوص کا مآل بھی یہی ہے کہ ان دونوں میں صرف شعر و صوف کا فرق ہے۔ | " |
| " | یہاں تک کی ام نصوص کا تقاضا بھی یہی ہے کہ ضأن کی تفسیر میش اور ذوات الصوف ہے۔ | " |
| " | متقدمین عام کے ساتھ تعریف کو جائز قرار دیتے ہیں لیکن اس کو عمدہ نہیں کہتے۔ | منطق |
| " | شرح مواقف اور حاشیہ تلویح سے مذکورہ بالا امر کا ثبوت | " |
| " | علماء جسکو غیر جید بتا رہے ہیں۔ انکی عبارتوں کو ان پر حمل کرنا عمدہ بات نہیں۔ | مناظرہ |
| " | تنبیہ ۱۲ تعریف میں مساواۃ کی شرط ظاہر ہے۔ اور بلا دلیل ظاہر کے خلاف پر حمل جائز نہیں۔ | اصول فقہ |
| " | امام تفتازانی اور علامہ سید شریف کے قول سے مضمون بالا کی سند | " |
| " | حمد و مدح میں ترادف ہے۔ | لغت |
| ۴۱۰ | کسی چیز کا فی نفسہ جائز ہونا اور بات ہے۔ اور کسی کلام کا اس پر محمول ہونا اور بات ہے | زبان وبیان |
| " | تنبیہ ۱۳ ہمارے نزدیک عام سے تفسیر اسی وقت جائز ہے جب مراد واضح اور اس پر قرینہ قائم ہو ورنہ تلبیس کی وجہ سے ایسی تعریف ممنوع ہے۔ | منطق |
| " | اہل لغت کا مشہور قاعدہ ہے کہ نکرہ بولکر شے معین مراد لیتے ہیں۔ اور معرفہ بولکر غیر معین | لغت |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
| --- | --- | --- |
| | پر موقوف رہتی ہے۔ | بیوع |
| ۴۷۷ | پتھری کے نیلام کا بھی یہی حکم ہے۔ جبکہ مطالبہ کے برابر نیلام ہوا۔ اگر زائد پر نیلام ہوا اور زائد مالک کو دیا۔ اور اس نے لیا تو اجازت ہوگئی۔ اور خریدار جانور کا مالک ہوگیا۔ اور قربانی جائز ہوگئی۔ | ،، |
| ،، | بلا استحقاق ازراہ اعانت صاحب نصاب، یا فقراء کو قربانی کی کھال دینا۔ یا سید کو دینا اور اسے صرفہ میں لانا۔ | |
| ،، | جواب، کھال کو بعینہ باقی رکھ کر یا باقی رہنے والی چیزوں سے بدل کر اپنے تصرف میں لاسکتا ہے۔ | |
| ۴۷۸ | سادات کو دے سکتا ہے۔ مالدار کو دے سکتا ہے۔ امام کو بھی دے سکتا ہے۔ | |
| ،، | اس مسئلہ کی تفصیل کیلئے ''الصافیہ الموحیہ'' کا حوالہ اور سید کو زکوٰۃ دینے کیلئے ''النھی الاکید'' کا سوال | |
| ،، | کھال کے مصارف کا سوال، اور اسکا اجمالی جواب | |
| ۴۷۹ | مسئلہ بالا کا سوال و جواب | |
| ،، | ،، ،، | |
| ۴۸۰ | قربانی کی کھال اپنا حق سمجھ کر زبردستی وصول کرنے والے امام، اس کی امداد کرنیوالے عوام، اسکے موافق فیصلہ کرنیوالے، اور حشر کی بازپرس کا ذمہ لینے والے مولویوں سے متعلق سوال | |
| ،، | جواب، قربانی کی کھال کے جائز مصارف کا بیان۔ | |
| ،، | یہ کہنا غلط ہے کہ ایک کھال یا اس کی قیمت دو فقیروں کو نہیں دیجا سکتی۔ | |
| ۴۸۱ | جو امام جبراً وصول کرے تو جائز کہے یا جو اسکی مدد کرے، دونوں ظالم اور گنہگار ہیں۔ اور حشر کی بازپرس کو ہلکا سمجھنا کفر ہے۔ | سیر |
| ،، | ایسے امام کو نہ دینے والے کو جس نے بددعا دی وہ خود ہی مستحق غضب الٰہی ہوا۔ | ،، |
| ،، | قربانی کی کھال کے مصارف کا سوال و جواب | ،، |
| | ،، ،، | |
| ۴۸۲ | ،، فارسی سوال و جواب | |
| | ،، ،، | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
| --- | --- | --- |
| ۴۸۳ | اسی مسئلہ کے متعلق دو صاحبوں کے اختلاف کا منصفانہ فیصلہ مزید سینگ کا سوال | |
| ۴۸۴ | جواب، سینگ کے اوپری حصہ کو قرن کہتے ہیں۔ کل ٹوٹ جائے تب بھی قربانی جائز ہے۔ گودا ٹوٹے تو قربانی منع ہے | |
| ،، | قربانی کی کھال مسجد و مدرسہ میں صرف کرنے کا سوال و جواب | |
| ۴۸۵ | قربانی کی کھال مسلم کی خواہ مدرسہ کی تعمیر، اور طلبہ کی کتاب ایسی تعمیر کی سود سے بچوں کی تعلیم کا سوال | |
| ،، | جواب، قربانی کی کھال کے احکام۔ (۱) باقی رکھ کر اپنے مصرف میں لاسکتا ہے۔ حدیث شریف کے لفظ ادخروا سے استدلال۔ (۲) ایسی چیزوں سے بدل سکتا ہے جو باقی رہنے والی ہوں (در مختار) (۳) اپنے لئے داموں سے نہیں بیچ سکتے اگر بیچی تو تصدق کریں۔ (طحطاوی علی الدر) | |
| ،، | اس دام سے باقی رہنے والی چیز بھی خریدنا جائز نہیں تصدق ہی ضروری ہے | |
| ۴۸۶ | (۴) خرچ ہونے والی چیزوں سے اپنے لئے بدلنا جائز نہیں۔ اسکی قیمت صدقہ کریں۔ (در مختار) | |
| ،، | (۵) باقی رکھ کر یا باقی رہنے والی چیز سے بدل کر اسکو کرایہ پر نہیں دے سکتے۔ (در مختار، حاوی القدسی، فتاوی ظہیریہ، در منتقی، شامی) | |
| ،، | (۶) اپنے اوپر آتے ہوئے مطالبہ میں نہیں دے سکتے۔ (در مختار، کفایہ، شامی) | |
| ،، | (۷) اپنی زکوٰۃ کی نیت سے فقیر کو نہیں دے سکتے۔ (قنیہ، شرح نقایہ، قہستانی، شامی) | |
| ،، | (۸) فقیر کو دینے کیلئے داموں سے بیچ سکتے ہیں۔ (تبیین الحقائق، عالمگیری) | |
| ،، | (۹) غنی کو ہبہ کر سکتے ہیں۔ (شامی) | |
| ،، | (۱۰) مسجد میں دے سکتے ہیں (حدیث شریف حضرت نبیشہ ہذلی) | |
| ۴۸۷ | (۱۱) ہر قربت کے کام میں صرف کر سکتے ہیں (حدیث مذکور) | |
| ،، | (۱۲) کار قربت میں دینے کی نیت سے بیچنا بھی جائز ہے (امام زیلعی) | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۴۹۵ | تمول کے طور پر خرچ کرنا جائز نہ ہوگا کہ یہ کار نفس ہے۔ | |
| ″ | قربانی ہلاک ہونے والی چیز سے بدلنا مطلقاً تمول ہے۔ | |
| ″ | دراہم بھی تو خرچ ہونیوالے ہیں۔ ان سے خیرات کی نیت سے بدلنا جائز ہے، تمول نہیں۔ | |
| ″ | اپنے لئے بیچے تبھی تمول ہے۔ اور خبث ہے، اور اس کا صدقہ واجب ہے۔ | |
| ″ | تمول کے طور پر حاصل کی ہوئی رقم کا تصدق ازالہ خبث کے لئے واجب ہے۔ حصول ثواب کیلئے نہیں۔ | |
| ″ | کسی نے ایسے صدقہ سے امید ثواب کی تو ڈبل گناہ ہوا۔ | سیر |
| ″ | خلاصہ یہ کہ جس طرح تصدق کی نیت سے چرم قربانی فروخت کرنا جائز اسی طرح دیگر امور خیر کی نیت سے بھی۔ | |
| ″ | ایک سوال اور اس کا جواب | مناظرہ |
| ″ | ایک دوسرا عنوان بیان | |
| ″ | قربانی میں مصرف کی تین جہتیں ہیں۔ کھانا، جمع کرنا، کار ثواب کرنا۔ | |
| ″ | ابوداؤد سے نبیشہ ہذلی کی حدیث کی تخریج۔ | حدیث |
| ۴۹۶ | "ایتجار" کا لفظ تمام کار ثواب کو عام ہے۔ تو سب کے لئے بیچنا جائز ہوا۔ | ″ |
| ″ | بخاری شریف میں۔ ایتجروا" کے بجائے لفظ تصدقوا آیا ہے تو ایتجار سے مراد تصدق ہی ہے "سوال" | ″ |
| ″ | جواب " بہ اتفاق علماء امر یہاں وجوب کیلئے نہیں۔ تو صدقہ مراد لینے پر بھی صدقہ نافلہ ہی مراد ہوگا۔ | ″ |
| ″ | اس اصول فقہی کی بحث کی حادثہ اور حکم ایک ہو تو مطلق کو مقید پر محمول کیا جائے گا۔ | اصول فقہ |
| ″ | یہ حکم مطلقاً ضروری نہیں، جہاں دونوں میں تنافی ہو وہاں ایسا کیا جائے گا۔ اور تنافی نہ ہو تو مطلق کو مطلق ہی رکھا جائے گا۔ | ″ |
| ″ | دونوں کلیے اگر حکم منفی میں واقع ہوں یا اسباب متعددہ میں واقع ہوں، تو ان میں تنافی نہیں اور حمل ضروری نہیں۔ | ″ |
| ″ | امتناع جمع بین المطلق والمقید میں وجوب حمل المطلق علی المقید کی مثال۔ | ″ |
| ۴۹۷ | جمیع کا حکم حکم وجوبی میں ہے۔ جواز و استحباب میں نہیں۔ (بحر العلوم، علامہ سغناقی) | |
| ″ | علامہ شامی کے ایک اعتراض کی تضعیف اور جد الممتار کا حوالہ | مناظرہ |
| ″ | ایک معارضہ، اگر حدیث نبیشہ میں ایتجار کو تصدق پر محمول کریں۔ تو حدیث عائشہ میں لفظ اطعموا کو بھی تصدق پر ہی محمول کرنا ہوتا۔ کہ اس میں ایتجروا کی جگہ اطعموا آیا ہے۔ حالانکہ بہ اتفاق علماء یہ اپنے اطلاق پر ہے۔ اور کھلانے میں اباحۃ کافی ہے۔ | ″ |
| ″ | صاحب بصیرت جملہ احادیث متعلقہ کو دیکھ کر فیصلہ کریگا کہ حدیث تمام انواع قربات کو عام ہے۔ | .. |
| ″ | ہدایہ سے تائید۔ | |
| ۴۹۸ | علامہ اتقانی کے کلام سے تائید۔ | |
| ″ | حاکم کی روایت من باع جلد الاضحیۃ فلا اضحیۃ لہ کی معنوی تصحیح۔ | حدیث |
| ″ | یہ حدیث گو سنداً ضعیف ہے۔ مگر علماء نے تلقی بالقبول فرمائی تو حدیث مقبول ہوئی۔ | اصول ″ |
| ″ | اس حدیث میں مطلقاً بیع کی ممانعت نہیں ہو سکتی کہ باتفاق علماء صدقہ کیلئے بیچنا جائز ہے۔ کیونکہ بدل کیلئے مبدل منہ کا حکم ہے۔ جب زکوٰۃ و فطرہ اور کفارہ وغیرہ صدقات واجبہ میں قیمت دینا جائز ہے۔ تو یہ تو صدقہ نفلی ہے اس میں کیوں جائز نہ ہوگا۔ | حدیث |
| ″ | قربانی اور ہدی کے جانور میں دفع قیمت ناجائز ہونے کی علت کا بیان۔ | اصول فقہ |
| ″ | حدیث کے لفظ فلا اضحیہ لہ سے خاص بیع ممنوع ہونے پر استدلال۔ | حدیث |
| ″ | بیع للتصدق، بیع برائے دیگر امور خیر اکل، ادخار تو شرعاً مامور ہیں۔ تو ان پر فلا اضحیہ لہ مرتب نہ ہوگا۔ بلکہ اس سے مراد وہی بیع ہوگی جو بستہلک سے ہو۔ اور اپنی ذات کیلئے ہو۔ | |
| ۴۹۹ | ایسی بیع میں اکل و ادخار مفقود ہے۔ اور اپنی ذات کیلئے ہونے سے ایتجار بھی مفقود ہے۔ بخلاف اسکے | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۵۰۶ | تو اس میں اباحت، تملیک، اور مالدار و غریب سب شامل ہوتے ہیں۔ | |
| " | حدیث شریف اور شامی سے اس کی تائید | |
| " | اس اطلاق ... سے غرض نہ اباحت ... نفع مسلمین کیلئے ہر تصرف مالی داخل ہے جیسے نہر اور کوئیں بنوانا۔ | |
| " | حدیث مبارک، اقوال صدر الشریعہ، صاحب ہدایہ، خیر الدین رملی سے اس کی توضیح و تائید | فوائد فقہیہ |
| ۵۰۷ | خانیہ اور دیگر کتب فتاویٰ کے ایک جزئیہ سے تائید مزید | |
| ۵۰۸ | (۵) اس اطلاق میں مال کی قید سے بھی قطع نظر کر لی جاتی ہے اور مطلقاً نفع رسانی کا نام صدقہ ہوتا ہے۔ | |
| " | حدیث مبارک سے اس اطلاق کا ثبوت | |
| " | (۶) اس اطلاق میں غیر سے بھی قطع نظر کر لی جاتی ہے۔ اور اپنے کو نفع پہونچانیکا نام بھی صدقہ ہوتا ہے۔ | |
| " | حدیث مبارک سے اس اطلاق کا ثبوت۔ | |
| " | فقہاء کے قول فی الاضاحی یتصدق بالثلث میں تصدق سے مراد معنی اول نہیں کہ تملیک ضروری ہو۔ | |
| " | دلیل قرآن عظیم میں اس موقع پر اطعام کا لفظ ہے جس کے لئے اباحت کافی ہے۔ | |
| ۵۰۹ | مصنف کی تحقیق کہ قربانی میں تین جہتیں بیان کی گئیں، اکل، ادخار، اور تصدق، اسی کو کہیں "ایتجروا" کے لفظ سے تعبیر کیا اور کہیں "اطعموا" کے لفظ سے تعبیر کیا، تو تصدق کے لئے یہی مراد لینے ہونگے جو ان سب کو عام ہو۔ اور وہ صدقہ غیر واجبہ غیر ضروری التملیک ہی ہوں گے۔ اور تملیک ضروری نہ ہوگی تو مسجد اور مدرسہ میں صرف ہو سکیں گے۔ | |
| " | ایک سوال۔ اگر صدقہ واجبہ ضروری التملیک مراد نہ ہو تو کون سا صدقہ مراد ہے۔ | مناظرہ |
| " | جواب۔ نبیشہ ہذلی رضی اللہ عنہ کی حدیث میں لفظ ایتجار آیا ہے۔ جس کا مطلب تمام امور خیر ہی مراد ہیں۔ اور یہ ہمارے بیان کردہ اطلاقات میں چوتھا ہے۔ | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۵۰۹ | جواب دوم۔ اول کے علاوہ جو بھی مراد لیں ہم کو مضر نہیں کہ ان سب میں تملیک ضروری نہیں۔ | |
| " | مولوی عبد الحی صاحب کے استدلال کا جواب، جن کو ان کے اس قول سے اختلاف ہے کہ قربانی میں جہتیں صرف تین ہیں۔ | رد |
| " | قدوری، حلبی، شامی، ظہیریہ سے مزید جہتوں کا بیان۔ | |
| ۵۱۰ | چند اور جہتوں کا اضافہ۔ | |
| " | حاصل جواب۔ جب تین میں حصر پر کوئی دلیل نہیں۔ تو ان امور خیر میں صرف کرنے کی ممانعت کیلئے الگ سے دلیل ضروری۔ اور وہ مفقود تو ہمارا دعویٰ ثابت۔ | |
| " | رسالہ کا نام اور سن تالیف۔ | تاریخ |
| | **خلاصة الصافية الموحية** | |
| ۵۳۰ | دیہات میں نماز عید سے قبل مرغ کی قربانی، قصاب کی اجرت میں چرم دینے، اور طالب علم، موذن، ملاجی وغیرہ کو چرم قربانی دینے سے "سوال و جواب" | |
| " | جوابات۔ مرغ کی قربانی ناجائز ہے۔ دیہات والے جائز قربانی صبح صبح کر سکتے ہیں۔ اجرت میں کھال دینا جائز نہیں۔ مصارف چرم قربانی کا بیان۔ | |
| ۵۳۱ | ایک مناظرہ کے فیصلہ کا سوال۔ | |
| " | ہدایہ، شرح وقایہ، عمدۃ الرعایہ، درمختار، بدایہ، تنقیح ضروری کے حوالہ سے زید کہتا ہے کہ قربانی کی رسی اور جھول صدقہ کرنا چاہئے۔ | |
| " | بکر کہتا ہے تمام حوالوں کا تعلق حج کے جانور ہدی سے ہے۔ اور یہ مسئلہ باب الاضحیہ کا ہے اس لئے استدلال صحیح نہیں۔ | |
| " | خطام کے معنی کیا ہیں! | |
| " | جواب، زمام اور خطام کا فرق۔ اور خطام کے چار اطلاقات۔ | لغت |
| ۵۳۲ | لغت، فقہ، حدیث کی ۱۲ کتابوں سے اطلاقات اربعہ کا ثبوت | " |
| ۵۳۳ | عمدۃ الرعایہ میں ذکر کی ہوئی خطام کی تعریف کلمات اہل فن کے مطابق نہیں۔ | رد |
| " | عمدہ میں بخاری و مسلم کی طرح منسب حدیث میں لفظ خطام | |

## باب العقیقہ۔

Click For More Books

Scanned by CamScanner

# فتاوی امجدیہ جلد اوّل

تصنیف :۔ صدر الشریعہ حضرت علامہ مفتی محمد امجد علی اعظمی قدس سرہ العزیز

تعلیق :۔ نائب مفتی اعظم ہند حضرت علامہ مفتی محمد شریف الحق امجدی مدظلہ العالی

فقیہ اعظم ہند حضرت صدر الشریعہ مصنف بہار شریعت کی علمی جلالت و فقہی بصیرت محتاج تعارف نہیں موصوف نے فقہ حنفی کی معتبر و مستند انسائیکلو پیڈیا (بہار شریعت) تصنیف فرما کر عالم اسلام پر جو عظیم ترین احسان فرمایا ہے۔ رہتی دنیا تک اُسے فراموش نہیں کیا جاسکتا۔ اسی نابغۂ روز گار شخصیت کی ایک اہم فقہی تصنیف زیور طبع سے آراستہ ہو کر منظر عام پر آچکی ہے جو مسائل واحکام کے اعتبار سے ایک دوسری بہار شریعت اور دلائل وابحاث کی حیثیت سے فتاوی رضویہ کا خلاصہ اور نچوڑ ہے۔ سلیس اور عام فہم زبان میں توضیح و تشریح کے اعتبار سے عوام و خواص اور علماء و فضلا کیلئے بے پناہ افادیت کی حامل ہے علاوہ ازیں اس کتاب پر نائب مفتی اعظم ہند و دیگر اکابر علماء اسلام کی عالمانہ و محققانہ تعلیق و تعارف نے کتاب کی اہمیت و افادیت میں غیر معمولی اضافہ فرمایا ہے۔ لہٰذا ارباب علم اور دینی ذوق رکھنے والے حضرات سے التماس ہے کہ خود بھی اس گرانقدر کتاب کے مطالعہ سے مستفید ہوں اور اپنے حلقۂ احباب میں بھی اسکے مطالعہ سے استفادہ کا شوق پیدا فرمائیں۔

صفحات ساڑھے چار سو۔ کاغذ اورینٹ۔ طباعت آفسیٹ۔ کور دیدہ زیب۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عالم بنانے والی کتاب

ہر مسلمان جانتا ہے کہ انسانی زندگی کامیاب بنانے کے لئے مذہب کی پابندی لازمی ہے اسکے بغیر کوئی ترقی حاصل نہیں ہوسکتی اور جب تک احکام شریعت سے باخبر نہ ہو اور ان پر عمل نہ کرے ایمان کے مزے سے بے خبر ہے لہٰذا اگر آپ اپنے عقائد و اعمال، نماز، روزہ و دیگر عبادات و معاملات کو درست کرنا چاہتے ہیں تو **بہارِ شریعت** کو مطالعہ میں رکھیے، عورتوں، بچوں کو پڑھائیے، جو اس کتاب کو مطالعہ میں رکھتے ہیں ایک زبردست عالم سے کم نہیں رہتے، ہر مسلمان کے گھر میں اس کتاب کا ہونا از حد ضروری ہے، خصوصاً جہاں علماء نہ ہوں کہ ان سے مسائل دریافت کریں، وہاں اس کتاب کی بیحد ضرورت ہے اس کتاب کے اٹھارہ حصے شائع ہو چکے ہیں، جن کا خلاصہ مضمون درج ذیل ہے:۔

حصہ اوّل (۱) بیان عقائد، حصہ دوم (۲) مسائل طہارت، حصہ سوم (۳) مسائل نماز، حصہ چہارم (۴) بقیہ مسائل نماز، حصہ پنجم (۵) زکوٰۃ و روزہ، حصہ ششم (۶) مسائل حج و زیارت و ضروریات سفر، حصہ ہفتم (۷) مسائل نکاح، حصہ ہشتم (۸) مسائل طلاق، حصہ نہم (۹) عتق و قسم و نذر و حدود و دو سیر (عادات و اطوار)، حصہ دہم (۱۰) لقطہ (گمشدہ مال) مفقود، شرکت، اوقاف، حصہ یازدہم (۱۱) مسائل خرید و فروخت سود، حصہ دوازدہم (۱۲) کفالت و حوالہ و قضاء و وکالت و گواہی (شہادت)، حصہ سیزدہم (۱۳) دعویٰ، اقرار، مصالحت، حصہ چہاردہم (۱۴) امانت، عاریت، مضاربت (تجارت میں شرکت) ودیعت (امانت)، ہبہ، اجارات (کرایہ داری)، حصہ پانزدہم (۱۵) اکراہ (زبردستی)، غصب، شفعہ، تقسیم مزارعت، معاملہ ذبح، قربانی، عقیقہ، حصہ شانزدہم (۱۶) حظر و اباحت جائز و ناجائز، حصہ ہفدہم (۱۷) تحری (غور و خوض)، احیاء اموات (بنجر زمین کی آبادی)، شرب (آب پاشی) اشربہ (پینے کی چیزیں)، شکاری جانوروں کا شکار، رہن، حصہ ہژدہم (۱۸) جنایات، قصاص، دیت (خون بہا)، حادثات (ایکسیڈنٹ) وغیرہ، نوزدہم (۱۹) وصیت نامہ وغیرہ زیر تصنیف ہے، بستم (۲۰) میراث کا بیان:

ملنے کا پتہ: **المجدد احمد رضا اکیڈمی**

و مکتبہ رضویہ، آرام باغ روڈ، کراچی ۱، پاکستان فون نمبر ۲۱۶۴۶۴ / ۲۱۷۸۸۹

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کتاب الوکالۃ

**مسئلہ** ازکیمپ میرٹھ لال کرتی بازار محلہ گھوسیاں مرسلہ شیخ غلام احمد صاحب ۴ رمضان المبارک ۱۳۱۵ھ

جناب مولنا! بعد تقدیم سلام عرض یہ ہے کہ اس مسئلہ کی ضرورت ہے جلد مشرف فرمادیں۔
بعض شخصوں نے کچھ روپے زید کو دیئے کہ ان کی کتابیں دینیہ لے کر طالب علموں کو دیدو، زید کے پاس خود وہ کتابیں دینیہ موجود تھیں اس نے اپنے پاس سے حسب نرخ بازار کتابیں لے کر طالب علموں کو تقسیم کردیں اور وہ روپے اپنی کتابوں کی قیمت میں آپ رکھ لئے اور یہ سمجھا کہ میں نے یہ بیع اصالۃً اور خرید وکالۃً کی ہے اور مقتضائے حال سے قطعاً معلوم ہے کہ مالکوں کو ہرگز کچھ غرض اس سے متعلق نہ تھی کہ بازار ہی سے کتابیں خریدی جائیں اسی واسطے انھوں نے معاملہ میں یہ قید نہیں لگائی ان کا اصل مقصد تقسیم کتب سے تھا وہ زید نے بخوبی کردیا، اب سوال یہ ہے کہ یہ تقسیم کتب مالکوں کی طرف سے ہوگئی یا نہیں اور اگر نہیں ہوئی تو اب کیا کیا جائے کتابیں واپس نہیں ہوسکتی بالکل یاد نہیں رہا کہ وہ طالب علم کون کون تھے زیادہ زمانہ گزرگیا اور مسئلہ میں شبہہ اب پڑا اور وہ روپے بھی باقی نہیں رہے۔ بیّنوا توجروا۔

**الجواب** صورت مستفسرہ میں زید کو اصلاً یہ اختیار نہ تھا نہ وہ بیع ان روپیہ دینے والوں کے ہاتھ ہوئی فان الواحد لایتولی طرفی العقد فی البیع وامثالہ بخلاف النکاح تو یہ کتابیں اس کی اپنی گئیں روپے کے مالکوں کو ان کا روپیہ واپس کرے فی الدر المختار لایعقد وکیل البیع والشراء والاجارۃ ونحوھا مع من ترد شہادتہ لہ الا اذا اطلق لہ الموکل کبیع ممن شئت فیجوز بمثل القیمۃ وفی السراج لو صرح بھم جاز اجماعًا الا من نفسہ اھ مختصرًا وفی ردالمحتار عن منح الغفار عن السراج الوہاج لو امرہ بالبیع من ھؤلاء فانہ یجوز اجماعًا الا ان یبیعہ من نفسہ فلا یجوز قطعًا وان صرح بہ الموکل اھ باختصار واللہ سبحٰنہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ ۲** ازدولت پور ضلع بلندشہر مرسلہ بشیر محمد خاں صاحب ۵ رشعبان ۱۳۲۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں وکیل مطلق اگر کسی کو کچھ معاف کردے اور اُس کو اختیارات کامل معاف کردینے کے حاصل ہوں تو پھر وہ رقم معاف شدہ از روئے شرع شریف کے پانے کا مستحق ہے یا نہیں۔

**الجواب** اگر صراحۃً معاف کردینے کی اجازت موکّل نے دیدی تھی جب تو اُس کا معاف کیا ہوا بعینہ موکّل کا معاف کیا ہوا ہے جہاں خود اپنی معافی کو واپس نہیں لے سکتا وکیل کی معافی بھی واپس نہ ہوسکے گی اور شرعًا اس رقم کا مستحق نہ رہے گا۔ اگر صرف وکیل عام کیا یا کہدیا کہ ان کا جملہ ساختہ پرداختہ مثل میرے ذات کے ہے تو معاف کردینے کا وکیل کو اختیار نہ ہوگا موکّل اگر قبول نہ کرے تو رقم معاف کردہ لے سکتا

ہے، درمختار میں ہے اعلم ان الوکیل وکالۃ عامۃ مطلقۃ مفوضۃ انما یملک المعاوضات لا الطلاق والعتاق والتبرعات به یفتی زواہر الجواہر وتنویر الابصار وبزازیہ میں ہے انت وکیلی فی کل شیئ جائز امرك ملك الحفظ والبیع والشراء الاعتق والتبرع وعلیه الفتوی اھ ملخصًا واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ ۳** از دفتر محکمۂ زراعت پنجاب لاہور مسئولہ محمد نصر اللہ صاحب ۲۱ محرم ۱۳۳۹ھ۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ پیشۂ وکالت از روئے شرع شریف جائز ہے یانہیں؟

**الجواب** وکالت جس طرح رائج ہے کہ حق کو ناحق، ناحق کو حق کرنے کی کوشش کرتے ہیں اگر وہ سچ بولنا چاہے تو کہتے ہیں اگر سچ کہو گے تو تمہارا مقدمہ سرسبز نہ ہوگا جھوٹی گواہیاں دلواتے ہیں، جھوٹے حلف اٹھواتے ہیں، قطعی حرام ہے۔ اور ایسی ہی وکالت آجکل فروغ پاسکتی ہے، وہ جو کامل تحقیقات کے بعد جسے حق پر جانے صرف اس کی وکالت کرے محض بطور حق کرے جھوٹ بولنے یا بلوانے سے پرہیز کرے اس کی وکالت اس زمانے میں اصلاً نہیں چل سکتی۔ واللہ تعالٰی اعلم

---

# کتاب الاقرار

**مسئلہ** (۴) - کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک امر کا پیش قاضی اقرار کیا اور اُس اقرار کا معترف تھا، اب اُس امر سے انکار کرتا ہے، آیا یہ انکار اُس کا معتبر ہوگا یا نہیں۔ بیّنوا توجروا

**الجواب** - صورت مسئولہ میں زید اپنے اقرار پر ماخوذ اور انکار اُس کا مردود ہوگا فی العالمگیریۃ ان کان الواھب اقر بذٰلک عند القاضی والعبد فی یدہ اخذ باقرارہ وفی الاشباہ والنظائر اذا اقر بشیئ ثم ادعی الخطأ لم تقبل کما فی الخانیۃ۔ واللہ اعلم

**مسئلہ** (۵) - از گورکھپور محلہ گھوسی پورہ، مرسلہ مولوی حکیم محمد عبداللہ صاحب ۲۹ ربیع الآخر ۱۳۱۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید نے اپنے مرض موت میں بحضور ایک جماعت معززین کے اپنی زوجہ کے مہر کا اقرار کیا اور کہا کہ میرے ذمہ پچاس ہزار روپیہ دین مہر میری زوجہ کا واجب الادا ہے وہ اب تک مجھ سے ادا نہیں ہوا۔ اب ادا ہونا اس کا ضروری ہے، لہٰذا میں اپنی زوجہ کو اختیار دیتا ہوں کہ وہ دین مہر اپنا میری جائداد منقولہ وغیر منقولہ سے وصول کرلیوے بعدہ زوجہ نے بنابر ہدایت شوہر اپنے کل جائداد شوہری پر قبضہ اپنا کرلیا، بعدہ ورثہ مقر باہم مختلف ہوئے، اکثر نے اقرار اپنے مورث کا تسلیم کیا اور بعض کا بیان ہے کہ دعوی اقرار غلط ہے اور مہر زوجہ کا اس قدر نہیں بندھا تھا۔ اب استفسار یہ ہے کہ اقرار مورث جو کہ بشہادت معزز لوگوں کے ثابت ہے، شرعًا قابل اعتبار ہے یا نہیں۔ اور مقدار مہر مطابق اقرار مورث کے شرعًا واجب الثبوت ہے یا نہیں۔ اور قبضہ زوجہ مقر کا بعوض دین مہر اپنے کے جائداد شوہری پر شرعًا قابل نفاذ ہے یا نہیں، بیّنوا توجروا

**الجواب** - اصل یہ ہے کہ مرض موت میں وارث کے لئے اقرار بے تصدیق دیگر ورثہ معتبر نہیں کما نصوا علیہ قاطبۃ وعللوہ بان حقھم تعلق بمالہ ففی تخصیص البعض بہ ابطال حق الباقین مگر جبکہ نکاح معروف ہو تو عورت کے لئے مہر مثل تک اقرار صحیح ومقبول ہے وجہ اس کی یہ کہ مہر مثل موجب اصلی نکاح ہے کما صرح بہ فی الھدایۃ وغیرھا تو خود ثبوت نکاح اُس کے اثبات میں کافی فان الشیئ اذا ثبت ثبت باحکامہ ولہٰذا عورت بلا بینہ اس مقدار تک تصدیق کی جاتی ہے فی وصایا الخانیۃ رجل مات عن اولاد صغار وادعت المرأۃ مھرھا قالوا ان کان النکاح معروفا کان القول قول المرأۃ الی مھر مثلھا یدفع ذٰلک الیھا اھ ملخصًا تو اس قدر میں مریض کی تصدیق اُس کے اقرار سے کسی امر غیر ثابت کا ثابت کرنا نہیں، بنابراں واجب القبول ہو۔ فتاوٰی امام خیر الدین رملی میں ہے سئل فیما اذا اقر بحضرۃ بینۃ شرعیۃ فی مرضہ بان فی ذمتہ لزوجتہ خمسۃ وعشرین دینارا ذھبا مھرا مؤجلا وصدقتہ فیہ وصدق علی ذٰلک بعد موتہ بعض ورثتہ وکذب البعض فھل الاقرار المذکور صحیح ام لا اجاب الاقرار بالمھر صحیح حیث کانت ممن یؤجل لھا مثل المقربہ کما صرح بہ فی جامع الفصولین وغیرہ معللا بقولہ اذ یقبل قولھا الی تمام مھر مثلھا

بلا اقرار الزوج اھ بتلخیص پس اگر پچاس ہزار روپے عورت کے مہر مثل سے زائد نہیں تو اس پوری مقدار میں مریض کا اقرار مقبول ہوگا اور زائد ہیں تو صرف مقدار مہر مثل تک معتبر اور قدر زائد میں تصدیق ورثہ یا اقامت بینۂ عادلہ شرعیہ کی حاجت ہوگی فان البینۃ کالسمعاسینۃ والثابت بالشہادۃ کالثابت بالمشاھدۃ۔ خیریہ کے فتوٰی مذکور میں ہے والحاصل ان الاقرار لھا بالدنانیر المذکورۃ صحیح حیث لازیادۃ فیہ علٰی مایؤجل لمثلھا ولایحتاج الٰی تصدیق الورثۃ وان کان فیہ زیادۃ لایصح بھا الابہ ویصح بما ھو مھر مثلھا اس قدر سے سوال کے دو امر کا جواب منکشف ہوگیا۔ رہا امر ثالث یعنی زوجہ کا جائداد مورث پر بعوض مہر بے رضائے ورثہ قبضہ کرلینا۔ واضح ہو کہ دین ایک مال حکمی ہے کہ ذمہ پر ثابت ہوتا ہے کمافی الحاوی القدسی اور اُس کی ادا اُس کے مثل ہی سے ہوتی ہے فقد نصّوا ان الدیون تقضٰی بامثالھا کمافی الاشباہ وغیرھا اور دین وعین محض متبائن ہیں نہ مثلین ولہٰذا باجماع ائمہ حق دائن کا دین میں ہے نہ عین میں نص علیہ فی غیر موضع من الھدایۃ وغیرھا عامۃ کتب المذھب منھا فی اقرار المریض ان حق الغرماء تعلق بالمالیۃ لابالصورۃ اھ تو بطور خود اخذ عین بعوض دین تجارت بے تراضی ہے کہ بنص قطعی قرآن عظیم ممنوع وناجائز قال ربنا عزوجل یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَاْكُلُوْۤا اَمْوَالَكُمْ بَیْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ اِلَّاۤ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ مِّنْكُمْ ہدایہ میں بیع مال مدیون بے رضائے مدیون کی نسبت فرمایا انہ تجارۃ لاعن تراض فیکون باطلا بالنص اسی لئے ہمارے علماء تصریح فرماتے ہیں کہ دائن مال مدین[عہ] سے خلاف جنس دین بے رضائے مدین دین میں نہیں لے سکتا، ہدایہ میں ہے ان کان دینہ دراھم ولہ عروض لم یکن لصاحب الدین ان یاخذہ جبرا اھ ملتقطا، اور عبارت مذکورۂ خلاصہ (المرأۃ تاخذ مھرھا من الترکۃ من غیر رضا الورثۃ ان کانت الترکۃ دراھم او دنانیر وان کانت شیئا ممّا یحتاج الی البیع تبیع ما کان اصلح وتستوفی صداقتھا سواء کانت وصیۃ من جھۃ زوجھا او لم تکن وتاخذ من غیر رضا الورثۃ) کہ اس قبضہ کی تجویز میں مفید زوجہ خیال کی گئی ہرگز مفید نہیں بلکہ صاف خلاف پر نص ہے الا تری انہ رحمہ اللہ تعالٰی خص اخذ العین بما اذا کانت الترکۃ دراھم او دنانیر وفی غیرہ انما اجاز الاستیفاء بالبیع لا اخذ العین فی الدین ونص انہ لابد فیہ من البیع حیث قال وان کانت شیئا ما یحتاج الی البیع الخ فمعنی قولہ وتأخذ الثانی تأخذ المھر من الثمن وان لم یرض الورثۃ بل اظن وارجو ان اکون فی ظنی صادقا ان لاسقطت من تاخذ الثانی من قلم الناسخ وانما العبارۃ ولاتاخذ من غیر رضا الورثۃ اذ بہ یحسن المقابلۃ بین ھٰذا وبین ما تقدم من قولہ تاخذ من غیر رضا الورثۃ ان کانت دراھم او دنانیر فالمعنی تبیع وتستوفی قھرا علیھم ولا تاخذ العین الا برضاھم فلتراجع نسخ الخلاصۃ فان النسخۃ التی عندی قد تقطعت اوراقھا من ھٰذا المقام ومن المحال ان یکون المراد تاخذ العین من غیر رضاھم فانہ علٰی ھذا لا یبقی الفرق بین النقد وغیرہ وھو انما نظم الکلام علی التفرقۃ فلوکان مرادہ ھٰذا القال تاخذ الترکۃ فی مھرھا ولو عروضا وعقارا وان لم یرض الورثۃ وبالجملۃ فھٰذا ممالا یرضٰی بہ فقیہ ثم لاغرض لنا ھٰھنا یتعلق بنقد ما اطلق فی اجازۃ البیع وان لم تکن وصیۃ من قبل زوجھا والا ففیہ مجال نظر فانھا اذا لم تکن وصیۃ کان بیعھا بیع مال الغیر من دون اذن منہ ولا من الشرع بخلاف بیع الوصی فانہ مختار المالک وبیع القاضی عند الصاحبین فانہ ماذون لہ من جھۃ الشرع دفعا للظلم وایصالا للحق الٰی

[عہ] فی الاصل ھکذا ولعلّہ مدیون۔

المستحق واذا رأینا الامام الاجل فقیہ النفس استاذ صاحب الخلاصۃ مولٰنا القاضی الامام فخر الدین رحمہما اللہ تعالٰی فرض المسئلۃ فی الخانیۃ فیما اذا کانت المرأۃ وصیۃ حیث افاد واجاد رحمہ الجواد میت اوصی الی امرأتہ وترک مالا وللمرأۃ علیہ مہرھا ان ترک المیت صامتا[1] مثل مہرھا کان لہا ان تبیع ما کان اصلح للبیع وتستوفی صداقہا من الثمن اھ اور زید کا کہنا میں اپنی زوجہ کو اختیار دیتا ہوں کہ دین مہر اپنا میری جائداد منقولہ وغیر منقولہ سے وصول کرلے ہرگز اس معنی میں نص نہ تھا جو زوجہ نے خواہی نخواہی قرار دے لئے کہاں جائداد سے وصول کرنا اور کہاں عین جائداد اپنے دین میں لینا آخر علماء یہی تو عامہ کتب میں فرماتے ہیں کہ ترکہ سے پہلے میت کے دیون ادا کئے جائیں پھر ثلث مابقی سے وصایا کیا اس کے یہ معنی کہ عین جائداد متروکہ دائنین وموصی لہم کو دیدی جائے جو معنی ادا کے کلام علماء میں ہیں بعینہٖ وہی معنی وصول کرلینے کے کلام زید میں۔ مع ہذا عین بعوض دین دینا، نہیں مگر بیع، لکونہ مبادلۃ مال بمال اور مریض نہ بالفعل وارث کے ہاتھ بیع کرسکتا ہے جبتک باقی ورثہ اجازت نہ دیں، جامع الفصولین میں ہے اعطاھا بیتا عوضا عن مہر مثلہا لم یجز اذ البیع من الوارث لم یجز فی المرض ولو بثمن المثل الا اذا اجاز وارثہ نہ وارث کے لئے وصیت کا اختیار رکھتا ہے کہ فلاں شے اس کے ہاتھ بیع کی جائے یا یہ خود اپنے ہاتھ بیع کرلے الا لا وصیۃ لوارث الا ان یجیزھا الورثۃ بہر حال زید کا کلام بھی کچھ بکار آمد نہیں۔ بالجملہ اگر دین ترکہ کو محیط نہیں جب تو امر نہایت ظاہر کہ دین غیر مستغرق مانع ملک ورثہ نہیں ہوتا۔ اشباہ کے قول فی الدین میں ہے قدمنا انہ لا یمنع ملک الوارث للترکۃ ان لم یکن مستغرقا ویمنعہ ان کان مستغرقا تو زوجہ ملک ورثہ بے رضائے ورثہ کیونکر بطور خود بالجبر لے سکتی ہے اور اگر محیط ہے تاہم ورثہ شرعاً اختیار رکھتے ہیں کہ دین اپنے پاس سے ادا کرکے ترکہ کو خالص کرلیں، اشباہ کے قول فی الملک میں ہے للوارث استخلاص الترکۃ بقضاء الدین ولو مستغرقا تو ان کی بے رضا قبضہ کرلینے میں اُن کے اس حق کا ابطال ہے اور یہ جائز نہیں ولہٰذا علامہ حموی نے تصریح فرمائی کہ قاضی جب ترکہ کو دین محیط میں بیچے تو بیع بحضور ورثہ ہونا چاہئے کہ وہ حق استخلاص رکھتے ہیں قال فی الاشباہ لا ینفذ بیع الوارث الترکۃ المستغرقۃ بالدین وانما یبیعہ القاضی اھ فقال فی الغمز ینبغی ان یکون البیع بحضرۃ الورثۃ بما لہم من حق امساکہا وقضاء الدین من مالہم الخ پس روشن ہوگیا کہ قبضۂ زوجہ محض بیجا و بے معنی ہے وھٰہنا فتوی للاخصب ما انا بغافل عنہا ولا ناس لہا لکنہا محمولۃ عندی علی اموال خفیۃ یظفر بہا الدائن الآیس من الوصول الی حقہ دون الظاھرۃ والاسترسال فی تحقیقہ یطول فلنضرب عنہا الذکر صفحا اقتداء بجمیع ائمتنا الاقدمین وجماھیر الاجلۃ المتأخرین حیث لا تری لہا فی کلامہم عینا ولا اثرا ولا ذکرا ولا خبرا کیف وقد وقعت مخالفۃ للمذھب المجمع علیہ بین ائمتنا ومضادۃ لما اطبقت علیہ المتون قاطبۃ مع الشروح والفتاوٰی من کتب مذھبنا نعم لا باس بالمصیر الیہا عند الضرورۃ دفعا للحرج وذٰلک انما یکون عند الیأس مع القدرۃ علی الاستیفاء بالاخذ وقلما یجتمعان الا فی مال خفی کما لا یخفی علی ذی فہم ذکی۔ واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

[1] الصامت من المال الذھب والفضۃ والناطق ھو الحیوان (منجد)۔

**مسئلہ (۶)** ۱۰ ذیقعدہ ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین کہ حسینی بیگم بریلوی نے بارادۂ حج بیت اللہ شریف کو جاتے وقت بیس روپیہ اور ایک جگنو طلائی اور ایک زنجیر نقرئی بمبئی میں پاس جمیل النساء کے باین شرط بطور امانت چھوڑا کہ جس وقت جو شئی میں طلب کروں تم بھیجدینا اور درصورت میرے مرجانے کے وہ بیت اللہ شریف میں خیرات کر دینا اس کے بعد مکہ معظمہ میں پہنچ کر بیس روپیہ حسینی بیگم نے جمیل النساء سے منگوائے اور جگنو اور زنجیر جمیل النساء کے پاس امانت رہا اور زنجیر کی نسبت کہا تھا کہ یہ میری ایک نواسی کی ہے جو میرے ساتھ چلی آئی ہے اب حسینی بیگم کا مکہ شریف میں انتقال ہوگیا لہٰذا از روئے شرع شریف کے جگنو اور زنجیر کا کیا کیا جائے گا اور یہ بھی کہا تھا کہ میرے وارث کو مت دینا۔ بینوا توجروا

**الجواب** - یہاں دو چیزیں ہیں زنجیر کا نواسی کے لئے اقرار اور جگنو کی نسبت خیرات کی وصیت سائل مظہر کی حسینی بیگم کی تین نواسیاں ہیں ان سے کہا گیا تو سب نے انکار کیا کہ وہ زنجیر ہماری نہیں پس صورت مستفسرہ میں اگرچہ بربنائے قول اصح کہ مقرلہ کی جہالت غیر فاحشہ مانع صحت اقرار نہیں کما نص علیہ فی الھندیۃ عن التبیین اقرار مذکور صحیح واقع ہوا مگر جبکہ نواسیوں نے انکار کر دیا، رد ہوگیا یہاں تک کہ اب نواسیاں تصدیق بھی کریں تاہم معتبر نہ ہوگی فی الدر المختار المقرلہ اذا کذب المقر بطل اقرارہ لما تقرر انہ یرتد بالرد الا فی ست الخ وفیہ لو رد المقرلہ اقرارہ ثم قبل لا یصح الخ پس وہ زنجیر تو بشرائط فرائض وارث حسینی بیگم کو ملے گی، رہا جگنو اگر حسینی بیگم پر کوئی دین نہیں تو یہ کل متروکہ کی تہائی، اور دین ہے تو بعد ادائے دین جس قدر بچے اس کی تہائی سے زائد نہیں یا زائد ہے اور ورثہ وصیت جائز رکھتے ہیں جب تو کل جگنو تصدق کر دیا جائے ورنہ اس کا اس قدر حصہ جو ثلث مال باقی بعد ادائے دین کے قدر ہو تصدق کریں باقی وارث کو دیں۔ واللہ اعلم

**مسئلہ (۷)** - از ریاست رامپور مرسلہ امیر احمد صاحب ۱۱ محرم الحرام ۱۳۱۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس معاملہ میں کہ ایک مساۃ نے ایک مختار نامہ اس مضمون کا ایک شہر میں تصدیق کرایا کہ میں دوسرے شہر کو بوجہ پورے ہونے ایام حمل کے نہیں جاسکتی ہوں اور اس دوسرے شہر میں مجھکو ایک اقرار نامہ اس مضمون کا تصدیق کرانا منظور ہے کہ میرے شوہر نے جو زمینداری اس شہر کی اپنے روپیہ سے خرید کر بیعنامہ اس کا میرے نام اسم فرضی کرایا ہے میں اقرار کرتی ہوں اور لکھے دیتی ہوں کہ وہ زمینداری میرے شوہر کی ہے۔ میرا شوہر اس زمینداری کا اصلی مالک ہے، لہٰذا بدرستی جمیع حواس خمسہ برضا ورغبت خود اپنی جانب سے فلاں مختار کو مختار خاص اپنا قرار دے کر اقرار کرتی ہوں کہ مختار خاص میرا میری جانب سے اقرار نامہ مضمون مندرجہ بالا کی تصدیق کرا دے اور جملہ ساختہ وپرداختہ مختار مذکور کا مثل کردہ ذات خود قبول ومنظور ہے، پس بعد تصدیق ہونے مختار نامہ کے مختار نے دوسرے شہر میں جا کر اقرار نامہ تصدیق کرا دیا اور مضمون اس اقرار نامہ کا مساۃ کو دکھلا دیا اور پڑھ کر سنا دیا تھا، مساۃ نے سن کر ثبت مہر کی اجازت دی تھی اور مساۃ علیل نہیں تھی صحیح وسالم تھی بلکہ بہ سواری ڈولی محکمہ رجسٹری میں خود جا کر بزبان خود رجسٹرار صدر سے مختار نامہ تصدیق کرایا تھا۔ تکمیل ہونے مختار نامہ مذکور کے ایک روز بعد اولاد پیدا ہوئی تھی اور اولاد کے پیدا ہونے سے ایک ہفتہ بعد اولاد کے پیدا ہونے کی وجہ سے انتقال کیا کیونکہ بہت دشواری سے اولاد ہوئی تھی۔ ہرگاہ بعد فوت مساۃ مذکورہ وارثان مساۃ دعویٰ باوجود ہونے دستاویز مصدقہ کے بوراثت حقیت مذکورہ بالا کا کرتے ہیں، اس صورت میں وہ کلمات کہ جو اقرار نامہ میں اسم فرضی کے ساتھ ملکیت شوہر اپنے کی از روئے عدالت تصدیق کر چکی ہے، نسبت نہ ہونے دعویٰ کے تحریر ہیں واسطے بری

ہوئے شوہر مسماۃ کے دعویٰ وراثت سے کافی ہوں گے یا نہ ہوں گے، عنداللہ وعندالرسول نظرِ غور فرماکر عاجز مسکین امیر احمد پر بروایت صحیح جواب باصواب تحریر فرماویں کہ موجب ثواب اجر عظیم کا ہوگا۔ بیّنوا توجروا۔

**الجواب** - صورت مستفسرہ میں جبکہ ثبوت شرعی سے ثابت ہو کہ عورت نے یہ اقرار اپنی صحت میں کیا تو اب شرعاً کوئی دعویٰ وراثت وارثانِ زن کا اُس جائداد میں مسموع نہیں ہوسکتا اگرچہ تصدیق اقرارنامہ مختار نے دوسرے شہر میں بحالت مرض الموت زن کی ہو کہ شرعاً ملک شوہر ثابت ماننے کے لیے یہی لفظ کافی ووافی تھے جو عورت نے بحالت صحت اس مختارنامہ میں لکھے، عقود دریہ میں ہے سئل فیما اذا اقر فی صحتہ لدی بینۃ شرعیۃ انہ اشتری المبیع لاختہ والثمن من مالھا واسمہ فی الصك عاریۃ وصدقتہ اختہ علٰی ذٰلك فھل یُعمل باقرارہ المزبور الجواب نعم، سئل فی رجل اقر فی صحتہ ان المبلغ المکتتب باسمہ بذمۃ فلان بموجب صك لفلانۃ وراسمہ فی صك الدین عاریۃ فھل یکون اقرارہ المذکور صحیحا الجواب نعم اگر شوہر جانتا ہے کہ واقع میں بھی یہ اقرار زن سچا ہے فی الحقیقۃ اس کا نام فرضی تھا جب تو عنداللہ بھی وہ اس جائداد کا مالک ہے اور ورثہ زن کا دعویٰ باطل اور اگر اسے معلوم ہے کہ فی الواقع عورت ہی اس جائداد کی مالکہ تھی یہ اقرار اُس نے غلط لکھ دیا اگرچہ اپنی صحت ونفاذ تصرف کی حالت میں برضا ورغبت ہی لکھا تو عنداللہ اس کے لیے اپنے حصہ سے زیادہ حلال نہیں اُس پر فرض ہے کہ وارثان شرعی کا حصہ نہ روکے مگر بحالت اقرار مذکور قاضی وحاکم دعویٰ وارثان کو اصلاً نہ سنے گا واقع کا علم اللہ عزّوجل کو ہے، خانیہ وخلاصہ وبزازیہ وانقرویہ وہندیہ وغیرہا عامہ کتب میں ہے اقر فی صحتہ وکمال عقلہ ان جمیع ماھو داخل منزلہ لامرأتہ غیر ماعلیہ من الثیاب ثم مات، وترك ابنا فادعی الابن ان ذٰلك ترکۃ ابیہ قال ابوالقاسم الصفار ان علمت المرأۃ ان جمیع ما اقربہ الزوج کان لھا ببیع اوھبۃ کان لھا ان تمنع ذٰلك عن الابن بحکم اقرار الزوج وان علمت انہ لم یکن ببیع ولاھبۃ لایصیر ملکا لھا بھذا الاقرار۔ درمختار میں ہے لو اقر کاذبا لم یحل لہ لان الاقرار لیس سببا للملك۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

## مسئلہ (۸) ازرام پور متصل شفاخانہ کلاں سرکاری

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ مثلاً زید وغیرہ نے کرایہ کی زمین میں مکان تعمیر کی اور زمین آبچک نہیں چھوڑی مسمی عمرو جاذ کہ جس کے مکان کی زمین میں اولتی ٹپکتی مزاحم ومانع ہوا تو زید نے بمعیت مالک زمین میر محلہ کہ جس کی زمین میں زید نے مکان تعمیر کیا تھا، سات گرہ زمین واسطے آبچک بجہت عاریت استدعا کی چونکہ عمرو کی زمین زرخرید تھی اور ایک اقرارنامہ اس مضمون کا لکھ دیا کہ تعدادی ہفت گرہ زمین عمرو سے واسطے آبچک بجہت عاریت کے مستعار لی ہم نے۔ اور جس وقت عمرو یا وارثان عمرو چاہیں زمین آبچک مذکور رجوع کرکے بیدخل کردیں ہم مستعیران یا وارثان مستعیران دعوی ملکیت زمین ویا حق آبچک یا بیدخل ہونے میں کوئی عذر وحیلہ کریں تو عندالشرع نامسموع وباطل ہوگا اور اقرارنامہ مع گواہی دمواہیر اہل ثقہ ومیر محلہ یعنی مالک زمین مکان زید مذکور مثبت ہیں اور اقرارنامہ کو تخمیناً ساٹھ باسٹھ برس کا زمانہ گزرا ہوگا حتی معیر ومستعیران فوت ہوگئے زمین کرایہ مذکور کہ جس میں زید وغیرہ نے مکان تعمیر کیا تھا وارثان زید نے اب وہ زمین خرید لی باوصف ہمسائیگی وجار کے بیعنامہ پر گواہی وارثان عمرو معیر مذکور نہیں ہے فی الحال وارثان مستعیر نے جو مکان منہدم ہوگیا ہے ازسرنو تعمیر کرنا چاہا تو وارثان معیر نے کہا کہ زمین آبچک بجہت* چھوڑ کے

---

* فی الاصل ہکذا اظنہ بچھیت ای خلف الدار

زمین مملوکہ مینڈھو وعظیم اللہ میں خلیط فی الحق ہوگیا، اسی طرح دوسرے بار کی خریداری نے اُس کا بھی استحقاق قائم رکھا، اور جبکہ وہ مکان مع آنچک وغیرہ بتمامہ قطعۂ واحدہ ہے، تو اُس کے مجموع سے حق حامد حسن متعلق ہوا، جس سے کسی جز کو مستثنیٰ ماننے کی کوئی وجہ نہیں، کما لا یخفیٰ علی احد، اور خلیط فی الحق جار محض پر شرعاً مقدم کہ جار خریدے تو یہ بذریعہ شفعہ اُس سے سب واپس لے سکتا ہے، کما فی الکتب قاطبۃ، عالمگیری میں ہے، یراعی فیھا الترتیب فیقدم الشریک علی الخلیط، والخلیط علی الجار، پس ثابت ہوا کہ جس قدر زمین آنچک وغیرآنچک بدست وزیرالدین جار محض بیع کی گئی تمام وکمال حامد حسن شفیع خلیط فی حق المبیع کو بذریعہ شفعہ ملنی چاہئے، اگر وہ شرائط طلب کما ینبغی بجالایا ہو۔ اور علہ اگرچہ جب اپنی زمین سے بیچا جائے محل شفعہ نہیں، شرح مجمع علامہ ابن ملک میں ہے، وبیع النخل وحدہ او البناء وحدہ فلا شفعۃ لانھما لا قرار لھما بدون العرصۃ، مگر اُس کا بیع میں داخل ہونا زمین میں استحقاق شفعہ کا مانع نہیں، ردالمحتار میں ہے الصفقۃ وان اتحدت فقد اشتملت علی ما فیہ الشفعۃ وعلی ما لیست فیہ فیحکم بھا فیما تثبت فیہ اداءً لحق العبد کذا فی درر البحار وشرح المجمع اھ۔ واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ ۹ / ماہ رمضان مبارک ۱۳۰۷ھ ۔ از بدایوں، شیخ حامد حسن صاحب وکیل،

بدایوں سے دوبارہ یہ سوال بعبارات طوال آیا جس کا خلاصہ یہ کہ کل مکان ۲.۲ گز کا ظاہر کیا گیا ہے، اور بیع اول بدست حامد حسن میں سے ـــ گز نکل کر ما بـــ گز باقی تھا، اس میں سے منجملہ ما بـــ گز کے لہ ۱۲ گرہ گز شمالی کہ بروئے تقسیم خانگی حق مینڈھو ٹھہری، مینڈھو نے بایں حدود معینہ بدست حامد حسن بیع کی، اراضی آنچک زمین مبیعہ مملوکہ مقر وبرادر مقر وبعدہ مکان سعد اللہ وغیرہ

| غربی | جنوبی | شمالی | |
|---|---|---|---|
| راستہ | اراضی عظیم اللہ | اراضی مشریہ حامد حسن ۔ | |

پھر باقی بدست وزیرالدین بیع ہوئی، اس مکان اور مکان وزیرالدین کا پانی اپنی اپنی خاص آنچکوں میں ہوکر شرقی مکانوں کے صحن مملوک سعد اللہ وغیرہ میں ملتا ہے، اور وہاں یہ دونوں پانی اور اُن مکانوں کے پانی سب ایک ہوکر اسی صحن مذکور کے دروازے سے نکل کر راہ میں گزر جاتے ہیں، اس صورت میں وزیرالدین کو دعویٰ شرکت فی حقوق المبیع ہے، اور حامد حسن شفیع کو بدیں وجہ کہ کوئی تمیز خارجی نہیں، دعویٰ شرکت فی نفس المبیع ہے، پس شرعاً کیا حکم ہے، اور علہ کہ اس مبیع بار سوم پر قائم اور بیع میں داخل ہے شفعہ میں داخل رہے گا یا نہیں۔ بیّنوا توجروا۔

**الجواب** ۔ صورت مستفسرہ میں حامد حسن کو حق شفع حاصل ہے، اور وزیرالدین کو اس کے مقابل کوئی استحقاقِ مزاحمت نہیں کہ اگرچہ زمین کا محدود بحدود معینہ ہونا ہی اُس کے امتیاز وابطال شیوع کے لئے بس ہے جس قطعہ کا آغاز وانجام جدا بتاسکیں وہ مشاع کب ہوا، مگر ازانجا کہ ہنوز مکان میں حدیں فاصل نہ پڑیں، دیواریں نہ کھنچیں، راہیں نہ پھریں، صرف ذہنی

امتیازات ہیں، تو حامد حسن کو بیع میں ایک اعلیٰ درجہ کا حق خلیط فی حقوق المبیع حاصل ہے، اور یہ استحقاق اُس کے لئے اُسی وقت سے ثابت وسلّم تھا جب سے اُس نے ۔ گز کا پہلا قطعہ خریدا، ردالمحتار میں ہے مشتری الزراع صار شریکا فی الحقوق فیقدم علی الجار، کما قدمناہ، اور مکان وزیرالدین کو اس مبیع کے مسیل آب سے جو علاقہ ہے اگر روایت تاتارخانیہ پر نظر کیجئے تو اصلاً قابلِ التفات نہیں، اُس میں صاف تصریح ہے کہ ایک مکان کا پانی خود اس دارِ مبیعہ میں بہتا ہو جب بھی یہ شرکت فی الحقوق نہ ٹھہرے گی، اور صرف جوارِ محض قرار پائے گا، عالمگیری میں ہے لرجل مسیل ماء فی دار بیعت کانت له الشفعة بالجوار لا بالشرکة ولیس المسیل کالشرب، کذا فی التتارخانیه، اور اگر روایت محیط وذخیرہ پر عمل کیجئے تو حامد حسن کہ شریک فی الطریق ہے، وزیرالدین سے جو صرف مسیل آب میں ایک علاقہ رکھتا ہے قطعاً مقدم ہے کہ اُس کے ہوتے اسے کوئی استحقاق مزاحمت نہیں، عالمگیری میں ہے صاحب الطریق اولی بالشفعة من صاحب مسیل الماء، کذا فی المحیط، ردالمحتار حاشیہ درمختار میں ہے، قال فی الدر المنتقی ونقل البرجندی ان الطریق اقوی من المسیل فراجعه انتھی قلت نقله عن الذخیرة کما رأیته فیه، بہرحال حامد حسن اس تمام زمین مبیع کو مع اُس عملہ کے جو اس مبیع پر قائم اور اس بیع میں داخل ہے بذریعہ شفعہ لے سکتا ہے، کہ عملہ جب اپنی زمین کے ساتھ بیع میں آئے تو بالتبع وہ بھی محل شفعہ ہو جاتا ہے، ردالمحتار میں ہے خرج البناء والا شجار فلا شفعة فیھما الا بتبعیة العقار وان بیع بحق القرار درمنتقی، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ ۳۱ر شوال ۱۳۱۰ھ

علمائے دین ومفتیانِ شرع متین کیا فرماتے ہیں اس صورت میں کہ ملّو خاں نے ایک قطعہ حویلی معہ اراضی جس کے شمال میں ملحق حویلی محمد خاں، جنوب میں ملحق حویلی رفیع الدین کی ہے، کلن خاں اور علی حسن خاں شخص غیر کے ہاتھ بیع کر دی، اور اُس کی خبر پاکر محمد خاں ورفیع الدین ہمسایہ بائع مستدعی شفعہ ہوئے، چنانچہ کلن خاں وعلی حسن خاں مشتری حال نے حسب دعوی شفعہ محمد خاں کے نام بیعنامہ لکھ دیا، رفیع الدین نے نالش شفعہ کی ہے، پس رفیع الدین مدعی بذریعہ شفعہ بمقابلہ محمد خاں مشتری شفعہ کے کامیابی شرعاً حاصل ہو سکتا ہے، یا دونوں شفیعوں کو قطعہ مشفوعہ تقسیم ہو سکتا ہے تو کس مقدار سے یعنی مساوی یا کم وبیش، بیّنوا توجروا۔

**الجواب** ۔ صورتِ مستفسرہ میں رفیع الدین کل مکان مشفوع بذریعہ شفعہ محمد خاں سے پائے گا، کہ محمد خاں کا اس کو مشتری اول سے خریدنا اُس کے ملک کو تسلیم کرنا ہے، اور اس کی ملک تسلیم کرنا بیع اول کے تسلیم شفعہ سے اعراض، اور شفعہ سے اعراض حق شفعہ کا مسقط، تو محمد خاں اس مکان کا شفیع نہ رہا، اور رفیع الدین کا استحقاق باقی، لہٰذا وہ کل مکان محمد خاں سے لے سکتا ہے، فتاوی عالمگیری میں ہے لو کان الشفیع الحاضر اشتری الدار من المشتری ثم حضر الغائب فان شاء اخذ کل الدار بالبیع الاول، وان شاء اخذ کلھا بالبیع الثانی، اُسی میں ہے، قد بطل حق الشفیع

الحاضر بالشراء، لکون الشراء دلیل الاعراض، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ احکم۔

**مسئلہ** - کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں، بینوا توجروا

(۱) بعد علم بیع قبل قبضہ کرنے مشتری کے شئے مبیع پر دعوٰی شفعہ ہوسکتا ہے یا نہیں؟ (۲) ایک شخص کے احاطہ واحدہ میں چند منازل ہیں جن کا دروازہ ایک ہی ہے، اور حدود اربعہ اس کی ایک ہی ہیں۔ اس احاطہ کے ایک طرف زید کا مکان ملحق ہے، اب یہ کل مکان بیع کیا جائے، تو آیا اس صورت میں زید اس قطعہ کو بذریعہ شفعہ لے سکتا ہے، جو اس کے مکان سے متصل ہے یا کل مکان کو، (۳) جس محلہ میں رواج شفعہ نہ ہو، وہاں شرعاً دعوٰی شفعہ ہوسکتا ہے یا نہیں (۴) اگر قبل بیع ہمسایہ خریداری سے انکار کرے، پھر بعد بیع دعوی شفعہ کرے، تو مسموع ہوگا یا نہیں، (۵) اگر شفیع مشتری کے طرف سے وکیل خریدنے کا ہو تو اس کا شفعہ قائم رہے گا یا نہیں،

**الجواب** - (۱) شفعہ بمجرد بیع ثابت ہوتا ہے، قبضہ مشتری کی حاجت نہیں، ہدایہ میں ہے یشھد علی البائع ان کان المبیع فی یدہ، معناہ لم یسلم الی المشتری، درمختار میں ہے، ثم یشھد علی البائع لو العقار فی یدہ او علی المشتری وان لم یکن ذاید، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم، (۲) کل کو کہ جب احاطہ واحد، دروازہ واحد ہے، تو وہ دار واحد ہے، ہدایہ میں ہے، الدار اسم لما ادیر علیہ الحدود اور دار واحد کے کسی ٹکڑے سے جسے اتصال ہو وہ کل دار کا شفیع ہے، حتی کہ اگر ایک شخص صرف ایک جانب بقدر ایک بالشت کے اتصال رکھتا ہو اور دوسرا تینوں جانب بر وجہ کمال تو دونوں شفعہ میں برابر ہیں، ردالمحتار میں ہے، الملاصق من جانب واحد ولو بشبر کالملاصق من ثلثۃ جوانب، فھما سواء، اتفاقی، یہانتک کہ اگر دار واحد اپنے جمیع منازل کے ساتھ شخص واحد کے ہاتھ بیچے، اور شفیع چاہے کہ بذریعہ شفعہ اون میں سے صرف وہ منزل لے، جس سے اوس کا مکان متصل ہے، تو ہرگز اجازت نہ دیں گے، اگرچہ بیچنے والے جدا جدا ہوں، بلکہ کل لے یا کل ترک کرے، عالمگیری میں ہے، اذا اراد الشفیع ان یاخذ بعض المشتری دون بعض فان لم یکن ممتازاً عن البعض بان اشتری دارا واحدۃ فاراد الشفیع ان یاخذ بعضھا بالشفعۃ دون البعض، وان یاخذ الجانب الذی یلی الدار دون الباقی، لیس لہ ذلک بلاخلاف بین اصحابنا، ولکن یاخذ الکل او یدع، لانہ لو اخذ البعض دون البعض تفرقت الصفقۃ علی المشتری سواء اشتری واحد من واحد او واحد من اثنین او اکثر حتی لو اراد الشفیع ان یاخذ نصیب احد البائعین لیس لہ ذلک الخ، واللہ تعالٰی اعلم، (۳) بیشک ہوسکتا ہے، اگرچہ شہر بھر میں رواج نہ ہو، کہ شفعہ حکم شرعی ہے، رواج وغیرہ پر مبنی نہیں، وھذا ظاھر جدا، واللہ اعلم، (۴) ضرور مسموع ہوگا، حق شفعہ بعد بیع ثابت ہوتا ہے، تو قبل از بیع انکار کوئی چیز نہیں، درمختار میں ہے، یبطلھا تسلیمھا بعد البیع لاقبلہ عالمگیری میں ہے تسلیم الشفعۃ قبل البیع لایصح وبعدہ صحیح، واللہ تعالٰی اعلم۔ (۵) نعم فی الدرالمختار

تثبت لمن شری اصالۃ اووکالۃ، ہدایہ میں ہے، وکیل المشتری اذا ابتاع فلہ الشفعۃ، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از اوجین، محلہ مرزا باڑی، مرسلہ میاں آفتاب حسین، ۲۲ ذی الحجہ ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ عمرو اپنا مکان فروخت کرتا ہے، زید ہمسایہ عمرو خریداری پر مستعد ہے، مگر مالک مکان غیر ہمسایہ کو مکان دیتا ہے، پس حق شفعہ خرید مکان میں اول درجہ ہمسایہ کو پہنچتا ہے یا نہیں؟

**الجواب** ۔ شفیع کے لئے حق شفعہ بعد بیع ثابت ہوتا ہے، مکان جب تک بیع نہ ہو شفیع مزاحمت نہیں کرسکتا، ہاں جب مالک غیر ہمسایہ کے ہاتھ بیچ ڈالے اُس کے بعد ہمسایہ کے لئے بذریعہ شفعہ حق مطالبہ ہے، اگر شرائط طلب بجالا کر دعوٰی کرے گا مکان خریدار سے لیکر اسے دلا دیا جائے گا، تنویر الابصار میں ہے، تجب بعد البیع، درمختار میں ہے[1] اھ سقط الشفیع الشفعۃ قبل الشراء لم یصح لفقد شرطہ، وھو البیع انتھی، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ سیگرام پور تحصیل بسولی، ضلع بدایوں، مرسلہ شیخ برکت اللہ زمیندار، ۱۲ جمادی الآخرہ ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں، کہ زید کاشتکار ہے، اُس کو زمیندار نے زمین اپنی سکونت کے واسطے دی جس میں اُس نے چوپال اور مکان بنایا، اور اس کاشتکار نے کھیت میں باغ لگایا، اب یہ مکان چوپال اُس نے فروخت بدست زمیندار کیا، ایسی حالت میں اُس بائع کے شرکا شفیع ہوسکتے ہیں یا نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ جبکہ کاشتکار صرف عملہ مکان و درختان کا مالک ہے، زمین اُس کی ملک نہیں تو مجرد عملہ و درخت میں کسی کے لئے حق شفعہ نہیں، فی ردالمحتار فی البزازیۃ، لاشفعۃ فی الکردار، لانہ نقلی کالبناء والاشجار ونحوہ فی النہایۃ والذخیرۃ والتاترخانیۃ عن السراجیۃ[1] اھ ملخصا، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے بکر سے مالعہ روپیہ قرض لئے اور تین مکان رہن کردیئے جبکہ مدت گزری اور روپیہ ادا نہ ہوا، بکر نے نالش کرکے مع سود و خرچہ مالعہ کے ڈگری پائی، اُس میں تینوں مکان جنکی حیثیت قریب پانسو روپیہ کے تھی، چھیاسٹھ روپیہ میں نیلام ہوگئے، نیلام کا رندہ بکر نے خریدا، اور بعدہٗ اپنے آقا کے لئے خریدنا ظاہر کرکے بنام بکر لکھا دیا، بکر نے اُن مکانات پر قبضہ نہ کیا، زید چھ سات برس تک بدستور قابض رہا، اُس سے قبل از نیلام خواہ اُس کے بعد کبھی کوئی بات ایسی صادر نہ ہوئی جو اس نیلام کے اجازت یا رضامندی پر دلیل ہو، یہانتک کہ دونوں انتقال کرگئے، اور بعد زید وارثان زید قابض ہوئے، اب ورثائے بکر نے نالش کرکے ڈگری دخل یابی حاصل کی، اور ہنوز دخل نہ ہوا تھا کہ ڈگری بدست خالد بیع کردی، اس خالد کو بھی دخل نہیں ملا ہے، اس صورت میں عمرو حویلی مذکور کا شفیع مدت دخل یابی خالد شفعہ طلب کرسکتا ہے یا نہیں، اور اگر خالد اپنی ڈگری ضائع کردے اور حق دخل یابی سے بعوض یا بلا عوض دست بردار ہو تو شفیع کے حق شفعہ کی کیا حالت ہوگی، بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ صورت مستفسرہ میں اُن مکانات پر ہرگز کسی طرح دعوٰی شفعہ نہیں پہنچتا، کہ شفعہ کیلئے مکان کا ملک مالک

سے خارج ہونا ضروری ہے فی ردالمحتار فی الفتاوی الصغرٰی الشفعۃ تعتمد زوال الملك عن البائع الخ اور یہاں وہ مکانات شرعًا ملک زید سے خارج نہ ہوئے، یہ بیع نیلام جو بلا اجازت زید واقع ہوئی غیر مالک کی بیع تھی، جسے شرع میں بیع فضولی کہتے ہیں، اور وہ اجازت مالک پر موقوف رہتی ہے فی فتاوی الامام قاضی خاں اذا باع الرجل مال الغیر عند نا یتوقف البیع علی اجازۃ المالك اب کہ زید خود ہی اُن مکانات پر قابض رہا، پھر وہ بلا اجازت انتقال کرگیا، بیع باطل ہوگئی، یہاں تک کہ وارثان زید کو بھی اجازت کا اختیار نہیں، فی الھندیۃ اذا مات المالك لاینفذ باجازۃ الوارث، درحقیقت نہ بکر ان مکانوں کا مالک ہے نہ اس کے ورثہ نہ خالد خریدار ڈگری، بلکہ وہ سب متروکہ زید ہیں، اور ورثائے بکر کو صرف اپنی مقدار قرض کے مطالبہ پہنچتا ہے وبس، اور دعوی شفعہ فقط عقد مبادلہ میں ہے، نہ انتقال بوراثت میں، فی العالمگیریۃ، لاتجب الشفعۃ مالیس ببیع ولا بمعنی البیع حتی لاتجب بالھبۃ والصلۃ والمیراث والوصیۃ پس عمر کو زنہار استحقاق شفعہ حاصل نہیں، شرع مطہر کا تو یہ حکم ہے، اور حکم نہیں مگر شرع مطہر کے لئے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ زید ہندو ہے، اُس نے ایک مکان بنایا، ایسی زمین دیہہ میں کہ آبادی اور اراضی اس دیہہ کی ملکیت مشترکہ ہے، دس بارہ اشخاص کی، اب اُس زید مذکور نے صرف اوس مکان و بنار بسکنی اپنی کو بہ ثمن متعدد ہاتھ ایک شخص کے کہ مکان خاص رہنے اس کے کا تخمینا پچاس قدم کے فاصلہ سے ہے، فروخت کیا، مگر اراضی داخل بیع نہیں ہے، صرف عملہ و بنار کو فروخت کیا ہے، اب بعد انقضائے عرصہ دو ماہ کے منجملہ اور شرکا کے ایک شریک کہ وہ بھی پچاس قدم اس مکان مبیعہ سے رہتا ہے، بگمان شفیع ہونے کے شفعہ شرعی بربنائے دعویٰ قائم کرتا ہے، ایسی صورت میں عندالشرع شریف اُس عملہ مبیعہ زید ہندو پر شفعہ جائز ہے یا نہیں؟ بیّنوا توجروا۔

**الجواب** ۔ قطع نظر اس سے کہ وہ فی نفسہ شفیع ہونے کی صلاحیت رکھتا ہے، اور طلب مواثبت واشہاد وغیرہما امور لازمہ جن کے بغیر شفعہ باطل ہوجاتا ہے بجالایا یا نہیں، دعویٰ اس کا صورت مستفسرہ میں رأسًا باطل ہے، کہ بنا محل شفعہ نہیں، اور اُس میں قصدًا و بالذات شفعہ ثابت نہیں ہوسکتا، کما فی تنویر الابصار وشرحہ الدرالمختار لاتثبت قصدا الا فی عقار لابناء ونخل اذا بیعا قصدا ولو مع حق القرار خلافا لما فھمہ ابن الکمال لمخالفۃ المنقول کما افادہ شیخنا الرملی اھ ملخصا، وذکرہ من قبل فقال فردہ شیخنا الرملی وافتی بعدمھا تبعا للبزازیۃ وغیرھا فلیحفظ، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک کوٹھری جس کا صحن مملوک عمرو اور اُسی صحن میں اُس کوٹھری کے آور[ع] ہے اور سقف اُس کی ملک بکر ہے، اور اُس کی دو جانب بھی مکانات بکر واقع ہیں، بکر کے ہاتھ فروخت

ع: اصل میں اسی طرح ہے، اغلب یہ ہے کہ عبارت اس طرح ہو" اسی کوٹھری کے برابر ایک کوٹھری اور ہے"۔ عبدالمنان اعظمی

کی، اس صورت میں شفیع اُس کا بکر ہے یا عمرو، اور عمرو کو بدعوی شفعہ وہ کوٹھری مل سکتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ صورت مستفسرہ میں شفیع اس کا عمرو ہے نہ بکر، اور اگر عمرو شرائط شفعہ بجالایا تھا تو بدعوی شفعہ اُس کوٹھری کو بکر سے لے سکتا ہے، کہ جب طریق اس مکان کا زمین عمرو میں ہے تو عمرو خلیط فی حق المبیع ہوا اور بکر اسی وجہ سے کہ مالک علو ہے اور اس کے مکانات کوٹھری کے دونوں جانب ہیں محض جوار ہے، اور خلیط جار پر شرعًا مقدم مکانات بکر دونوں جانب ہونے سے وہ صرف جار ہو سکتا ہے، اسی طرح قابض علو ہونا بھی اگر بوجہ ملک ہو تو فقط مثبت جوار ہے، ورنہ لغو محض؛ فی الفتاوی العالمگیریۃ سفل بین رجلین ولاحدھما علیہ علو بینہ وبین اٰخر فباع الذی لہ نصیب فی السفل والعلو نصیبہ فلشریکہ فی السفل الشفعۃ فی اسفل ولشریکہ فی العلو الشفعۃ فی العلو ولا شفعۃ لشریکہ فی اسفل فی العلو ولا لشریکہ فی العلو فی اسفل لان شریکہ فی اسفل جار للعلو وشریک فی حقوق العلو ان کان طریق العلو بینہ وشریکہ فی العلو جار للسفل او شریک من الحقوق اذا کان طریق العلو فی تلک الدار فکان الشریک فی عین البقعۃ اولی، وفی فتاوی قاضی خان باع صاحب السفل سفلہ کان لصاحب العلو ان یاخذ السفل بالشفعۃ لان اسفل متصل بالعلو فکانا جارین۔ غرض بہر حال بکر جار محض سے زائد نہیں، اور عمرو خلیط فی حق المبیع ہے، کہ راستہ مکان مبیع کا اُسکی زمین مملوک میں ہے، اور شرعًا خلیط جار پر مقدم، کما ھو فی عامۃ الکتب، پس صورت مسئول بہا میں برتقدیر نہ مدعی ہونے کسی شریک فی نفس المبیع کے عمرو ہے، نہ بکر اور عمرو شرائط شفعہ بجالایا تو درصورت عدم مزاحم کل مکان مبیع کو بکر سے لے سکتا ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ اتم واحکم۔

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مکان واقع کوچہ غیر نافذہ ایک شخص اجنبی کے ہاتھ کہ اُس مکان سے کوئی علاقہ شفعہ نہیں رکھتا فروخت ہوا، راستہ اس مکان کا اراضی پیش دروازہ زید ہے، اور راہ دونوں کی شارع عام تک مشترک، پس زید بعد بجاآوری شرائط شفعہ بسبب شفعہ دعوی کرتا ہے، اس صورت میں وہ مکان زید کو مل سکتا ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ صورت مسئولہ میں زید خلیط فی حق المبیع ہے، اور حق شفع اس کے لئے ثابت، پس جس صورت میں کہ وہ سب شرائط بجالایا اگر کوئی خلیط فی نفس المبیع مدعی شفعہ نہ ہو، تو مکان اُسے قطعًا مل سکتا ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ اتم واحکم۔

الجواب صحیح محمد نقی علی میاں

**مسئلہ** ۔ ۲۷ رصفر ۱۳۱۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مکان کی اراضی میں زید کے چند ورثہ شریک ہیں، اُن میں سے بعض نے اپنے حصے عمرو شخص اجنبی کے ہاتھ بیع کر دے، پھر اُن اشخاص میں سے جنھوں نے اپنے حصے بیع نہیں کئے تھے ایک نے

اُسی عمرو کے ہاتھ اپنا حصہ بیع کردیا، اب اُن اشخاص مذکورین میں ایک شخص شفیع ہے، تو یہ شخص عمرو اجنب پر ترجیح رکھتا ہے یانہیں، اور اس اراضی مبیعہ کو عمرو سے شفعہ میں لے سکتا ہے یانہیں۔ بینوا توجروا،

**الجواب۔** عمرو جبکہ ایک حصہ اسی زمین کا خرید چکا ہے، اور ہنوز حدود جدا نہ ہوئیں تو وہ بھی شریک ہوا اور یہ شفیع بھی شریک ہے تو کسی دوسرے پر ترجیح نہیں، اگر اس شریک نے بیع ثانی کی کل مبیع کا مطالبہ بذریعہ شفعہ کیا اور عمرو دینے پر راضی نہ ہوا، تو نصف شفیع کو دلادیں گے، اور عمرو راضی ہوگیا تو کل دلادیں گے، فی ردالمحتار باع احد شریکین فی دار حصته منها للاٰخر فجاء ثالث وطلب الشفعة فان کان شریکا قسمت بینه وبین المشتری لانهما شفیعان' ای اذا طلب ولم یسلم للشفیع الاٰخر اھ مختصرا، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ۔** از دیورنیا تحصیل بہیڑی　　　۱۷ / ۶ مظفر ۱۳۱۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ موضع دیورنیا میں تخمیناً دو بسوہ زمینداری ہے، منجملہ اس کے تخمیناً ۱۰ کچوانسی خلیل الدین کے پاس' اور دس کچوانسی خواجہ بخش کے پاس، اور نمبرداری دونوں بسوہ پر خواجہ بخش کی ہے، دیگر شرکا نے اُسے دو بسوہ سے ۱۶ بسوانسہ خلیل الدین کے ہاتھ بیع کی، تو شفعہ خواجہ بخش اور خلیل الدین کس کو کتنا پہنچتا ہے، بینوا توجروا

**الجواب۔** اگر وہ دیہہ مملوکہ ہے کہ زمیندار انہیں اپنے اپنے حصّوں کے مالک ہیں، تو بلاشبہہ اُس میں حق شفعہ جاری ہے اور خلیل الدین مشتری اور خواجہ بخش دونوں شفیع ہیں، خواجہ بخش اگر طلب مواثبت وغیرہ شرائط بجالایا اور کل مبیع ۱۶ بسوانسی پوری پر بذریعہ شفعہ دعوٰی کیا تو اگر خلیل الدین مزاحمت کرے تو آٹھ بسوانسی خلیل الدین کے پاس رہینگی اور آٹھ بسوانسی بذریعہ شفعہ خواجہ بخش کو دلادیجائینگی اس بات پر کچھ لحاظ نہ ہوگا کہ اُنہیں ایک دو کچوانسی کا مالک ہے اور دوسرا دس کا، اور اگر خلیل الدین مزاحمت نہ کرے بلکہ کل دیدے، تو کل خواجہ بخش کو ملے گی' اور اگر خواجہ بخش نے کل مبیع پر دعوٰی نہ کیا بلکہ یہ سمجھ کر کہ مجھے آدھی ملیں گی، ابتداءً آٹھ ہی بسوانسی پر شفعہ چاہا، تو اُس کا حق شفعہ ساقط ہوا، اب کچھ نہ پائے گا، ردالمحتار میں ہے ذکر فی الخیریة ان کون الارض عشریة اوخراجیة لاینافی الملك' ففی کثیر من الکتب ارض الخراج اوالعشر مملوکة یجوز بیعها وایقافها وتورث فتثبت فیها الشفعة بخلاف السلطانیة التی تدفع مزارعة لاتباع فلا شفعة فیها الخ، درمختار میں ہے لوکان المشتری شریکا وللدار شریك اٰخر فلهما الشفعة، ردالمحتار میں ہے، فی القنیة اشتری الجار دارا ولها جار اٰخر فطلب الشفعة وکذا المشتری فهی بینهما نصفین، لانهما شفیعان قال ابن الشحنة فقوله وکذا المشتری ای اذا طلب ولم یسلم للشفیع الاٰخر، وفی کلام ابن الشحنة اشارة الی ان قول القنیة فطلب الشفعة المراد به انه لم یسلم الکل للاٰخر لاحقیقة الطلب، فلا ینافی ماقدمناه عن الخانیة ان الاصیل لا یحتاج الی الطلب، تنویر الابصار میں ہے، یملك بالاخذ بالتراضی اوبقضاء القاضی بقدر رؤس الشفعاء لا الملك، درمختار میں ہے لوطلب احد الشریکین النصف بناء علی انه یستحقه فقط بطلت شفعته' اذشرط

صحتہا ان یطلب الکل کما بسطہ الزیلعی فلیحفظ، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از اوجین، علاقہ گوالیار، مکان میر خادم علی صاحب اسسٹنٹ مرسلہ حاجی یعقوب علی خانصاحب ۲ رجمادی الاولیٰ ۱۳۱۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان پابند شرع برحق، اس مسئلہ میں ایک چشمہ گنگا بائی ومتھرا بائی کی مکان کا شرق رویہ ملحق مکان حکیم رحمت علی صاحب اور طرف جنوب شارع عام اور مغرب رویہ اس مکان کے صرف مکان رحمت علی صاحب ہے، اُس چشمہ کو ایک برہمن غیر محلہ کو سات سو روپیہ میں فروخت کیا ازاں جملہ دس روپیہ بیعنامہ اُس برہمن سے لے لئے، جب حکیم صاحب کو خبر پہنچی تو بوقت دستاویز دعوٰی حق شفعہ کیا تو اُس عورت نے بعلم دعوٰی حق شفعہ حکیم صاحب اس چشمہ کو جو منضم مکان حکیم صاحب ہے، اُس برہمن کو خیرات کردیا، اِس خیال سے کہ دعوٰی حکیم صاحب رد ہوجائے اس صورت میں بحق شفعہ دعوٰی حکیم صاحب درست ہے یا نہیں، بیان فرمادیں بعبارت کتب علماء رحمۃ اللہ علیہم اجمعین۔

**الجواب** ۔ اگر شفیع شرائط طلب بجالایا تو اس کا حق شفعہ ثابت ہے، اور اس خیرات کردینے سے شفعہ باطل نہ ہوا، جب بیع تمام ہوچکی مشتری مبیع کا مالک ہوگیا، بائعہ کی اُس میں ملک نہ رہی، اب یہ اسی کا مال اس پر خیرات کرنے والی کون؟ اور اگر خیرات یوں واقع ہوئی کہ بعد دعوٰی شفعہ بائعہ ومشتری نے باہم بیع کو فسخ کرلیا، پھر بائعہ نے مبیع مشتری پر خیرات کردی، تو یہ مشتری کا ایک تصرف تھا جسے شفیع توڑ سکتا ہے، بائع ومشتری کا باہم بیع فسخ کرلینا تیسرے شخص کے حق میں بیع جدید ہوتا ہے، یعنی مشتری نے اب وہ چیز بائع کے ہاتھ بیچ ڈالی اور مشتری کی بیع درکنار وقف تک کو شفیع رد کرسکتا ہے، ان تصرفات سے اس کے حق شفعہ میں کوئی خلل نہیں آتا، درمختار میں ہے ینقض الشفیع جمیع تصرفات المشتری حتی الوقف والمسجد والمقبرۃ والھبۃ، زیلعی وغیرہ اھ۔ عالمگیری میں ہے لوتصرف المشتری فی الدار المشتراۃ قبل اخذ الشفیع بان وھبہا وسلمہا او تصدق بہا او اٰجرھا اوجعلہا مسجدا وصلی فیہا اووقفہا وقفا اوجعلہا مقبرۃ ودفن فیہا، فللشفیع ان یاخذ وینقض تصرف المشتری کذا فی شرح الجامع الصغیر لقاضی خاں، اُسی میں ذخیرہ سے ہے المشتری لہ ان یبیع ویطیب لہ الثمن غیر ان للشفیع ان ینقض اھ مختصرا، تنویر میں ہے الاقالۃ فسخ فی حق المتعاقدین، بیع فی حق ثالث اھ ملتقطا، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از شہر کہنہ بریلی، مرسلہ مولوی سید کرامت علی صاحب ۴ رمحرم الحرام ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے شریعت غرا محمدیہ اس صورت میں کہ زید کا ہمسایہ عمرو ہے، اور دونوں کے مکان ایک ہی قطعہ میں واقع ہیں، صرف دیوار درمیان میں ہے، اور دروازہ دونوں کا متصل ہر ایک جانب کو بفاصلہ صرف تین چار گز کے، اور کوئی دوسرا شخص ایسا قریب نہیں رہتا ہے جس کا دروازہ ملحق بدروازہ زید ہو، سوائے عمرو مذکور کے، اب

زید نے بنظر تکلیف دہی عمرو کی اپنی زمین مذکورہ کا تبادلہ بکر کے زمین سے جو بفاصلہ تقریباً دوصد گز ہے کرکے اقرارنامہ تحریر کردیا یعنی اپنی زمین کو بعوض زمین بکر کے بیع کردیا، اب اس حالت میں عمرو کو حق شفعہ زمین پہنچتا ہے یا نہیں؟ بیّنوا توجروا

**الجواب** ضرور حق شفعہ پہنچتا ہے، اگرچہ بجائے لفظ بیع مبادلہ زمین بزمین کہا، اگرچہ بجائے بیعنامہ اس مبادلہ کا اقرارنامہ لکھا، اس لئے کہ ان عقود میں معنٰی ہی معتبر ہیں، خاص لفظ کی حاجت نہیں، ہدایہ میں ہے اعطیتك بكذا او خذہ بكذا فی معنی قولہ بعت واشتریت لانہ یؤدی معناہ والمعنی ھو المعتبر فی ھذہ العقود، اور مال کا مال سے بدلنا بھی معنی بیع ہے، عالمگیری میں ہے اما تعریفہ فمبادلۃ المال بالمال بالتراضی ھکذا فی الکافی، اُسی میں ہے لو قال لاٰخر عوضت فرسی بفرسك فقال وانا فعلت ایضا فھذا بیع، اُسی کی کتاب شفعہ میں ہے اما شرطھا فانواع منھا عقد المعاوضۃ وھو البیع او ما ھو بمعناہ (الی قولہ) ومنھا معاوضۃ المال بالمال، ہدایہ میں ہے اذا ملك العقار بعوض ھو مال وجبت فیہ الشفعۃ، یہ خاص جزئیہ اس مسئلہ کا ہے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از ریاست رامپور، محلہ بنگلہ آزاد خاں، مطبع دبدبۂ سکندری، مرسلہ فاروق حسن خاں، جمادی الاولیٰ ۱۳۱۳ھ

زید نے دعوٰی دلاپانے ایک قطعہ سرا کا جس کا منفرداً عمرو مشتری ہے، اور دوسرے قطعہ سرا کا جس کے عمرو مذکور و بکر و خالد و فہیم و نعیم پانچ اشخاص مشترکا خریدار ہیں، باظہار حق شفعہ بہ نمبر ہائے جداگانہ بنام مشتریان مذکور عدالت میں رجوع کیا، مشتریان مذکور بعد علم بالبیع ادائے طلب مواثبت و اشہاد زید کے منکر ہیں۔ زید نے جو شہادتیں دربارۂ طلب مواثبت عدالت میں پیش کیں، اون سے طلب مذکور ثابت نہ ہوئی، پس زید باعتراف عدم ثبوت طلب مواثبت اپنی طلب مواثبت پر خود خواستگار بجا آوری حلف کا ہے، علماء ماہرین علم فقہ سے دریافت طلب امر ہے کہ بصورت مسئلہ نسبت ادائے طلب مواثبت قول زید کا مع الیمین مقبول ہوگا، یا باقتضائے روایات مفتی بہا و اقوال مستندۂ فقہیہ بسبب ہونے تحلیف علی فعل الغیر مشتریان سے علم طلب مواثبت زید پر قسم لی جائے گی، اور فریق ثانی نے جو استفتا عدالت میں پیش کیا ہے اُسکی نقل بجنسہٖ ہمرشتہ سوال ہذا ہے، نظر بمضمون سوال ہذا و توجہ بر روایات و عبارات سوال و جواب مندرجہ استفتا گزرانیدۂ فریق ثانی بحوالہ روایات مفتی بہا باستدلال اقوال مستندۂ کتب فقہ جواب مرحمت ہو۔ بیّنوا توجروا

**الجواب** ۔ یہ مسئلہ معرکۃ الآرا و مزلّۃ الاقدام ہے، فقیر غفرلہ المولی القدیر نے اس سوال کے ورود پر عبارات کثیرۂ علما کہ بظاہر نہایت متخالف و متعارض تھیں بکثرت جمع کیں، اور اُن کے محط انظار و منزع کلام، و منظر مراد و ملحظ مرام پر بتوفیقہ تعالٰی نظریں ڈالیں، اور بعد تحقیق و تدقیق و تطبیق و توفیق وہ حکم نفیس مشید بالاصول و مؤید بتظافر العقول والنقول منقح کرلیا جس نے بحمد اللہ تعالٰی ان تمام عبارات متعارضہ کو یک زبان کردیا، اور تصادم و تزاحم یک لخت اُٹھ گیا، اور مختلف ظنون کہ مختلف مناشی سے اکابر علما مثل علامہ [illegible] ابن قاضی سماوہ و علامہ حموی و علامہ ابو السعود ازہری و علامہ سائحانی اور شامی رحمہم اللہ تعالٰی کو پیدا ہوئے تھے بعونہٖ تعالٰی سب کا کشف حجاب و اظہار صواب کیا، فقیر نے اس تحریر کامل التحریر کا نام **اَفْقَهُ الْمُحَاوَبَةِ عَنْ**

**حَلَفَ الطَّالِبِ عَلٰی طَلَبِ الْمُوَاثَبَۃِ** رکھا، وضاحت مرام وازاحت اوہام تو اسی تحریر پر محمول یہاں نفس حکم بحال اجمال مذکور، سوال کہ یہاں ارسال ہوا، اور دوسرا کہ فتوٰی منسلکہ میں تھا، دونوں نہایت گول اور ناتمام ہیں، اُن میں کسی پر ایک حکم قطعی کہ یہاں شفیع کا حلف لیں گے یا مشتری کا ہرگز نہیں ہوسکتا، بلکہ حق تفصیل ہے، اوّلاً نظر کی جائے، آیا شفیع نے طلب اشہاد بینۂ عادلہ سے ثابت کردی یا وہ بھی ناکام رہی، درصورت ثانیہ ہرگز شفیع کا حلف نہ لیا جائے گا، نہ مسموع ہوگا، کہ شفیع ثبوت حق شفعہ کا دعوٰی کرتا ہے، اور مشتری منکر ہے، اور شرعاً حلف منکر پر ہے نہ کہ مدعی پر، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم حدیث مشہور میں فرماتے ہیں "البینۃ علی المدعی والیمین علٰی من انکر" ولہٰذا عامہ کتب معتمدہ میں تصریح فرمادی کہ بحال انکار مشتری شفیع اپنی طلب بے گواہوں کے ثابت کر ہی نہیں سکتا، ہدایہ و تبیین الحقائق وتکملۂ طوری میں ہے لانہ یحتاج الی اثبات طلبہ عند القاضی ولایمکنہ ذٰلک الا بالاشھاد، اور اگر طلب اشہاد بینۂ شرعیہ سے ثابت ہوچکی ہے، تو اب طلب مواثبت کے باب میں تین صورتیں ہیں، اگر شفیع اپنی طلب مواثبت کے لئے کوئی وقت اس طلب اشہاد مشہود معہود ثابت بالبینہ سے پہلے بیان کیا اور مدعی ہوا ہے کہ اسی وقت بمجرد علم بالبیع میں طلب مواثبت بجالایا تھا، تو ہرگز بے بینہ مسموع نہیں، نہ شفیع کا حلف اصلاً قابل سماعت کہ وہ باقرار خود سبقت علم مان چکا، اور اس کی معیت کا ایک ایسی طلب کے لئے مدعی ہے، جو ہنوز مجہول وغیر ثابت ہے، فکیف یصدق فیما ھو غیر بین ولامبین مع توقف ثبوت حقہ علیہ، وہ حصول طلب فی الماضی کا مدعی ہے، اور مشتری منکر والاصل العدم ومن ادعی خلاف الاصل فعلیہ تنویر دعواہ بالبینۃ، وہ ایک ایسی چیز کی حکایت کررہا ہے، جو اس وقت اس کے اختیار سے باہر ہے کہ وہ سبقت علم کا مقر ہوا، اور طلب مواثبت کا وقت اسی فور میں تھا، اس وقت احداث طلب پر قدرت نہیں رکھتا، اور جو ایسی شیئ کا حاکی ہو اس کا قول بے بینہ مسموع نہیں، درر وغرر میں ہے من حکی مالا یملک استئنافہ للحال، لایصدق فیما حکی بلابینۃ، یہی معنی ہیں تصریحات کے کہ طلب مواثبت بے بینہ کے ثابت نہیں ہوسکتی، ای اذاکان طلب المواثبۃ وحدہ بخلاف ما یاتی فانہ لم یثبت فیہ انفرادہ عن طلب الاشھاد، کما ستعلم، وطلب واحد ربما یقوم مقام الطلبین فبعد اثبات طلب الاشھاد بالشھود او ثبوتہ باقرار المشتری لایحتاج الی اثبات طلب المواثبۃ منفرداعنہ، فان ادعی المشتری الانفراد بتقدم العلم علی الاشھاد فعلیہ البینۃ، لا علی الشفیع۔ غایۃ البیان شرح الہدایۃ للعلامۃ الاتقانی میں ہے المراد من المطالبۃ طلب المواثبۃ والاشھاد فیہ فی المجلس لیس بشرط والشرط ھو نفس الطلب، وانما یشھد فیہ لانہ لایصدق علی الطلب الا ببینۃ نہایہ امام سغناقی ومعراج الدرایہ پھر نتائج الافکار شروح ہدایہ میں ہے، طلب المواثبۃ لاینفک عن الاشھاد فی حق علم القاضی، ان دونوں صورتوں میں سبیل یہی ہے کہ شفیع چاہے تو مشتری سے حلف لے، اور یہاں حلف فعل غیر پر ہے مشتری کا حلف محض علم پر ہوگا، کہ واللہ مجھے معلوم نہیں کہ اس زید مدعی نے یہ طلب مواثبت جس کا یہ مدعی ہے،

اداکی ہو، تنویر الابصار و درمختار میں ہے، لوانکر المشتری طلب المواثبۃ فانہ یحلف علی العلم، وجیز امام کردری میں ہے، انکر طلب الشفیع مواثبۃ حلفہ علی العلم، وان طلبہ عند لقائہ فعلی البتات اشباہ میں ہے، انکر المشتری طلب الشفعۃ حین علم فالقول لہ مع یمینہ علی نفی العلم، خزانۃ المفتین میں فتاویٰ کبریٰ سے ہے، المشتری اذا انکر طلب الشفعۃ عند سماع البیع فالقول لہ مع الیمین علی العلم باللہ مایعلم ان الشفیع حین علم بالبیع طلب، ہندیہ میں ملتقط سے ہے، المشتری اذا انکر طلب الشفیع الشفعۃ عند سماع البیع یحلف علی العلم، وان انکر طلبہ عند لقائہ حلف علی البتات، اسی طرح کتب کثیرہ میں ہے اُسی میں محیط امام سرخسی سے ہے، اذا انکر المشتری طلب الشفعۃ فیقول لہ لم تطلب الشفعۃ حین علمت بل ترکت الطلب وقمت عن المجلس، والشفیع یقول طلبت فالقول قول المشتری فلابد من الاشہاد وقت الطلب توثیقا، اور اگر شفیع نے طلب مواثبت کے لئے کوئی وقت اس طلب اشہاد ومشہود سے پہلے نہ بیان کیا، بلکہ صراحۃً تصریح کردی کہ جس وقت میں نے طلب اشہاد کی اُسی وقت مجھے علم ہوا تھا، اُس سے پہلے علم بالبیع نہ تھا، توشفیع ہی کا قول حلف کے ساتھ مقبول ہے، اُسے طلب مواثبت پر جداگانہ گواہ دینے کی حاجت نہیں، مشتری اگر دعویٰ کرے کہ طلب اشہاد سے پہلے شفیع کو علم بالبیع ہولیا تھا، اور اُس نے اُس وقت طلب مواثبت نہ کی تو اب مشتری مدعی ہے، یہ گواہ دے، اس لئے کہ اب یہ حصول علم فی الماضی کا ادعا کرتا اور شفیع منکر ہے، والحادث یضاف الی اقرب الاوقات، والاصل العدم فمن خالف ہذین الاصلین فعلیہ البینۃ، فتاویٰ امام قاضی خان میں ہے لوقال الشفیع لم اعلم بالشراء الا الساعۃ کان القول قولہ، وعلی المشتری البینۃ انہ علم قبل ذلک ولم یطلب، سراجیہ میں ہے الشفیع اذا طلب الشفعۃ فقال المشتری علمت بالبیع قبل ہذا ولم تطلب وقال الشفیع علمت بہ الساعۃ فالقول للشفیع، خزانۃ المفتین میں فتاویٰ ظہیریہ اور عالمگیری میں محیط سے ہے، لوقال الشفیع علمت الساعۃ وانا اطلبہا وقال المشتری علمت قبل ذلک ولم تطلب فالقول قول الشفیع، یوہیں اگر شفیع نے طلب اشہاد ثابت کردی اور طلب مواثبت کے لئے کوئی وقت متقدم اصلاً معین نہ کیا، بلکہ گول مجمل کہا کہ معاً علم ہوتے ہی میں نے شفعہ طلب کیا، تو اس صورت میں بھی شفیع کا حلف معتبر ہے، اگر واقع میں اُسی وقت طلب اشہاد سے پہلے علم نہ ہوا تھا، جب تو ظاہر اور ہو چکا تھا، اور فوراً طلب مواثبت کرلی تھی، اگرچہ اُس وقت کوئی دوسرا موجود نہ تھا، تو وہ اپنے اس حلف میں عنداللہ تعالیٰ سچا ہے، اور قاضی اس گول لفظ کو اسی طلب معلوم مشہود پر حمل کرے گا، اور اس سے زیادہ تفصیل وقت کی شفیع کو تکلیف نہ دے گا، یہی منشار ہے اُن ارشادات علماء کا، کہ شفیع کو اگرچہ تنہائی میں علم بالبیع ہو، معاً زبان سے طلب شفعہ کرلے، کہ عنداللہ تعالیٰ اُس کا شفعہ ساقط نہ ہو، اور وقت حاجت حلف کرسکو

فتاوٰی بزازیہ میں ہے: یصدق علی انه طلب کما علم مع الحلف، درر میں ہے اذا سمع بالبیع فی مکان خال عن الشهود فسکت تبطل شفعته، واذا قال طلبت الشفعة ولم یسمعه احد لاتبطل حتی اذا احضر عند القاضی، وقال الشفیع طلبت الشفعة ولم اترکها وحلف علی ذلك کان بارًّا فی یمینه، ویثبت طلب المواثبة، تبیین الحقائق میں ہے ان لم یکن بحضرته احد یطلب من غیر اشهاد، لان هذا الطلب صحیح من غیر اشهاد، والاشهاد لمخالفة الجحود، والطلب لابد منه کیلا یسقط حقه فیما بینه وبین الله تعالٰی، ولیمکنه الحلف اذا احلف، کفایہ میں ہے ذکر فی المبسوط لو لم یکن بحضرته احد حین سمع ینبغی ان یطلب الشفعة، والطلب صحیح من غیر اشهاد، والاشهاد لمخالفة الجحود فینبغی له ان یطلب حتی اذا احلفه المشتری امکنه ان یحلف انه طلبها کما سمع، متتبع کلمات علماء بہت جگہ تصریح پائے گا کہ جب دربارۂ طلب شفیع ومشتری میں اختلاف ہے، قول قول مشتری ہے، اور بہت جگہ یہ کہ قول قول شفیع ہے، اس ظاہری اضطراب میں توفیق وتطبیق بتانے والی وہی عبارات کثیرہ ہیں، جن میں تفصیل فرمادی کہ شفیع نے طلب مواثبت کو وقت سابق کی طرف مسند کیا تو قول قول مشتری ہے، اور گول چھوڑا کوئی وقت اُس کا بیان نہ کیا صرف اتنا کہا کہ بمجرد علم میں نے طلب کی تو قول قول شفیع ہے، خانیہ وبزازیہ ودرر وغرر وجامع الفصولین وسراجیہ وواقعات المفتین وفتاوٰی صغرٰی ومحیط ومبسوط وفتاوٰی ظہیریہ ووہبانیہ وخزانۃ المفتین وتکملۂ طوری وحواشی رملی وشامی وشرح وہبانیہ وغیرہا کتب کثیرہ میں یہ توفیق وتفصیل ارشاد ہوئی، امام اجل قاضی الشرق والغرب شیخ المذہب سیدنا امام ابو یوسف نوادر میں فرماتے ہیں، اذا قال الشفیع طلبت الشفعة حین علمت فالقول قوله، ولو قال علمت امس و طلبت اوکان البیع امس وطلبتها فی ذلك الوقت لم یصدق الا ببینة، اھ نقله العلامة الطوری فی تکملة البحر، امام جلیل خصاف شرح ادب القاضی میں فرماتے ہیں قال المشتری اشتریت هذه الدار منذ سنة وقد علم الشفیع شرائی ولم یطلب، فاسأله عن ذلك، فان القاضی یسأل المدعی متی اشتریت هذه الدار فان قال الشفیع طلبت الشفعة حین علمت فان القاضی یکتفی منه بهذا المقدار، لانه لایمکنه ان یقول اشتراها منذ سنة لاحتیاجه الی اثباته فاحترز عنه بذکر طلب الشفعة، فان قال له المشتری طلبت حین علمت فالقول للشفیع، لانه فی هذه الحالة ظهر علمه للقاضی مقارنا للطلب، بخلاف ما اذا قال الشفیع علمت منذ کذا وطلبت، وقال المشتری ماطلبت، کان القول للمشتری، اذا لم یظهر للقاضی بالاسناد لذلك الوقت فیحتاج الی الاثبات، ونظیره البکر اذا زوجت اھ نقله العلامة الشرنبلالی فی تیسیر المقاصد شرح

نظم الفرائد۔ امام فقیہ النفس خانیہ میں فرماتے ہیں، ان قال المشتری انی قد اشتریت ھذہ الدار التی یرید ان یاخذھا بالشفعۃ منذ سنۃ وقد علم ھذا المدعی بشرائی ولم یطلب الشفعۃ، یقول القاضی للمدعی متی اشتری ھذہ الدار فان قال المدعی طلبت الشفعۃ حین علمت کان صحیحا اکفاہ ذلک، فان قال المشتری ماطلبت حین علمت کان القول قول الشفیع، وان قال الشفیع علمت منذ سنۃ وطلبت وقال المشتری لم تطلب کان القول قول المشتری، وھو کالبکر اذا زوجت فبلغہا الخبر فردت فاختصما الی القاضی فقال الزوج حین بلغہا الخبر سکتت، وقالت رددت حین علمت، کان القول قولہا، وان قالت علمت یوم کذا ورددت لایقبل قولہا (الی ان قال) ولوقیل للشفیع متی علمت، فقال امس اوفی یومی قبل ھذہ الساعۃ لایقبل قولہ الابینۃ علامہ مولٰی خسرو غرر میں فرماتے ہیں، قال الشفیع طلبت حین علمت فالقول لہ بیمینہ، ولو قال علمت امس وطلبتہ کلف اقامۃ البینۃ، درر میں فرماتے ہیں، کلف اقامۃ البینۃ ولایقبل قولہ لانہ اضاف الطلب الی وقت ماض، فقد حکی مالایملك استئنافہ للحال، ومن حکی مالایملك استئنافہ للحال لایصدق فیما حکی بلابینۃ، واذا لم یضف الطلب الی وقت ماض بل اطلق الکلام اطلاقا تاما فقد حکی مایملك استئنافہ للحال لانا نجعلہ کانہ علم بالشراء الآن، وطلب الشفعۃ الآن فلذا جعل القول قولہ کذا فی العمادیہ وغیرھا **اقول** وباللہ التوفیق، ان عبارات توفیق کا جس طرح یہ مطلب نہیں، کہ مجرد اضافت طلب بزمان ماضی شفیع کو مدعی کردے گی کہ اُسے قاضی کے حضور اضافت الی الماضی سے کیا چارہ کہ دونوں طلب مواثبت و اشہاد کا طلب عند القاضی سے پہلے ہونا لازم، یہاں تک کہ اگر بفور علم طلب تملک سے آغاز کیا اور دو طلبیں پہلے نہ کرلیں شفعہ باطل ہوجائیگا فتاوٰی خیریہ میں ہے، صرح علماؤنا قاطبۃ انہ متی تمکن من طلب الاشہاد لم یشھد بطلت شفعتہ فلو اضرب عنہ ومضی الی المحکمۃ ابتداء وطلب عند القاضی بطلت والطلب عند القاضی متأخر عن الطلبین ای طلب المواثبۃ والاشہاد فاذا قدمہ علیھما اوعلی احدھما بطلت شفعتہ، ولیس فی ھذا اختلاف بین ائمتنا فیما علمت، ناچار عند القاضی نسبت الی الماضی ہی کرے گا، ولہذا فتح اللہ المعین میں فرمایا، انہ لایستحلف الا اذا اسند الطلب الی الزمن الماضی اسی طرح یہ معنی بھی زنہار مراد نہیں ہوسکتے کہ شفیع کا اتنا کہدینا (کہ میں نے بمجرد علم طلب کی) مطلقا کافی ووافی ہے اگرچہ اس طلب کا زمانہ طلب اشہاد سے مقدم بتاچکا ہو، ایسا ہوتا تو جس صورت میں اہل توفیق نے قول شفیع معتبر نہ رکھا، یعنی علمت امس وطلبت واجب تھا کہ اس میں بھی قبول ہوتا، اور فرق محض ضائع رہتا کہ شفیع یہاں طلب مواثبت

سے خبر دے رہا ہے، اور وہ نہیں ہوتی مگر بفورِ علم، تو اُس طلبت کے معنٰی قطعاً یہی ہیں کہ طلبت کما علمت، ولہٰذا اس صورت عدمِ قبول قولِ شفیع کو سراجیہ میں بلفظ فائے تعقیب بیان کیا، کہ الشفیع لوقال طلبت الشفعۃ حین علمت کان القول لہ، ولوقال علمت منذکذا فطلبت وقال المشتری ماطلبت فالقول للمشتری، شرح مبسوط میں خاص انھیں الفاظ اتصال پر حکم عدمِ قبول دیا حیث قال کما نقل عنہ فی جامع الفصولین برمز "شصل" بلغت بکرا فقالت رددت کما بلغت، والزوج یقول سکت فالقول للزوج، فکذا لو قال طلبت الشفعۃ کما سمعت، فقال المشتری سکتَّ فالقول للمشتری، اُسی میں ہے لولم یکن عندھا شھود فاذا وجد تھم فلو بلغت بحیض تقول حضت الاٰن ونقضتہ، فاشھدوا علیہ ولو بلغت باحتلام اوبسن تقول کما بلغت نقضتہ، فاشھدوا اوتقول اشھدوا، انی بلغت و نقضتہ، فان قالوا متی بلغت تقول کما بلغت نقضتہ ولا تزید علی ھذا لانھا لو قالت بلغت قبل ھذا ونقضتہ حین بلغت لاتصدق، دیکھو! زمانہ متقدم بتانے کی حالت میں ادعائے فورِ اتصال کو بھی ۔۔ فرمادیا، غرض نہ مدارِ قبول مجرد ادعائے اتصال پر ہے نہ مناط عدمِ قبول محض اضافت بماضی، بلکہ طلب شہود تصال کا صراحۃً بیان، یا طلب مواثبت کے لئے کوئی وقت متقدم علی وقت الاشہاد نہ بیان کرنا، اور رفع بیان، ۔۔ل پر قانع ہونا درکار ہے کہ عیناً یا احتمالاً یہی طلب شہود مراد ہوسکے، اور طلب مشہود سے تقدم علم کا اقرار موجب عدمِ قبول قول ہے، اگرچہ لاکھ مدعی اتصال ہو، اور یہیں سے ظاہر ہوا کہ جس طرح علمت کما طلبت سے طلب عندالقاضی مراد نہیں ہوسکتی، لما علمت ان اتصالہ بالعلم مبطل للشفعۃ لعدم تقدم الطلبین، یونہی کوئی طلب مجہول جس کا بیان محض مدعی کی زبان سے ہو مقصود ماننا بھی بدیہی البطلان ہے، لما تقدم انہ مدع فیہ فکیف یقبل قولہ ولما علمت انہ یضیع علی ھذا الفرق المطبق علیہ من اھل التوفیق ولما من نصوص السراجیۃ وشرح المبسوط علی بطلانہ، لاجرم اُس سے مراد وہی طلب اشہاد ہے جبکہ مشہور ومعہود اور بینہ عادلہ یا اقرارِ مشتری سے ثابت ومعروف ہو، تو حاصل تنقیح وتحقیق وعطر تنقید وتدقیق بحمد اللہ تعالٰی وہی نکلا، کہ طلب اشہاد ہرگز بے گواہان یا اعتراف مشتری ثابت نہیں ہوسکتی نہ بے اُس کے ثبوت کے طلب مواثبت پر ہرگز حلف شفیع لیا جاسکتا ہے، ہاں جب وہ ثابت ہو اور طلب مواثبت کے لئے کوئی زمانہ طلب اشہاد سے پہلے اگرچہ ایک ہی ساعت خفیفہ ہو، بیان نہ کیا، بلکہ صراحۃً اسی طلب اشہاد کو طلب مواثبت بتایا، بایں معنی کہ اسی وقت علم ہوا تھا معاً طلب اشہاد کی کہ دونوں طلبوں کے قائم مقام ہوئی، یا طلب مواثبت کے لئے اصلاً کوئی وقت نہ بتایا، صرف اتنے کہنے پر قانع ہوا کہ میں نے معلوم ہوتے ہی طلب کی، تو اس صورت میں قولِ شفیع بحلف معتبر ہوگا، ورنہ قول قولِ مشتری ہے، ھکذا ینبغی التحقیق واللہ ولی التوفیق اتقن ھذا فانک لاتجدہ فی غیر ھٰذا العبد الضعیف، واللہ بعبادہ لطیف والحمد للہ رب العٰلمین واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ** ۔ ۱۶ / ذی القعدہ ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین شرع متین اس مسئلہ میں کہ اگر شفعہ کی اطلاع دیدی گئی ہو دو آدمیوں کے روبرو اور اُس شخص نے لینے سے انکار کیا، تو اب وہ شفعہ مانگتا ہے، استحقاق اس کا باقی ہے یا نہیں، بینوا توجروا

**الجواب** ۔ اگر بیع ہو جانے کے بعد شفیع نے شفعہ سے انکار کیا، اگرچہ ہنوز اُسے خبر بیع بھی نہ پہنچی ہو، یا خبر بیع سنکر شفعہ لینے سے منکر ہوا، یا سکوت ہی کیا، تو شفعہ ساقط ہوگیا، اب اُسے دعوی شفعہ کا استحقاق نہیں، جبکہ اس خبر میں کوئی ایسی بات نہ بیان کی گئی ہو جس سے شفعہ لینے نہ لینے میں شفیع کی غرض بدلتی ہو، ورنہ اگر پیش از بیع اُس سے کہا گیا کہ یہ مکان بکنے والا ہے، تو شفعہ چاہے گا، اُس نے انکار کر دیا، اور جب بکا تو فوراً طالب شفعہ ہوا، یا بعد بیع خبر بیع اُسی غلط طور پر پہنچی جس سے رغبت وعدم رغبت مختلف ہو، مثلاً زر ثمن زیادہ بتایا گیا، یا مشتری کسی اور شخص کو ظاہر کیا گیا، پانسو کو بکا تھا اس سے کہا گیا چھ سو کو بکا ہے، تو شفعہ لے گا، اُس نے انکار کیا، اور بعد کو معلوم ہوا کہ پانسو کو بیع ہوئی ہے، تو فوراً شفعہ طلب کیا، یا مکان زید کے ہاتھ بکا تھا شفیع کو خبر دی گئی عمرو نے خریدا ہے، اُس نے شفعہ سے انکار کیا، پھر اطلاع ہوئی کہ زید نے خریدا تو فوراً خواستگار شفعہ ہوا، تو ان سب صورتوں میں انکار سے شفعہ ساقط نہ ہوگا، وہ پا سکتا ہے، فتاوی عالمگیری میں ہے،

تسلیم الشفعۃ قبل البیع لایصح وبعدہ صحیح علم الشفیع بوجوب الشفعۃ اولم یعلم، وعلم من اسقط الیہ ھذا الحق اولم یعلم کذا فی المحیط، اُسی میں ہے، مایبطل بہ حق الشفعۃ بعد ثبوتہ، اختیاری و ضروری، والاختیاری صریح ودلالۃ، اما الاول نحو ان یقول الشفیع ابطلت الشفعۃ اواسقطھا، او ابرأتك عنھا اوسلمتھا اونحو ذلك سواء علم بالبیع اولم یعلم، بعد ان کان بعد البیع، ھکذا فی البدائع اُسی میں ہے اذا قیل لہ ان المشتری فلان فسلم الشفعۃ ثم علم انہ غیرہ فلہ الشفعۃ واذا قیل لہ ان المشتری زید فسلم ثم علم انہ عمرو وزید صح تسلیمہ لزید وکان لہ ان تأخذ نصیب عمرو کذا فی الجوھرۃ النیرۃ ولو اخبر ان الثمن الف فیسلم فاذا الثمن اقل من ذلك فھو علی شفعتہ، فلو کان الثمن الفا اواکثر فلا شفعۃ، کذا فی الذخیرۃ، اُسی میں ہے فالاصل فی جنس ھذہ المسائل ان ینظر ان کان لایختلف غرض الشفیع فی التسلیم صح التسلیم وبطلت الشفعۃ وان کان یختلف غرضہ لم یصح وھو علی شفعتہ کذا فی البدائع، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین، اس باب میں کہ ایک کوچہ غیر نافذہ میں ایک مکان زید کا ایسا واقع ہے جس پر حق شفعہ خلیط فی الطریق چند اشخاص باشندگان کوچہ مذکور پہنچا ہے، اور ان میں سے بعض کو علاوہ حق شفعہ خلیط فی الطریق کے حق شفعہ جار ملاصق بھی حاصل ہے، مکان مذکور کی پچھیت کی طرف عمرو کا مکان واقع ہے، اور جس کا دروازہ دوسرے کوچہ میں ہے، اور اس کو حق شفعہ جار ملاصق ہے، زید مالک مکان مشفوعہ نے

اپنے مکان کی کچھ اراضی جو پچھیت کی طرف اور مکان عمرو سے متصل تھی، وہ بدست عمرو فروخت کی، چونکہ اراضی مذکور مکان مشفوعہ باشندگان کوچہ غیر نافذہ کا جزء ہے، اس لئے استفتا اس امر کا مطلوب کہ شفیعان خلیط فی الطریق اور شفیعان جار ملاصق کو حق شفعہ مکان مشفوعہ کے ایک جز پر شرعاً پہنچتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

واسطے سہولت کے نقشہ پشت ھذا پر تحریر کیا جاتا ھے




**الجواب** ۔ کل مکان بیع کیا جائے خواہ بعض ہر صورت میں خلیط فی نفس المبیع وشریک فی حق المبیع کا شفعہ ہے، اور جار ملاصق کا بھی اگر خاص اس جز مبیع سے اتصال رکھتا ہو، اِلّا لَا، اِلَّا عَلٰی رِوَایَۃٍ مُشْکِلَۃٍ ۔ درمختار وغیرہ عامہ کتب میں ہے،

باع عقارًا الا ذراعا مثلا فی جانب حد الشفیع فلا شفعۃ لعدم الاتصال، استشکل السائحانی ہذہ الحیلۃ بما نقلہ الشرنبلالی عن عیون المسائل، دار کبیرۃ ذات مقاصیر باع منہا مقصورۃ فلجار الدار الشفعۃ لان المبیع من جملۃ الدار وجار الدار جار المبیع وان لم یکن متصلا بہ، اھ اقول المشکل ما فی العیون لا ما ھنا، تامل اھ، ما قال العلامۃ الشامی وکتبت علیہ ان المحشی قدم صدر الکتاب عن القہستانی، ان الملاصق المتصل بالمبیع ولو حکما کما اذا بیع بیت من دار فان الملاصق لہ ولاقصی الدار فی الشفعۃ سواء، اھ وھو مثل ما فی العیون ومثلہ ایضا فی الہندیۃ عن المحیط عن شرح ادب القاضی للخصاف، ووجہ اشکالہ ان ما ھنا مصرح بہ فی عامۃ کتب المذہب المعتمدۃ متونا وشروحا وفتاوی، فما خالفہ فہو المشکل لا ھذا، اقول ولؤید ما ھنا ما نص علیہ المتون، ان سبب الشفعۃ اتصال ملک الشفیع بالمشتری، وظاہر ان المشتری اذا کان مفرزا مفصولا عن ملک الشفیع لم یکن بینہما اتصال، ولا یکفی الاتصال بالواسطۃ و الا لکان الجار الغیر الملاصق المحاذی ایضا شفیعا ولا قائل بہ، ولا ینکر علیہ بما صرحوا بہ ان الملاصق بشبر کالملاصق بجمیع حدود، وذلک لان الاتصال بجزء الشیئ اتصال بالشیئ، ولا نسلم ان الاتصال بجزء من شیئ یکون اتصالا بجزئہ الاخر، الا تری ان العمامۃ الملاصقۃ لرأس زید ملاصقۃ لزید لا لرجلہ والنعل المتصل برجل زید متصلۃ بزید لا براسہ، فاتضح ان روایۃ العیون مشکلۃ و الحاصل ان المبیع اذا کان الکل کفی الاتصال بجزئہ، واذا کان جزء معین من شیئ لم یکف الاتصال بجزئہ الاخر، فان الاتصال بالجزء اتصال بالکل مجملا، لا بکل جزء منہ فردا فردا فافترقا، شریک فی حق المبیع کے لئے مبیع سے اتصال ضرور نہیں، صرف شرکت حق مثل طریق خاص وغیرہ کافی ہے، درمختار میں ہے فی شرح المجمع وکذا للجار المقابل فی السکۃ الغیر النافذۃ الشفعۃ، ردالمحتار میں ہے، وجہ ابو السعود بان استحقاقہا فیہ للشرکۃ فی حق المبیع فلا تعتبر الملاصقۃ، اور چند شرکاء حق میں اگر ایک جار ملاصق بھی ہے باقی نہیں تو اُسے اُن باقیوں پر کوئی ترجیح نہ ہوگی، وہ سب یکساں ہیں، عالمگیریہ میں بدائع سے ہے، الشفعۃ لاہل السکۃ کلہم یستوی فیہا الملاصق وغیر الملاصق لانہم کلہم خلطا فی الطریق، پس صورت مستفسرہ میں خالد، بکر، یحیٰی، یوسف، یعقوب اور سامنے کو چاروں مکان اور کوٹھی والے سب اس جز مبیع کے یکساں شفیع ہیں، ان کے ہوتے عمرو اور اس کے برابر کے چاروں محلہ دار جن کے دروازے دوسرے کوچہ میں ہیں، شفیع نہیں ہوسکتے، جبکہ اور کوئی استحقاق نہ رکھتے ہوں، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ مرسلہ عبدالعزیز ونور محمد واحسان کریم، قصبہ آنولہ ضلع بریلی، محلہ کٹڑہ پختہ، بتاریخ ۸ جمادی الاول ۱۳۲۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک قطعہ مکان مملوکہ مقبوضہ اپنا جس کا نقشہ ذیل میں درج ہے، اپنی حین حیات بروئے فرائض شرعی خالد پسر، ہندہ زوجہ، کلثوم، ومریم، زبیدہ، میمونہ دختران کو تقسیم کرکے مالکانہ قابض ودخیل کرادیا، خالد اپنے حق پر جداگانہ، اور ہندہ زوجہ، اور ہر چہار دختران مشترکا اپنے حق پر مالکانہ قابض ہوگئے، اور درمیان مکان کی دیوار سرخ رنگ قائم کرلی، قطعہ شمالی خالد کی اور جنوبی ہندہ، اور ہر چہار دختران کے قبضہ میں رہا، بعد وفات زید کے ہندہ اور ہر چہار دختران زید نے اپنا قطعہ جنوبی عبداللہ کے ہاتھ بیع کردیا، بعد فوت عبداللہ مذکور کے اُس کے ورثا نے قطعہ جنوبی مذکور بدست شیخ نور احمد فروخت کردیا، اور نور احمد ابتک مالکانہ قابض ہے، خالد کے مرنے پر عمر و پسر، رضیہ زوجہ، صفیہ، ذکیہ، رشیدہ، حمیدہ، دختران ورثا خالد شمالی متروکہ خالد پر مالکانہ قابض ہوگئے، جو کہ محدودہ بدیں حدود اربعہ ہے، مکان اور صحن مکان عبدالعزیز مکان حامظہر علی فقط مکان نور احمد مکان عبدالعزیز واحسان کریم عمرو وغیرہ، ورثا خالد نے اپنا حق قطعہ شمالی بدست عبدالعزیز بیع کرنا چاہا اور معاہدہ باہمی عبدالعزیز ہوگیا با خذ رسید مبلغ عسہ زر بیعانہ عبدالعزیز مذکور سے حاصل کرلیا، نور احمد شفیع بھی آمادہ خریداری تھا کہ احسان کریم مذکور نے خبر بیع مذکور سنکر کچھ قیمت بڑھائی۔ رشیدہ، حمیدہ دو دختران خالد نے اپنے حق حقوق کا بیعنامہ بنام نور احمد شفیع کے کردیا، ہنوز رجسٹری نہیں ہوئی ہے کہ عمرو نے خلاف معاہدہ باہمی عبدالعزیز کے مع رضیہ مادر کے کل مکان متروکہ خالد کا بیعنامہ اپنی اور رضیہ کی جانب سے بنام احسان کریم تحریر کردیا، اور ایک دست برداری لادعوٰی وراثت شفیعہ وغیرہ ہمشیر گان کی جانب سے تحریر کراکر بغرض تصدیق رجسٹری میں پیش کی، شفیعہ ذکیہ نے تصدیق اُس کی کردی، اور رشیدہ وحمیدہ نے کہ جن کی بلاعلم واطلاع کارروائی دست برداری کی ہوئی تھی، اور یہ اپنی حق کا بیعنامہ بھی بنام نور احمد تحریر کرچکی تھی، تحریر دست برداری سے انکار کردیا، اور بیعنامہ موسومہ نور احمد کی رجسٹری کرادی، چونکہ معاہدہ بیع پیشتر سے عبدالعزیز وعمرو وغیرہ منعقد ہوا تھا، حالانکہ گفتگو بیع کی نور احمد مذکور سے بھی تھی، بکر، عمرو وغیرہ نے مبلغ صہ روپیہ بطور بیعنامہ عبدالعزیز سے بہ تحریر رسید حاصل کرلی تھی، ایسی صورت میں جب کہ عبدالعزیز دو جانب سے اور نور احمد ایک جانب سے اور احسان کریم ایک جانب سے کچھ مکان کی وجہ سے استحقاق شفیع رکھتے ہیں، بلکہ نور احمد بوجہ خریداری مقدم کے شفیع خلیط بقیہ حقوق عمرو ورضیہ وشفیعہ وذکیہ پہنچ چکا ہے، تو بلحاظ واقعات متذکرہ صدر کون شخص مستحق خریداری مکان متنازعہ کا ہے، اور شرعًا کس کو پہنچتا ہے، عبدالعزیز کے مکان کا دروازہ بھی دوسرے محلہ میں ہے، بینوا توجروا۔




**الجواب** . بیان سائلان سے واضح ہوا کہ عبدالعزیز سے صرف گفتگو بیع ہوئی تھی، اور بیعنامہ دیا گیا عقد بیع تمام نہ ہوا تھا، نور احمد کلکتہ میں ہے، اُس نے اپنے ایک بھائی کو اس قطعہ کی خریداری کے لئے لکھا، اُس نے وکالۃً نور احمد کے لئے اُس میں سے رشیدہ وحمیدہ کے حصّے خرید لئے، عبدالعزیز و نور احمد دونوں خلیط فی حق المبیع ہیں، اور احسان کریم محض جار ملاصق کہ اس کا راستہ اس کوچۂ غیر نافذہ میں نہیں، جب عبدالعزیز کو معلوم ہوا خود اسکا بیان ہے کہ اُس نے مشتری مذکور یعنی وکیل نور احمد سے جاکر کہا کہ میری گفتگو بیع سابق سے ہے، یہ حصے جتنے کو تم نے خریدے ہیں اُنھیں داموں کو مجھے دیدو، ورنہ میں شفیع ہوں شفعہ سے لے لوں گا، اس کہنے سے عبدالعزیز کا ان دونوں حصوں میں شفعہ جاتا رہا کہ اس نے طلب شفعہ نہ کی، بلکہ ابتداءً اُنھیں داموں کو خریدنا چاہا، اور نہ دینے کی حالت میں بذریعہ شفعہ لے لینے کی دھمکی دی، یہ امر مبطل شفعہ ہے، درمختار میں ہے یبطلها ان ساومها بیعا او اجارۃ اوطلب منه ان یولیه عقد الشراء، پس نور احمد ان دو حصوں کا مالک مستقل ہوگیا جس سے کوئی نہیں لے سکتا، اگر وہاں اور کوئی شفیع مثل کریم بخش وغیرہ باداے شرائط طالب شفعہ نہ ہوا ہو۔ رہی احسان کریم کے ہاتھ بیع جس میں کل مکان صرف زوجہ وپسر خالد نے اُس کے ہاتھ بیچا، اور دختران خالد کو نامستحق قرار دیا، شفیعہ، ذکیہ تو بوجہ تصدیق واقرار نامستحق ٹھہریں، مگر رشیدہ وحمیدہ نے اقرار نہ کیا بلکہ اپنی بیع کی کہ بنام نور احمد کے تکمیل کرادی، تو بعض مبیع احسان کریم کے ہاتھ سے نکل گیا، اور بقیہ کی بیع معرض زوال میں آگئی، یعنی احسان کریم کو اختیار ہوگا، چاہے دو حصۂ رشیدہ وحمیدہ

علاوہ بقیہ مکان بحصہ قیمت لینا قبول کرے، خواہ کل بیع رد کردے، فتاویٰ عالمگیری میں ہے اذا کان المشتریٰ شیئًا واحدًا واستحق بعضہ قبل القبض او بعدہ فللمشتری الخیار فی الباقی، ان شاء اخذہ بالحصۃ وان شاء ترک، پس اگر احسان کریم نے بیع رد کردی تو سرے سے مبنائے شفعہ ہی کی بیع تھی جاتا رہے گا، اور وہ بقیہ قطعہ ایسا ہو جائے گا گویا بکا ہی نہیں۔ کسی کو اُس میں حق شفعہ نہ ہوگا، اور اگر بقیہ بحصہ قیمت لینا قبول کیا، اور نور احمد شرائط شفعہ بجالایا، تو اب وہی عبدالعزیز وغیرہ سب پر مرجح رہے گا، کہ اب بوجہ خریداری حصہ رشیدہ و حمیدہ نور احمد خلیط فی نفس المبیع ہو چکا ہے، اور عبدالعزیز صرف خلیط فی حق المبیع ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** - ۳۰ رشعبان المعظم ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں، کہ زید و عمرو ایک مکان اور دکان کے مالک تھے، زید عمرو کی ملکیت کا شفیع تھا، عمرو نے اپنا حصہ دکان و مکان مذکور کا بکر کے ہاتھ فروخت کیا، تو زید بفور سُننے، اس خبر کے معہ چند آدمیوں کے جو کہ گواہ طلب شفیع کے ہیں، اور جن کے سامنے کہ زید نے شرائط شفیع بفور سُننے خبر بیع کے ادا کی ہیں، جن میں سے کہ ایک زید کا قریبی رشتہ دار، و نیز عمرو بکر کا بھی رشتہ دار ہے، و دیگر لوگ زید کے ملنے والے دوست ہیں، بکر کے پاس بغرض طلب شفیع گیا، روپیہ رومال میں باندھ کر اپنے ہاتھ میں لے گیا، اور بکر سے جاکر اس نے کہا کہ میں اس حصہ دوکان و مکان کا شفیع ہوں، تم نے اس حصہ کو کیسے خرید کیا، میں خرید دوں گا، زید نے زبان سے یہ نہیں کہا کہ میں روپیہ لایا، قیمت لو اور یہ جائداد میرے نام کردو، بکر نے زید کی گفتگو کے جواب میں جائداد مذکور دینے سے انکار کر دیا، زید کے اس امر کے اظہار نہ کرنے سے کہ میں روپیہ لایا ہوں قیمت لو، اور یہ جائداد میرے نام کردو، حالانکہ روپیہ اسی نیت سے زید لے گیا تھا، اور وہ اس کے ہاتھ میں موجود تھا، صرف زبان سے اس کا ذکر نہیں کیا، تو ایسی حالت میں مراتب شفیع بموجب شرع شریف پورے طور سے ادا ہوئے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** - نہ روپیہ لیجانا ضرور نہ مشتری سے روپیہ لانے کا ذکر ضرور، یہ سب بیکار و مہمل باتیں ہیں، مگر طلب مواثبت ایسے لفظ سے جس سے فی الحال طلب ثابت ہو، ضرور ہے، سائل نے بعد دریافت بیان کیا کہ میں نے خبر بیع سنتے ہی یہ لفظ کہے تھے، کہ میں اس کا شفیع ہوں، ریاض الدین نے کیسی خریدی، میں خرید دوں گا، اس سے طلب فی الحال ثابت نہیں ہوتی، "خرید دوں گا" سے اگر یہ مراد ہے کہ مشتری سے خرید دوں گا، جب تو ظاہر ہے کہ مشتری سے خریداری کا ذکر شفعہ کو باطل کرتا ہے، درمختار میں ہے یبطلہا شراء الشفیع من المشتری وکذا ان ساومہا بیعا واجارۃ اوطلب منہ ان یولیہ عقد الشراء، اور اگر یہ مراد ہو کہ بائع سے خرید دوں گا، تو یہ بھی طلب شفعہ نہیں، خریداری تملک بالرضا ہے، اور شفعہ تملک بالجبر، درمختار میں ہے تملیک البقعۃ جبرًا علی المشتری بما قام علیہ، اور اگر مجازًا یہی معنی مراد لئے جائیں، کہ بذریعہ شفعہ لے لوں گا، تو یہ بھی وعدہ و انذار ہے، طلب فی الحال نہیں، عالمگیری میں ہے

لوقال الشفعة لی اطلبھا بطلت شفعتہ، ولو قال للمشتری انا شفیعك واٰخذ الدار منك بالشفعة بطلت، لہذا صورت مسئولہ میں زید کا شفعہ ساقط ہوگیا، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از ریاست رامپور، کٹرہ جلال الدین خاں مرحوم، مرسلہ پیرزادہ غلام معین الدین صاحب ۵ صفر ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے دعوٰی کیا کہ مسماۃ فلاں نے اراضی فلاں اتنی قیمت کو فلاں شخص سے میری غیبت میں خریدی، اور میں خلیط فی الطریق ہوں، مشتریہ جار ملاصق ہے، میرا حق مقدم ہے اور میں شرائط شفعہ بھی ادا کرچکا ہوں، مسماۃ مجیب ہوئی کہ زید نے ہرگز شرائط شفعہ ادا نہ کئے، نہ مکان مشفوع بہا زید کا مملوکہ ہے اور دعوٰی پر تمادی ہے، بلکہ زید تسلیم الشفعہ کرچکا ہے، زید اور مسماۃ سے ثبوت طلب ہوا، زید نے جو شہادت پیش کی عندالعدالت ناکافی قرار دیکر نامقبول فرمائی گئی، ایک وجہ عدالت نے یہ تحریر فرمائی ہے کہ شہادت مدعی کو نقائص سے مبرا مان لیا جائے تب بھی شہادت جو مدعی علیہا کی جانب سے گزری، اُس سے تسلیم شفعہ بعد از بیع ثابت ہے، لہذا دعوٰی خارج اور منجانب مدعی کئی استفتے پیش ہوئے ہیں، اس بارہ میں کہ خلیط فی الطریق جار ملاصق پر مقدم ہے، کیا یہ استفتے مفید مدعی ہوسکتے ہیں، مدعی نے تمادی سے بچنے کی غرض سے دو گواہوں سے یہ ثابت کرایا ہے کہ میں وقت بیع مقام رچھا میں تھا، یعنی رامپور میں نہ تھا، مدعی علیہا کی جانب سے جو شہادت تسلیم شفعہ کی پیش ہوئی ہیں، اُس سے کما حقہ ثابت ہے کہ بعد تصدیق بیعنامہ اُسی روز مدعی کو علم بیع ہوا، اور مدعی نے تسلیم شفعہ کیا، تو کیا شہادت مذکور منجانب مدعی واسطے ثبوت کے کافی ہے، اور تمادی مرتفع ہوسکتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ اس مسئلہ میں زوائد سے قطع نظر کرکے صرف دو باتوں پر نظر کافی ہے، **اوّلاً** گواہان مدعیان کا اُن کی ملک، دار مشفوع بہا میں ہونے کی نسبت صرف اتنا بیان کہ وہ مکان مدعیوں کی ملک یا اون کا موروثی ہے، اظہارات شہود مدعیان دیکھے جائیں، اگر اُن کے بیان میں صرف اُسی قدر ہو، اور یہ ظاہر نہ کیا ہو کہ شرائے مشتریہ سے پہلے یہ مکان یا جزو مکان ملک مدعیان تھا اور اب تک ہے، ہمارے علم میں ملک مدعیان سے خارج نہ ہوا، تو ایسی شہادت ثبوت دعوٰی شفعہ کے لئے ہرگز بکار آمد نہیں، کہ مدعا علیہا دار مشفوع بہا میں ملک مدعیان کی منکر ہے، اور یہ اُس طریقہ پر جو شرعًا درکار ہے، یعنی ملک متقدم علی البیع و مستمر الی الآن پر اقامت بینہ نہ کرسکے، تنویر الابصار و درمختار و ردالمحتار میں ہے،

اذطلب الشفیع سأل القاضی الخصم عن مالکیۃ الشفیع لما یشفع بہ فان اقربھا، او نکل عن الحلف علی العلم او برھن الشفیع انھا ملکہ (بان یقولا انھا ملك ھذا الشفیع قبل ان یشتری ھذا المشتری ھذا العقار وھی لہ الی الساعۃ ولم نعلم انھا خرجت عن ملکہ، فلو قالا انھا لھذا الجار لایکفی کما فی المحیط) سألہ عن الشراء ھل اشتریت ام لا اھ، جبکہ شہادت گواہان مدعیان اس طریقہ مطلوبہ شرع پر نہ تھی، حاکم پر لازم تھا، کہ فقط اسی قدر پر مقدمہ ختم کردیتا، اور دعوٰی خارج کرتا، مقدمہ کا آگے بڑھانا محض تطویل تھی

ثانیاً گواہان مدعا علیہا جنھوں نے دربارۂ تسلیم مدعیان شہادت دی ہے، کہ روز بیع بعد بیع معین الدین خاں نے مدعیوں کو اطلاع بیع اراضی مشفوعہ دی، اور اُن سے کہا، اگر تمھیں لینا منظور ہو تَلے لو، انھوں نے جواب دیا کہ ہم کو ضرورت نہیں بحیثیت ادا نہایت کافی ووافی شہادت ہے، اُس کے الفاظ پر جو اعتراض کئے جاتے ہیں، بے معنیٰ ہیں، اس میں فقط اتنا دیکھنا چاہئے کہ گواہوں کی حالت کیسی ہے، اگر ان میں دو گواہ بھی قابل قبول شرع ہوں، تو فیصلہ بحق مدعا علیہا لازم ہے، ملاحظۂ تحریر سے ظاہر ہوا کہ حاکم مجوز نے گواہان مشتریہ پر اعتماد کیا، اور اُن کے بیان پر فیصلہ رہا، اور جانب مدعیان سے اُن پر کوئی جرح قابل لحاظ شرع نہ کی گئی، تو اس صورت واقعہ میں حکم یہی ہونا چاہئے، کہ دعوی شفعہ ساقط اور مشتریہ مطالبہ سے بَری ہے، اس کے مقابل مدعیوں کی یہ گواہیاں کہ ہم یہاں نہ تھے شہادت علی النفی ہیں، قابل لحاظ نہیں، نہ وہ فتوی کہ خلیط جار پر مقدم ہے، کچھ مفید مدعی ہوسکتے ہیں کہ اول تو خلیط ہونا ہی پایۂ ثبوت کو نہ پہنچا، پھر بعد تسلیم شفعہ خلیط فی نفس المبیع کا بھی کچھ حق نہیں رہتا، واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۱۳۲۶ھ۔ از ریاست رامپور، کٹرہ جلال خاں مرحوم، مرسلہ غلام معین الدین خاں، ۱۱ ربیع الاول شریف

(۱) حاکمان شریعت مفتیان ملت کے حضور تمام کاغذات مقدمہ اصغر علی خاں عرف بنّے خاں مدعی بنام شہنشاہی بیگم مشتریہ وتصور شاہ بائع مدعا علیہا، نمبری ۱۹۳ دعوی شفعہ بر آراضی واقعہ کٹرہ جلال الدین خاں، فیصلہ مفتی عدالت ریاست رامپور واقع ۲۲ دسمبر ۱۹۰۸ء کی نقول باضابطہ پیش کرکے درخواست ہے، کہ شرع مطہر کے حکم سے اس مقدمہ میں فیصلہ بحق مدعا علیہا ہونا صحیح ہے یا نہیں؟ بیـنوا توجروا،

**الجواب** ۔ مقدمہ مذکورہ کے متعلق عرضی دعوی، وجوابدعویٰ، وعرضی مدعی، مورخہ ۱۷ مارچ ۱۹۰۸ء بجواب استفسار حاکم، واظہارات عبد اللطیف خاں، وڈاکٹر مدن خاں، وعلی بہادر خاں، وصفدر علی خاں ولد عباس خاں، وبشیر الدین خاں، وضیاء الدین خاں، واحمد حسن خاں، وصفدر علی خاں ولد نثار علی خاں، وعبد الغنی خاں نہ کس گواہان اصغر علی خاں مدعی وفیصلۂ مفتی صاحب حاکم مجوز کی نقول باضابطہ فقیر کے سامنے پیش ہوئیں، اور سائل نے بیان کیا کہ شہنشاہی بیگم مدعا علیہا کی طرف سے اس مقدمہ میں صرف دو گواہ نیاز حسین خاں وعزیز محمد خاں پیش ہوئے، اور اُن کا بیان اس مقدمہ میں بھی بعینہ وہی ہے، جو انھوں نے مقدمہ سید محمد شاہ بنام شہنشاہی بیگم مذکورہ میں کیا ہے، اور جس کی نقول باضابطہ اس وقت یہاں دار الافتاء میں حاضر ہیں، نیز حاکم نے فیصلہ میں اُن کے بیانوں کا خلاصہ ذکر کیا، اور تحقیقات موقع پر شہادت سعید الدین خاں کا بھی بیان لکھا ہے، جس میں اصغر علی خاں وسید محمد شاہ دونوں مدعیوں کا بعد بیع تسلیم شفعہ مذکور ہے، اور مجوز نے دونوں فیصلوں میں بعد اس بیان کے کہ شہادات شہود مدعیاں میں نقائص ہیں، بر تقدیر تسلیم نقائص ان تین گواہان مدعیہ کے بیان پر مدار فیصلہ رکھا ہے، کہ ان سے دونوں مدعیوں کا بعد بیع طلب شفعہ سے انکار کردینا ثابت ہے، تو اُن کو کسی طرح استحقاق دعویٰ نہ رہا، اور گواہان اصغر علی خاں جو وقت بیع اس کا رام پور میں نہ ہونا بیان کرتے ہیں، گواہان نفی ہیں کہ مسموع نہیں، مگر ہماری

رائے میں گواہان مدعاعلیہا اس مقدمہ میں حاجت سے محض زیادہ ہیں، جن کی شہادت پر بحث کی اصلا ضرورت نہیں، و لہٰذا اُن کے اظہارات کی نقل پیش نہ ہونا اس مقدمہ میں بیان حکم سے مانع نہیں، نہ اسی پر نظر کہ عزیز محمد خاں نے اصغر علیخاں کی نسبت کیا، ولدیت نامعلوم شکل جانتا ہوں، نہ اظہار سے ثابت کہ گواہ نے مدعی کو اشارہ سے بتایا، نہ اس پر لحاظ کی حاجت کہ سعید الدین خاں دوسرے مقدمہ کا گواہ ہے، جس کا مدعی شخص آخر ہے، گو مدعاعلیہا وہی ہے، اُس کا بیان اس مقدمہ کا شاہد بنا کر کہاں تک قابل استناد ہے، یہ سب امور زوائد ہیں، دعوی شفعہ میں لازم ہے، کہ یا تو مدعاعلیہ مقر ہو، کہ دار مشفوع بہا شفیع کی ملک ہے، یا شفیع اسے بینہ سے ثابت کرے، اور یہ بھی نہ ہو تو شفیع مدعاعلیہ کا حلف چاہے، اور وہ قسم کھانے سے انکار کردے، بے ان صورتوں کے دعویٰ شفعہ ہرگز ثابت نہیں ہوسکتا، زیلعی میں ہے، اذا تقدم الشفیع، وادعی الشراء وطلب الشفعۃ عند القاضی ولم یخل بنوع من شروطہ، اقبل علی المدعی علیہ وسألہ عن الدار التی شفیع بہا اھل ھی ملك الشفیع ام لا، وان کانت ھی فی ید الشفیع وھی تدل علی الملك ظاھرًا، لان الظاھر لا یصلح للاستحقاق فلابد من ثبوت ملکہ بحجۃ، فیسألہ عنہ فان انکر ان یکون ملکا یقول للمدعی اقم البینۃ انہا ملکك، فان عجز عن البینہ وطلب یمینہ استحلف المشتری ماتعلم انہ مالك للذی ذکرہ مما یشفع بہ، فان نکل اوقامت للشفیع بینۃ، اواقر المشتری بذلك ثبت ملك الشفیع فی الدار التی یشفع بہا ویثبت السبب وبعد ذلك یسأل القاضی المدعی علیہ ھل اشتریت ام لا الخ، اس مقدمہ میں ظاہر ہے کہ مدعاعلیہا ملک شفیع کی منکر ہے، نہ شفیع نے حلف چاہا، نہ اس نے حلف سے انکار کیا، تو صرف صورت شہادت رہی، اور وہ محض ناکافی گزری، یہاں شہادت اس مضمون کی درکار ہے، کہ دار مشفوعہ کی بیع سے پہلے دار مشفوع بہا شفیع کی ملک تھی، اور ابتک اُس کی ملک ہے ہمارے علم میں جب سے ابتک اُس کی ملک سے خارج نہ ہوئی، محیط و ہندیہ میں ہے ان یقر المدعی علیہ بشراء الدار وینکر کون المدعی شفیعھا بالدار التی حدھا وینکر کون الدار التی حدھا ملکا للمدعی، احضر المدعی الشھود وتشھد کل منھم، گواہی میدہم کہ خانہ کہ بفلاں موضع ست حدہائے وے کذا وکذا ملک ایں مدعی بود بیش ازانکہ ایں مدعی علیہ مرایں خانہ را خریدو برملک وے ماند تا امروز وامروز ایں خانہ ملک ایں مدعی ست"، اور یہ اس لئے کہ اگر وقت بیع دار مشفوع بہا ملک شفیع میں نہ تھی، تو اُس کے سبب سے اس میں استحقاق شفع نہیں ہوسکتا اگرچہ بعد بیع یہ دار مشفوع بہا وراثت یا بیع یا ہبہ یا وصیت وغیرہا سے ملک مدعی میں آجائے، عالمگیریہ میں ہے الشفعۃ شرطھا ملك الشفیع وقت الشراء فی الدار التی یاخذ بہا الشفعۃ، اُسی میں ہے رجل اوصی لہ بدار، ولم یعلم حتی بیعت دار بجنبھا، ثم قبل الوصیۃ فلا شفعۃ لہ، اور اگر شفیع بعد بیع وطلب شفعہ قبل قضائے قاضی دار مشفوع بہا کو بیع کردے، تو شفعہ ساقط ہوجاتا ہے، درمختار میں ہے یبطلھا بیع مایشفع بہ قبل القضاء باستفعۃ

مطلقاً، تو لازم ہے کہ قبل بیع دارِ مشفوعہ سے اس وقت تک مشفوع بہا میں شفیع کی ملک مستمر پر شہود شہادت دیں، اس کی طرف کچھ میلان اس مقدمہ میں بظاہر صرف ضیاء الدین خاں کے بیان میں ہے، کہ اس مکان مشفوعہ کے پورب کی جانب مکان اصغر علی خاں موروثی واقع ہے، اور روز قبل بیع مشفوعہ سے اس وقت تک وہ اس پر مالک وقابض ہیں، اور حقیقۃً دیکھئے تو اصلا اُسے بھی اس مطلوب سے مَس نہیں، مکان مشفوعہ سے پورب کی جانب ہزاروں میل تک ہے، نہیں معلوم کہ گواہ جس مکان کو اصغر علی خاں کا موروثی ومملوک بملک مستمر بتا رہا ہے، کس محلے بلکہ کس شہر میں واقع ہے، جبکہ دارِ مشفوع بہا کی طرف نہ اشارہ، نہ اُس کے حدود کا بیان، تو صرف اتنی تعریف کہ وہاں پورب کو ہے، کیا کام دے سکتی ہے۔ باقی آٹھ گواہیوں سے چار ذی تو ملک شفیع کا اصلا ذکر ہی نہ کیا، صفدر علی خاں ولد نثار علی خاں نے اتنا کہا کہ "یہ بات کہ کر اصغر علی خاں اپنے مکان موروثی میں گئے"، اصغر علی خاں کو چہ غیر نافذہ میں اپنے مکان موروثی کے دروازہ پر بیٹھے تھے، میں نے آٹھ روز سے نماز نہیں پڑی، داڑھی مظہر کی جو برابر ہے،، اُس کا بھی وہی حال ہے، اس سے یہ بھی نہ کھلا کہ اصغر علی خاں کا مکان موروثی دارِ مشفوعہ کے محلہ میں واقع ہے، یا شہر کے دوسرے کنارے پر، تو مشفوع بہا کی ملک سے اس میں بھی اصلا بحث نہیں، علی بہادر خاں نے کہا "سیّد تصور شاہ کے مکان سے پورب کو مکان موروثی مدعی کا ملا ہوا ہے" معلوم نہیں تصور شاہ کے کس مکان سے ؟ ہاں دو گواہیاں ملک مشفوع بہا کا پتا دے رہی ہیں صفدر علی خاں ولد عباس خاں نے کہا "مکان موروثی مدعی سے کھپریل مکان متنازعہ کے دکھن کہ دیوار درمیان میں ہے،" اس سے جار ملاصق ہونا معلوم ہوا، اگرچہ مدعی خلیط فی حق المبیع ہونے کا مدعی ہے، بشیر الدین خاں نے کہا "جس مکان کی کوٹھی کی اراضی فروخت ہوئی ہے، اس مکان سے پورب کی جانب کو مکان اصغر علیخاں کا ہے، اور وہ مکان اصغر علی خاں کا موروثی ہے، اون دونوں مکانوں کا راستہ بھی ایک ہی کوچہ میں ہے" اور یہی گواہ بمقدمہ سیّد محمد شاہ بنام شہنشاہی بیگم مذکورہ بیان کر چکا ہے کہ اُس کی ڈاڑھی چٹکی میں آجاتی ہے، اول داڑھی کترواتا تھا، اب توبہ کرلی اب نہیں منڈائے گا،، ان سب گواہیوں میں یہی گواہی چُست ہے کہ اُس نے ان لفظوں سے کہ "جس مکان کی کوٹھی کی اراضی فروخت ہوئی ہے،، اپنے تنگ خیال کے مطابق تعیین مکان بھی کی، اور دونوں کا راستہ ایک ہی کوچہ میں ہونے سے خلیط فی حق المبیع بھی بتایا، مگر تمام نقائص سے قطع نظر کرکے ان میں سے کسی نے مورث کا نام تک نہ لیا، اُس کی تاریخ موت بتانا تو بڑی بات ہے، تو بزی موروثی ہونے سے کیا کھلا، کہ یہ مکان کب سے اصغر علیخاں کی ملک ہے، ممکن کہ وہ مورث جس کے ترکہ سے یہ مکان مدعی کو وراثۃً بعد بیع دارِ مشفوعہ مرا ہو، تو اس مکان کے ذریعہ سے مدعی کو کیا استحقاق شفعہ ہوسکتا ہے، شہادت اس لئے ہوتی ہے کہ حق حاکم پر ظاہر ہو، ان شہادتوں کا اجمال وا ہمال یہ ہے کہ مجوز نے فیصلہ میں لکھا کہ "گواہان مدعی نے یہ نہ بیان کیا کہ مدعی مورث کا بیٹا ہے یا بھائی ہے یا کون ہے،، جب قاضی کو مورث کا ہی پتہ نہ چلا تو تاریخ موت کیونکر معلوم ہوسکتی ہے جس سے جانا جائے کہ دارِ مشفوع بہا عند البیع ملک شفیع تھی یا نہیں، لاجرم شہادتیں محض

مہمل ہیں، اور دعوٰی اصلاً پایۂ ثبوت کو نہ پہنچا، ردالمحتار میں ہے لو قالا انہا لھذا الجار لایکفی کما فی المحیط، لہٰذا واجب تھا کہ دعوٰی خارج ہو، جیسا کہ مفتی ریاست نے کیا، اور لازم ہے کہ اپیل نامنظور ہو، واللہ تعالٰی اعلم۔

(۲) حکام شریعت علماء ملت کے حضور تمام کاغذات مقدمہ سید محمد شاہ مدعی بنام شہنشاہی بیگم مشتریہ و تصور شاہ بائع مدعاعلیہا نمبری ۲۰۶ دعوٰی شفعہ بر اراضی واقعہ کٹرہ جلال الدین خاں، فیصلہ مفتی ریاست رامپور واقع ۲۲ دسمبر ۱۹۰۸ء کی نقول باضابطہ حاضر کرکے معروض کہ شرع شریف کے حکم سے اس مقدمہ میں فیصلہ بحق مدعاعلیہا ہونا صحیح ہے یا کیا؟ بینوا توجروا۔

**الجواب**: اس مقدمہ کے متعلق عرضی دعوٰی وجوابدعوٰی از جانب شہنشاہی بیگم، وردجواب از جانب مدعی و اظہارات عثمان خاں و عبدالرزاق خاں و سید دلاور علی و نتھو خاں و بشیر الدین خاں و عبدالغفار خاں، گواہان مدعی، و نیاز حسین خاں و عزیز محمد خاں، و امین الدین خاں و سعید الدین خاں، گواہان مدعاعلیہا و روبکار مفتی صاحب حاکم مجوزہ کے نقول باضابطہ فقیر کے سامنے پیش ہوئیں، اس دعوٰی کی حالت دعوٰی اصغر علی خاں مدعی بنام شہنشاہی بیگم مذکورہ سے بھی بدتر ہے شہود مدعی میں صرف تین گواہوں نے مکان مدعی ملک مدعی ہونے کی طرف توجہ کی، ازیں جملہ عبدالغفار خاں کا بیان ہے "مکان جانب مشرق مملوک بائع کا ہے، اور جانب غرب شفیع کا ہے، یکجا دونوں مکان کا مشترکہ ہے" یہ گواہ ایک ایسے دو مکانوں کا قصہ بیان کرتا ہے جس کا یکجا مشترک اور ان میں ایک مملوک بائع، دوسرا شفیع کا ہے، مگر اس کی شہادت کچھ پتا نہیں دیتی کہ وہ مکان کس شہر، یا شہر کے کس گوشہ میں واقع ہیں، شہادت میں نہ مکانوں کی تعیین، نہ ان کی طرف اشارہ، یہ شہادت اس پایہ کی ہے کہ مقدمہ اصغر علی خاں بنام شہنشاہی بیگم میں شہادت علی بہادر خاں تھی، نتھو خاں نے کہا "یہ مکان سید محمد شاہ کا جس کی وجہ سے دعوٰی شفعہ کیا ہے، موروثی ہے، سید دلاور علی نے کہا "مکان شفیع کا مملوکہ موروثی ہے" لفظ اگرچہ مطلق تھا مگر اظہار میں لکھا ہے کہ "نشاندہی کردی" تو انہیں دو گواہوں سے ملک مشفوع بہا کا پتا چلا، شہنشاہی بیگم یہاں بھی مشفوع بہا میں ملک مدعی سے منکر ہے، اور مدعی نے نہ اس سے حلف لیا نہ اس نے حلف سے انکار کیا، بلکہ مدعی نے شہادت پر اپنے کام کا مدار رکھا، اور وہ حسب قاعدۂ شرع ادا نہ ہوئی، کہ کسی شہادت میں بیع مشفوعہ سے پہلے مشفوع بہا کا ملک مدعی ہونا اور اب تک بالاستمرار اس کی ملک میں رہنا، اصلاً مذکور نہیں، مقدمہ اصغر علی خاں میں اگرچہ عرضی دعوٰی محض مجمل تھا، بجواب استفسار حاکم اور تفصیل نہ کرسکا، تو نام مورث تو بتادیا، یہاں اس قدر بھی نہیں، بیان مدعی یا بیان شاہدان کسی سے پتا نہیں چلتا کہ یہ مکان محمد شاہ کو بیع مشفوعہ کے کتنے مہینے بعد میراث میں ملا، بیع مشفوعہ ۱۶ دسمبر ۱۹۰۶ء کو ہوئی، اور شہادتیں ۱۳ و ۹ جون ۱۹۰۸ء کی ہیں، کیا اگر ۸ جون ۱۹۰۸ء تک سید محمد شاہ کا کوئی مورث باپ یا بھائی یا چچا وغیرہم اس مکان مشفوع بہا کا مالک رہا، اور اس تاریخ اس کی وفات ہوئی، اور مکان ملک سید محمد شاہ میں آیا تو ۹ جون کو گواہوں کا کہنا کہ یہ مکان شفیع کا موروثی ہے، غلط ہوگا، ہرگز نہیں، ضرور صحیح و حق ہوگا، مگر مدعی کے کسی مصرف کا نہیں، اس کی

ملک تو وقت بیع مشفوعہ سے پہلے ہوا اور ابتک مستمر رہے، اس کا ثبوت درکار تھا، جس کا نام تک کسی شاہد نے نہ لیا تو ایسی شہادتیں محض ناکافی و بے معنیٰ ہیں، اور دعویٰ اصلا پایۂ ثبوت کو نہ پہنچا، اجناس وذخیرہ ومحیط وغیرہا میں ہے ینبغی ان یشھدوا ان ھٰذہ الدار التی بجوار الدار المبیعۃ ملک ھذا الشفیع قبل ان یشتری ھذا المشتری ھذا الدار وھی لہ الی ھٰذہ الساعۃ لانعلمھا خرجت عن ملکہ، فلو قالا ان ھٰذہ الدار لھذا الجار لایکفی معہذا شہنشاہی بیگم کی طرف سے جو شہادتیں نیاز حسین خاں، وعزیز محمد خاں وسعید الدین خاں نے دیں، وہ اُس پیمانے پر جو آجکل تمام ہند میں رائج اور جملہ مقدمات اور خود اس مقدمہ میں مدعی و مدعیٰ علیہ سب کے شہود اُسی رنگ پر چلتے، اور چلتے ہیں، اس امر کا ثبوت دے رہے ہیں کہ سید محمد شاہ نے بعد بیع خبر بیع سنکر تسلیم شفعہ کردی، اور طلب سے انکار کیا، اگر یہ پیمانہ مقبول نہیں تو خود شہادت شہود مدعی ایک اور وجہ سے مردود ہوئیں، اور مقبول ہو، تو بطلان شفعہ ثابت ہوگیا، جیسا کہ فیصلہ میں مذکور رہے، بہرحال دعوی شفعہ محض ناثابت ہے، اور یہ اصلا قابل منظوری نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک بیعنامہ مکان کا قبل نکاح بنام زبیدہ جس کا نکاح اس کے پسر کے ساتھ ہونے والا ہے، بدیں مضمون لکھ کر زرثمن کی وصولیابی کا اقرار لکھ کر معاف کردیا، اس قسم کا بیعنامہ معافی کا شرعاً جائز ہے یا ناجائز، اگر بعد نکاح زید یا اُس کے ورثاء انکار وصولیابی زرثمن کا کرکے کہیں کہ بیعنامہ بطور قرض لکھا گیا تھا، شرعاً قرض قرار پائے گا یا نہیں؟ اور کبھی شفیع کی شفعہ اس قسم کے بیعنامہ میں ہوسکتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

میں کہ فلاں ابن فلاں ساکن رامپور ہوں جو کہ ایک منزل مکان جنیں خیاں واقع رامپور محدودہ ذیل مملوکہ ومقبوضہ میرا ہے، وہ اب میں نے بحالت صحت نفس وثبات عقل بلا اکراہ واجبار ورغبت اپنے مع جمیع حقوق ومرافق بعوض مبلغ پانچسو روپیہ چہرہ دار ہمدست مسماۃ زبیدہ، جس کا نکاح حسب خواہش میری بکر پسر نطفی میرے سے بتاریخ امروز ہوگا، بیچا اور بیع کیا میں نے اور مکان مبیعہ مشتریہ مذکورہ کو مثل ذات اپنی کے مالک وقابض کردیا، میں نے زرثمن تمام وکمال مشتریہ سے وصول پایا، میں نے، یعنی زرثمن اس کا بوجہ محبت فطری بکر پسر مذکور کے زبیدہ مشتریہ کو معاف کیا میں نے، پس بخشش ومعافی مجھ کو اور قائم مقامان میرے کو دعوی زرثمن کا نہیں ہے، اور نہ ہوگا تقابض البدلین واقع ہوا، اب مجھ بائع کو مکان مبیعہ سے کچھ سروکار نہ رہا، اگر کوئی سہیم یا شریک پیدا ہو تو جواب دہ میں بائع ہوں،

**الجواب**۔ صورت مستفسرہ میں بیع مطلقاً صحیح ہے، اور اگر ایجاب وقبول بیع قبل معافی ثمن واقع ہوئے تھے تو معافی ثمن بھی صحیح ہے، اب زید یا وارثان زید کو اس جائداد خواہ اس کے زرثمن میں اصلا دعوی نہیں پہنچتا، ہاں اگر قبل قبول مشتریہ یا وکیل مشتریہ معافی ثمن بائع نے لکھی اور اس کے بعد مشتریہ کی طرف سے قبول واقع ہوا تو معافی صحیح نہ ہوگی، بیع صحیح

ہوگئی، اور ثمن دینا آئے گا، جبتک بائع بعد قبول مشتریہ ثمن معاف نہ کرے، رہا شفعہ وہ ہر حال میں ثابت ہے، اگرچہ ثمن معاف ہوجائے، کُل ثمن کے عوض شفیع اگر شرط بجالائے، لے سکے گا، کہ ثمن کی معافی سے شفیع کا فائدہ نہیں اُٹھا سکتا عالمگیری میں ہے اذا حط کل الثمن، اووھبہ، او أبرأہ عنہ، فان کان ذلك قبل قبض الثمن صح الکل، الخ ردالمحتار میں ہے، قال فی الذخیرۃ اذا حط کل الثمن، اووھب او ابرأعنہ، فان کان قبل قبضہ صح الکل و لایلتحق باصل العقد، فی البدائع من الشفعۃ، ولوحط جمیع الثمن ولا یسقط عنہ شیئ لان حط کل الثمن لایلتحق باصل العقد، لانہ لوالتحق لبطل البیع لانہ یکون بیعا بلا ثمن فلم یصح الحط فی حق الشفیع وصح فی حق المشتری، وکان ابراءلہ عن الثمن اھ فتاوی قاضی خان میں ہے قال بعتك ھذا الشیئ بعشرۃ دراھم ووھبت لك العشرۃ ثم فعل المشتری البیع جاز البیع، ولایبرأ المشتری عن الثمن لایجب الا بعد قبول البیع، فاذا ابرأعن الثمن قبل القبول کان ابراء قبل السبب، فلا یصح اھ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از بدایوں، سوتھہ محلہ، مرسلہ نواب عبداللہ خاں، ۳ ربیع الاول شریف ۱۳۲۸ھ

حنفی المذہب جار کو وہابی غیر مقلد پر حق شفعہ حاصل ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب** بیشک حاصل ہے، تمام کتب فقہ میں حکم شفعہ عام مطلق ہے، ہدایہ میں ہے الشفعۃ واجبۃ للخلیط فی نفس المبیع، ثم للخلیط فی حق المبیع کشرب والطریق، ثم للجار، درمختار میں ہے سببھا اتصال ملك الشفیع بالمشتری بشرکۃ او جوار، اُسی میں ہے الشفعۃ للجار الملاصق، عالمگیری میں ہے، اذا اسلم الخلیط وجبت للجار، اُسی میں ہے للجار حق الشفعۃ اذا کان الجار قد طلب الشفعۃ حین سمع البیع، قاضی خاں میں ہے، الشفعۃ حق شرع نظر المن کان شریکا اوجارا، عند البیع، اصلاً کہیں یہ قید نہیں کہ بائع یا مشتری کا مقلد ہونا ضرور ہے، ورنہ حق شفع نہ ہوگا، جو اس کا ادعا کرے کسی کتاب معتبر میں دکھائے، اور ہرگز نہ دکھا سکے گا، اور جب تمام کتب میں حکم بلاشبہہ عام ہے، تو اپنی طرف سے تخصیص کب قابل سماعت ہے، ناواقف جاہل کو یہاں دو ہی شبہے عارض ہوسکتے ہیں، ایک یہ کہ غیر مقلد شفعۂ جار کا قائل نہیں، تو وہ اپنے زعم میں اس مطالبہ سے بری ہے، دوسرے یہ کہ غیر مقلد بہت مسائل اصول دین اہل حق کا مخالف ہے، وہ ایک دین ہی جداگانہ رکھتا ہے، تو ہمارے دین کے احکام اُسے شامل نہ ہوں گے، اور یہ دونوں شبہے محض باطل و بے معنٰی ہیں، کتابوں میں صاف تصریح ہے کہ اگر کھلے کافر نے دوسرے کے ہاتھ مکان بیچا اور مسلمان اس کا شفیع ہے، مسلمان کو شفعہ ملے گا، تو کھلے کفار جن کے یہاں شفعہ سرے سے کوئی چیز ہی نہیں اور وہ صراحۃً نفس اسلام سے منکر ہیں، جبکہ اپنے خیال میں عدم شفعہ یا تخالف دین کے سبب شفعہ سے بری نہ ہوئے تو غیر مقلد کہ اصل شفعہ کا قائل ہے، اگرچہ شفعۂ جوار میں کلام کرے، اور دین اسلام کا دعوٰی رکھتا ہے، اگرچہ اپنے دعوے میں غلط کار ہو، کیونکر اپنے خیال یا تخالف مذہب کے باعث شفعہ سے بری ہوسکتا ہے، فتاوٰی عالمگیری میں

ہے، لو اشتری ذمی من ذمی دارا بخمر اوخنزیر وشفیعھا ذمی اومسلم وجب الشفعۃ عند اصحابنا۔ فتاوٰی قاضی خاں میں ہے، المسلم والکافر والکبیر والصغیر والذکر والانثی فی الشفعۃ لھم وعلیھم سواء، ہدایہ میں ہے اذا اشتری ذمی بخمر اوخنزیر ان کان شفیعھا مسلما اخذ بقیمۃ الخمر والخنزیر ۔۔۔ بالاسلام یتأکد حقہ، لان یبطل اھ ملتقطا، بالجملہ مدعا علیہ اپنے کسی خیال ومذہب کے باعث اس حق کو مدعی کے لئے باطل نہیں کرسکتا، اور وجہ اوس کی ظاہر ہے کہ شرع مطہر نے حق شفعہ شفیع سے دفع ضرر کے لئے مشروع فرمایا ہے، مدعی کہ اپنا ضرر دفع کرنا چاہتا ہے، مدعا علیہ یہ جواب کیونکر دے سکتا ہے، کہ میرے خیال ومذہب میں تو اپنے ضرر کے دفع کا استحقاق نہیں رکھتا، ایسا جواب کب قابل التفات ہوسکتا ہے، ہدایہ میں ہے، الاتصال علی ھذہ الصفۃ انما انتصب سببا فیہ لدفع ضرر الجوار اذھو مادۃ المضار علی ماعرف، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ مسؤلہ محمد حیدر حسن خاں رامپوری، ۲۲ ربیع الاول شریف ۱۳۲۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مکان کا حصہ فروخت ہوا، شفیع جو خلیط فی نفس المبیع ہے، اس نے خبر بیع سنکر فوراً طلب مواثبت کی، اداکے وقت چند اشخاص شفیع کے پاس موجود تھے، اور اس جگہ سے مکان مبیعہ بھی نظر آتا ہے، شفیع طلب مواثبت کرکے خود اشخاص مذکورہ کو ساتھ لیکر مکان مبیعہ کے پاس آیا، سب آدمی مکان کے دروازے کے پاس کھڑے رہے، اور شفیع مکان کے اندر گیا اور وہاں پر وہ کرایا، اور پھر باہر آکر سب آدمیوں کو مکان کے اندر لے گیا تب شفیع نے طلب اشہاد اداکی، شفیع اگر چاہتا تو جس جگہ اُس نے طلب اول ادا کی تھی اور وہاں سے مکان مبیعہ بھی نظر آتا تھا اُس جگہ طلب ثانی بھی ادا کرسکتا تھا، مگر نہیں کیا، پھر جب مکان کے پاس آیا اور سب آدمیوں کو دروازہ پر کھڑا کیا، تب بھی طلب ثانی ادا نہیں کی، حالانکہ ادا کرسکتا تھا، یہ امر دریافت طلب ہے کہ شفیع نے جو دو تاخیریں ادائے طلب اشہاد میں کیں، یہ دونوں تاخیریں یا ان میں سے کوئی مبطل شفعہ ہے یا نہیں؟ بیـنوا توجروا۔

**الجواب** ۔ صورت مستفسرہ میں نہ شفعہ باطل ہوا، نہ طلب اشہاد میں تاخیر ہوئی، نہ یہاں طلب مکرر کی حاجت تھی، بلکہ وہی طلب مواثبت جو اُس نے دار مبیعہ کے منظر میں کی، جہاں وہ مکان نظر کے سامنے، اور حسب بیان زبانی سائل صرف پچاس قدم کے فاصلہ پر تھا، وہی دونوں طلبوں کا کام دے گئی، اصل یہ ہے کہ یہاں طلب خصومت سے پہلے شرع نے دو طلبیں لازم کی ہیں، ایک بفور علم اگرچہ اُس وقت وہاں اور کوئی نہ ہو، دوم احد العاقدین یا مبیع کے سامنے، اور اگر وقت علم احد البائعین حاضر یا مبیع پیش نظر ہے، تو یہی طلب اوّل ودوم دونوں ہوجائیں گی، پھر طلب اشہاد میں حاضرین سے یہ کہنا کچھ ضرور نہیں کہ تم گواہ ہوجاؤ، بلکہ فی الواقع دونوں میں سے کسی طلب میں گواہوں کا موجود ہونا بھی شرط نہیں، وہ صرف ثبوت دینے کے لئے درکار ہوتے ہیں، جبکہ مشتری انکار کرے تو گواہوں کے سامنے طلب مواثبت منظر مبیعہ میں کرنا بدرجہ اولٰی طلب اشہاد بھی ہے، اگرچہ گواہوں سے نہ کہا ہو کہ گواہ رہو، اور یہیں سے ظاہر ہوا کہ اسکو

بعد شفیع کا شہود کو دروازہ پر پھر اندر لے جانا اور طلب کرنا سب فضول، و زوائد از حاجت تھا، جس کی تاخیر بلکہ عدم سے بھی شفعہ کو کوئی ضرر نہیں پہنچتا، درمختار میں ہے، لواشھد فی طلب المواثبة عند احد ھؤلاء (ای البائعین) والمبیع کفاہ وقام مقام الطلبین۔ عالمگیری میں ہے انما یحتاج الی طلب المواثبة ثم الی طلب الاشھاد بعدہ اذا لم یمکنه الاشھاد عند طلب المواثبة بان سمع الشراء حال غیبة عن المشتری والبائع والدار اما اذا سمع عند حضرة ھؤلاء الثلث (ای احدھم کما لایخفی) واشھد علی ذلك فذلك یکفیه، ویقوم مقام الطلبین، کذا فی خزانة المفتین، فتاوی قاضی خاں وعقود الدریة وغیرھا میں ہے، انما سمی الثانی طلب الاشھاد لا لان الاشھاد شرط بل لیمکنه اثبات الطلب عند جحود الخصم، نتائج الافکار میں بدائع سے ہے، اما الاشھاد علی ھذا الطلب فلیس بشرط وانما ھو لتوثقه علی تقدیر الانکار کما فی الطلب الاول، فتح اللہ المعین میں ہے۔ الاشھاد علی طلب التقریر لیس بشرط، کما فی البدائع، ہندیہ میں محیط سرخسی سے ہے، اما طلب الاشھاد فھو ان یشھد علی طلب المواثبة حتی یتأکد الوجوب بالطلب علی الفور، ولیس الاشھاد بشرط لصحة الطلب لکن یتوثق حق الشفعة اذا انکر المشتری طلب الشفعة۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از ریاست رامپور، مسئولہ مفتی عبدالقادر خاں صاحب مفتی ریاست رامپور، ۱۰ رجمادی الاولٰی ۱۳۲۲ھ

مقدمہ فخر الدین خاں بنام حیدر حسن خاں ومسماۃ منور بیگم بنت محمد شفیع خاں میں مسل مع فتاوی مدخلہ بغرض ملاحظہ حاضر ہے، بعد ملاحظہ روئداد واظہارات گواہان سوالات ذیل کا جواب عطا ہو:

(۱) آیا جس حالت میں کہ شفیع کو اطلاع بیع ایسی جگہ پہنچی کہ دار مشفوعہ سے قریب ہو اور دار مشفوعہ پیش نظر ہو، اُس وقت شہود کے سامنے طلب واحد طلب مواثبت وطلب اشہاد دونوں کی جگہ کافی ہوجائے گی، یا دو طلب جداگانہ کی حاجت ہے، (۲) صورت مذکورہ میں اگر ایک بار طلب کرکے وہاں سے اُٹھ کر دار کے پاس شہود کو لے جائے اور ہنوز طلب ثانی نہ کری بلکہ اندر جاکر پردہ کرا کر شہود کو اندر لیجا کر وہاں طلب دوم کری تو یہ تاخیر موجب بطلان شفعہ ہوگی یا نہیں؟ (۳) گواہوں کے سامنے اگر طلب بروجہ شرعی کرلی اور یہ نہ کہا کہ گواہ ہو جاؤ، تو طلب اشہاد میں کوئی خلل ہے یا نہیں؟ (۴) اگر طلب اول بروجہ کافی ایسے طور پر نہ کی کہ طلب اشہاد کے بھی قائم مقام ہوتی، اور پھر کارروائی مذکورہ سوال دوم عمل میں لایا تو یہ دلیل اعراض ومسقط شفعہ ہے یا اس قیاس پر کہ مصر واحد میں اقرب کو چھوڑ کر ابعد کے پاس جانے سے حرج نہیں ہوتا شفعہ باطل نہ ہوگا (۵) طلب اول کے جو الفاظ مدعی وشاہدان نے بیان کئے ہیں آیا وہ کافی ووافی ہیں جن سے وہی طلب قائم مقام طلبین ہوجائے یا نہیں؟ بالآخر حکم اخیر مطلوب ہے کہ اس روئداد مسل کی رو سے شفعہ ثابت ہے یا ساقط؟ بینوا توجروا۔

**الجواب**: کاغذات ملاحظہ ہوئے، پہلے تین سوالوں کا وہی جواب ہے جو قبل ملاحظہ مسل لکھا گیا تھا، شرع مطہر نے دو باتیں لازم فرمائی ہیں۔ ایک طلب بفور علم دوم اُس طلب کا بتعیین مطلوب بائع یا مشتری یا مشفوع کے سامنے ہونا طلب دوم کی اتنی ہی

حقیقت ہے، خاص اس لفظ کی کہ گواہ ہو جاؤ، کچھ حاجت نہیں، نہ یہ کہنا داخل حقیقت اشہاد ہے، اشہاد اعطائے ماخذ ہے یعنی دوسرے کے لئے اپنے تصرف پر تحصیل شہادت، اور بدیہی ہے کہ حصول شہادت کے لئے شاہد کو صرف وقوع درکار ہے، نہ یہ کہ متصرف اُسے اشہاد باللسان بھی کرے، یہاں تک کہ اگر متصرف بعد تصرف شاہد کو شہادت سے منع بھی کر دے، اصلا موثر نہیں، فتح القدیر میں ہے، الاتفاق علی ان من سمع اقرار رجل، له ان یشھد علیه بما سمع منه وان لم یشھد ہ، بل ولو منعه من الشھادۃ بما سمع منه، اور جب حصول شہادت بے اس قول کے گواہ ہو جاؤ ثابت ہے، تو جو تصرف متصرف بشہود شہود اس لئے کرے کہ وہ شاہد ہو جائیں، قطعاً وہ شاہد ہو جائیں گے، اور قطعاً ان کے لئے اس وصف شہادت کا حصول اس نے چاہا، اور اسی کے فعل مذکور سے یہ وصف اُن کو حاصل ہوا، تو بلاشبہہ اس نے دونوں کے لئے تحصیل شہادت کی، اور اسی قدر حقیقت اشہاد ہے، قال اللہ تعالٰی واشھدوا اذا تبایعتم، خرید و فروخت کرتے وقت اشہاد کر لو، وقال تعالٰی وَاَشْهِدُوْا ذَوَیْ عَدْلٍ مِّنْكُمْ، جب طلاق دو یا رجعت کرو اپنے میں سے دو ثقہ کو گواہ کر لو، عالم میں کوئی اس کا قائل نہیں، کہ عقود و فسوخ میں گواہ کرتے وقت متصرف کا زبان سے یہ کہنا ضرور ہے کہ گواہ ہو جاؤ، بلکہ طلب دوم خواہ اول کسی میں نفس وجود شہود ہی ضرور نہیں، کما نص علیه فی البدائع والخانیة والمحیط واشار الیه فی الھدایة وغیرھا، بلکہ مقصود شرع وہی دو باتیں ہیں، ایک طلب فوری، دوسرے محضر احد الثلثہ میں طلب بتعیین، اکثر یہ ہوتا ہے کہ شفیع کو خبر بیع وہاں پہنچتی ہے، کہ عاقدین و مبیع سے کچھ حاضر نہیں، ناچار دو طلبوں کی حاجت ہوئی، کہ محضر کا انتظار کرے تو فور جاتا ہے، اور فقط فور پر قانع ہو تو محضر نہیں، اور جب خبر عین محضر میں پہونچی تو تعدد طلب کی اصلا حاجت نہیں، طلب واحد ہی دونوں کا کام دے گی، لاجتماع الفور والمحضر معا، والمسئلة دوارۃ فی الکتب، وقد ذکرنا بعض نصوصھا، ولا نتنس ماقد منا من معنی الاشھاد ومن حقیقة طلب الاشھاد، کیلا تزل من ظاھر کثیر من العبارات، **جواب سوال چہارم** صورت مستفسرہ میں ضرور شفعہ باطل ہو جائے گا، اور قریب کو چھوڑ کر بعید کی طرف جانے سے استناد محض باطل و خرط القتاد، مصر واحد میں اس کا جواز اُس صورت میں ہے کہ بعید تک جانے میں قریب پر گزر نہ ہو، اور اگر راہ میں قریب پر گزرا اور اُسے چھوڑ کر بعید کی طرف گیا، قطعاً شفعہ باطل ہو جائے گا، اور یہ ضرور دلیل اعراض ہے، محیط، سرخسی، بزازیہ، خانیہ، ہندیہ وغیرہا عامہ کتب میں ہے، لو کان الکل فی مکان حقیقة وطلب من ابعدھا وترك الاقرب جاز، فکذا ھذا الا ان یصل الی الاقرب ویذھب الی الابعد فحینئذ تبطل، اور یہاں یہی ہوا، بیرون در بھی طلب اشہاد کر سکتا تھا، اور اسے چھوڑ کر اندر گیا، اور پردہ کرایا، اور شہود کو لے گیا، اُس وقت طلب کی، تو یہ اقرب پر گزر کر ابعد کی طرف جانا ہوا، اور ضرور مبطل شفعہ ہے۔ **جواب سوال پنجم** بیان مدعی و گواہان مدعی کے ملاحظہ سے جو کچھ نظر فقہی میں واضح ہوتا ہے، اُن الفاظ کا ناکافی ہونا ہے، حاضر کی تعیین اشارہ سے ہوتی ہے اور غائب کی تسمیہ

سے، کہ دار میں ذکر حدود ہے، کتب علماء انھیں احد الوجہین سے مالامال ہیں، اور تصریح ہے کہ مجہول کی طلب صحیح نہیں؛ خلاصہ و وجیز امام کردری میں ہے، تستحق بالطلب، وھو نوعان مواثبۃ وقد ذکرہ، اشہاد وھو ان یشھد قائلا اطلبھا او عبارۃ یفھم منھا طلب الدار ویذکر الحدود، محیط سرخسی و فتاوٰی عالمگیریہ میں ہے، انما یصلح طلب الاشہاد بحضرۃ المشتری او البائع او المبیع، فیقول عند حضرۃ واحد منھم ان فلانا اشتری ھذہ الدار اودارا ویذکر حدودھا الاربعۃ الخ فتاوٰی ذخیرہ و نتائج الافکار میں ہے صورۃ ھذہ الطلب ان یحضر الشفیع عند الدار ویقول ان فلانا اشتری ھذہ الدار او یحضر المشتری ویقول ھذا اشتری من فلان دارا التی حدودھا کذا الخ، او البائع ویقول ھذا باع من فلان دارا التی حدودھا کذا، الخ فتاوٰی قاضیخان میں ہے صورۃ طلب الاشہاد ان یقول الشفیع للمشتری حین لقیہ اطلب منک الشفعۃ فی دار اشتریتھا من فلان التی احد حدودھا کذا والثانی کذا والثالث کذا والرابع کذا (الی قولہ) ولابد ان یبین انہ شفیع بالشرکۃ، او بالجوار، او فی الحقوق، ویبین الحدود لتصیر الدار معلومۃ، ہدایہ میں ہے، صورۃ ھذا الطلب، ان یقول ان فلانا اشتری ھذہ الدار الخ یہ محضر دار میں ہے، پھر فرمایا وعن ابی یوسف، یشترط تسمیۃ المبیع وتحدیدہ، لان المطالبۃ لاتصح الا فی معلوم، یہ غیبت دار، و محضر احد العاقدین میں ہے، غایۃ البیان علامہ اتقانی میں "مختصر امام کرخی رحمہ اللہ تعالٰی" سے ہے یسمی الدار والارض والموضع ویحد حتی یستوثق لنفسہ، اُسی میں ہے، قال القدوری فی شرحہ وانما شرط ابو یوسف رحمہ اللہ تعالٰی تسمیۃ المبیع والتحدید، لان المطالبۃ لاتصح الا فی معلوم، فاذا اشھد علی الطلب ولم یبین المطلوب لم یکن للمطالبۃ اختصاص بمبیع دون مبیع، ولایتعلق بھا حکم؛ یہاں جبکہ دار مشفوعہ سامنے حاضر تھی، اشارہ ضرور تھا، اُس کا ذکر مسل بھر میں کہیں نہیں، لہذا حکم وہی چاہیے، جو امام قدوری نے فرمایا، لایتعلق بھا حکم؛ ایسی مہمل طلب پر کوئی حکم نہیں ہوسکتا، دوسرا فتوٰی مدخلہ مدعی ملاحظہ ہوا، وہ صحیح نہیں، اور اُس پر کلام اسی فتوٰی فقیر سے واضح، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از ریاست رامپور محلہ، مسئولہ جناب غلام حبیب خانصاحب عرف بدھن میاں صاحب، ۲۹ ذی الحجہ ۱۳۰۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین، اس باب میں کہ زید و بکر ایک باغ میں نصف نصف کے شریک تھے، زید نے اپنا حصہ نصفی بدست خالد بیع کیا، بکر بحق شفعہ دعویدار ہوا، اور بکر نے گواہان طلب مواثبت و اشہاد روبروئے عدالت پیش کیں، گواہان بکر کا بیان ہے کہ جس وقت مخبر نے حال بیع کا ظاہر کیا تو بکر گھبرا کھڑا ہوگیا، اور فوراً اس نے یہ کہا کہ جس قیمت واقعی کو کہ نصف باغ بیع ہوا ہے اسی قیمت کو میں نے بحق شفعہ خود لیا، پس یہ امر یعنی بیٹھے سے کھڑے ہوکر طلب مواثبت کرنا داخل تاخیر ہے یا نہیں، دوم یہ کہ بعد طلب مواثبت بکر کا چھڑی لینے گھر میں جانا اور گھر میں سے فوراً واپس آکر مشتری کے مکان پر جانا اور وہاں طلب اشہاد بجالانا شرعاً تاخیر میں داخل ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ جہاں طلب اشہاد کو جانا تھا اُس کے بعد اور شفیع کی حالت پر نظر کی جائے، اگر یہ اُتنی دور بے عصا

کے نہ جاسکتا تھا، توچھڑی لینے کے لئے گھر میں جانا اور اُس کے ملنے پر فوراً آکر روانہ ہونا، داخلِ تاخیر نہیں، اگرچہ اُس کی تلاش میں دس بیس منٹ ہوگئے ہوں، کہ امورِ ضرورت شرعاً مستثنیٰ ہیں، اور اگر تلاش دیر کے بعد کی، یا ملجانے کے بعد بلاضرورت دیر لگائی، یا سرے سے عصا کی حاجت ہی نہ تھی، صرف حسبِ عادت ہاتھ میں لینے کے لئے یہ دیر کی، تو یہ ضرور تاخیر ہے، اور داخل عذر نہیں، یہ طلب اشہاد میں تھا، رہا طلب مواثبت سے پہلے اس کا کھڑا ہوجانا اور بعد قیام الفاظ ملک اداکرنا، وہ مطلقاً مسقط شفعہ وقاطع فور ہے، بلکہ فور درکنار قیام سے مجلس بھی بدل گئی، تو روایت ضعیفہ پر بھی شفعہ کی گنجائش نہ رہی، ہندیہ میں ہے طلب الاشہاد مقدر بالتمکن من الاشہاد عند حضرۃ واحد، فمتی تمکن من الاشہاد عند حضرۃ واحد، من ھذہ الاشیاء ولم یطلب، بطلت شفعتہ، نفیا للضرر عن المشتری، کذا فی محیط السرخسی، اُسی میں ہے الشفیع اذا علم فی اللیل ولم یقدر علی الخروج والاشہاد الی کذا فی الحاوی الفتاوی، فتاوی امام اجل قاضی خاں میں ہے طلب المواثبۃ وقتہ فور علم الشفیع بالبیع وروی ھشام عن محمد ۔ الی ۔ یشترط الطلب فور العلم اھ مختصرا۔ واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از موضع شوپری، تحصیل آنولہ، ضلع بریلی، مسئولہ واحد علیخاں صاحب، ۷ جمادی الاولی ۱۳۲۶ھ

ایک بڑے قطعہ اراضی میں جو صرف ایک زمیندار کی ملکیت ہے، اور بہت سے اشخاص بطور رعایا اس اراضی میں اپنے اپنے صرف لاگت سے مکان تیار کرکے رہتے ہیں، جبتک وہ آباد رہتے ہیں، اُن سے زمیندار کچھ مزاحمت نہیں کرتا، اور بروقت بھاگ جانے یا اُٹھ جانے کے اس ملبہ وغیرہ کا زمیندار مالک ہوجاتا ہے، یا بروقت فروخت کڑی، تختہ، اینٹ وغیرہ زمیندار اُس قیمت سے چہارم لیتا ہے، لیکن کسی باشندہ کو زمین فروخت کرنے کا اختیار نہیں ہے ایسی حالت میں جب ایک باشندہ اپنا ملبہ وغیرہ کسی دوسرے باشندے کے ہاتھ فروخت کرے، تو تیسرا شخص جو بیعہ کے ملحق رہتا ہے، دعوٰی حق شفعہ کرتا ہے، تو یہ دعوی اس کا صحیح ہے یا باطل ہے، اور اگر مالک زمین زمیندار مذکور دعوٰی اپنے حق شفعہ کرے تو وہ کرسکتا ہے یا نہیں ؟

**الجواب** ۔ جبکہ وہ زمین کا مالک نہیں، اور تنہا عملہ بیچتا ہے، تو اُس میں ہرگز حق شفعہ نہ جار کو ہے، نہ مالکِ زمین زمیندار کو، درمختار میں ہے، لاتثبت فی بناء ونخل بیعا قصدا ولو مع حق القرار، واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از شہر بریلی، فراشی محلہ، مسئولہ مقصود علی خاں، ۶ محرم ۱۳۲۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید بعمر ۱۱ سال ہے، وہ شرائط شفعہ طلب کرسکتا ہے یا نہیں؟ اور اُس کو اختیار طلب شفعہ کا شرعاً حاصل ہے یا نہیں ؟ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ شفعہ طلب کرسکتا ہے، اور اگر اس انتظار میں کہ مجھے طلب کا اختیار ہے یا نہیں طلب نہ کیا، تو اب نہیں کرسکتا، لفوات المواثبۃ، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ۔** از موضع ریونڈ، ڈاکخانہ مونڈہ، ضلع مراد آباد، مسئولہ محمد اسمٰعیل خاں کارندہ ۱۴ شعبان ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین، اس مسئلہ میں کہ عمرو نے اپنا مکان زید کے ہاتھ فروخت کیا، زید اُس مکان میں خریداری کا نہ تو شفعہ رکھتا ہے، اور نہ اس مکان پر قابض ہے، اور نہ اُس کے پاس کرایہ پر ہے، بخلاف زید کے بکر کا مکان عمرو کے اس مکان فروخت شدہ کہ درمیان دیوار کے نیچے واقع ہے، ایک درمیانی دیوار عمرو کے مکان اور بکر کے مکان کو قطع کرتی ہے، بکر اس مکان کا شفیع ہے اور کچھ ماہ پیشتر سے یہ مکان بکر نے کرایہ پر لے کر اپنا قبضہ کر رکھا ہے، اور اس نے جامع مسجد کے پیش امام صاحب اور اکثر مسلمانوں کے روبرو اُس زید والے مکان کے خرید لینے کا اعلان کیا ہے، زید والے مکان میں کئی حصہ دار ہیں، منجملہ اُن حصہ داروں کے کہ جو آپس میں بھائی بہن




کارشتہ رکھتے، ایک حصہ دار کا معاہدہ ہوچکا ہے، کہ مکان بکر کو دیا جائے گا، اور اطمینان کے لئے پیشتر بذریعہ کرایہ نامہ قبضہ کرادیا گیا ہے، زید نے یہ مکان جامع مسجد کے لئے چندہ فراہم کرکے خرید کیا ہے، جامع مسجد اس مکان سے ہر مکان درمیان میں دے کر واقع ہے، مسجد نہ تو بکر کے مقابلہ میں شفعہ رکھتی ہے، نہ مسجد کے کسی صرف کا یہ مکان ہے، سُنا جاتا ہے کہ ایک صاحب نے کہ اپنا مکان جامع مسجد کو بلاقیمت دیتے ہیں، یہ شرط کی ہے، کہ اگر وہ مکان جو بکر کے پاس بطور کرایہ کے ہے، اور جس میں وہ شفیع ہے، بطور قیمت مسجد کے نام خرید لیا جاوے گا، تو میں بھی بلاقیمت مکان دیدوں گا، غالبًا بکر کی ایذا رسانی اور تکلیف مدنظر رکھتے ہوئے یہ شرط لگائی گئی ہے، بکر کو اول تو مکان دیا بھی نہیں جاتا، اور اگر بکر اہت دینا گوارا کیا جاتا ہے، تو قیمت بیجا اضافہ کرکے کہ دینا بیان کیا جاتا ہے، بکر اضافہ قیمت کو بالکل گوارا نہیں کرتا اور وہ ہرگز اس بات پر رضامند نہیں کہ کچھ بھی اضافہ دے۔ ایسی صورت میں کیا مسجد کو ایسی خریداری جائز ہے، اور زید کا اصلی قیمت سے اضافہ لینا کس حد تک داخلِ حسنات ہوگا، اور زید کو ایسا کرنے میں کچھ ثواب مل سکتا ہے، جبکہ بکر مکان کے شفیع کا حق باطل کیا جاکر مکان خریدا جائے، اور پھر مسجد کی منفعت کے لئے قیمت اصلی سے زائد بڑھا کر دینا گوارا کیا جائے، باہم مسلمانوں میں اس بارے میں اتفاق نہیں، اکثر اس مکان کی خریداری کے خلاف ہیں، کیونکہ مسجد ایکسٹو کئی روپیہ کی مقروض ہے وہ ادا ہونا چاہیے، پھر شامیانہ اُدھر میں پڑے ہیں، جس کے نہ ہونے سے نمازیوں کو تکلیف ہے، ایک مکان عین مسجد کے فرش پر واقع ہے اس کو خرید نہیں کیا جاتا ہے، اس عمرو والے مکان سے پہلے کچھ دن ایک مکان اور مسجد کے سامنے کا فروخت ہوگیا

وہ نہیں خرید کیا گیا، مسجد کے بعض ممبران کی رائے اس مکان کی خریداری کی نہیں، مسجد کے پیش امام کو معلوم تھا کہ یہ مکان بکر نے خریداری کی نیت سے کرایہ پر لیا ہے، اور بکر کو تنگی مکان کی سخت تکلیف ہے، جواب براہِ کرم پشت عریضہ ہذا پر مہر وغیرہ سے مرتب فرماکر مرحمت فرمایا جادے، جواب کے لئے پتہ یہ ہوگا:۔ بمقام موضع ریونڈہ ڈاکخانہ مونڈہ، ضلع مراد آباد، ڈیرہ زمیندار میں پہونچ کر محمد اسمٰعیل خاں کارندہ کو ملے،

**الجواب** - قبل بیع شفیع کا کوئی حق نہیں، نہ پہلے سے اُس کے پاس کرایہ پر ہونا، یا اُس کا اعلان کرنا کہ میں اس مکان کو خریدوں گا، یا پیشتر کسی حصہ دار سے معاہدہ ہوجانا، اُسے کوئی ترجیح دے سکتا ہے، بعد بیع خبر پاتے ہی اگر طلب مواثبت و طلب اشہاد بجالائے تو اس وقت اُن کا حق ثابت ہوتا ہے، اور اس حالت میں اسے اضافہ کی کیا ضرورت جتنے کو بیع ہوا اتنے ہی میں لے گا، یہاں سوال میں یہ ہے کہ بکر سے اضافہ مانگتے ہیں اور وہ اضافہ پر راضی نہیں، یہ اگر یوں ہے کہ وہ طلب مذکور بجانہ لایا، یا اُس کے بعد خریدنا چاہا، اور اضافہ پر راضی نہ ہوا تو اُس کا کوئی حق نہ رہا، اور اسے نہ دینا اصلاً ظلم نہیں، اور دوسرے کا شفیع نہ ہونا اُسے کچھ فائدہ نہ دیگا، جبکہ خود اس کا شفعہ نہ رہا، باقی جو باتیں سوال میں لکھی ہیں کہ دوسرے نے اس مکان کی خریداری پر اپنا مکان مفت دینے کو کہا، یا مسجد پر قرض ہے، یا شامیانے ادھوری ہیں، یا قریب کا مکان پہلے بکا نہ خریدا، اب موجود ہے، اُسے نہیں لیا جاتا، بعض ممبروں کی رائے اس کی خریداری کی نہ تھی، امام کو بکر کا ارادہ معلوم تھا، بکر کو مکان کی تکلیف ہے، سب بے علاقہ باتیں ہیں، چندہ چندہ دہندوں کی ملک رہتا ہے، اگر انھوں نے سپرد متولی مسجد نہ کر دیا تھا، اس سے پہلے یہ مکان مول لو اکر نذر مسجد کیا، جب تو یہ سوال ہی متعلق نہیں کہ اصل قیمت سے زیادہ لینے میں کوئی گناہ ہوا، خریدار کو اختیار ہے جتنے پر چاہے رضا دے قال اللہ تعالٰی اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ مِّنْكُمْ اور اگر سپرد متولی مسجد کر دیا، متولی نے اصل قیمت سے زائد کو خریدا، تو اگر زیادت فاحش ہے، اور اس میں کوئی مصلحت راجعہ مسجد کی نہیں، تو بیشک وہ گنہ گار ہوا، اور تاوان مسجد کو دے گا، یا بیع فسخ کی جائیگی، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** . از ضلع شاہجہاں پور، ڈاکخانہ جگرام پور گورہ رائے پور، مسئولہ علی حسن خاں صاحب۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے اپنی زمین بیچنے کا ارادہ کیا، تو عمرو کو کہلا بھیجا، عمرو نے کل تین ہزار روپیہ اس زمین کا لگائے۔ زیادہ سے انکار کیا۔ پر بکر کے ہاتھ زید نے اپنی زمین مذکورہ فروخت کر دی پانچ ہزار پر، اب عمرو بذریعہ حق شفعہ اس زمین کو لینا چاہتا ہے، دونوں کا یعنی عمرو و بکر کا زید کی زمین سے دہرا ملا ہے، اور عمرو نے بیع زمین مذکور کے وقت سے بہت روز کے بعد اپنی ناخوشی ظاہر کی، ایسی صورت میں بکر کو حق شفعہ اس زمین مبیع کا حاصل ہے، اور بیع اول باطل ہو جائیگی، یا اس کے برعکس، بینوا توجروا

**الجواب** - بیع سے پہلے عمرو کا خریداری سے انکار کر دینا اس کے حق شفعہ کو ساقط نہیں کرتا، اگر بکر کے ہاتھ بیع کی خبر سنتے ہی عمرو طالب شفعہ ہوا اور اپنی طلب پر گواہ حسب قاعدہ کرے، تو اسے دعوی شفعہ پہنچتا ہے، اور اگر دیر کے بعد

ناراضی ظاہر کی اور طالب شفعہ ہوا، تو اس کا حق ساقط ہوگیا، واللہ تعالٰی اعلم۔

# کتابُ القِسمَۃ

**مسئلہ** - از پیلی بھیت یکم جمادی الاولٰی ۱۳۰۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسمٰی اکبر نے انتقال کیا، چار پسر دوست محمد، حفیظ اللہ، کریم اللہ رحمت اللہ، دو دختر جواں، موتی وارث ہوئے، کریم اللہ نے وفات پائی، اس کا بیٹا ننھو ہے، رحمت اللہ فوت ہوا اس کی بیٹیاں اجوبہ محمدی ہیں۔ دوست محمد حفیظ اللہ، ننھو نے جائداد متروکہ مشترکہ کے تقسیم کے لئے زید کو پنچ مقرر کیا مگر جوان، موتی اجوبہ، محمدی اس پنچائت میں اصلاً شامل نہ تھیں، پنچ نے تمام جائداد متروکہ جس میں ان سب کے حصص شرعیہ تھے، صرف اُنھیں تین وارثوں پر جنھوں نے اسے پنچ کیا تھا، تقسیم کردی، اور پنچائت نامہ میں لکھ دیا کہ "حصہ شرعی دختران اکبر اور دختران رحمت اللہ کے ہرسہ فریق بقدر رسدی ذمہ دار و دیندار رہیں گے،، وہ چاروں عورتیں اس تقسیم پر راضی نہیں۔ اس صورت میں یہ پنچائت صحیح ونافذ ہے یانہیں؟ اور پنچ نے جو تقسیم کی وہ بحال رہے گی یا توڑدی جائے گی؟ بینوا توجروا

**الجواب** - یہ پنچائت محض جہل اور تقسیم بیہودہ و مختل ہے، پنچ کو باقی وارثوں کے حصص میں تصرف کا کس نے اختیار دیا تھا، حکم پنچ کا صرف اُنھیں تک ہوتا ہے جو اُسے پنچ کریں، باقی کسی پر کچھ ولایت نہیں رکھتا، ہدایہ میں ہے حکمہ لایلزمہ لعدم التحکیم منہ، تقسیم کے معنی یہ ہیں کہ حصے جدا جدا ہوجائیں، یہاں جدائی نہ ہوئی کہ چاروں عورتوں کے حصے سب میں مختلط ہیں، تو یہ تقسیم شرعاً تقسیم نہیں، ہدایہ میں ہے باستحقاق بعض شائع ظھر شریك ثالث لھما والقسمۃ بدون رضاہ باطلۃ، اُسی میں ہے باستحقاق جزء شائع ینعدم معنی القسمۃ وھو الافراز، علماء تصریح فرماتے ہیں، اگر چند ورثہ قاضی کے یہاں رجوع لائیں کہ مورث نے انتقال کیا اور یہ ترکہ چھوڑا ہم میں تقسیم ہوجائے، اور گواہ دیں کہ ہمارے سوا کوئی وارث نہیں، قاضی تقسیم کردے، پھر اور وارث ظاہر ہو جو کل متروکہ میں سے کسی حصہ شائعہ مثل سدس یا ثمن وغیرہ کا مستحق ہو، تو بالاجماع وہ تقسیم توڑدی جائے گی، ہدایہ میں ہے، لواستحق نصیب شائع فی الکل تفسخ بالاتفاق، اُسی میں ہے لانہ لوبقیت القسمۃ لتفرق الثالث بتفرق نصیبہ فی النصیبین، جبکہ قاضی کی تقسیم جس کی ولایت عموم رکھتی ہے، اور وہ بھی اس طرح کہ اُس نے دانستہ کسی وارث کو ضرر

نہ پہنچایا تھا، بعد ظہور وارث دیگر کہ یقیناً فسخ کی جاتی ہے تو بیچ کی تقسیم جس کی ولایت فقط اس کے بیچ کرنے والوں پر ہے، اور وہ بھی یوں کہ اس نے دیدہ و دانستہ اور وارثوں کے ہوتے ہوئے ترکہ صرف تین پر بانٹ دیا، اور باقیوں کو حصہ رسد ہر ایک کے حصہ میں سے ٹکڑا ٹکڑا لینے کا مستحق ٹھہرایا، کیونکر قابل تسلیم ہوسکتی ہے، پس صورت مستفسرہ میں واجب ہے کہ وہ پنچائت رد کی جائے، اور وہ ناروا تقسیم توڑ دی جائے، اور از سرِ نو سب وارثوں پر تقسیم شرعی عمل میں آئے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از ریاست رامپور، محلہ کنڈہ، مسئولہ جناب محمد سعادت علی خاں صاحب، ۲۶ شوال ۱۳۳۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ چند اشخاص چند گھروں کے جو ایک شہر میں ہیں بالاشتراک مالک ہیں، ایک حصہ دار اُن گھروں میں سے اپنے حصہ کی تقسیم چاہتا ہے، اور وہ اپنے حصہ سے بعد علٰحدہ ہونے کے بھی نفع اٹھا سکتا ہے، اور وہ چاہتا ہے کہ ہر گھر میں سے مجھ کو علٰحدہ حصہ ملے، ایسی حالت میں از روئے شرع شریف سب گھروں کی یکجائی تقسیم کی جائے گی یا ہر گھر کی جداگانہ تقسیم ہوگی، بینوا توجروا

**الجواب** ۔ اگر ہر مکان میں اُس کا حصہ قابل انتفاع ہے، تو ہر مکان سے جدا جدا اُسے حصہ دیا جائے گا، ہر گھر میں علٰحدہ تقسیم ہوگا، درمختار میں ہے دور مشترکۃ قسم کل وحدھا منفردۃ مطلقا ولو متلازقۃ او فی محلتین او مصرین، واللہ تعالٰی اعلم.

---

# کتاب المزارعۃ

**مسئلہ.** مسئولہ محمد مبارک اللہ، از پیلیانہ ضلع مراد آباد، ۲۶ رجب ۱۳۲۹ھ

(۱) شرع شریف کے نزدیک کاشتکار کوئی حق موروثیت جیسے قانون انگریزی کے اندر ہے کہ جو شخص بارہ سال سے زائد ایک زمین کو کاشت کرے تو زمیندار کو پھر کوئی مجاز بیدخلی وغیرہ کا نہیں رہتا، حاصل ہے یا نہیں؟ اگر ہے تو خیر اور حق نہیں، (۲) تو یہ کاشت کار حلف تلف اور ظالم ہے یا نہیں، (۳) اور اس وقت یہ کاشتکار جو زمین کو نہیں چھوڑتا ہے، اور لگان حیثیت زمین سے کم دیتا ہے، اور زمیندار بحیثیت قانون انگریزی دعوٰی سے مجبور ہے، تو یہ کاشتکار متبع قانون انگریزی کا، اور مقدم و مرجح قانون کا حکم شریعت پر ہے یا نہیں؟ اور اگر ہے تو اس کا کیا حکم ہے؟ اور یہ ظالم اور زمیندار مظلوم ہوا یا نہیں؟ (۴) اور اگر کوئی زمیندار بعد انکار کاشتکار کے دعوٰی بیدخلی مجبورًا دائر کرے، تو صرف اُس کا جو کچھ کچہری میں ہوا، اُس کے لینے کا مستحق ہے یا نہیں؟

**الجواب.** مجرد مرور مدت سے کچھ نہیں ہوتا، اگرچہ بیس برس کاشت کرے، جب مدت اجارہ ختم ہوگئی شرعًا اُس سے نکال کر زمین دوسرے کو دینا مطلقًا جائز ہے، خواہ زمین مملوک ہو، یا موقوف، یا سلطانی، ردالمحتار میں اوائل بیوع میں ہے اما مجرد وضع الید علی الدکان ونحوھا وکونہ یستاجرھا مدۃ سنین بدون شیئ مما ذکر (اویاتی) فھو غیر معتبر، فللموجر اخراجھا من یدہ اذا مضت مدۃ اجارۃ، وایجارھا لغیرہ کما اوضحناہ فی رسالتنا تحریر العبارۃ، ہاں اگر زمین ناقابل زراعت تھی، اُس نے اُسے بنایا کمایا، اُس میں چوگڑی وغیرہ کھود دے، یا اُس میں اپنی دوسری زمین سے لاکر مٹی بچھائی یا پیڑ لگائے یا کوئی عمارت بنائی، ویقال للاولی الکراب والاخر دھوما، اذا اضاف فیھا شیئا من ملکہ کتراب وغیرہ، وبناء الکردار، والقیمۃ، واذا فعل ھذا فی الحوانیت یسمی جدکا، اوکدکا، فان کان مما لاینقل ویرکب للقرار کالبناء والاغلاق، یسمی سکنٰی والکل یقال لہ مسکۃ، ومشد مسکۃ، وھناک اطلاقات اخر کما یعلم من مساقاۃ العقود و بیوع ابن عابدین، تو اگر وہ زمین مملوک نہیں بلکہ سلطانی ہے، یعنی بیت المال کی جسے یہاں سرکاری کہتے ہیں، یا وقف ہے تو البتہ ان کارروائیوں سے اُس کے لئے حق قرار ثابت ہوگا، کہ بلا وجہ شرعی وہ زمین کبھی اُس کے قبضہ سے نہ نکالی جائے گی، اور وہ مرجائے تو اُس کا بیٹا اُس کے قائم مقام ہوگا، مع تفاصیل مذکورہ فی الفقہ، جامع الفصولین

وغیرہ میں ہے بنی المستاجر اوغرس فی ارض الوقف صار لہ فیہا حق القرار، وھو المسمی بالکردار' لہ الاستبقاء باجر المثل، خیریہ میں ہے وقد صرح علماء نا بان لصاحب الکردار حق القرار، وھو ان یحدث المزارع والمستاجر فی الارض بناء، او غرسا، او کبسا بالتراب باذن الواقف، او الناظر، فتبقی فی یدہ، عقود الدریہ میں ہے اذا کان لوقف ارض سلیخۃ معطلۃ غیر صالحۃ للزراعۃ، فاذن متولی الوقف لیزید بحرثہا، واصلاحہا، وکبسہا، وزراعتہا لیدفع قسمہا بجھۃ الوقف، ففعل زید ذلک کلہ ثبت لہ حق القرار' فیہا، تبقی بیدہ باجر مثلہا، او بان یؤدی قسمہا المتعارف لجھۃ الوقف المذکور، *ہاں اُس کے سبب وقف پر اندیشہ ہو، یا اجرت نفس زمین کی بڑھ جائے، اور یہ اضافہ پر راضی نہ ہو، تو بیدخل کر دیا جائے گا، یوہیں اگر تین سال زمین معطل چھوڑ دے گا، اُس کا حق قرار جاتا رہے گا*

بیوع رد المحتار میں ہے فی اوقاف الخصاف حانوت اصلہ وقف وعمارتہ لرجل، وھو لا یرضی ان یستاجر ارضہ باجر المثل، قالوا ان کانت العمارۃ بحیث لو رفعت یستاجر الاصل باکثر مما یستاجر صاحب البناء کلف رفعہ، ویوجر من غیرہ، والا یترک فی یدہ بذلک الاجر اھ، یفید انہ احق من غیرہ حیث کان ما یدفعہ اجر المثل، اسی کے وقف میں ہے، حیث کان یدفع اجر مثلہا لم یوجد ضرر علی الوقف فتترک فی یدہ فلو مات کان لورثتہ الاستبقاء، الا اذا کان فیہ ضرر علی الوقف بوجہ ما' بان کان ھو او وارثہ مفلسا، او سیئ المعاملۃ، او متغلبا، یخشی علی الوقف منہ، او غیر ذلک من انواع الضرر، عقود الدریہ میں ہے، سئل فی ذی مسکۃ فی ارض ترکہا ثلث سنوات اختیارا منہ بدون عذر شرعی، فھل سقطت مسکتہ، الجواب سقط حقہ بالترک المذکور، کما افتی بہ الخیر الرملی والشیخ اسمٰعیل ویاتی مثلہ عن المعروضات، *اور اگر زمین مملوک ہے، جیسے عام دیہات کی زمین، کہ زمیندار کی ملک ہوتی ہے، تو اس میں شرعا ہرگز کبھی کسی طرح کاشتکار کو حق قرار ثابت نہ ہوگا، اگرچہ اُس نے اُس میں باغ بھی لگایا عمارت بھی بنائی ہو، جب اجارہ یعنی اُس کے پٹہ کی مدت ختم ہوگی، زمیندار کو اختیار ہوگا کہ زمین اُس سے نکال لے، اور اُس کے درخت وعمارت کی نسبت اُسے حکم دے کہ زمین خالی کردے، اور درختوں کے کاٹنے، عمارت کے کھودنے میں، زمین کا زیادہ نقصان دیکھے، تو کٹے کھودنے کے بعد جو قیمت اُن درختوں اور عمارت کی ہو، اس سے کٹوانے کھدوانے کی اجرت مجرا کرکے کاشتکار کو دیدے، اور پیڑ اور عمارت خود لے لے، اور اگر کاشتکار سے کوئی مدت معین نہیں ٹھہری، یوہیں سال بسال کاشت کرتا ہے، تو ہر ختم سال پر زمیندار کو زمین خالی کرالے، اور آئندہ اُسے زراعت کی ممانعت کر دینے کا اختیار ہوگا، اگرچہ کاشت کرتے پچاس برس گزر گئے ہوں،* عقود دریہ میں ہے، قال فی التجنیس رجل اشتری من رجل سکنی لہ فی حانوت رجل اخر مزکیا

بمال معلوم لصاحب الحانوت ان یکلف المشتری رفع السکنی، وان کان علی المشتری ضرر لانہ شغل ملکہ، اُسی میں ہے، لکن اذا کان ھذا الحدك المسمی بالسکنی قائما فی ارض وقف، فھو من قبیل مسألۃ البناء او الغرس فی الارض المحتکرۃ لصاحبہ الاستبقاء باجرۃ مثل الارض حیث لاضرر علی الوقف وان ابی الناظر نظراً للجانبین، علی مامشی علیہ فی متن التنویر، وافتی بہ المؤلف تبعا للخیر الرملی، وقد منا الکلام علیہ فی کتاب الاجارات، ولا ینافیہ مافی التجنیس، من ان لصاحب الحانوت ان یکلفہ رفعہ، لان ذالك فی الحانوت الملك، والفرق ان الملك قد یمتنع صاحبہ عن ایجارہ، ویرید ان یسکنہ بنفسہ، او یبیعہ، او یعطلہ، بخلاف الموقوف المعد للایجار، فانہ لیس للناظر الا ان یوجرہ، فایجارہ من ذی الید باجرۃ مثلہ اولی من ایجارہ من اجنبی، لما فیہ من النظر للوقف ولذی الید، فتاوی خیریہ کتاب المزارعۃ میں ہے، لیس لصاحب الاشجار رفع ایدیھم عنھا، ولا قلع اشجارھم، اذ المفوض الیہ من السلطان تناول الخراج و لیس لہ ملك فیھا، حتی یملك نزع ید مزارعیھا الذین صار لھم فیھا کردار یغرس للاشجار، والتصرف الکائن منھم فی سائر الامصار، "ردالمحتار کتاب الاجارہ" میں **قول مصنف** لواستاجر ارض وقف وغرس فیھا، ثم مضت مدۃ الاجارۃ، فللمستاجر استبقاءھا باجر المثل، اذا لم یکن فی ذلك ضرر ولو ابی الموقوف علیھم الا القلع، لیس لھم ذلك، کے تحت فرمایا قید بالوقف بمافی الخیریۃ عن حاوی الزاھدی عن الاسرار من قولہ، بخلاف ما اذا استاجر ارضا ملکا، لیس للمستاجر ان یستبقیھا کذلك ان ابی المالك الا القلع، بل یکلفہ علی ذلك، الا اذا کانت قیمۃ الغراس اکثر من قیمۃ الارض، فیضمن المستاجر قیمۃ الارض للمالك، فیکون الاغراس والارض للغارس، وفی العکس یضمن المالك قیمۃ الاغراس فتکون الارض والاشجار لہ، وکذا الحکم فی العاریۃ اھ اھ مافی الشامی **اقول** واستثناءہ ما اذا کانت قیمۃ الغراس اکثر مبنی علی مسألۃ غضب الساحۃ بالمھملۃ، وفیھا معترك عظیم، والارجح عندنا انہ لا یتملك الارض کرھا وان کانت قیمۃ بناءہ وغرسہ اکثر، لقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لیس لعرق ظالم حق، درمختار میں ہے فان مضت المدۃ قلعھا وسلمھا فارغۃ، الا ان یغرم لہ الموجر قیمۃ البناء والغرس مقلوعا ویملکہ، قال فی البحر، افاد انہ لا یلزمہ القلع ولو رضی الموجر بدفع القیمۃ، لکن ان کانت تنقص یتملکھا جبراً علی المستاجر والا برضاہ، ردالمحتار میں ہے قولہ مقلوعا، فی الشرنبلالیۃ، ای مامورا مالکھما بقلعھما وانما فسرناہ بکذا، لان قیمۃ المقلوع ازید من قیمۃ المامور بقلعہ، لکون المؤنۃ مصروفۃ للقطع

کذا فی الکفایۃ اھ اقول وبما ذکرنا تبین ان ما وقع فی حاوی الزاھدی من قولہ، یثبت حق القرار فی ثلثین سنۃ فی الارض السلطانیۃ، والملک، وفی الوقف، فی ثلث سنین الخ فھو واضح فی العقود الدریۃ علی الکردار، حیث قال المراد بہ (ای بحق القرار) الاعیان المتقومۃ لا مجرد الامر المعنوی، ویدل علی ذلک قولہ فی البزازیۃ لاشفعۃ فی الکرداری البناء، ویسمی بخوازم حق القرار لانہ نقلی اھ مع ان فی ھذا الحسل ایضا کلاما عندی لان حق القرار بمعنی الکردار لایتوقف علی مرور الاعصار، وانما مبناہ علی النظر للجانبین ورفع الضرار، کما تقدم، وفی اجارۃ الخیریۃ لہ الاستبقاء حیث لاضرر علی الجھۃ (ای جھۃ الوقف) ولزوم القرار علی الغارس، وانت علی علم ان الشرع یابی الضرر خصوصا والناس علی ھذا، وفی القلع ضرر علیھم، وفی الحدیث الشریف عن النبی المختار صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، لاضرر ولاضرار فی الاسلام اھ وفی وقف الدرر المنیۃ، حانوت لرجل فی ارض وقف، فابی صاحبہ ان یستاجر الارض باجر المثل، ان العمارۃ لو رفعت تستاجر باکثر مما استاجرہ، امر برفع العمارۃ وتوجر لغیرہ والا تترک فی یدہ بذلک الاجر ومثلہ فی البحر اھ قال الشامی لان فیہ ضرورۃ، بحر عن المحیط۔ وظاھر التعلیل ترکھا بیدہ ولو بعد فراغ مدۃ الاجارۃ لانہ لو امر برفعھا لتوجر من غیرہ یلزم ضررہ، وحیث کان یرفع اجرۃ مثلھا لم یوجد ضرر علی الوقف، فتترک فی یدہ لعدم الضرر علی الجانبین، الخ، وعلی کل، فلفظۃ الملک لامحل لہ ھنا کما قدمنا عن نفس حاوی الزاھد عن الاسرار فضلا عن سائر معتمدات الاسفار، بالجملہ دیہات مملوکہ میں کاشتکار کے لئے کسی حال کسی مدت میں حق قرار جسے آج کل حق موروثی کہتے ہیں شرعا ہرگز حاصل نہیں ہوتا، وہ صرف قانونی بات ہے، تو اگر بے رضائے زمیندار بدعوے موروثی جبرًا قابض ہے، یا لگان اس کی مرضی سے کم دے تو عنداللہ وہ کاشتکار ضرور ظالم وغاصب، وگناہگار، اور حق العبد میں گرفتار ہے، یہاں اگرچہ قانونی مجبوری زمیندار کو عاجز رکھے، مگر روز قیامت اللہ عزوجل کے حضور کاشتکار کو کوئی عذر نہ ہوگا، بایں ہمہ اگر زمیندار دعوی بے دخلی دائر کردے تو کاشتکار کے خرچہ پانے کا مستحق نہیں کہ مدعی کو خرچہ دلانا بھی حکم شریعت کے بالکل خلاف ہے، اگرچہ مدعی مظلوم ہی ہو، عقود دریہ میں ہے، سئل فی رجل کفل اٰخر عند زید بدین معلوم ثم طالبہ زید بہ ثم الزمہ بہ لدی القاضی، فطلب زید ان یدفع لہ الرجل قدر ماصرفہ فی کلفۃ الالزام، فدفعہ لہ، ویرید الرجل مطالبۃ زید بما قبضہ من کلفۃ للالزام، فھل لہ ذلک، الجواب نعم اھ وکتب المولی المنقح رحمہ اللہ تعالٰی علی ھامشہ لایلزم بکلفۃ الالزام، ہاں اگر زمیندار اُس سے کہدے، کہ آئندہ سے اس زمین پر اتنی لگان تجھے دینی ہوگی اور

کاشتکار نہ اضافہ کرے نہ زمین چھوڑے، بلکہ خاموش رہے، اور زراعت کئے جائے، تو اس کا وہ سکوت ہی شرعاً قبول ٹھہرے گا، اور اُس دن سے وہی لگان اس پر لازم ہوگی، مگر زمیندار اُس سے وصول نہیں کرسکتا، تو یہ خرچہ کی رقم اُس آتے ہوئے میں وصول کرلے، کہ اُس کا لینا قانوناً بنام خرچہ ممکن ہے، اور شرعاً بوجہ اضافہ جائز ہے، درمختار میں ہے، السکوت للاجارۃ رضا وقبول، فلو قال للساکن اسکن بکذا والا فانتقل، او قال الراعی لا ارضی بالمسمی بل بکذا، فسکت، لزم ما سمی، ردالمحتار میں ہے، فی التتارخانیۃ، اکتری داراً سنۃ بالف، فلما انقضت قال ان فرغتھا الیوم والا فھی علیک کل شھر بالف، والمستاجر مقر له بالدار، فانا نجعل فی قدر ما ینقل متاعه باجر المثل، وبعد ذلک بما قال المالک، اسی طرح اگر خود زمین کی لگان بڑھ گئی، وہ اور اسکے گرد وپیش کی زمینیں پہلے ایک روپے بیگھا تھیں، اب مثلاً دو روپے بیگھا ہوگئیں، اور اُس کی مدت اجارہ ختم ہوگئی، اور مالک نے اضافہ چاہا، تو اس پر بھی شرعاً دو روپے کی شرح لازم ہوگئی، اگرچہ نہ صرف سکوت بلکہ کاشتکار صراحۃً انکار کرتا رہا ہو، لانه لما تمت اجارته، وطلب المالک الزیادۃ، فابی صار غاصبا، والارض معدۃ للاستغلال، ولیس لمزارع تاویل ملک لعدمه، ولا عقد لانتھائه، فیجب علیه باجرۃ المثل، وھی الاٰن دو بیتان، درمختار میں ہے منافع الغصب لا تضمن عندنا، الا فی ثلث، فیجب اجر المثل ان یکون المغصوب وقفا، او مال یتیم، او معدا للاستغلال، الا اذا سکن فی المعد للاستغلال، بتاویل ملک، او عقد فلا شیئ علیه اھ ملتقطا، تو بنام خرچہ جو کچھ ملے، اس اضافہ میں جو شرعاً اس پر لازم ہوچکا وصول کرلے لانه ظفر بجنس حقه، ردالمحتار میں ہے اذا لم یمکنه الرفع للحاکم، فاذا ظفر بمال مدیونه له الاخذ دیانۃ، بل له الاخذ من خلاف الجنس علی ما نذکرہ قریبا، اور اگر اجارہ کی کچھ مدت مقرر نہ کی، یونہی سال بسال کاشت کرتا چلا آتا ہے، جب تو ختم ہر سال پر زمیندار کو اختیارات مذکورہ حاصل، اور احکام مذکورہ نافذ ہیں، کہ اُس سے ہر سال پر نیا اجارہ منعقد ہوتا ہے، کما اشرنا الیه، درمختار میں ہے، أجرھا لو قال کل شھر بکذا، صح فی واحد فقط، واذا مضی الشھر، فلکل فسخھا بشرط حضور الاٰخر لانتھاء العقد الصحیح، وفی کل شھر سکن فی اوله صح العقد فیه ایضا الخ، بالجملہ یہ قاعدہ کلیہ نفیسہ جلیلہ حفظ رکھنے کا ہے کہ جب کسی کا دوسرے پر کچھ آتا ہو، یا اس سے لینے کا شرعاً حق رکھتا ہو، اور اپنے اس حق تک قانوناً نہ پہنچ سکتا ہو، تو اس کے وصول کے لئے کسی ایسے امر کا ارتکاب جو قانوناً ناجائز ہو، اور جرم کی حد تک پہنچے شرعاً بھی ناجائز ہوگا کہ ایسی بات کے لیے جرم قانونی کا مرتکب ہوکر اپنے آپ کو سزا اور ذلت کے لئے پیش کرنا شرعاً بھی روا نہیں، قال تعالٰی لَا تُلْقُوْا بِاَیْدِیْکُمْ اِلَی التَّھْلُکَۃِ، وقد جاء الحدیث عنه صلی اللہ تعالٰی علیه وسلم ینھی المومن ان یذل نفسه، مگر جب کوئی ایسا ذریعہ پائے کہ قانوناً کوئی رقم اس سے وصول

کر سکے، تو اجازت ہے کہ اُس نیت جائزہ سے اسے لے، اگرچہ قانوناً کسی دوسرے نام سے ملے، فان الشیئ اذا وصل الی مستحقه من المستحق علیه، جعل واصلا من الجهة التی یستحقه، کما فی الدر المختار، وقد قال صلی الله تعالی علیه وسلم انما الاعمال بالنیات، وانما لکل امرئ مانوی، اور یہ ضرور ہے کہ شرعی اجازت سے آگے نہ لے، مثلاً سو روپے آتے تھے تو سو یا سو سے کم لے سکتا ہے، زیادہ جائز نہیں، اور یہ بھی لحاظ رہے کہ شرع مطہر جس طرح بُرے کام سے منع فرماتی ہے، یوہیں بُرے نام سے، تو ایسے ذریعہ سے بچے جس میں اگرچہ یہ اپنی نیت کے سبب لیتا آتا، یا ایک شئی مباح لیتا ہو جس میں اُس پر مواخذہ نہیں، مگر وہ ظاہری ذریعہ ایسا ہو جس سے بدنامی ہو، لوگ اسے مرتکب حرام سمجھیں، غیبت کریں، جیسے سود کا نام، تو اس سے بھی بچے اور صبر کرے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از موضع نگلہ ہریہ، وتحصیل موانہ، ڈاکخانہ بہلا دود، ضلع میرٹھ، مرسلہ سید اکبر علی، ۲ر شعبان ۱۳۲۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کاشتکار موروثی ہے، اور لگان بحساب دو روپیہ فی بیگہ زمیندار کو ادا کرتا ہے، اور وہ زمین جو زیر کاشت موروثی زید ہے، اصل میں للعہ فی بیگہ کے لگان کی ہے، کیونکہ اُس اراضی سے ملحقہ اور ہم حیثیت اراضی مبلغ للعہ فی بیگہ لگان پر کاشت کرائی جارہی ہے، اور دوسرے کاشتکار خوشی سے للعہ فی بیگہ لگان پر کاشت کرتے ہیں، زمیندار کا بہت بڑا نقصان ہے، اور کاشتکار مذکور زمیندار کے کہنے سے لگان میں اضافہ نہیں کرتا، اور کہتا ہے کہ شرعاً نالش کردو، بعد ہو جانے ڈگری کے لگان زیادہ دوں گا، اور زمیندار خود تو اضافہ نہیں کرسکتا، کیونکہ کاشتکار رضامند نہیں، اور کچہری سے بچند وجوہ ہو نہیں سکتا، اس معاملہ میں وکلا سے بہت زیادہ تحقیق کرلی گئی ہے، اگر کاشتکار لگان اس وقت جبکہ قانون نے اُس پر واجب کیا ہے نہ ادا کرے، اور زمیندار محض اپنے نقصان کی تلافی کی غرض سے لگان کے روپیہ پر سود لگادے، اور کہدے کہ میں اپنے لگان میں لیتا ہوں، تو کچھ گناہ تو نہیں ہے، اس طریقہ سے کچھ تلافی نقصان ہو جائے گی، دوم یہ کہ اگر زمیندار کچہری میں ایک سچی بات کو چھپائے، اور جھوٹی بات کو ظاہر کرے، تو اپنے نقصان کی معمولی سی تلافی کرسکتا ہے، اور اراضی موروثی کا اسکے قبضہ سے نکل جانا بھی ممکن ہے، اس جھوٹی بات کو ظاہر کرنے سے جو زمیندار محض اپنے نقصان کی تلافی کی غرض سے کرتا ہو کوئی گناہ ہوگا یا نہیں، سوم یہ کہ کاشتکار موروثی کا کوئی حق ہے یا نہیں، چہارم یہ کہ شریعت مطہرہ کے نزدیک زمیندار کی مالی نقصان کی تلافی مال سے کیونکر ممکن ہے؟ فقط

**الجواب** ۔ جواب سوال اول وسوم وچہارم ۔ شرع مطہر کے نزدیک مملوک زمینوں میں جیسی عام دیہات کی زمینیں ہیں، کہ زمیندار اُن کے مالک ہیں اصلاً کبھی کسی طرح حق موروثی حاصل نہیں، شرعاً زمیندار کو اختیار ہے کہ جب پٹہ کی میعاد ختم ہو، یا اگر کاشتکار سے کوئی میعاد معین نہ ٹھہری تو جس ختم سال پر چاہے کاشتکار سے کہدے، کہ اب سے کاشت چھوڑدے مجھے زمین تجھکو دینا منظور نہیں، اس کہنے سے وہ زمین سے شرعاً بے تعلق ہو جائے گا، اور اسے حرام ہوگا کہ

قبضہ نہ چھوڑے، اگر نہ چھوڑے گا غاصب ہوگا، اور اس کے بعد سے عندالشرع اُس پر وہی چار روپے بیگھا واجب ہوگا، جو وہاں اُس حیثیت کی زمینوں کی عام شرح ہے، اگر نہ دے گا، اور وہی دو روپے بیگھا ادا کرتا رہیگا تو بحکم شرع وہ فی بیگھا دو روپے سال کا مدیون ہوتا رہے گا، مثلاً ایسی زمین پچاس بیگھے اُس کی کاشت میں ہے، تو زمیندار کے سو روپے سال ہمیشہ اُس پر چڑھتے رہیں گے، جبتک زمین نہ چھوڑے، نیز زمیندار کو اختیار ہے کہ ختم میعاد یا صورت ثانیہ میں جس ختم سال پر چاہے اس سے زمین نکالنے کو نہ کہے، بلکہ یوں کہے کہ آج سے یہ زمین چار روپے یا دس روپے بیگھا ہے، (جو وہاں اس زمین کی عام شرح ہو رہی ہے، خواہ اس قدر کہے، یا اس سے کم، یا جس قدر چاہے زیادہ، مثلاً سو روپے بیگھا، ہزار روپے بیگھا) اگر کاشتکار اپنے اس زعم پر کہ یہ بغیر چارہ جوئی قانونی کیا کر سکتا ہے، خاموش رہا، اور کاشت کی، تو جتنا اس نے کہدیا تھا اُس پر دین ہو رہے گا، اور اگر وہ سکوت نہ کرے، بلکہ رد کردے، مثلاً کہے میں تو وہی دو روپے دوں گا، زیادہ نہ دوں گا، تو یہ پھر اپنے کلام کا اعادہ کر دے، یہاں تک کہ وہ خاموش ہو رہے، اور دیکھے کہ نہیں چیتا تو کہہ دے مجھے تجھکو دینا منظور نہیں، اس کے بعد کاشت کرے گا، تو وہی عام شرح مثلاً چار روپے اُسپر لازم آئیں گے، ان طریقوں سے یہ تو ہوگا نہیں کہ زمیندار قانوناً دو روپے بیگھا سے زائد لے سکے، جب تک باضابطہ اضافہ نہ کرائے، جو ہزار دقتیں رکھتا ہے، نہ یہی ممکن کہ زمیندار اس بنا پر کہ شرعاً اس کے اجارہ سے نکل گئی، اُسے خود بیدخل کردے، اور نہ صرف قانوناً بلکہ عندالشرع بھی زمیندار کو جائز نہ ہوگا کہ شرع مطہر ایسی بات کے لئے اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنے یا ذلّت کے لئے پیش کرنے کی سخت ممانعت فرماتی ہے، تو ایسی صورت کا ہر جرم قانونی اس عارض کی وجہ سے خود جرم شرعی اور گناہ ہے، ان طریقوں سے یہ نفع ہوگا کہ جب کاشتکار عندالشرع اس کا مدیون ہو لیا، اور وہ دین قانوناً وصول ہو نہیں سکتا، تو کاشتکار سے جو رقم زمیندار قانوناً وصول کر سکے، اور شرعاً وہ رقم نا واجب ہو، اُسے قانونی ذریعہ کے نام سے وصول کرے، اور اپنے اُسے آتے ہوئے میں مجرا کرلے، جبکہ یہ رقم اُس قدر دین سے زائد نہیں، مثلاً کاشتکار پر لگان یا اضافہ یا بیدخلی یا کسی قسم کی کوئی نالش کرے، جس کی حاجت زمینداروں کو اکثر پڑتی ہے، اور وہ نالش ڈگری ہو تو شرعاً مدعی کو اگرچہ حق پر ہو، مدعا علیہ سے خرچہ لینا جائز نہیں، یہ خرچہ لے، اور اُسے اپنے دین میں محسوب سمجھے، یا زمینداریوں میں اکثر معمول ہے کہ کاشتکاروں سے لکڑی اوپلا بھُس وغیرہ اوگھائی لیتے ہیں، یا ہل بیل گاڑی سبیل وغیرہ میں، اور یہ شرعاً جائز نہیں، ان کو وصول کرے، اور اُس میں مجرا لے، لکڑی وغیرہ قیمت کے اعتبار سے، اور بیل وغیرہ اجرت کے لحاظ سے، یوہیں اگر قسط چوکنے سے، یا لگان تقاوی وغیرہ پر سود کا نام کرے، اور سود کی نیت نہ ہو، بلکہ اسی دین میں وصول کرے، تو یہ رقم بھی شرعاً اُس کے لئے مال حرام نہ ہوگی، مگر اس سے احتراز یوں لازم ہے کہ شرع نے جس طرح بُرے کام سے منع فرمایا، بُرے نام سے بھی منع فرمایا، اور اپنے آپ کو بلا ضرورت شرعیہ مطعون کرنا مسلمانوں کو اپنی غیبت و بدگوئی میں مبتلا کرنا شرعاً منع ہے، سود کے نام لگانے سے لوگ اصل حقیقت کو

نہ جانیں گے، اور اُسے معاذ اللہ سود خوار کہیں گے، بدنام کریں گے، یہ کس کس کو اپنی نیت اور معاملہ کی اصل حالت بتاتا پھرے گا، ایسی بات سے احتراز چاہئے، بخلاف خرچہ اوگھائی، سہیل بیگار، معمولی و رائج اشیاء کے، کہ عوام ان پر مطعون و بدنام نہ کریں گے، غرض کاشتکار کہ شرعاً ناجائز قبضہ رکھے، مدیون بنانے کے وہ طریقے ہیں اور اپنے مالی نقصان کی تلافی کی یہ صورتیں، بغیر اُن طریقوں کے صرف اس وجہ سے کہ گرد و پیش کی زمینوں کی شرح بڑھ گئی ہے، کاشتکار پر دو روپے بیگھا سے کچھ زائد واجب نہ ہوگا، اور یہ زیادہ لے گا تو ناواجب لے گا، اس مجمل بیان کو خوب سمجھ لینا چاہئے، کہ اس میں شرعی اطاعت بھی ہے، اور قانونی رعایت بھی، اور مالی حفاظت بھی، اور ان اصول و مسائل سے آجکل کے بہت ذی علم بھی غافل ہیں، عوام تو عوام، اب ہم بعض عبارات ذکر کریں کہ تفصیل موجب تطویل، فی رد المحتار عن الخیریۃ عن الحاوی عن الاسرار اذا استاجر ارضا ملکا لیس للمستاجر ان یستبقیھا کرھا لکن ان ابی المالک الا القلع بل یکلفہ علی ذلک، در مختار میں ہے قال للساکن اسکن بکذا والا فانتقل، فسکت، لزم مایسمی، اُسی میں ہے یجب اجر المثل فی المعد للاستغلال، اسی میں ہے الاصل ان المستحق بجھۃ اذا وصل الی المستحق بجھۃ اخری اعتبر واصلا بجھۃ مستحقۃ ان وصل الیہ من المستحق علیہ والا فلا، وتمامہ فی جامع الفصولین رد المحتار میں ہے، اذا لم یمکنہ الرفع للحاکم فاذا ظفر بمال مدیونہ لہ الاخذ دیانۃ، بل لہ الاخذ من خلاف الجنس، اُسی میں ہے الفتوی الیوم علی جواز الاخذ عند القدرۃ من ای مال کان، واللہ تعالٰی اعلم،

جواب سوال دوم: جھوٹ بولنا حرام ہے، ہاں اپنا حق وصول کرنے یا اپنے اوپر سے ظلم دفع کرنے کے لئے پہلو دار بات کی اجازت ہے، جس کا ظاہر کذب ہو، اور باطن میں صحیح معنی مراد ہوں، وہ بھی اُسی حالت میں کہ صدق محض سے وہ حق نہ ملے، اور ظلم نہ ٹلے، ورنہ یہ بھی جائز نہیں، در مختار میں ہے، الکذب مباح لاحیاء حقہ ودفع الظلم عن نفسہ، والمراد التعریض، لان عین الکذب حرام، رد المحتار میں ہے حیث یباح التعریض لحاجۃ لایباح لغیرھا، لانہ یوھم الکذب، ہاں اگر ظلم شدید ایسا ہو کہ قابل برداشت نہیں، ضرر ایسا سخت ہے جس کا مفسدہ کذب کے مفسدہ سے بڑھ کر ہے، اور اس کا دفع بے کذب ناممکن ہو، تو مجبوری اجازت پاسکتا ہے، لان الضرورات تبیح المحظورات، در مختار میں منقول، ینبغی ان یقابل مفسدۃ الکذب بالمفسدۃ المرتبۃ علی الصدق فان کانت مفسدۃ الصدق اشد فلہ الکذب، وان بالعکس اوشک حرم وقد فصّلنا القول فیہ فی فتاوٰنا، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ:** از کرتولی، مرسلہ حکیم رضا حسین خاں سلمہ، ۷ رجمادی الآخرۃ ۱۳۳۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مشترک گاؤں میں اگر ایک شریک بے اذن دیگر شرکا خود کاشت کرے، تو جائز ہے یا نہیں؟ اور دیگر شرکا، اس سے اپنے حصے کی لگان لیں گے یا کیا؟ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ زمین مشترک میں ایک شریک کا زراعت کرنا اگر باذن جمیع شرکاء ہے، بلاشبہہ روا ہے، پھر جبکہ وہ زمین گاؤں کی ہے، اور دیہات کی زمین اجارہ ہی کے لئے ہوتی ہے، تو جبتک تصریح نہ ہو جائے کہ لگان نہ لیا جائے گا، شرکاء کے حصے کا اُس پر لگان آئے گا، لان الاجارۃ من الشریك جائزۃ لعدم الشیوع فی المنافع الحادثۃ اذا لکل تحدث علی ملکه اما الملکه او للاجارۃ، بخلاف الاجارۃ من احد شریکیه، او اجارۃ البعض من غیر الشریك حیث لاتجوز للشیوع کما فی الهدایة والدر، اور اگر شرکاء کے خلاف مرضی زراعت کرے گا گنہ گار و غاصب ہوگا، پھر اگر اس کی زراعت سے زمین کو نقصان پہنچا تو حصص شرکاء کے لئے اس نقصان کا تاوان دے گا، اور اگر کوئی نقصان نہ پہنچا تو کچھ نہ دے گا، اس صورت میں لگان عائد نہیں ہو سکتا لانها وان کانت معدۃ للاستغلال فالشریك یتصرف فیها بتاویل الملك، والتصرف به بتاویل العقد یمنع الاجر فی المعد بخلاف الوقف ومال الیتیم حیث یجب فیهما مطلقا کما بینه فی الدر المختار، ورد المحتار، اور اگر نہ شرکاء کا صریح اذن تھا نہ ممانعت بلکہ اُن سے بے پوچھے، بطور خود اس نے زراعت کی تو اس میں حکم منقول و منصوص تو یہ ہے کہ اگر معلوم ہو کہ زراعت یا اس خاص زراعت سے زمین کو نقصان پہنچے گا، یا زراعت نہ کرنے سے زمین کی طاقت بڑھے گی، تو اس صورت میں شرکاء سے بے پوچھے اس کا زراعت کر لینا صورت غصب میں داخل ہے، اور حکم وہی ہے کہ نقصان کا تاوان ہے لگان کچھ نہیں، اور اگر معلوم ہے کہ زراعت سے زمین کو منفعت ہوگی، تو یہ صورت، صورت اجازت میں داخل ہے کہ اگرچہ صراحۃً اذن نہ ہوا، مگر بوجہ منفعت دلالۃً اذن ہے، اس صورت میں بھی حکم یہ لکھتے ہیں کہ لگان دینا نہ آئے گا، ہاں شرکا کو یہ اختیار ہوگا کہ اپنے اپنے حصوں کی قدر وہ بھی اتنی اتنی مدت تک اُس کی زراعت کرلیں مثلاً دو شریک تھے، ایک ایک ثلث کا دوسرا دو ثلث کا ثلث والے نے ایک سال زراعت کی، تو دو ثلث والا دو سال زراعت کرسکتا ہے۔ **اقول** مگر یہ حکم اُس صورت کا ہے کہ زمین اجارہ کے لئے معد و معروف نہ ہو، کہ اس صورت میں اگرچہ بوجہ منفعت دلالۃً اذن ہے، مگر اذن عاریت و اجارہ دونوں کو محتمل ہے، اور عاریت اقل ہے، تو وہی متعین ہے، اور اجارہ بلا دلیل ثابت نہیں، لہٰذا اجر واجب نہ آیا، مگر جو زمین معد للاستغلال ہے، جیسے زمین دیہات، اُس میں ثبوت اذن بحکم اعداد وعہد بر وجہ اجارہ ہی مانا جائے گا، جبتک صراحۃً نفی اجازت یا تصریح عاریت نہ کردیں لان المعروف کالمشروط وھذا ظاھر جدا۔ تو یہ صورت مثل صورت اولیٰ یعنی زراعت باذن صریح شرکا ہوگی، اور لگان لازم آئے گا، اسے نہ مانیے تو بحال منفعت اذن دلالۃً ثابت ہونا، اگر وہاں چل سکے جہاں کوئی مزارع موجود نہیں، تو آباد دیہات میں اس کا ثبوت سخت دشوار ہے، کہ غیر شخص زراعت کرتا تو شریک دیگر کو اپنے حصہ کی اجرت ملتی، اور شریک نے خود کاشت کی، اور لگان دلائیں نہیں، صرف یہ اختیار دیں کہ اتنی مدت یہ بھی زراعت کرلے، اور ممکن کہ یہ زراعت کے لئے آمادہ نہ ہو، اس کے اسباب نہ رکھتا ہو، اس کے کاموں کا متحمل

نہ ہو، اُن کی فرصت نہ پاتا ہو، تو اس کا حصہ بلا معاوضہ دوسرے کے تصرف میں رہا، اس پر رضا واذن دلالۃً ماننا بہت مشکل ہے، بخلاف اس صورت کے کہ لگان لازم کریں کہ صریح نفع حاصل ہے، یہ دونوں صورتیں علم کی تھیں، اور اگر کچھ نہ معلوم ہو، کہ زراعت سے زمین کو مضرت پہنچے گی، یا منفعت، اس کا حکم نہیں لکھتے، **اقول** وہ صورت مضرت کے حکم میں ہے، کہ دلالۃً ثبوت اذن بوجہ علم منفعت تھا، جب یہ نہیں وہ نہیں، تو نہ ہوا مگر مطلقاً بلا اذن تصرف، اور یہی غصب ہے، وذلك لان الاصل فی التصرف فیما فیه ملك لغيره الحظر الا باذنه ولو دلالةً، ولم يوجد هو ولا هی، جامع الفصولین فصل ۳۳ بحث "انتفاع بمشترک" میں ہے، يغرم الزارع لشريكه نقصان نصف الارض لو انتقصت لانه غاصب فی نصيب شريكه (رمز) وعن مز رحمه الله تعالى، لو غاب احدهما فلشريكه ان يزرع نصف الارض، ولو اراد الزراعة فی العام الثانی زرع النصف الذی كان زرعه، ويفتی بانه لو علم ان الزرع ينفع الارض ولا ينقصها فله ان يزرع كلها، ولو حضر الغائب فله ان ينتفع بكل الارض مثل تلك المدة، لرضا الغائب فی مثله دلالة، ولو علم ان الزرع ينقصها او الترك ينفعها ويزيدها قوة فليس للحاضر ان يزرع فيها شيئا اذ الرضا لم يثبت هنالك كذا، (**قفظ**) ردالمحتار کتاب الغصب میں ہے، نقل (ای فی تنویر البصائر) اولا عن العادية عن محمد (فذكر ما قدمنا عن الجامع قال) ثم نقل عن القنية "ان الحاضر لا يلزمه فی الملك المشترك اجر وليس للغائب استعماله بقدر تلك المدة، لان المهاياة بعد الخصومة، قال وبينهما تدافع الا ان يفرق بين الارض والدار، وهو بعيد او انهما روايتان، ثم نقل عن الخانية ان مسئلة الدار كمسئلة الارض، وان للغائب ان يسكن مثل ما سكن شريكه، وان المشائخ استحسنوا ذلك وهكذا روی عن محمد وعليه الفتوی نیز جامع الفصولین میں بعد عبارت مذکورہ ہے (فص) سكن دارا مشتركة بغيبة شريكه لا يلزمه اجر حصته ولو معدة للاستغلال، (الی قوله) علل فی (ذ) بانه سكن بتاويل الملك فلا اجر، (واقعة الفتوى) زرع ارضا بينه وبين غيره هل لشريكه ان يطالبه بربع او ثلث بحصة نفسه كما هو عرف ذلك الموضع اجيب بانه لا يملك ذلك ولكن يغرمه نقصان نصيبه فی الارض لو انتقصت **اقول** یہ ہے وہ حکم کہ اس صورت زراعت بے اطلاع شرکا پر کتب میں مذکور ہے، مگر یہ احکام عرف کے ساتھ دائر ہیں، اور یہاں دیہات میں عموماً عرف دائر وسائر یہ ہے کہ زمین کا اجارہ پر اٹھنا ہی منفعت جانتے ہیں، اور اس کا پڑا رہنا ہی نقصان سمجھتے ہیں، کہ وہ صرف معد للاجارہ ہوتے ہیں، اس کے بعد اس پر کوئی نظر نہیں ہوئی، کہ زراعت اس کے لئے نفع ہے، یا ترک، تو یہاں یہ صورت، صورت اولیٰ یعنی اذن دلالۃً میں منحصر ہے، اور بوجہ اعداد اجر لازم، مگر کوئی خاص زراعت ایسی فرض کی جائے کہ زمیندار اس پر راضی نہ ہوتے ہوں، اور اُسے مُضر ارض جانتے ہوں، تو وہ مستثنیٰ رہے گی، اس

تقریر پر دربارۂ دیہات خلاصۂ حکم یہ ہے کہ شریک کو زراعت کرنا مطلقاً جائز اور حصہ شرکا کا لگان مطلقاً لازم ہے، مگر اُس صورت میں کہ دیگر شرکا نے صراحۃً منع کر دیا ہو یا کوئی ایسی زراعت کرے جس سے زمین بگڑتی ہو، اور زمیندار اس پر راضی نہ ہوتے ہوں، ان دونوں صورتوں میں نقصان زمین کا تاوان دے گا، اگر واقع ہو اور لگان نہ آئے گا، اور اگر شرکا نے صراحۃً بلا لگان اجازت دی، تو لگان نہیں، اور زراعت جائز ہے، ھذا ماعندی والعلم بالحق عند ربی، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ مسئولہ محمد سعید علی صاحب طالب العلم، از کانپور مسجد حاجی بدنو شطرنجی محل، ۱۴ ربیع الاول ۱۳۳۲ھ

ملک بنگالہ میں ظاہرًا ملک تین قسم پر منقسم ہے، اوّل ملک شاہی، دوّم ملک زمینداری، سوّم ملک رعیتی، رعایا زمیندار کو خراج دیتے ہیں، اور زمیندار بادشاہ کو، بادشاہ ہی اصل مالک زمین کا ہے، اور بالکل تصرفات کا اختیار رکھتا ہے، زمینؔ بادشاہ کے تحت میں زمین کا مالک ہے، اور زمیندار کے تصرفات بادشاہ کے تصرفات کے تابع ہیں، اور رعیت زمیندار کے تابع ہے، زمیندار رعایا کو زمین و مکان میں جتنے تصرفات کے لئے حکم دیتا ہے، اُسی کا اس کو اختیار ہوتا ہے زیادہ نہیں، اس حالت میں کوئی رعیت دوسری رعیت کے پاس اگر اپنی رعیتی زمین کو بیچے تو قیمت کے فی تولہ چار آنہ حساب سے (یا کم وبیش) زمیندار کی سرکار میں نذرانہ دینا ہوتا ہے، مثلاً زید اگر اپنی رعیتی زمین کو عمرو کے پاس قیمت دوسو روپے بیچے، اور عمرو دوسو روپے دے کر قبالہ کرلے، اور زید عمرو میں خرید و فروخت ہو گیا، تو اب عمرو زمیندار کے سرکار میں فی تولہ چار آنہ کے حساب سے دوسو کی نذر پچاس روپے علاوہ خراج کے جبتک ادا نہ کرے گا، تب تک خریدی ہوئی زمین کی بابت زید کے نام کو خارج کرکے عمرو کے نام کو اپنے دفتر میں ثابت نہ کریگا، عمرو کو اس زمین پر تصرف کرنے نہ دے گا، پس نذر مذکور علاوہ خراج کے زمیندار کو لینا شرعاً جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا بالدلائل،

**الجواب** ۔ جو زمیندار آبا و اجداد کے وقت سے وراثۃً مالک زمین چلے آتے ہیں، یا جس نے ایسے مالکوں سے بیع وہبہ وغیرہ کسی عقد صحیح شرعی سے ملک حاصل کی، وہ زمیندار اُس زمین کا شرعاً مالک ہے۔ اب یہ زمین جو ایک کاشتکار نے دوسرے کے ہاتھ بیع کی، اس بیع سے اگر وہ خریدنے والا کاشتکار اس زمین کا مالک متقل نہیں سمجھا جاتا بلکہ زمیندار کو نذرانہ دینے کے بعد بھی کاشتکار ہی سمجھا جاتا ہے، تو یہ بیع محض باطل ہے۔

کاشتکار اول نے جو ثمن کاشتکار دوم سے لیا وہ اس کے لئے ناجائز ہے، اُس پر واجب ہے کہ کاشتکار دوم کو واپس دے۔ اور یہ نذرانہ کہ زمیندار کو دیا جائے گا، کہ اگر سال اول اجرت زمین میں اضافہ تصور کیا جاتا تو زمیندار کو جائز ہوتا، مگر ظاہرًا وہ اضافہ نہیں سمجھا جاتا، بلکہ پہلے کاشتکار کی جگہ دوسرے کو قائم کرنے کی رشوت

---

عـــہ فی الاصل کذالک لعلّہ "زمیندار"

تو یہ زمیندار کو بھی جائز نہیں، ہاں جبکہ کاشتکار اول اس اجارہ سے دوسرے کے لئے دست بردار ہوچکا، اور زمیندار نے دوسرے کو مستاجر قبول کرلیا، تو یہ دوسرا شرعًا مستاجر ہوگیا، خراج کہ زمیندار اس سے لے گا، زمیندار کو حلال ہے، ظاہرًا صورت یہی واقع ہوتی ہوگی، نہ یہ کہ کاشتکار کی بیع، بیع صحیح شرعی سمجھی جائے، اور کاشتکار دوم زمین کا مالک مستقل قرار پائے، اور اگر بالفرض کہیں ایسا ہو، اور کاشتکار اول کا دوسرے کے ہاتھ بیچنا بیع فضول ہو، اور زمیندار کا اس نذرانہ پر قبول کرنا ثمن میں اضافہ اور بیع کی اجازت ہے، تو وہ روپیہ جو کاشتکار اول کو ملا، برضائے زمیندار اس کے لئے حلال ہے، اور وہ نذرانہ کہ زمیندار نے لیا اس کے لئے جائز ہے، مگر اب جو خراج زمیندار اس کاشتکار دوم سے لے گا، یہ حرام و باطل ہے، کہ اس تقدیر پہ کاشتکار دوم زمین کا مالک مستقل ہوگیا غیر مالک کا مالک سے خراج لینا کیا معنی، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از شہر بریلی، محلہ فراشی ٹولہ، مرسلہ مقصود علی خاں، ۲۷ر ذیقعدہ ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں، کہ اگر زمیندار بٹائی کے کھیت کو، خواہ وہ کفار کی کاشت میں ہو، یا مسلمان کاشتکار ہو، چار اشخاص اہل ہنود، یا مسلمان کے بیچ اس بٹائی کے کھیت کی کنکوت کرادے، اور کاشتکار جو زمین کی کاشت کرتا ہو اُس سے کہدے، کہ اگر تجھکو یہ تخمینہ منظور ہو تو اس کو کاٹ لے، اور زمیندار کا حصہ جو طے پایا ہو دیدینا، اور اگر منظور نہ کرے تو اس تخمینہ کو منسوخ کردے، ایسی صورت میں جبکہ کاشتکار بھی تخمینہ منظور کرلے، تو یہ تخمینہ جائز شرعًا ہوگا یا نہیں، اور اُس کی کمی بیشی کا مواخذہ ہوگا یا نہیں، جبکہ زمیندار کو اگر اس تخمینہ سے بیشی ہو تو اس کا کچھ خیال یعنی بیشی کا نہ ہو، اور اگر اس تخمینہ سے کم ہو تو زمیندار پہ کاشتکار کا مواخذہ جبکہ وہ تخمینہ منظور کرچکا ہو، ہوگا یا نہیں؟ بیینوا توجروا

**الجواب** ۔ کنکوت باطل ہے، شرعًا اس کا کچھ اعتبار نہیں، نوے من تخمینہ ہوا اور زمیندار کاشتکار دونوں نے منظور کرلیا، اور آدھے پر بٹائی ہے، تو اگر سو من پیدا ہوا، زمیندار کے پانچ من کاشتکار پر اور رہے، اسے جائز نہیں کہ پچاس من کی جگہ پچپن من خود لے، اور ۴۵ من زمیندار کو دے، اور اگر اسّی من پیدا ہوا تو زمیندار کا حق صرف ۴۰ من ہے پانچ من زیادہ لینا اُسے حرام ہے، ورنہ مسلمان کاشتکار کے حق میں ماخوذ رہے گا، اُس کی باطل منظوری کہ برخلاف مقتضائے عقد و بے اذن شرع ہے، کچھ معتبر نہیں، ہدایہ میں ہے، من اشتری زیتا علی ان یزنہ بظرفہ، فیطرح عنہ مکان کل ظرف خمسین رطلا، فھو فاسد، وان اشتری علی ان یطرح بوزن الظرف جاز، لان الشرط الاول لا یقتضیہ العقد، والثانی یقتضیہ، ہاں ہندو کاشتکار سے اُس کی مرضی و منظوری کی بنا پر اگر ایسے زیادہ مل جائے تو حرج نہیں، لجواز ان یاخذ منھم بغیر غدر، ولو بعقد ان وقع بین مسلمین کان فاسدا کما بیناہ فی بیوع فتاوٰنا، واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** - از بنارس گرانٹ بازار، مسجد نواب ٹونک، مرسلہ محمد شفیع صاحب، ۴ رجب المرجب ۱۳۳۶ھ

ایک زمیندار نے کاشتکار کو بخوشی و رضامندی اپنی بیس بیگہ آراضی کا پٹہ دوامی لکھ دیا، اس شرط پر کہ فی بیگہ اڑھائی روپے لگان جس کا جملہ پچاس روپیہ ہوتا ہے، اس قدر مال گزاری سال بسال ادا کیا کرو، اور ان اراضی کو چاہے خود کاشت کرو یا دوسروں سے کاشت کراؤ، مگر مال گزاری اس کی حسب تحریر مندرجہ تم سے ادا کریں گے، اگر قسط پر ادا نہ کروگے تو بنالش حق ادا کرنے کا ہم زمیندار کو ہوگا، اب کاشت کار اُن اراضی کو خود ہی کاشت کرتا ہے، اور دوسروں سے بھی کاشت کراتا ہے، اور جب دوسرے کاشتکار کے ساتھ بند وبست کرتا ہے تو فی بیگہ پانچ روپے لیتا ہے، اور جب بارہ برس گزر گیا، تو وہ آراضی انگریزی کاغذات میں قانوناً موروثی لکھی گئی، یعنی اب اُن اراضیوں کو زمیندار زبردستی بے دخل کرنے کا مستحق نہیں، اگر بخوشی و رضامندی اپنی کاشتکار واپس کردے تو زمیندار واپس کرسکتا ہے، یا اگر مال گزاری کاشتکار نے ادا نہ کیا تو بنالش گورنمنٹ زمیندار کو بذریعہ ڈگری کاشتکار سے وصول کرادے گا، اور اراضیوں کو بھی واپس کرادے گا، اگر کاشتکار بعد ڈگری زمیندار کے مال گزاری کچہری میں داخل کردیا، یا زمیندار کو دے کر رسید حاصل کیا، تو پھر کاشتکار اُن اراضیوں سے بے دخل نہ ہوگا، بدستور قائم رہے گا، ایسی حالت میں کاشتکار کو کاشتکار شکمی سے نفع لینا شرعاً جائز ہے یا نہیں، اور کاشتکار جو خود کاشت کرتا ہے، اُس کی پیداوار سے کھانا جائز ہے یا نہیں، اگر زمیندار کاشتکار کو زبردستی بیدخل کرے تو کچہری میں استغاثہ کرنے کا حق شرعاً پہنچتا ہے یا نہیں۔

**الجواب** - پٹہ دوامی شرع میں کوئی عقد لازم نہیں، ہر سال تمام پر وہ عقد ختم ہوتا، اور طرفین کی رضا سے نیا شروع ہوتا ہے، ہر سال ختم ہونے پر شریعت مطہرہ کے نزدیک طرفین کو اختیار ہے، کہ اس عقد سے باز رہیں، مملوک زمین میں مدت گزرنے سے شریعت کے حکم میں عقد لازم نہیں ہوجاتا، یہ قانونی بات ہے، شرعی حکم نہیں، اگر رضائے زمیندار ہے تو جبتک بھی ہو کاشتکار اسمیں کاشت کرسکتا ہے، اور دوسروں کو ذیلی بھی بنا سکتا ہے، مگر زر لگان جتنا خود ادا کرتا ہے اُس سے زیادہ دوسرے سے نہیں لے سکتا، اگر لے گا تو مال خبیث ہوگا، مگر تین صورتوں میں، ایک یہ کہ لگان کی جنس بدل دے، مثلاً زمیندار سے روپے ٹھہرے ہیں، یہ ذیلی سے سونا یا نوٹ ٹھہرائے، یا اُس زمین میں کوئی مالیت کی چیز مثل کوئیں کے اضافہ کرے، یا اس زمین کے ساتھ دوسری زمین ملا کر مجموع کو ذیلی کی کاشت میں دے، مثلاً ڈھائی روپے بیگہ پر اُس سے لی ہے، یہ ایک بیگہ زمین اس میں اور شامل کرکے مجموع ۲۱ بیگہ بلا تفصیل، ذیلی کو ایک سو پانچ روپے پر دے، یہ صورتیں جائز ہیں، اور اگر زمیندار کی رضامندی نہ ہو، اور وہ اس سے زمین چھوڑ دینے کو کہے، اور یہ موروثیت کے دباؤ سے جبراً نہ چھوڑے، تو شریعت کے نزدیک گنہگار ہوگا، اور اُس میں جوتنا اس کو ناجائز، جو ناج پیدا ہوگا خباثت سے خالی نہ ہوگا اور ذیلی کو دے گا تو وہ روپیہ بھی اس کے لئے ناجائز ہوگا، اور اسے حکم ہوگا کہ زمیندار کو دیدے، یا فقیروں پر تصدق

کرے، اور اوّل اولیٰ ہے، جو شخص ایک مسلمان ہونے کی حیثیت سے حکمِ شریعت پر عمل کرنا چاہے، تو حکم یہ ہے ورنہ وہ جانے اور اُس کا کام، واللہ تعالیٰ اعلم، اللھم ارزقنا حسنًا واسعًا بحق مولانا محمد النبی الامی نبی الانبیاء والمرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ اجمعین ۔

**مسئلہ** ۔ از پنڈول بزرگ، ڈاکخانہ رائے پور ضلع مظفرپور، مرسلہ نعمت علی صاحب ۴ ربیع الاول ۱۳۲۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں :-

(۱) کہ مالک کافر ہو یا مسلمان، رعایا اس کو بعض زمین کی مال گزاری دے، اور بعض کی نہیں، اس کے لئے کیا حکم ہے، آیا وہ رعایا عنداللہ وعندالرسول ماخوذ ہوگا یا نہیں، (۲) جس زمین کی رعایا مال گزاری دیتا ہے، اس میں درخت لگایا، اب اس درخت کے فروخت کرتے وقت مالک اُس کی قیمت کا چوتھائی حصہ مانگتا ہے، نہ دینے پر اللہ ورسول کے نزدیک ماخوذ تو نہیں ؟ (۳) کسی کھیت کے قریب مالک کی زمین غیر آباد ہے، رعایا نے اپنی زمین کے ساتھ اُس غیر آباد زمین کو آباد کر لیا تو یہ جائز ہے یا نہیں، (۴) ایک شخص کی زمین مثلاً ۲ کٹھا ہے سروے ناپ نے غیر کی زمین لیکر ۵ کٹھا لکھدیا ہے، اب اُس زمین کو وہ شخص اپنے تصرف میں لاسکتا ہے یا نہیں، اگر تصرف میں لائے تو عنداللہ ماخوذ ہوگا یا نہیں ؟

**الجواب** ۔ (۱) جو مال گزاری مقرر ہوئی اُسی کا نہ ادا کرنا ظلم وحرام ہے، اگرچہ زمین والا کافر ہو، قال اللہ تعالیٰ یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ، (۲) مالک زمین کا اس درخت میں کچھ حق نہیں، اس کا مانگنا ظلم ہے، (۳) جائز ہے جبکہ مالک کو لگان دے یا وہ معاف کر دے، واللہ تعالیٰ اعلم، (۴) اگر وہ کٹھا اُس دوسرے کی ملک ہے تو بے اُس کی اجازت کے غصب وحرام ہے، اور اگر وہ بھی کاشتکار ہے اور اُس کے پٹے کی میعاد ابھی باقی ہو تو بے اُس کی اجازت کے ناجائز ہے، لانہ ان لم یملک رقبتھا فقد ملک منفعتھا اور اگر یہ بھی نہیں تو سابقًا یا لاحقًا اجازت زمیندار درکار ہے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ مسئولہ مولوی محمد رضا خاں سلمہٗ　　۲۳ جمادی الآخرہ ۱۳۳۳ھ

زید سے اس کی رعایا نے جس میں مسلم ومشرک دونوں ہیں، بیس روپے ایک سال کے واسطے قرض مانگے اور لگان کھاتے کا جو قرض چاہ رہا ہے بیس روپے ہے، اس نے کہا کہ بیس روپے تم کو بلا سودی بغیر کسی نفع کے دیئے جاسکتے ہیں، مگر تم کو اپنے کھاتے پر معہ سال بھر کے اضافہ کرنے ہوں گے، یہ صورت جائز ہے یا نہیں ؟ جن اسامیوں سے کہ بقایا پچھلی وصول کرنا، خواہ وہ تمسک ہے، یا معاہدہ زبانی، ان سے ۳ روپیہ یا چھ آنہ روپیہ اس صورت میں لینا، اول اپنا اصلی مطالبہ لے لیا گیا تھا، پھر زید نے مشرک کاشتکار سے کہا کہ مطالبہ تیرا ادا ہوگیا، اب تو بیع سلم کے اس قدر روپے اور دے، یہ رقم لینا جائز ہوگی یا نہیں، اگر کاشتکار نے اپنا حساب سمجھا تو وہ رقم جو زائد ہے، اُس کو حساب میں

بتائی جاسکتی ہے یا نہیں، جو سکّات کہ ۱۳۲۲ف میں لکھے جاچکے اُن کا وصول بھی اسی طرح ہوسکتا ہے یا نہیں، کہ تمہارا اصل مطالبہ ادا ہوگیا، اب اتنا بیع سلم کا دیدو، اگر دس روپے کسی مسلمان سے زائد لیے گئے اور اُس کا مطالبہ صحیح اول لے لیا اور اُن دس روپوں کے عوض مسلم یا مشرک کو سیر بھر گیہوں یہ کہکر دیدیئے کہ ہم یہ گیہوں اتنے کو فروخت کرتے ہیں، اور اُس نے بخوشی لے لیئے، تو یہ جائز ہے؟ اگر جائز نہیں تو کیا صورت ہے کہ مال مشرک سے منتفع ہوں؟

**الجواب**۔ (۱) یہاں کے مشرکین کے ساتھ یہ صورت جائز ہے، مسلمان کے ساتھ حرام ہے، کہ یہ قرض سے نفع لینا ہے، اور حدیث میں ہے کل قرض جر منفعة فهو ربا، قرض کے ذریعہ جو نفع حاصل کیا جائے سود ہے، خلاصہ میں ہے القرض بالشرط حرام والشرط لغو بان یقرض علی ان یکتب به الی بلد کذا لیوفی دینه اھ کذا[5] فی الدر المختار، واللہ تعالیٰ اعلم۔ (۲) یہاں کے مشرکین کے ساتھ اگر ابتداءً معاہدہ کاشت اس صورت پر کیا جائے کہ یہ زمین مثلاً اتنے سال کے لئے روپے بیگھے پر ہمیں دی، اگر کسی فصل یا سال تمام پر (جو باہم ٹھہر جائے) بقایا رہے گی، تو سوائی یا ڈیوڑھی یا دونی (جو قرار پائے) اُس زمین کی اجرت متصور ہوگی، تو حسب قرارداد لے سکتا ہے، اور اگر پہلے معاہدہ صرف روپے بیگھے پر ہوا، اور باقی ٹوٹنے کے بعد باقی میں اُس سے زیادہ کیا چاہے تو یہ حرام ہے، کہ خلاف معاہدہ ہے، قال اللہ تعالیٰ یا ایها الذین اٰمنوا اوفوا بالعقود، اور اگر باقی میں زیادہ نہ دے بلکہ اُس سے صاف کہدے کہ باقی پوری ادا ہوگئی، اُس کا تم پر کچھ نہ رہا، مگر وقت پر ادا نہ کرنے کا اتنا حرجہ دے تو یہ یہاں کے مشرکین سے جائز ہے چاہے اُس کا فرضی نام بیع سلم رکھے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۳) پہلی صورت میں کہ وہ داخل معاہدہ تھی حساب میں بتائی جاسکتی ہے، اور دوسری صورت میں اس کا حساب سے ادا کرنا لازم ہوگا، یعنی یوں کہے گا کہ بقایا لگان تو تجھ پر اس قدر ہے، اور بوجہ تاخیر اتنا بیع سلم کا دینا ہوگا، واللہ تعالیٰ اعلم

(۴) ہاں ہوسکتا ہے جبکہ مزارع یہاں کا مشرک ہے، واللہ تعالیٰ اعلم مسلمان سے مطلقاً ناجائز، اور فرض ہے کہ اُسکو وہ روپے اُسے واپس دے، وہ نہ رہا ہو، اس کے ورثہ کو دے، اُن کا پتہ نہ چلے تو اس کی طرف سے تصدق کرے بخوشی کا لفظ بے معنی ہے، بغیر دباؤ کے ناممکن ہے، کہ کوئی دس روپے کے بدلے سیر بھر گیہوں پر راضی ہو، اور اگر یہاں کا مشرک ہے، اور اُس سے قید معاہدہ پر زیادہ لیا گیا تو وہ بھی حسب بیان جواب دوم ناجائز ہے، گیہوں کا یہ معاملہ اُس سے کرنا فضول ہے، کہ یہ دس روپے بروجہ خبیث آئے، اُس مشرک کی ایسی رضا سے وہ خبیث نہ جائے گا، کہ وہ دباؤ کی رضا ہے نہ کہ حقیقۃً، اور حقیقۃً بھی ہو تو اُس پر مواخذہ حق اللہ کا ہے، کہ خلاف حکم کیا، بلکہ سیر بھر گیہوں کسی مسلمان محتاج کے ہاتھ جتنے کو وہ بخوشی راضی ہو بیع کرے، پھر وہ روپیہ بہ نیت تصدق مال خبیث اس محتاج کو دے، پھر اس سے گیہوں کے زرثمن میں لے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

[5] فی الاصل "درمختار میں ہے" والمراد ان عبارۃ الخلاصۃ فی الدر المختار (عبد المنان الاعظمی)

**مسئلہ** ۔ از سنبھل ضلع مراد آباد، محلہ دہلی دروازہ، مرسلہ محمد ظہیر الدین، ۱ر جمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید زمیندار نے ایک کاشتکار کو اپنی آراضی بنا بر کاشت بدیں شرط دس روپیہ لگان پر دی، کہ پانچ روپیہ فصل خریف پر اور پانچ روپیہ فصل ربیع پر ادا کرتا رہے، بحالت عدم ادائے زر بقایا سوایا یعنی بجائے ایک روپیہ کے سوا روپیہ لگان کا لیا جائے گا، وقت مقررہ پر لگان کے نہ ادا کرنے کی صورت میں فصل بہ فصل و سال در سال لگان میں زیادتی ہوتی رہے گی، یہ زیادتی لگان کے بمقابلہ اراضی کے کی گئی ہے، آیا یہ زیادتی لگان کی جائز ہے یا ناجائز داخل سود ہے؟

**الجواب** ۔ یہ محض حرام و سود ہے، بلکہ اس شرط کی وجہ سے وہ اجارہ ہی فاسد و حرام ہوگیا، فان الاجارۃ تفسد بالشرط الفاسد کالبیع لانہا احد البیعین، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از سنگرام پور، ڈاکخانہ خاص، ضلع بدایوں، مسئولہ شیخ ضیاء الدین،

جناب مولنا مولوی احمد رضا خان صاحب!

بعد سلام علیک کے گذارش ہے، کہ میرے قریب میں ایک موضع دھنو پورہ ہے، وہاں پہ ٹھاکر دلاور سنگھ زمیندار موضع مذکور کے ہیں، اُس پہ ایک ہزار روپیہ ۳؍ آنے کے سود سے دیگر اشخاص کا قرض ہے، اب دلاور سنگھ ایک ہزار ہم سے بلا سود مانگتے ہیں، اور دسے پختہ آراضی سیر واسطے پانچ سال بالعوض ایک ہزار روپیہ کے دیتے ہیں، بعد پانچ سال کے اُن کی اراضی چھوٹ جائے گی، اور ہمارا روپیہ بے باق ہو جائے گا، شرعاً جائز ہے یا ناجائز، اور اگر ناجائز ہے تو کس طریقہ سے جائز ہو سکتی ہے، فقط زیادہ والسلام،

**الجواب** ۔ یہ صورت بلاشبہہ جائز ہے، زمیندار اپنی مملوکہ خالی زمین کہ دوسرے کے رہن یا اجارے میں نہیں، ایک مدت معینہ پانچ برس کے لئے ایک اجرت معینہ پر ہزار روپیہ پر اجارہ دیتا ہے، اور باہمی رضا سے زر اجرت پیشگی دینا قرار پاتا ہے، اس میں کچھ حرج نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از موضع دیورینا ضلع بریلی، مسئولہ عنایت حسین صاحب، ۲۹ر رجب ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین، کہ ایک آراضی کا لگان بندوبست میں عہ مقرر ہوا اب اُسی آراضی کی حیثیت ہے؍ کی ہے کسی شخص نے مبلغ صہ پیشگی پانچ سال کا لگان اس وقت کی حیثیت سے ادا کرکے لی اُس طرح پر اس کا لینا جائز ہے یا نہیں، یا کسی شخص نے بجائے ہے؍ روپیہ کی شرح کے ۶؍ سے بھی وہ جائز ہو سکتی ہے یا نہیں؟ اور اگر جائز ہوگی تو کن کن وجوہات سے جائز ہوگا،

**الجواب** ۔ بندوبست میں جو مقرر ہوا اس کی پابندی عاقدین پر لازم نہیں، باہم زمیندار و کاشتکار میں جس قدر پر رضامندی ہو جائے کم پر خواہ زائد پر، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از موضع دیورنیا، ضلع بریلی، مسئولہ شرف الدین وسیع الدین زمیندار، ۳۰ رجب ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے کرام اس مسئلہ میں کہ کاشتکار کو اپنی موروثی اراضی مصدقہ بندوبست بشرح عہ بیگہ خام کو کسی دوسرے شخص یعنی اپنے ذیلی کاشتکار کو مبلغ صہ لیکر پانچ سال کو پٹہ پر دینا جائز ہے یا نہیں اور یہ مبلغ پچاس روپے اسی میعاد پنجسالہ میں ذیلی کاشتکار کے وصول ہو جائیں گے، اور عہ لگان زمیندار کو بنی ذیلی کاشتکار ادا کرے گا، مکرر یہ کہ شرح لگان مصدقہ بندوبست عہ لحاظ نہ کیا جائے خواہ بجائے عہ کے ہر باہم کاشتکار اصلی و ذیلی طے ہو یا مبلغ ہے یا اور کم و بیش، بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ کاشتکار کو جائز نہیں کہ جو زمین اس کے پاس جتنے لگان کو ہے، اُس سے ایک پیسہ زائد پر ذیلی کو دے، جتنا زیادہ مقرر کرے گا، اسے لینا ناجائز ہوگا، مگر تین صورتوں میں جائز ہے:۔

(۱) اس کے ساتھ اپنے پاس سے اور کوئی چیز ملا کر دونوں کو مجموعۃً زیادہ پر دے۔ (۲) اس زمین کو کنواں کھود کر یا اور کام نفع کا بڑھا کر کرایہ پر دے۔ (۳) کرایہ کی جنس بدل دے، مثلاً اس کے پاس دس روپے سال پر ہے یہ ذیلی کو ایک اشرفی کرایے پر دے یا جتنی اشرفیاں ٹھہریں یوہیں نوٹ یا پیسہ یا اکنیاں، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از ضلع سکھر سندھ، ڈاکخانہ ڈھرکی، مقام بھرچونڈی شریف، درگاہ عالیہ سلسلۂ قادریہ

مسئولہ خدابخش صاحب ۲۳ رمضان چہارشنبہ ۱۳۳۹ھ

بخدمت عظامی منزلت شمس الشریعت حضرت مولٰنا صاحب سلمہ ربہ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ انگریزی قانون کے مطابق جو شخص پانچ برس متواتر اپنی غیر آباد زمین کا محصول (یعنی خراج) نہیں دیتا، وہ زمین اُس کی ملک سے نکل کر گورنمنٹ کی ہو جاتی ہے، کہ بعد دس برس گزرنے کے بغیر رضامندی شخص مذکور کے دوسرے کو دیدیتے ہیں، آیا زمین مذکور بالا بموجب شرع شریف مالک کی ملک سے نکل کر گورنمنٹی بنتی ہے یا نہیں، اور اس زمین کا لینا درست ہے یا نہیں، اگر کسی نے خریدی ہو تو واپس دے یا نہیں، اگر دے تو جو خرچ اس زمین پر کیا ہے، اُس سے واپس لے یا نہیں، نیز یہ کہ اگر مشتری مالک کو دے جب بھی گورنمنٹ اس کو نہیں بغیر درخواست کے اور درخواست بسبب مفلسی کے وہ نہیں دیتا، بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ شریعت میں اس وجہ سے زمین ملک مالک سے نہیں نکل سکتی، اس کا خریدنا ناجائز ہوگا، اور خریدی تو مالک کو واپس دینا واجب ہوگا، اور جو قیمت وغیرہ دینے میں خرچ ہو وہ مالک سے واپس نہیں لے سکتا۔ لانہ ھو المضیع لمالہ اس پر حکم شرعی یہ ہے یہ بجالائے اگرچہ اس کے کرنے کو گورنمنٹ تسلیم نہ کرے، اس کا الزام اس پر نہ ہوگا، واللہ تعالٰی اعلم،

# کتاب الذبائح

**مسئلہ** ۔ ۲۳ شوال ۱۳۱۳ھ ، مسئولہ از عزیز الدین ، محلہ ابراہیم پورہ ، شہر بریلی ،

کیا فرماتے ہیں علمائے دین مبین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ذبیحہ بعد غروب آفتاب و قبل طلوع آفتاب مکروہ ہے یا نہیں ؟ اور اگر مکروہ ہے تو کس طرح کا ؟ اور اگر ایسے ہی وقت مذکور میں بلی کسی پرند یا مرغ کو ہلاک کرے ، اور ذبح کچھ تھوڑا خون ذبیحہ فوراً یا کچھ دیر بعد دیوے ، تو اُس کے واسطے کیا حکم ہے ؟ آیا ذبیحہ جائز ہوگیا یا نہیں ؟ اور وہ ذبیحہ اگر جائز ہوگیا تو وہ بھی مکروہ ہے یا نہیں ؟ اور اگر مکروہ ہے تو کیسا ؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ رات کو ذبح کرنا اندیشۂ غلطی کے باعث مکروہ تنزیہی خلاف اولیٰ ہے ، اور ضرورت واقع ہو مثلاً صبح کے انتظار میں جانور مرجائے گا تو کچھ کراہت نہیں ، لانہ الاٰن مامور بہ حذرا عن اضاعۃ المال اھ پھر کراہت اس فعل میں ہے ، ذبح اگر صحیح ہو جائے ، ذبیحہ میں کچھ کراہت نہیں لتبین ان الغلط لم یقع ، درمختار میں ہے ، کرہ تنزیھا الذبح لیلا لاحتمال الغلط ، حرمت حلت کا مدار خون نکلنے نہ نکلنے پر نہیں ، بلکہ یہ ثابت ہونا چاہئے کہ وقت ذبح جانور زندہ تھا ۔ اگر یہ معلوم ہو اور خون اصلاً نہ دے ، حلال ہے ، اور اگر نہ ثابت ہو اور خون زندہ کا سا دے تو بعض دفعہ کہیں رُکا ہوا خون کچھ دیر بعد مردے کے بھی نکلتا ہے ، جانور حلال نہ ہوگا ، حیات کی علامت یہ ہے کہ جانور تڑپے ، یا منہ یا آنکھ بند کرے ، یا پاؤں سمیٹے ، یا اُس کے بدن کے بال کھڑے ہو جائیں درمختار میں ہے ، ذبح شاۃ مریضۃ فتحرکت وخرجت الدم حلت ، والا لا ان لم تدر حیاتہ عند الذبح وان علم حیاتہ حلت مطلقا ، وان لم تتحرک ولم یخرج الدم ، ذبح شاۃ لم تدر حیاتھا وقت الذبح ان فتحت فاھا لاتوکل ، وان ضمتہ اکلت ، وان فتحت عینیھا لا توکل ، وان ضمتھا اکلت ، وان مدت رجلھا لاتوکل ، وان قبضتھا اکلت ، وان نام شعرھا لاتوکل ، وان قام اکلت ، وھذا کلہ اذا لم تعلم الحیاۃ وان علمت وان قلّت اکلت مطلقا بکل حال ، زیلعی ، ردالمحتار میں ہے قولہ اوخرج الدم ای کما یخرج من الحی ، قال فی البزازیۃ وفی شرح الطحاوی ، خروج الدم لایدل علی الحیاۃ الا اذا کان یخرج کما یخرج فی الحی عند الامام وھو ظاھر الروایۃ ، واللہ تعالیٰ اعلم ،

**مسئلہ** ۔ از شہر کہنہ بریلی ۹ ذی الحجہ ۱۳۱۶ھ

ایک مولوی صاحب آئے ہیں، وہ کہتے ہیں بسم اللہ واللہ اکبر لا الٰہ الا اللہ اللھم منك ولك کہنا چاہئے بسم اللہ اللہ اکبر بغیر واو کے جو رائج ہو رہا ہے مکروہ ہے، اس میں کیا حکم ہے، بینوا توجروا

**الجواب** ۔ بغیر واو کے مستحب ہے، اسے مکروہ کہنا صحیح نہیں، بلکہ تنویر الابصار وغیرہ میں واو بڑھانے کو مکروہ فرمایا، بہرحال بلا واو کے خالی از کراہت و پسندیدہ و مستحب ہونے میں کلام نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص ذبح کرتا ہے، دوسرا پاؤں یا سر ذبیحہ کا پکڑے ہے، دونوں پر بسم اللہ ضرور ہے یا ذابح کی کافی ہے، اور اگر مددگار نے بسم اللہ ترک کی قصدًا یا یہ مددگار کوئی کافر مشرک ہندو وغیرہ تھا، تو ذبیحہ حلال رہا یا مردار ہوا؟ بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ اصل ذابح پر تکبیر کہنی لازم اور اُسی کی تکبیر کافی ہے، سر یا پاؤں پکڑنے والے کی تکبیر کی اصلاً حاجت نہیں، نہ اس کا کافر مشرک ہونا کچھ مضر، فان الذبح انما ھو قطع العروق لا الاخذ بالراس والقوائم کما لا یخفٰی، ہاں اگر ایک نے دوسرے کو نفس ذبح میں مدد دی، مثلاً زید ذبح کرتا ہے، عمرو نے دیکھا اس کا ہاتھ ضعیف ہے، ذبح میں دیر ہوگی، اپنا ہاتھ بھی چھُری پر رکھ دیا، اور دونوں نے مل کر چھُری پھیری، تو بیشک دونوں میں جو کوئی قصدًا تکبیر نہ کہے گا جانور حرام ہو جائے گا، یونہی اگر اُن میں کوئی کافر مشرک تھا تو بھی ذبیحہ مردار ہو گیا، فی الدر المختار تشترط التسمیۃ من الذابح وفیہ عن القنیۃ اراد التضحیۃ فوضع یدہ مع ید القصاب فی الذبح واعانہ علی الذبح، سمّی کل وجوبا فلو ترکھا احدھما، او ظن ان تسمیۃ احدھما تکفی حرمت اھ، واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم بالصواب،

**مسئلہ** ۔ ۱۳ صفر ۱۳۳۲ھ

چہ فرمایند علمائے دین اندریں مسئلہ، کہ بہنگام ذبح کردن حیوان و ذابح سوئے کدامے باید استاد، و راس حیوان کدام جانب می کند، استقامۃً اشاعت ست کہ بوقت ذبح حیوان سر وی بجنوب می کند و چہرہ ذابح بقبلہ می کند، خلاصہ آنکہ اگر بجانب شمال وجنوب و مشرق شدہ ذبح سازد، پس چہ حکم دارد، آیا کہ جائز می شود یا بدعت، اگر بدعت شود کدام بدعت، وکدام اولٰی ست، مع ادلّہ تصریحًا تحریر فرمایند، بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ سنت متوارثہ آن ست کہ روئے خود و روئے ذبیحہ ہر دو سوئے قبلہ کند، و سر ذبیحہ در بلاد ما کہ قبلہ سوئے مغرب ست جانب جنوب بود تا ذبیحہ بر پہلوئے چپ خودش خوابیدہ باشد، و پشت او جانب مشرق تا روئے سمت قبلہ بود، و ذابح پائے راست خود بر صفحۂ راست گردنش نہادہ ذبح کند، اگر توجہ یا توجیہ بہ قبلہ ترک کند مکروہ است، و اگر بر پہلوئے راستش خواباند نزد بعض اجلۂ ائمہ مالکیہ حرام گردد، خوردنش روا نبود،

پس احتراز ازاں مناسب ومؤکد ترشد خروجًا عن الخلاف، احمد ودارمی وابوداؤد وابن ماجہ ازجابر رضی اللہ تعالٰی عنہ راوی قال ذبح النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یوم الذبح کبشین اقرنین املحین موجوأین، فلما وجھھما قال اِنِّیْ وَجَّھْتُ وَجْھِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ الحدیث، وبخاری ومسلم[عہ] اسامی وابن ماجہ ازانس رضی اللہ تعالٰی عنہ آوردند قال ضحی النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بکبشین املحین، فرأیتہ واضعا قدمہ علی صفاحھما یسمی ویکبر فذبحھما بیدہ، امام عینی درعمدۃ القاری فرمود، فالتکبیر مع التسمیۃ مستحب وکذا وضع الرجل علی صفحۃ عنق الاضحیۃ الایمن، واما التسمیۃ فھی شرط، وہمدرانست، قال ابن القاسم الصواب ان یضجعھا علی شقھا الایسر، وعلی ذلک مضی عمل المسلمین، فان جھل فاضجعھا علی الشق الاخر لم یحرم اکلھا، درتنویر الابصار کرہ ترک التوجہ الی القبلۃ، در درمختار ست لمخالفتہ السنۃ، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ۔** از شہر لاہور، مرسلہ انوار الحق، تحصیل چونیاں، روز جمعہ، ۱۲ ذی الحجۃ الحرام ۱۳۳۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ جس طرح ذابح پر تسمیہ پڑھنا ضروری ہے اسی طرح معین ذابح پر تسمیہ پڑھنا ضروری ہے یا نہیں؟ اور معین ذابح کس کو کہتے ہیں؟

**الجواب۔** معین ذابح سے یہی مراد ہے، کہ ذابح کا ہاتھ کمزور ہو، ذبح میں دقت دیکھے، تو دوسرا اس کے ساتھ چھری پر ہاتھ رکھ کر دونوں مل کر ہاتھ پھیریں، اس صورت میں دونوں پر تکبیر واجب ہے، اگر ان میں سے کوئی بھی قصدًا تکبیر نہ کہے گا، ذبیحہ مردار ہو جائے گا، اگرچہ دوسرا تکبیر کہے، دیوبندی قول محض غلط وجہالت ہے، تکبیر ذبح پر لازم فرمائی گئی ہے، اور ہاتھ پاؤں پکڑنا ذبح نہیں، ہاتھ پاؤں پکڑنے والا مثل رسّی کے وہی کام دے رہا ہے جو ایک رسّی دیتی ہے، اُس پر تکبیر لازم ہونا درکنار، اگر مجوسی یا بت پرست ہاتھ پاؤں پکڑے گا ذبیحہ میں خلل نہ آئیگا تنویر الابصار میں تھا تشترط التسمیۃ، درمختار میں اُس کی شرح فرمادی، من الذابح، رد المحتار میں فرمایا شمل ما اذا کان الذابح اثنین، فلو سمّی احدھما وترک الثانی عمدا حرم اکلہ، درمختار میں خانیہ سے ہے وضع یدہ مع ید القصاب فی الذبح واعانہ علی الذبح، سمی کلہ، وجوبا، فلو ترکھا احدھما، او ظن تسمیۃ احدھما تکفی، حرمت شرح نقایہ علامہ برجندی میں ہے، یشترط تسمیۃ من اعان الذابح بحیث وضع یدہ علی المذبح کما وضع الذابح حتی لو ترک احدھما التسمیۃ لایحل، ذکرہ فی فتاوٰی قاضی خاں، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ۔** مرسلہ بھولا گھمیار، دوکاندار، سیہراؤں، ڈاکخانہ پٹی تحصیل قصور، ضلع لاہور، ۱۵ ربیع الاول شریف ۱۳۳۵ھ

---

[عہ] ھکذا فی الاصل، لعلہ "الدارمی"

کیا فرماتے ہیں علمائے دین حنفیہ اس مسئلہ میں کہ ذبح کے وقت جس بکرے کی گھنڈی سر کی طرف ایک چھلہ بھی نہ رہے، وہ عند الشرع حلال ہے یا حرام، بینوا توجروا،

**الجواب** - اس مقام میں تحقیق یہ ہے کہ ذبح میں گھنڈی کا اعتبار نہیں، چاروں رگوں میں سے تین کٹ جانے پر مدار ہے، اگر ایک یا دو رگ کٹی حلال نہ ہوگا، اگرچہ گھنڈی سے نیچے ہو، اور اگر چاروں یا کوئی سی تین کٹ گئیں، تو حلال ہے، اگرچہ گھنڈی سے اوپر ہو، ردالمحتار میں ہے ان کان بالذبح فوق العقدۃ حصل قطع ثلثۃ من العروق فالحق ماقالہ شراح الھدایۃ تبعا للرستغفنی، والا فالحق خلافہ، اذلم یوجد شرط الحل باتفاق اھل المذھب، ویظھر ذلک بالمشاھدۃ، اوسوال اھل الخبرۃ، فاغتنم ھذا المقال ودع عنک الجدال وہو تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - از چونی زیریں، مسجد کلاں، ضلع ڈیرہ غازی خاں، مرسلہ جناب عبداللہ صاحب، ۱۲ رمضان ۱۳۳۵ھ

جناب حضرت مولٰنا و بالفضل اولٰنا، جناب شمس العلماء مفتی العصر سلامت، حضور انور، مذبوحہ فوق العقدہ کا مسئلہ جو اختلاف میں ضبط ہے، آں صاحب مہربانی فرما کر مرجح قول کو بدلائل تحریر فرما کر دستخط فرمادیویں، تکلیف سے بالکل عفو کریں۔

**الجواب** - اس مسئلہ میں تحقیق و قول فیصل یہ ہے کہ ذبح فوق العقدہ سے اگر چاروں یا تین رگیں کٹ گئیں ذبح ہوگیا، جانور حلال، اور اگر صرف دو ہی کٹیں، حلقوم و مری دونوں نیچے رہ گئے، ذبح نہ ہوا، اور جانور مردار، یہ بات دیکھنے سے معلوم ہوسکتی ہے، خود پہچان نہ ہو تو پہچان والوں کے بیان سے، ردالمحتار میں ہے، والتحریر للمقام ان یقال ان کان بالذبح فوق العقدۃ حصل قطع ثلثۃ من العروق، فالحق ماقالہ شراح الھدایۃ تبعا للرستغفنی والا فالحق خلافہ، اذلم یوجد شرط الحل باتفاق اھل المذھب، ویظھر ذلک بالمشاھدۃ، اوسوال اھل الخبرۃ، فاغتنم ھذا المقال، ودع عنک الجدال اھ وفیما کتبت علیہ فان قلت سیأتی عن البدائع ان الاوداج متصلۃ من القلب بالدماغ، فیحصل فریھا بالذبح فوق العقدۃ ایضا لامحالۃ، ولا شک ان ذلک بین اللبۃ واللحیین، فیجب الحل، قلت سنذکرھناک ان المراد ثمہ بالاوداج الودجان اذھما المتصلان من الدماغ الی القلب لا الحلقوم والمری، واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم،

**مسئلہ** - از شہر گورکھپور، محلہ اسمٰعیل پور، مرسلہ محمد عبدالواسع صاحب حنفی، مورخہ ۲۳ ذیقعدہ ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ جو شخص ذبیحہ کو ذبح کرتا ہے، اور اس کے ساتھ دوسرا ایک اور جو شریک حال ہوکر ذبیحہ کے بقیہ اعضا پکڑے ہوئے ہے، اگر ذبح کرنے والے کے علاوہ یہ ایک اس کا شریک حال تکبیر نہ کہے، تو کیا ذبیحہ حرام ہوجائے گا؟ یعنی کیا ذبح کرنے والے اور اس کے شریک حال

دونوں کے لئے ذبح کے وقت تکبیر کہنا لازمی و ضروری ہے یا نہیں؟

**الجواب**۔ ذبیحہ کا ہاتھ پاؤں پکڑنے والا بندش کی رسّی کی طرح ہے، اُس پر تکبیر کچھ ضروری نہیں، بلکہ وہ اہل تکبیر میں سے بھی ہونا ضروری نہیں، اگر مشرک یا مجوسی ہو جب بھی ذبیحہ میں فرق نہ آئے گا، وہ معین ذابح جس پر تکبیر کہنا ضرور ہے، وہ ہے کہ ذابح کا ہاتھ ضعیف ہو تنہا اس کی قوت سے ذبح نہ ہو سکتا ہو، یہ شخص نفس فعل میں اس کی امداد کرے اس کے ساتھ چھری پر ہاتھ رکھے، اور ذبح دونوں قوتوں کے اجتماع سے واقع ہو، اس حالت میں دونوں پر تکبیر لازم ہے، ایک بھی قصداً چھوڑے گا ذبیحہ مردار ہو جائے گا لانہ اذا اجتمع المبیح والمحرم غلب المحرم، درمختار میں ہے وتشترط التسمیۃ من الذابح حال الذبح اھ فدل علی عدم اشتراطھا من غیر الذابح، ردالمحتار میں ہے اذا کان الذابح اثنین فلو سمی احدھما وترك الثانی عمدا حرم اکلہ کما فی التاترخانیۃ، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ**۔ از چوہر کوٹ بارکھان ملک بلوچستان، مرسلہ قادر بخش صاحب ۱۴ ربیع الاول شریف ۱۳۳۷ھ

چہ فرمایند علمائے دین دریں مسائل :۔

(۱) حکم ذبح فوق العقدہ نوشتہ شدہ بمن رسید، لیکن جناب اعلیحضرت فیصلہ بانہ کردہ، ہمیں اختلاف دریں ملک بسیار است، کسے می گوید کہ ہر چار رگ بریدہ شود، کسے می گوید کہ نہ، براہِ کرم مولٰنا صاحب بکدام روایت قائل است، ہرچہ رائے مولوی صاحب، و اتفاق فتوٰی است، تحریر فرمایند تاکہ براں عمل درآمد کردہ باشد۔

(۲) بریتیم قربانی واجب ست یانہ،

**الجواب**۔ (۱) اجماع ائمہ ماست کہ اگر سہ رگ بریدہ شود ذبیحہ حلال ست، وایں معنی بمشاہدہ یا رجوع باہل خبرت تواں دریافت، ہمیں درفتوٰی سابقہ نوشتہ شدہ وہمین است فیصلہ علامہ شامی در ردالمحتار، وانچہ یکبار برائے امتحان مشہود فقیر شد آنست کہ بذبح فوق العقدہ نیز رگہا بریدہ می شود، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ**۔ از سرال ڈاکخانہ بشندور، تحصیل وضلع جہلم، مرسلہ حافظ سجاد شاہ، ۱۸ شعبان ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے علمائے دین اس مسئلہ میں کہ عقدہ مذبوح بطرف صدر ہو جائے تو کیا حکم ہے، قال عینی و ذکر العقدۃ لا فی کلام اللہ ولا فی کلام رسول اللہ عزوجل وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اس مسئلہ میں تردد ہے،

**الجواب**، کم از کم تین رگیں کٹنا لازم ہے، اگر عقدہ طرف راس رہا اور تین سے کم رگیں کٹیں مردار ہو گیا، اور عقدہ طرف صدر رہا اور ذبح بین اللبہ واللحیین ہوا، اور تین رگیں کٹ گئیں حلال ہو گیا، ھو التحقیق الذی لایحید العدل عنہ، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ**۔ از مدرسہ اسلامیہ عربیہ، ریلوی ہمایوں، پوسٹ پٹ میاں، تعلقہ شکارپور، ضلع سکھر،

مسئولہ محمد محسن علی ہاشمی، مدرس اول، ۸ شوال ۱۳۳۵ھ

چہ می فرمایند علمائے عظام دریں مسئلہ کہ مذبوح فوق العقدہ حلال ست یا حرام؟ بینوا توجروا،

**الجواب** - قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم الذکاۃ ما بین اللبۃ واللحیین، ولاشك ان ما فوق العقدۃ مما یلیھما بین المحلین وکلام التحفۃ والکافی وغیرھما یدل علی ان الحلق یستعمل فی العنق کما فی ابن عابدین فتحریر العلامۃ عندی ما افادہ فی ردالمحتار، اذ قال والتحریر للمقام ان یقال ان کان بالذبح فوق العقدۃ حصل قطع ثلثۃ من العروق، فالحق ما قالہ شراح الھدایۃ تبعا للرستغفنی، والا فالحق خلافہ اذا لم یوجد شرط الحل باتفاق اھل المذھب، ویظھر ذلك بالمشاھدۃ اوسؤال اھل الخبرۃ فاغتنم ھذا المقال ودع عنك الجدال واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - از شہر بریلی، محلہ بہاری پور، مسئولہ جناب مولوی نواب سلطان احمد خاں صاحب زید مجدہم بتاریخ ۴ صفر المظفر قدسی ۱۳۳۰ھ

بندوق سے ایک ہرن شکار ہوا، چونکہ اس وقت چاقو یا چھری موجود نہ تھے، تو ایک سوار کو گاؤں کی طرف چھری لینے کو دوڑایا، اتنے میں ہرن قریب مرنے کے ہوگیا، تو ایک زمیندار سے جو اتفاقیہ وہاں موجود تھا، درانتی جس سے چارہ کاٹا جاتا ہے دندانہ دار ہوتی ہے، لی گئی، اور ایک مرد عادل مسلمان نے ذبح کیا، اس شکار کو کھایا گیا، اس پر چند لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ ایسے آلہ سے ذبح کیا ہوا حرام ہے، تو یہ اعتراض ان کا بجا ہے یا بیجا؟ بینوا توجروا.

**الجواب** - درانتی بھی آلاتِ ذبح سے ہے، ردالمحتار کتاب الصید میں ہے، لونصب شبکۃ وکان لھا التجاذ حدۃ کمنجل وسمّی علیہ وجرحہ حل عندنا کما لو رماہ بھا، انتھی مختصرا، تاج العروس شرح قاموس میں ہے، المنجل کمنبر، حدیدۃ ذات اسنان یقضب بھا الزرع وقیل ما قضب بہ العود من الشجر، مگر اس سے ذبح کرنا ممنوع وگناہ ہے کہ بے سبب ایذا ہے، جیسے کند چھری یا اس سے بھی زائد، ذبائح الہندیہ میں محیط امام سرخسی سے ہے، الکلیلۃ یجوز الذبح بھا ویکرہ، لیکن ایسی صورت میں کہ جانور مرا جاتا ہے، اور اس کے سوا کوئی آلہ نہیں اجازت بعید نہیں، فان الضرورات تبیح المحذورات، وربما یفیدہ قول درالمختار کل تعذیب بلا فائدۃ، مثل قطع الراس، والسلخ قبل ان تبرد ای تسکن عن الاضطراب اھ، فھذا وان کان تعذیبا فلا فائدۃ بل للضرورۃ پھر اگر اکثر رگیں کٹنے سے پہلے جانور میں مذبوح کی حیات سے زیادہ حیات باقی تھی، جب تو بالاتفاق حلال ہوگیا، اور اس کا کھانا بے تامل روا، اور اس پر اعتراض محض باطل و بے جا، اور اگر آلہ کُند تھا اور بہت سختی کرنی پڑی کہ اکثر رگیں کٹنے سے پہلے ہی دانتوں کی رگڑوں، صدموں سے اس کی روح فنا ہوگئی، یا رہی تو صرف اوتنی ہی رہی جو بعد ذبح ہوتی ہے، کہ فقط موت کا تڑپنا باقی ہوتا ہے، اس کے بعد دو چار پہر جی نہیں سکتا، تو اس صورت میں یہاں کہ اور کوئی آلہ ملتا ہی نہ تھا

اختلاف علماء ہے، بعض فرماتے ہیں حرام ہوگیا کہ ذکوٰۃ اختیاری یعنی رگوں کے کاٹنے سے اس کی موت نہ ہوئی، بلکہ سبب موت قطع عروق سے پہلے ہی متحقق ہولیا، اور بعض نے کہا حلال ہے، کہ جب آلہ میسر ہی نہ تھا تو یہ بھی ایک ذکوٰۃ اضطراری کی شکل میں آگیا، اور رجحان موجودہ جانب حرمت ہی پایا جاتا ہے، اور اسی میں احتیاط، نقل المصنف ان من التعذر ما لو ادرك صيده حيا، او اشرف ثوره على الهلاك، وضاق الوقت عن الذابح، او لم يجد ألة الذبح، فجرحه حل فی رواية، ردالمحتار میں ہے الاولى ان يقول فی قول لانه نقله المصنف عن القنية معزوا الى بعض المشائخ، وقال البعض الأخر لا يحل اكله، الا اذا قطع العروق، افادہ ط، اور ہندیہ کی عبارت یہ ہے اشرف ثوره على الهلاك وليس معه الا ما يجرح مذبحه، ولو طلب آلة الذبح لايدرك ذكاته فجرح مذبحه لايحل، الا اذا قطع العروق، قال القاضی عبدالجبار كل ان جرحه كذا فی القنية، تنویر الابصار، و درمختار، و ردالمحتار کتاب الصید میں ہے، ان ادركه الرامی والمرسل حيا ذكاه وجوبا، فلو تركها حرم، وكذا يحرم لو عجز عن التذكية، بان لم يجد الة اولا يبقى من الوقت ما يمكن تحصيل الألة والاستعداد للذبح لان العجز عن التذكية لا يحل الحرام، اھ ملتقطا واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم،

**مسئلہ** ۔ از ڈیرہ اسمٰعیل خاں ملک وزیرستان، چھاؤنی ٹانک پوسٹ کرگٹی ورکس کپنی، مرسلہ مولوی اکبر حسین صاحب اسٹون میڈ بمقام ۲۶/۴، ۱۳ رمضان ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں، لوہے کی پتی کی چھری بنی ہو، نہ اس میں دستہ ہو، نہ دستہ کی جگہ پر کوئی سوراخ ہو، اُس سے ذبح کرنا درست ہے یا نہیں، یہ جگہ فیلڈ ہے، اور گرمی بہت سخت اور کام دھوپ میں کرنا پڑتا ہے، یہاں روزہ رکھنا چاہئے یا نہیں؟

**الجواب** ۔ اگر اس میں کسی طرف دھار رکھی گئی ہو، جیسے چھری میں تو دھار سے ذبح جائز ہے، اور دھار نہ ہو تو ذبح ناممکن اور جانور مردار ہو جائے گا۔ نص علیہ الامام النسفی فی الکافی، اگر دھوپ میں کام کرنے کے ساتھ روزہ ہو سکے اور آدمی مقیم ہو مسافر نہ ہو تو روزہ فرض ہے، اور اگر نہ ہو سکے، روزہ رکھنے سے بیمار پڑ جائے، ضرر قوی پہنچے، تو مقیم غیر مسافر کو ایسا کام کرنا حرام ہے۔ اگر ترک پر قدرت نہ ہو، اور کسی طرح نہ ممکن ہو قضا رکھے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از سرنیا، ضلع بریلی، مرسلہ امیر علی صاحب قادری، ۲ رجب ۱۳۳۱ھ

کوئی جانور دیوار سے دب گیا۔ گردن مٹی میں دب گئی، تو کس ترکیب سے ذبح کرے؟

**الجواب** ۔ اگر اندیشہ ہے کہ نکالنے تک اس کا دم نکل جائے گا، تو جہاں چاہے تکبیر کہہ کر خون نکال دے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ مرسلہ مولانا مولوی محمد وصی احمد صاحب محدث سورتی، پیلی بھیت، ۱۴ ذی الحجہ ۱۳۰۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک بھنگی نے ظاہر کے نام کا بکرا مانا، اُسے ایک فقیر مسلمان نے بھنگی کے گھر جاکر ذبح کیا، اور اُس کا کلیجا نکال کر بھونا، اور اُس فقیر کے ہمراہ چار مسلمان اور تھے پانچوں نے کھایا، فقیر کافر ہوا یا مسلمان رہا، مرتکب حرام ہوا یا نہیں، اور بقیۂ آکلین کا کیا حکم ہے، اور یہ ذبیحہ حلال ہے یا حرام مثل میتہ ہے، یا اُس سے کچھ اوترا، اور جو اس ذبیحے کو حلال بتائے، وہ برتقدیر حرمت کافر ہے یا نہیں، بیّنوا توجروا

**الجواب** ۔ ذابح اگر غیر خدا کے نام پر ذبح کرے، یعنی وقت ذبح جس طرح تکبیر کا حکم ہے، یہ غیر خدا کا نام لے مثلاً بسم اللہ کی جگہ باسم فلاں کہے، تو ذبیحہ قطعاً حرام ہے قال تعالٰی وما اھل بہ لغیر اللہ، اسی طرح اگر مسلمان[1] کلمہ گو نے اُس ذبح سے غیر خدا کی عبادت کا قصد کیا اور اہل اسلام اراقتِ دم لوجہ اللہ سے جس طرح کا تقرب اللہ جلّ جلالہ کی طرف چاہتے ہیں، اس نے اس ذبح سے اُسی نوع کا تقرب غیر خدا کی طرف چاہا، تو بھی حرمت ذبیحہ میں کلام نہیں، اگرچہ اس پر زبان سے خالص تکبیر ہی کہی ہو، کہ جب اس نے غیر خدا کو معبود قرار دیا، یا اُس ذبح سے اس کی عبادت کا قصد کیا، مرتد ہوگیا، اور مرتد کا ذبیحہ حلال نہیں، مگر نازلۂ مسئولہ سائل ان صورتوں سے بری ہے، کہ یہ تو یقیناً معلوم کہ کوئی کلمہ گو ذبح کرتے وقت بسم اللہ کی جگہ مثلاً باسم ظاہر ہرگز نہیں کہتا، نہ زنہار کسی مسلمان پر یہ گمان ہوسکتا ہے کہ وہ غیر خدا کی عبادت چاہے، اور ظاہر وا ہر بھنگیوں وغیرہم کفار کے باطل معبود ان کو معاذ اللہ معبود قرار دے، تو لاجرم اُسنے اللہ ہی کے نام ذبح کیا، اور عبادت غیر خدا کا خیال بھی اس کے دل میں نہ آیا، بلکہ اصلاً اس پر بھی کوئی دلیل نہیں کہ اسکی جان دینے سے فقیر مسلم اس معبود باطل کی مجرد تعظیم (جو مثل تعظیم اہل دنیا بوجہ غنا انحائے تعظیم الٰہی سے نہیں ہوسکتی) منظور

---

[1] خصصت الکلام بالمسلم لان المشرک لاتحل ذبیحتہ مطلقا وان سمی اللہ تعالٰی وقصد بہ التقرب الیہ وحدہ عزوجل والکتابی تحل ذبیحتہ اذا سمی اللہ تعالٰی وحدہ وان قصد بہ التقرب الی غیرہ تعالٰی، قال النیشا پوری فی تفسیرہ قال مالک والشافعی وابو حنیفۃ واصحابہ اذا ذبحوا علی اسم المسیح فقد اھلوا بہ لغیر اللہ فوجب ان یحرم واذا ذبحوا علی اسم اللہ فظاھر اللفظ یقتضی الحل ولاعبرۃ بغیر اللفظ اھ وقال فی الھندیۃ عن البدائع لو سمع منہ یعنی من الکتابی ذکر اسم اللہ تعالٰی لکنہ عنی باللہ تعالٰی عزوجل المسیح علیہ السلام قالوا توکل الا اذا نص فقال بسم اللہ الذی ھو ثالث ثلثۃ فلا یحل الخ اقول والسر فیہ ما اشرنا الیہ ان الکتابی لایخرج بھذا عن کونہ کتابیا فتحل اذا جرد التسمیۃ للہ تعالٰی کما ان المشرک لا یخرج عن الاشراک بتجرید التسمیۃ فلا تحل وان سمی اللہ تعالٰی اما المسلم فیخرج بھذا القصد عن الاسلام فلا تحل ھکذا ینبغی ان یفھم ھذا المقام ۱۲

منہ قدس سرہ العزیز

رکھی ہو، کہ مسئلۂ ذبح عند قدوم الامیر کو اُس سے تعلق ہوسکے، انصاف یہ ہے کہ اس طرح کے فقیروں کو صرف اپنے کھانے سے غرض ہوتی ہے کافر بلا کرے گیا، انھوں نے تکبیر کہکر بطور مسلماناں ذبح کیا اور اپنے کھانے کے قابل کردیا، اس کے سوا انھیں دوسری نیت فاسدہ کا مرتکب جاننا مسلمان پر نری بدگمانی ہے، جو بنص قطعی قرآن حرام قال اللہ تعالٰی یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا کَثِیْرًا مِّنَ الظَّنِّ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ اے ایمان والو! بہت سے گمانوں سے بچو کہ کچھ گمان گناہ ہیں، وقال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ایاکم والظن فان الظن اکذب الحدیث، گمان سے دور رہو کہ گمان سے بڑھ کر کوئی بات جھوٹی نہیں، رواہ الائمۃ مالك والبخاری ومسلم وابوداؤد والترمذی عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ، اور دل کے ارادے پر حکم کرنا خصوصا ایسا کہ صراحۃً خلاف ظاہر وموہوم مضمحل بلکہ محض غلط باطل ہے، بیشک جرم عظیم ہے قال اللہ تعالٰی وَلَا تَقْفُ مَا لَیْسَ لَکَ بِهٖ عِلْمٌ اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ کُلُّ اُولٰٓئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْـُٔوْلًا بے یقین بات کے پیچھے نہ پڑ بیشک کان آنکھ دل سب سے سوال ہونا ہے، وقال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم افلا شققت عن قلبہ حتی تعلم اقالھا ام لا، تو نے اس کا دل چیر کر کیوں نہ دیکھا، کہ دل کے عقیدے پر اطلاع پاتا، اخرجہ مسلم عن اسامۃ بن زید رضی اللہ تعالٰی عنہما، سیدی عارف باللہ احمد زرّوق روّح اللہ تعالٰی روحہ فرماتے ہیں انما ینشؤ الظن الخبیث عن القلب الخبیث خبیث گمان خبیث دل سے نکلتا ہے، ذکرہ سیدی عبدالغنی النابلسی فی الحدیقۃ الندیۃ، تفسیر کبیر میں فرمایا انما کلفنا بالظاھر لا بالباطن فاذا ذبحہ علی اسم اللہ وجب ان یحل ولا سبیل لنا الی الباطن، منیہ وذخیرہ وشرح وہبانیہ ودرمختار وغیرہا میں ہے انا لا نسیئ الظن بالمسلم انہ یتقرب الی الآدمی بھذا النحو، دیکھو ائمۂ دین وعلمائے معتمدین کیونکر صاف تصریحیں فرماتے ہیں کہ ہمیں باطن کی طرف کوئی راہ نہیں، ظاہر پر عمل کا حکم ہے، جب مسلمان نے خدا کا نام لیکر ذبح کیا واجب ہوا کہ ذبیحہ حلال ہو، ہم مسلمان پر بدگمانی نہیں کرتے کہ اس نے ذبح سے آدمی کی طرف تقرب چاہا ہو، جبکہ فقہائے عدول کے یہ اقوال خدا ورسول کے وہ ارشاد تو اب سوئے ظن پر بنانہ کرے گا، مگر خبیث الباطن کج نہاد۔ وما اللہ بغافل عما تعملون ان اللہ لا یحب الفساد، پس صورت مستفسرہ میں وہ ذبیحہ قطعاً حلال ہے، اور اس فقیر اور اس کے ساتھ والوں نے لحم مذکّی کھایا نہ مردار، فقہائے کرام نے خاص اس جزئیہ کی تصریح فرمائی، کہ مثلاً مجوسی نے اپنے آتشکدے یا مشرک نے اپنے بتوں کے لئے مسلمان سے بکری ذبح کرائی، اور اس نے خدا کا نام پاک لیکر ذبح کی، بکری حلال ہے، کھائی جائے، فتاوٰی عالمگیری وفتاوٰی تاتارخانیہ وجامع الفتاوٰی میں ہے مسلم ذبح شاۃ المجوسی لبیت نارھم، او الکافر لآلھتھم توکل، لانہ سمی اللہ تعالٰی، البتہ مسلمان کے لئے اس صورت میں کراہت لکھتے ہیں، ہندیہ میں عبارت مذکورہ کے بعد ہے ویکرہ للمسلم۔ ظاہر ہے کہ مسلمان کو ایسا فعل کرنا نہ تھا کہ اس میں

بظاہر گویا اُس کافر کا کام پورا کرنا، اور اس کے زعم میں اس کے قصد مذموم کا آلہ بنتا ہے، اگرچہ حقیقت امر بالکل اس کے مباین ہے، کما لا یخفی، بالجملہ اس مسئلہ میں حق یہ ہے کہ یہاں صرف وقت ذبح قول و نیت ذابح کا اعتبار ہے، اگر ذابح مسلم نے اللہ ہی کے لئے ذبح کیا، اور وقت ذبح اللہ ہی کا نام لیا، تو ذبیحہ قطعاً حلال، اگرچہ مالک نے کسی کے نام پر مشہور کر رکھا ہو، قال تعالیٰ وَمَا لَكُمْ اَنْ لَّا تَاْكُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ، یوہیں کتابی کا ذبیحہ اگر وقت ذبح خالص نام خدا لے، قال تعالیٰ طَعَامُ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ حِلٌّ لَّكُمْ، واللہ سبحٰنہ و تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کھال مذبوح حلال مثل گائے بھینس بکری مرغ وغیرہ کے حلال ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ مذبوح حلال جانور کی کھال بیشک حلال ہے، شرعاً اس کا کھانا ممنوع نہیں، اگرچہ گائے بھینس بکری کی کھال کھانے کے قابل نہیں ہوتی فی الدر المختار اذا ماذکیت شاۃ فکلہا، سوی سبع ففیہن الوبال، فحاء ثم خاء ثم غین، ودال ثم میمان وذال۔ انتہی فالحاء الحیاء وھو الفرج، والخاء الخصیۃ والغین الغدۃ، والدال الدم المسفوح، والمیمان المرارۃ والمثانۃ والذال الذکر، واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بدن حیوان ماکول اللحم میں کیا کیا چیزیں مکروہ ہیں؟ بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ سات چیزیں تو حدیثوں میں شمار فرمائی گئیں (۱) مرارہ یعنی پتہ (۲) مثانہ یعنی پھکنا (۳) حیا یعنی فرج (۴) ذکر (۵) انثیین (۶) غدہ (۷) دم یعنی خون مسفوح اخرج الطبرانی فی المعجم الاوسط عن عبد اللہ بن عمر وابن عدی، والبیہقی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم کان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ یکرہ من الشاۃ سبعا المرارۃ والمثانۃ والحیاء والذکر والانثیین والغدۃ والدم وکان احب الشاۃ الیہ مقدمہا، ہمارے امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا خون تو حرام ہے کہ قرآن عظیم میں اس کی تحریم منصوص، اور باقی چیزیں میں مکروہ سمجھتا ہوں، کہ سلیم الطبع لوگ اُن سے گھن کرتے ہیں، اور انھیں گندی سمجھتے ہیں، اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ویحرم علیہم الخبٰئث، یہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اُن پر سب گندی چیزیں حرام فرمائیگا حاشیہ علامہ طحطاوی میں ہے قال ابوحنیفۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اما الدم فحرام بالنص واکرہ الباقیۃ لانہا مما تستخبثہ الانفس، قال اللہ تعالیٰ ویحرم علیہم الخبٰئث، اسی طرح ینابیع میں ہے کماسیاتی۔ اور مختار و معتمد یہ ہے کہ کراہت سے مراد کراہت تحریمی ہے، یہاں تک کہ امام ملک العلماء ابوبکر مسعود کاشانی قدس سرہٗ نے بلفظ حرمت تعبیر کی، عالمگیری میں ہے اما بیان ما یحرم اکلہ من اجزاء الحیوان سبعۃ الدم المسفوح والذکر والانثیان والقبل والغدۃ والمثانۃ والمرارۃ۔ تنویر الابصار میں ہے کرہ تحریما من الشاۃ سبع الخ درمختار میں

ہے وقیل تنزیہا، والاول اوجہ، ردالمحتار میں ہے وھوظاھر اطلاق المتون الکراھۃ، مغنی المستفتی عن سوال المفتی میں ہے المکروہ تحریما من الشاۃ سبع الخ یہ تو سات تو بہت کتب مذہب، متون وشروح وفتاوٰی میں مصرح، اور علامہ قاضی بدیع خوارزمی صاحب غنیۃ الفقہاء وعلامہ شمس الدین محمد قہستانی شارح نقایہ وعلامہ سیدی احمد مصری محشی درمختار وغیرہم علماء نے دو چیزیں اور زیادہ فرمائیں (۸) نخاع الصلب یعنی حرام مغز اس کی کراہت نصاب الاحتساب میں بھی ہے (۹) گردن کے دو پٹھے جو شانوں تک ممتد ہوتے ہیں، اور فاضلین اخیرین وغیرہما نے تین اور بڑھائیں، (۱۰) خون جگر (۱۱) خون طحال (۱۲) خون گوشت یعنی دم مسفوح نکل جانے کو بعد جو خون گوشت میں رہ جاتا ہے، بحرالمحیط میں ہے الغدد والذکر والانثیان والمثانۃ والعصبان اللذان فی العنق والمرارۃ والقضیب مکروہ اھ ملخصا، جامع الرموز میں اس کے بعد ہے وکذا الدم الذی یخرج من اللحم والکبد والطحال، ذبائح الطحاوی میں ہے الذکر والانثیان والمثانۃ والعصبان اللذان فی العنق والمرارۃ تحل مع الکراھۃ، وکذا الدم الذی یخرج من اللحم والکبد والطحال دون الدم المسفوح، وھل الکراھۃ تحریمیۃ اوتنزیھیۃ قولان، اسی میں مسائل شتی میں ہے وزید نخاع الصلب، اقول وباللہ التوفیق وبہ الوصول الی اوج التحقیق، علماء کی ان زیادت سے ظاہر ہوگیا کہ سات میں حصر مقصود نہ تھا، بلکہ صرف باتباع نظم حدیث، ونص امام ان پر اقتصار واقع ہوا، اور خود اُن علمائے زائدین نے بھی قصد استیعاب نہ فرمایا، یہ امر انھیں عبارات مذکورہ سے ظاہر، اور اس پر دوسری دلیل واضح یہ کہ جگر وطحال وگوشت کے خون گنے اور (۱۳) خون قلب چھوڑ گئے، حالانکہ وہ قطعاً ان کے مثل ہے، یہانتک کہ عنایہ وخزانہ وقنیہ وغیرہا میں اس کی نجاست پر جزم کیا، اور اسی طرف امام برہان الدین فرغانی صاحب ہدایہ نے کتاب التجنیس والمزید میں فرمایا، اگرچہ ضیاء وناطفی ومراقی الفلاح ودرمختار وردالمحتار وغیرہا اسفار میں طہارت کو مختار رکھا، اور ظاہر ہے کہ نجاست مثبت حرمت ہے اور طہارت مفید حلت نہیں، حلیہ میں ہے فی القنیۃ دم قلب الشاۃ نجس والیہ مال کلام صاحب الھدایۃ فی التجنیس، وفی خزانۃ الفتاوٰی دم القلب نجس ودم الکبد والطحال لا، رحمانیہ میں ہے فی العنایۃ دم القلب نجس، ودم الکبد والطحال لا، اور نیز عدم حصر پر ایک اور دلیل قاطع یہ ہے، کہ عامہ کتب میں دم مسفوح، اور ان کتابوں میں دم لحم وکبد وطحال کو شمار کیا، تو اس سے واضح، کہ کلام اعضا سے اخلاط تک متجاوز ہوا، اور بیشک اخلاط سے (۱۴) مرہ بھی ہے یعنی وہ زرد پانی کہ پتّہ میں ہوتا ہے جسے صفرا کہتے ہیں، اور ہمارے علماء کتاب الطہارۃ میں تصریح فرماتے ہیں کہ اُس کا حکم مثل پیشاب کے ہے، بلکہ بعض نے تو مثل خون کے ٹھہرایا، درمختار میں ہے مرارۃ کل حیوان کبولہ، حلیہ میں ہے قیل مرارۃ الشاۃ کالدم وقیل کبولہا، خفیفۃ عندھما، طاھرۃ عند محمد، بہرحال کھانا اس کا بیشک ناجائز ہے، کما ھو المذھب فی البول، باوجود اس کے یہاں شمار میں نہ آیا، یونہیں اخلاط سے بلغم ہے

کہ جب براہ بینی مندفع ہو جیسے بھیڑ وغیرہ میں مشاہد ہے، اُسے عربی میں مخاط، اور فارسی میں آب بینی کہتے ہیں، (۱۵) اس کا کھانا بھی یقیناً ناجائز، صرح بہ فی العقود الدریۃ تنقیح الفتاوی الحامدیۃ، یہ بھی یہاں غیر معدود اور منجملہ دماء، (۱۶) وہ خون بھی ہے جو رحم میں نطفہ سے بنتا ہے منجمد ہو کر علقہ نام رکھا جاتا ہے، وہ بھی قطعاً حرام، نہایہ وتبیین الحقائق و ردالمحتار وغیرہا میں ہے العلقۃ والمضغۃ نجسان کالمنی، یہ بھی نہ گنا گیا، تو واضح ہوا کہ عامہ کتب میں لفظ سبع صرف باتباع حدیث ہے، جس طرح کتب کثیرہ میں شاۃ کی قید، کماھو عن تنویر الابصار و مغنی المستفتی ومثلہ فی غیرھا، حالانکہ حکم صرف بکری سے خاص نہیں، یقیناً سب جانوروں کا یہی حکم ہے، حاشیہ طحطاویہ میں ہے قولہ من الشاۃ ذکر الشاۃ اتفاقی لان الحکم لا یختلف فی غیرھا من الماکولات، تو جیسے لفظ شاۃ محض باتباع حدیث واقع ہوا، اور اس کا مفہوم مراد نہیں، یوہیں لفظ سبع، اور اہل علم پر مستتر نہیں کہ استدلال بالغوی یا اجرائے علت منصوصہ خاصہ مجتہد نہیں، کما نص علیہ العلامۃ الطحطاوی تبعا لمن تقدمہ من الاعلام، اور یہاں خود امام مذہب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اشیائے ستہ کی علت کراہت پر نص فرمایا کہ خباثت ہے، اب فقیر متوکلاً علی اللہ تعالیٰ کوئی محل شک نہیں جانتا کہ (۱۷) دُبر یعنی پاخانے کا مقام (۱۸) کرش یعنی اوجھڑی (۱۹) امعا یعنی آنتیں بھی اس حکم کراہت میں داخل ہیں، بے شک دُبر فرج و ذکر سے اور کرش و امعا مثانہ سے اگر خباثت میں زائد نہیں تو کسی طرح کم بھی نہیں، فرج و ذکر اگر گزرگاہ بول و منی ہیں، دُبر گزرگاہ سرگین ہے، مثانہ اگر معدنِ بول ہے شکنبہ و رُوُدَہ مخزن فرث ہیں، اب چاہے اسے دلالۃ النص سمجھئے، خواہ اجرائے علت منصوصہ الحمد للہ بعد اس کے فقیر نے ینابیع سے تصریح پائی کہ امام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دُبر کی کراہت پر تنصیص فرمائی، رحمانیہ میں ہے فی الینابیع کرہ النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من الشاۃ سبعۃ اشیاء، الذکر والانثیین والقبل والدبر والغدۃ والمثانۃ والدم، قال ابوحنیفۃ الدم حرام بالنص، والستۃ نکرھھا لانھا تکرھھا الطبائع، اور بیشک (۲۰) وہ گوشت کا ٹکڑا جو رحم میں نطفہ سے بنتا ہے جسے مضغہ کہتے ہیں، اجزائے حیوان سے ہے، اور وہ بھی بلاشبہہ حرام، عام ازیں کہ مخلقہ ہو یا غیر مخلقہ، یعنی ہنوز اس میں اعضا کی کلیاں پھوٹی ہوں یا صرف لوتھڑا ہو، فقد اسلفنا عن السغناقی والزیلعی والشامی انھا نجسۃ، ومعلوم ان کل نجس حرام، وقد قال فی الھدایۃ فی الجنین التام الخلقۃ انہ جزء من الام حقیقۃ لانہ متصل بھا حتی یفصل بالمقراض الخ قلت ویدل علیہ صحۃ الاستثناء، وھو حقیقۃ فی الاتصال، واذا کان ذلک کذلک فالمضغۃ اولی بالجزئیۃ، وھذا یدل ان السبع لم تستوعب الاجزاء، فضلا من الاخلاط اخوات الدماء (۲۱) ہمارے امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نزدیک بچہ تام الخلقۃ بھی کہ من وجہ جزء وحیوان ہے یتصل بالام ویتغذی بغذائھا، ویتنفس بتنفسھا، حرام ہے، خواہ اُس کے پوست پر بال آئے ہوں یا نہیں

مگر جبکہ زندہ نکلے، اور ذبح کرلیں، ہدایہ میں ہے من نحرناقۃ او ذبح بقرۃ، فوجد فی بطنھا جنینا میتا لم یوکل، اشعر اولم یشعر، شامی میں علقہ ومضغہ کی نجاست لکھ کر فرماتے ہیں وکذا الولد اذا لم یستھل (۲۲) یونہیں نطفہ بھی حرام ہے، خواہ نر کی منی مادہ کے رحم میں پائی جائے، یا خود اسی جانور کی منی ہو، ردالمحتار میں ہے، فی البحر والتتارخانیۃ ان منی کل حیوان نجس، اب سات کے سہ گونہ سے بھی عدد بڑھ گیا اور ہنوز اور زیادات ممکن، وہ سات اشیاء حدیث میں آئیں، اور پانچ چیزیں کہ علماء نے بڑھائیں اور دس کہ فقیر نے زیادہ کیں، ان بائیس مسائل اور باقی فروع وتفاریع سب کی تفصیل تام وتحقیق تمام فقیر کے رسالہ المنح الملیحۃ فیما نھی من اجزاء الذبیحۃ میں دیکھی جائے، الحمدللہ علی ما الھم واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - ازجبڑ ودہ، ضلع میرٹھ، مرسلہ سید صابر جیلانی صاحب

کیا فرماتے ہیں علمائے دین، اس مسئلہ میں کہ جانور کی کونسی چیز جائز اور حلال ہے، اور کونسی چیز ناجائز وحرام ہے؟

**الجواب** - حلال جانور کے سب اجزاء حلال ہیں، مگر بعض کہ حرام یا ممنوع یا مکروہ ہیں (۱) رگوں کا خون (۲) پتا (۳) پُھکنا (۴) و (۵) علاماتِ مادہ ونر (۶) بیضے (۷) غدود (۸) حرام مغز (۹) گردن کے دو پٹھے کہ شانوں تک کھنچے ہوتے ہیں (۱۰) جگر کا خون (۱۱) تلی کا خون (۱۲) گوشت کا خون کہ بعد ذبح گوشت میں سے نکلتا ہے (۱۳) دل کا خون (۱۴) پت یعنی وہ زرد پانی کہ پتے میں ہوتا ہے (۱۵) ناک کی رطوبت کہ بھیڑ میں اکثر ہوتی ہے (۱۶) پاخانہ کا مقام (۱۷) اوجھڑی (۱۸) آنتیں (۱۹) نطفہ (۲۰) وہ نطفہ کہ خون ہوگیا (۲۱) وہ کہ گوشت کا لوتھڑا ہوگیا (۲۲) وہ کہ پورا جانور بن گیا اور مردہ نکلا یا بے ذبح مرگیا،

**مسئلہ** - کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زندہ جانور کا کوئی عضو مثلاً دُنبہ کی چکی کاٹ کر استعمال کرنا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

**الجواب** - جو عضو مچھلی اور ٹیڈی کے سوا کسی زندہ جانور سے جدا کرلیا جائے، مُردہ ہے، اور کھانا اس کا حرام روی الحافظ ابوعیسٰی محمد الترمذی عن ابی واقد اللیثی رضی اللہ تعالٰی عنہ قال قدم النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم المدینۃ وھم یجبون اسنمۃ الابل، ویقطعون الیات الغنم فقال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مایقطع من البھیمۃ وھی حیۃ فھو میتۃ، قال الحافظ والعمل علی ھذا عند اھل العلم فی الھدایۃ فی مسائل السمک اذا قطع بعضھا فمات یحل اکل ما ابین ومابقی لان موتہ بآفۃ وما ابین من الحی، وان کان میتا فمیتتہ حلال، واللہ اعلم بحقیقۃ الحال۔

**مسئلہ** ۔ موضع بکہ جیبی والہ، علاقہ جاگل، تھانہ ہری پور، ڈاکخانہ کوٹ نجیب اللہ خان،
مرسلہ مولوی شیر محمد صاحب، ۲۳ رمضان المبارک ۱۳۱۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ذبح کس شخص کا جائز، اور کس کا ناجائز ہے۔

**الجواب** ۔ جنّی، مرتد، مشرک، مجوسی، مجنون، ناسمجھ، اور اُس شخص کا جو قصداً تکبیر ترک کرے ذبیحہ حرام و مردار ہے، اور ان کے غیر کا حلال، جبکہ رگیں ٹھیک کٹ جائیں، اگرچہ ذابح عورت، یا سمجھ والا بچہ یا گونگا، یا بے ختنہ ہو، اور اگر ذبیحہ صید ہو تو یہ بھی شرط ہے کہ ذبح حرم میں نہ ہو، ذابح احرام میں نہ ہو، فی الدر المختار شرط کون الذابح مسلما حلالا او کتابیا و لو مجنونا اوامرأۃ اوصبیا یعقل التسمیۃ والذبح ویقدر او اقلف او اخرس لا وثنی ومجوسی ومرتد وجنی وتارك تسمیۃ عمدا اھ ملخصا فی ردالمحتار قولہ مجنونا المراد بہ المعتوہ کما فی العنایۃ عن النہایۃ لان المجنون لاقصد لہ ولانیۃ لان التسمیۃ شرط بالنص وھی بالقصد الخ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از اوجین، مرسلہ ملا یعقوب علی خاں، یکم رمضان المبارک ۱۳۱۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے نامدار مفتیان ذوی الاقتدار اس مسئلہ میں کہ اقوام بواہرا[عہ] اور عورات اور خردعنی اور کتابی اور مجوسی اور نصرانی اور مردم مشرک یہ سب بہ تکبیر اللہ اکبر ذبح کریں، درست ہے یا نہیں؟ اور اہل اسلام ذبح کرے، اور ہندو جانور کو دباوے، تو مددگار اور ذابح دونوں پر تکبیر کہنا واجب ہے یا فقط ذبح کنندہ پر؟ اور سوائے ذابح کے اور نے تکبیر نہ کہی تو وہ جانور حلال ہے یا حرام؟ بسند عبارت کتب بیان فرماویں، بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ مسلمان وکتابی کا ذبیحہ حلال ہے، اگرچہ عورت یا عنین ہو، اوران کے سوا مشرک، مجوسی، مرتد، کسی کا ذبیحہ اصلا حلال نہیں، اگرچہ تکبیر کہہ کر ذبح کریں، درمختار میں ہے شرط کون الذابح مسلما اوکتابیا ولوامرأۃ لاذبیحۃ غیر کتابی من وثنی ومجوسی ومرتد اھ، ملخصا، قوم بوہرہ میں جو شخص صرف بدعت رفض وغیرہ رکھتا ہو، اوراس کے ساتھ ضروریات دین کا منکر نہ ہو، تو اس کا بھی ذبیحہ حلال، کہ اگرچہ بدعتی مذہب ہے مگر اسلام رکھتا ہے، اور اگر ضروریات دین سے کسی امر کا انکار کرے، گو دعوی اسلام رکھتا اور کلمہ طیبہ پڑھتا ہو، جیسے آج کل اکثر روافض زمانہ کا حال ہے، تو کافر مرتد ہے اوراس کا ذبیحہ حرام مطلقا کما حققناہ فی السیر من فتاونا بتوفیق اللہ سبحنہ تعالٰی، نصاریٰ زمانہ کہ علی الاعلان الوہیت وابنیت بندہ خدا، وزادہ کنیز خدا سیدنا مسیح عیسٰی بن مریم علیہما الصلاۃ والسلام کے قائل ہیں، ان کے بارہ میں علماء مختلف، بہت مشائخ کرام انکی

---

عہ ھکذا فی الاصل ۱۲

ذبیحہ کو حرام فرماتے ہیں، یہاں تک کہ کہا گیا، اسی پر فتوٰی ہے، مگر ظاہر الروایہ اطلاق حل ہے والتحقیق فی سیر فتاوٰنا، بہرحال اس قدر ضروری ہے کہ مسلمان کو اُن کے ذبیحہ سے احتراز چاہئے، بلکہ مجمع الانہر میں ہے النصارٰی فی زماننا یصرحون بالابنیۃ قبحھم اللہ تعالٰی، وعدم الضرورۃ متحقق، والاحتیاط واجب لان فی حل ذبیحتھم اختلاف العلماء کما بیناہ فالاخذ بجانب الحرمۃ اولٰی، پھر یہ بھی اُس حالت میں ہے کہ وہ ذبح بطور ذبح کریں ورنہ جانور کو گلا گھونٹ کر مار ڈالا، یا گلے میں ایک طرف چُھری بھونک دی رگیں نہ کاٹیں جیسا کہ فقیر نے جہاز میں بچشم خود معاینہ کیا، تو اُس کے حرام قطعی ہونے میں اصلاً کلام نہیں، کہ ایسا مقتول تو مسلمان کے ہاتھ کا بھی مردار ہے، نہ کہ کافر کا، اور جو شخص جانور کو دبائے، یا ہاتھ پاؤں پکڑے، ایسے مددگار پر تکبیر ضرور نہیں نہ اس کے ہندو وغیرہ ہونے سے کچھ حرج، کہ وہ ذابح نہیں، ہاں جو نفس فعل ذبح میں مدد دے، یعنی ذابح کا ہاتھ مثلاً کمزور تھا، اُس نے بھی اُس کے ساتھ چھری پر ہاتھ رکھ کر پھیرا، کہ دونوں کے فعل سے ذبح واقع ہوا، تو ایسی حالت میں دونوں پر تکبیر لازم ہے، ان میں جو قصداً تکبیر نہ کہے گا، یا حرام الذبیحہ مثلاً ہندو، مجوسی، مرتد ہوگا، تو جانور حرام مردار ہو جائے گا، درمختار میں ہے تشترط التسمیۃ من الذابح، اُسی میں ہے اراد التضحیۃ فوضع یدہ مع ید القصاب فی الذبح واعانہ علی الذبح سمی کل وجوباً فلو ترکھا احدھما اوظن ان تسمیۃ احدھما تکفی حرمت، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از کلکٹ چھاؤنی جوئنال، مرسلہ سید محمد یوسف علی صاحب، ۷ شعبان معظم ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شیعہ کے یہاں کا ذبح کرا کھانا، دیگر جس کا عقیدہ درست نہ ہو، اُس کا ذبح، کھانا کیسا ہے؟ بیّنوا توجروا،

**الجواب** ۔ آج کل کے رافضی، تبرائی علی العموم کافر مرتد ہیں، شاید اُن میں گنتی کے ایسے نکلیں جو اسلام سے کچھ حصہ رکھتے ہوں، اُن کا عام عقیدہ یہ ہے کہ یہ قرآن شریف جو بحمد اللہ تعالٰی ہمارے ہاتھوں میں موجود ہے یہ نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے بعد پورا نہ رہا، اس میں سے کچھ پارے، یا سورتیں، یا آیتیں صحابہ کرام، یا اور اہلسنت نے معاذ اللہ کم کر دیں، اور یہ بھی اُن کے چھوٹے بڑے سب مانتے ہیں کہ حضرت مولا علی و دیگر ائمہ اطہار کرم اللہ تعالٰی وجوہہم اگلے انبیائے کرام علیہم الصلاۃ والسلام سے افضل تھے، یہ دونوں عقیدے خالص کفر ہیں، جو شخص قرآن مجید سے ایک حرف ایک نقطہ کی نسبت ادنٰی احتمال کے طور پر کہے کہ شاید کسی نے گھٹا دیا، یا بڑھا دیا، یا بدل دیا ہو، وہ کافر ہے، اور قرآن عظیم کا منکر، یونہیں جو کسی غیر نبی کو کسی نبی سے افضل بتائے وہ بھی کافر، اور جبکہ ان اشقیا نے باوصف ادعائے اسلام عقائدِ کفر اختیار کئے، تو مرتد ہوئے، فتاوٰی عالمگیری میں ہے ھؤلاء القوم خارجون عن ملۃ الاسلام واحکامھم احکام المرتدین، اور مرتد کے ہاتھ کا ذبیحہ نرا حرام، و مردار سوئر کی مانند ہے، اگرچہ اس نے لاکھ تکبیریں پڑھ کر ذبح کیا ہو، درمختار میں ہے لا تحل ذبیحۃ غیر کتابی من وثنی، ومجوسی، ومرتد، اسی طرح جب

بدمذہب کا عقیدہ حدِ کفر تک پہنچا ہو، جیسے نیچری، کہ وجود ملائکہ و وجود جن و وجود شیطان، و وجود آسمان، وصحت معجزات انبیائے کرام علیہم الصلاۃ والسلام وحشر ونشر و جنت و نار بطور عقائد اسلام وغیر ہا بہت ضروریات دینیہ سے منکر ہیں، یونہیں وہ وہابی کہ حضور پُرنور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مثل سات یا چھ یا دو یا ایک خاتم النبیین کسی طبقہ زمین میں کبھی موجود مانے، یا ہماری نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی اور کو نبوت ملنی جائز جانے، اور اُسے آیہ وخاتم النبیین کے مخالف نہ سمجھے، یا نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین شان اقدس کے لئے حضور کو بڑا بھائی، اپنے آپ کو چھوٹا بھائی کہے، یا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نسبت یہ ناپاک کلمہ لکھے کہ مر کر مٹی میں مل گئے، وعلیٰ ہٰذا القیاس جو بدمذہب ضروریات دین اسلام میں سے کسی عقیدہ کا منکر ہو، یا اُس میں شک کرے، یا تاویلیں گڑھے، باجماع تمام علمائے اسلام وہ سب کے سب کافر و مرتد ہیں، اگرچہ لوگوں کے سامنے کلمہ، نماز، قرآن پڑھتے، روزہ رکھتے، اپنے آپ کو سچا پکا مسلمان جتاتے ہوں، کہ جب وہ ضروریات اسلام کے منکر ہوئے تو انہوں نے خدا و رسول و قرآن کو صاف صاف جھٹلایا، پھر یہ جھوٹے طور پر کلمہ وغیرہ کیا نفع دے سکتا ہے، نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانہ میں بھی منافق لوگ کلمہ و نماز پڑھتے، اور اپنے آپ کو قسمیں کھا کھا کر مسلمان بتاتے تھے، اللہ تعالیٰ نے اُن کی ایک نہ سُنی اور صاف فرمادیا وَاللّٰہُ یَشْھَدُ اِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ لَکٰذِبُوْنَ اللہ گواہی دیتا ہے کہ یہ لوگ بڑا جھوٹا دعویٰ اسلام کرتے ہیں،

غرض ایسے لوگوں کے کفر میں ہرگز شک نہ کیا جائے، کہ جو اُن کے عقیدہ پر مطلع ہو کر، پھر سمجھ بوجھ کر اُن کے کفر میں شک کرے، وہ خود کافر ہو جاتا ہے، درمختار میں ہے من شك فی كفرہ وعذابہ فقد كفر اھ، واما ارتدادھم فھو الصحیح الثابت المنصوص علیہ، كما اوضحناہ بتوفیق اللہ تعالیٰ فی السیوف فتاوٰنا وفی رسالتنا "المقالة المسفرة عن احكام البدعة المكفرة" اس قسم کے ہر بدمذہب کا ذبیحہ مردار و حرام، اُن کے ساتھ نکاح حرام و باطل و محض زنا، اُن کے ساتھ کھانا، پینا، اٹھنا، بیٹھنا، ملنا، جُلنا، کوئی برتاؤ مسلمان کا سا کرنا ہرگز ہرگز کسی طرح جائز نہیں، ہاں جو بدمذہب دین اسلام کی ضروری باتوں سے کسی بات میں شک نہ کرتا ہو، صرف اُن سے نیچے درجہ کے عقیدوں میں مخالف ہو جیسے رافضیوں میں تفضیلی، یا وہابیوں میں اسحاقی وغیرہم وہ اگرچہ گمراہ ہے کافر نہیں، اس کے ہاتھ کا ذبیحہ حلال ہے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - از گونڈہ، ملک اودھ، مدرسہ اسلامیہ، مرسلہ حافظ عبد العزیز صاحب مدرس مدرسہ مذکورہ

۱۷ر جمادی الآخرہ ۱۳۱۸ھ

یہ جو اکثر کتب دینیہ میں لکھا ہے کہ اہل کتاب کا ذبیحہ درست ہے، تو آجکل یہود و نصاریٰ جو ہیں ان کا ذبیحہ درست ہے یا نہیں ؟

**الجواب** ۔ شک نہیں کہ یہ نصاریٰ الوہیت وابنیت، عبداللہ وابن امتہ، سیدنا مسیح ابن مریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلٰی آلہ وسلم کی صاف تصریح کرتے ہیں، جو نصاریٰ ایسے ہیں اور یونہیں وہ یہود کہ ابنیت عبداللہ عزیر علیہ الصلٰوۃ والسلام مانیں، ان کا ذبیحہ حلال ہونے میں ہمارے ائمہ کا اختلاف ہے، جمہور مشائخ جانب حرمت گئے، اور کہا گیا کہ اسی پر فتوٰی ہے، اور بکثرت محققین تحقیق جواز فرماتے ہیں، یہی ظاہر الروایۃ، اور یہی اقوی من حیث الدلیل ہے، وقد حققناہ فی فتاوٰنا بما یتعین المراجعۃ الیہ، مستصفٰی میں ہے فی مبسوط شیخ الاسلام یجب ان لایاکلوا ذبائح اھل الکتاب اذا اعتقدوا ان المسیح الٰہ، وان عزیر اآلۃ، ولا یتزوجوا نساءھم، وقیل علیہ الفتوٰی لکن بالنظر الی الدلائل ینبغی ان یجوز الاکل والتزوج، درمختار میں ہے صح نکاح کتابیۃ، وان اعتقدوا المسیح الٰہا، وکذا حل ذبیحتھم علی المذھب، بحر اھ مختصرا ہاں کراہت میں شک نہیں کہ جب بضرورت کتابی خالص کے ذبیحے کو علماء ناپسند فرماتے ہیں، تو یہ بدتر درجے میں ہیں، فتح القدیر میں ہے یجوز تزوج الکتابیات والاولٰی ان لایفعل، ولا یاکل ذبیحتھم الا للضرورۃ، مجمع الانہر میں ہے النصارٰی فی زماننا یصرحون بالابنیۃ قبحھم اللہ تعالٰی، وعدم الضرورۃ متحقق، والاحتیاط واجب، لان فی حل ذبیحتھم اختلاف العلماء، کما بیناہ فالاخذ بجانب الحرمۃ اولٰی عند عدم الضرورۃ، یہ سب اس صورت میں ہے کہ وہ ذبح بطور ذبح کریں، اور وقت ذبح خالص اللہ عزوجل کا نام پاک لیں، مسیح علیہ الصلٰوۃ والسلام کا نام شریک نہ کریں، اگرچہ دل میں مسیح ہی کو خدا جانیں، بالجملہ نہ قصداً تکبیر چھوڑیں، نہ تکبیر میں شرک ظاہر کریں ورنہ جو ذبیحہ ان شرائط سے خالی ہو وہ تو مسلمان کا بھی حرام ومردار ہوتا ہے، چہ جائیکہ کتابی، ردالمحتار میں ہے لاتحل ذبیحۃ من تعمد ترک التسمیۃ مسلما اوکتابیا لنص القرآن، درمختار میں ہے شرط کون الذابح مسلما اوکتابیا ذمیا اوحربیا الا اذا سمع منہ عند الذبح ذکر المسیح، ردالمحتار میں ہے فلو سمع منہ ذکر اللہ تعالٰی لکنہ عنی بالمسیح، قالوا یوکل الا اذا نص فقال باسم اللہ الذی ھو ثالث ثلثۃ ہندیۃ نصارائے زمانہ کا حال معلوم ہے کہ نہ وہ تکبیر کہیں نہ ذبح کے طور پر ذبح کریں، مرغ وپرند کا تو گلا گھونٹتے ہیں اور بھیڑ بکری کو اگرچہ ذبح کریں رگیں نہیں کاٹتے، فقیر نے بھی اسے مشاہدہ کیا ہے، ذیقعدہ ۱۲۹۵ھ میں کپتان کی ملک سمور کا ایک مینڈھا جہاز میں دیکھا جسے وہ چالیس روپے کی خرید بتاتا تھا، مولٰینا چاہا، کہ گوشت درکار تھا، نہ بیچا اور کہا جب ذبح ہوگا گوشت کا حصہ خرید لینا، ذبح کیا تو گلے میں ایک کروٹ کو چھری داخل کردی تھی رگیں نہ کاٹیں اس سے کہدیا گیا کہ اب یہ سوئر ہے، ہمارے کسی کام کا نہیں، بلکہ نصاریٰ کے یہاں صدہا سال سے ذبح شرعی نہیں، فتاوٰی امام قاضیخاں میں نقل فرمایا النصرانی لاذبیحۃ لہ، وانما یاکل ھو ذبیحۃ المسلم او یخنق، تو نصارائے زمانہ کا ذبیحہ ضرور حرام ہے، یہود کا حال معلوم نہیں، اگر ان کے یہاں بھی ترک تکبیر یا ذبح کی تغییر ہو، تو حکم حرمت ہے، ورنہ بے ضرورت ناپسندی وکراہت، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم

**مسئلہ** - کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں، کہ اگر کوئی شخص فرقہ غیر مقلدین یا فرقہ قادیانی یا وہابیہ سے ہو، اس کے ہاتھ کا ذبیحہ واسطے اہلسنت والجماعت کے کھانا جائز ہوگا یا نہیں؟ **الجواب** - قادیانی صریح مرتد ہیں، ان کا ذبیحہ قطعی مردار ہے، اور غیر مقلدین وہابیہ پر بوجہ کثیرہ التزام کفر ہے، اُن میں جو منکر ضروریات دین ہیں وہ تو بالاجماع کافر ہیں، ورنہ فقہائے کرام اُن پر حکم کفر فرماتے ہیں اور ذبیحہ کا حلال ہونا نہ ہونا حکم فقہی ہے، خصوصاً وہی احتیاط کہ مانع تکفیر ہو، یہاں اُن کے ذبیحہ کے کھانے سے منع کرتی ہے کہ جمہور فقہائے کرام کے طور پر حرام ومردار کا کھانا ہوگا، لہذا احتراز لازم ہے - واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - از بریلی محلہ قرادلان مسئولہ عبدالکریم خیاط قادری رضوی، ۲۳ر محرم ۱۳۳۹ھ
کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ زید کا خسر دیوبندی ہے وہ اپنی قیمت سے گوشت خرید کر بھیجتا ہے، لانے والا بھی دیوبندی ہے، تو یہ گوشت حلال ہے یا نہیں، نیز دیوبندی کی، قربانی کا گوشت کیسا ہے؟ بینوا توجروا - **الجواب** - دیوبندی کا ذبیحہ مردار ہے، اور دیوبندی کا بھیجا ہوا گوشت اگرچہ مسلمان کا لایا ہوا ہو مردار ہے - واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - از نجیب آباد مسئولہ جناب احمد حسن خانصاحب رضوی بتاریخ ۲۸ر محرم ۱۳۳۹ھ کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ بعض اوقات وہابیوں سے ذبیحہ کرایا جاتا ہے، جسکا گوشت گھر میں پکتا ہے، کھانا کیسا ہے؟ **الجواب** - وہابی رافضی قادیانی وغیرہم جن جن کی گمراہی حد کفر تک ہے اُنکا ذبیحہ مردار ہے، واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** - از بشارت گنج ضلع بریلی مسئولہ حاجی غنی رضا خانصاحب رضوی - ۲۸ر محرم ۱۳۳۹ھ، کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ وہابی یا رافضی، کا ذبیحہ گائے، یا بکری، یا مرغی، کا جائز ہے یا نہیں، اور وہابیہ، اور رافضی کے یہاں کا گوشت پکا ہوا، بطور دعوت کھانا جائز ہے یا نہیں؟ **الجواب** - وہابیہ اور رافضی کا ذبیحہ مردار ہے، اور انکے یہاں کا گوشت کھانا حرام ہے، فتاوی ظہیریہ وفتاوی عالمگیریہ وغیرہما میں ہے احکامھم احکام المرتدین - واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - از ڈونگرپور، ملک میواڑ راجپوتانہ، مکان جمعدار سمندر خاں، مسئولہ عبدالرؤف خاں - ۱۵ر رمضان ۱۳۳۹ھ، کیا فرماتے ہیں علمائے دین (۱) کہ بوہروں کے یہاں کا ذبیحہ کیا ہوا، گوشت ان کے یہاں کا پکا ہوا کھانا اہلسنت وجماعت کھا سکتے ہیں یا نہیں؟ (۲) اور کوئی شخص ذبیحہ کرتا ہو، اور اس سے اپنی اور اپنے بچوں کی گزر اوقات کرتا ہو، وہ خدا کے یہاں مواخذ حشر میں تو نہ ہوگا، یا نامۂ اعمال میں اس کے کچھ لکھا جائیگا؟ بینوا توجروا

**الجواب** - بوہرے کہ اسمٰعیلی رافضی ہیں، انکے ہاتھ کا ذبیحہ مردار ہے، اور انکے یہاں کا گوشت پکا ہوا بھی حرام ہے، مگر یہ کہ مسلمان نے ذبح کیا اور اس وقت سے اس وقت تک مسلمان کی نگاہ سے غائب نہ ہوا ہو، گوشت کے علاوہ باقی کھانوں پر اگرچہ قطعی حکم حرمت نہیں، مگر بہر حال احتراز ہی مناسب ہے۔
(۲) ذبح کا پیشہ شرعاً ممنوع نہیں، نہ اس پر کچھ مواخذہ ہے، اگرچہ گائے ذبح کرنے کا پیشہ ہو، وہ جو حدیث لوگوں نے دربارۂ ذابح بقر وقاطع شجر بنا رکھی ہے محض باطل وموضوع ہے - واللہ تعالیٰ اعلم -

**مسئلہ** :- از شہر کہنہ بریلی، محلہ کوٹ مرسلہ محمود علی صاحب بنگال - ۲ر صفر ۱۳۲۱ھ
عورت کا ذبح کیا ہوا، حلال اور درست ہے یا نہیں - **الجواب** :- عورت کا ذبیحہ جائز ہے، جبکہ ذبح کرنا جانتی ہو، اور شرائط حلت مجتمع ہوں درمختار میں ہے، شرط کون الذابح مسلما اوکتابیا، ولو امرأۃ -
واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** - مرسلہ احمد شاہ خاں، از موضع نگریا سادات ضلع بریلی - (۱) عورت کے ہاتھ کا ذبیحہ جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب** - (۱) مسلمان عورت کے ہاتھ کا ذبیحہ جائز ہے، جبکہ وہ ذبح کرنا جانتی ہو، اور ٹھیک ذبح کر دے - واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - مسئولہ سید احمد حسین صاحب ازمقام سیدپور، ڈاکخانہ وزیر گنج ضلع بداوں - کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص نماز روزہ کرتا ہے، لیکن شراب خور ہے، سفلہ، و چنڈو، و بھنگ وغیرہ زنا وحرام خوری، چوری، آگ دیتا ہے، مگر ان فعلوں کو بُرا جانتا ہے تو ایسے شخص کا ذبیحہ درست ہے یا نہیں؟

**الجواب** - اس صورت میں زید فاسق ہے، مستحق عذاب جہنم ہے، مگر اس کے ہاتھ کا ذبیحہ درست ہے - واللہ تعالیٰ اعلم -

**مسئلہ** ۔ از بھوٹا بھوٹی، موٹولا نگر، علاقہ جام نگر کاٹھیاواڑ، مرسلہ حاجی اسمٰعیل میاں صدیقی حنفی ابن ابراہیم
۲۲ صفر ۱۳۳۶ھ

اگر ایک مرد نے طاہر عورت کو بغیر نکاح کے گھر میں رکھی ہے، آیا اُس شخص کا ذبیحہ کھانا درست ہے یا نہیں؟ (۲) قربانی کرنا واجب ہے، اگر کوئی شخص ماہ ذی الحجہ کی دسویں تاریخ کی صبح صادق کے بعد اور نماز سے پہلے قربانی کیا تو وہ قربانی جائز ہے یا نہیں؟ (۳) قربانی کا حصہ تین کرنا، ایک حصہ اپنا، دوسرا خویش و اقارب کا، تیسرا مسکینوں کا، آیا اگر مساکین لوگ اسلام میں سے نہیں ہیں، تو وہ حصہ کا کیا حکم ہے، اور اگر کوئی شخص قربانی کیا اور تین حصہ نہیں کیا، اور گھر میں رکھ لیا آیا قربانی درست ہے یا نہیں؟

**الجواب** ۔ اگر بالفرض اس پر زنا ثابت بھی ہو، جب بھی زانی کے ہاتھ کا ذبیحہ جائز ہے، کہ ذبح کے لئے دین سماوی شرط ہے، اعمال شرط نہیں، اور اتنی بات پر کہ گھر میں رکھا ہے، اور ہمارے سامنے نکاح نہ ہوا، نسبتِ زنا کر بھی نہیں سکتے، بنص قطعی قرآن مجید حرام شدید ہے، بلکہ اگر گھر میں بیبیوں کی طرح رکھتا ہو، اور بیبیوں کا سا برتاؤ برتتا ہو، تو ان کو زوج و زوجہ ہی سمجھا جائے گا، اور اُن کی زوجیت پر گواہی دینی حلال ہوگی، اگرچہ ہمارے سامنے نکاح نہ ہوا، کما فی الھدایۃ، والدر المختار، والھندیۃ، وغیرھا، واللہ تعالیٰ اعلم (۲) دیہات میں نماز عید جائز نہیں، قربانی اگر گاؤں میں ہو، طلوع صبح کے بعد ہو سکتی ہے، اگرچہ شہری نے اپنی قربانی وہاں بھیج دی ہو، اور اگر قربانی شہر میں ہو، جہاں نماز عید واجب ہے، تو لازم ہے، کہ بعد نماز ہو، اگر نماز سے پہلے کرلی، قربانی نہ ہوئی، اگرچہ قربانی دیہاتی کی ہو، کہ اُس نے شہر میں کی، درمختار میں ہے (اول وقتھا بعد الصلاۃ ان ذبح فی مصر) ای بعد اسبق صلاۃ عید ولو قبل الخطبۃ لکن بعدھا احب (وبعد طلوع فجر یوم النحر ان ذبح فی غیرہ) والمعتبر مکان الاضحیۃ لامکان من علیہ، فحیلۃ مصری اراد التعجیل ان یخرجھا لخارج المصر فیضحی بھا اذا طلع الفجر، مجتبیٰ، واللہ تعالیٰ اعلم (۳) تین حصے کرنا صرف استحبابی امر ہے، کچھ ضروری نہیں، چاہے سب اپنے صرف میں کرلے، یا سب عزیزوں قریبوں کو دیدے، یا سب مساکین کو بانٹ دیں، یہاں اگر مسلمان مسکین نہ ملے تو کافر کو اصلاً نہ دے کہ یہ کفار ذمی نہیں، تو ان کو دینا قربانی ہو خواہ کوئی صدقہ، اصلاً کچھ ثواب نہیں رکھتا، درمختار میں ہے، اما الحربی ولو مستامنا فجمیع الصدقات لایجوز لہ اتفاقا، بحر عن الخانیۃ وغیرھا، بحر الرائق میں معراج الدرایہ شرح ہدایہ سے ہے صلتہ لاتکون برا شرعا، ولذا لم یجز التطوع الیہ فلم یقع قربۃ، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از سرنیا، ضلع بریلی، مرسلہ امیر علی صاحب قادری، ۲ رجب ۱۳۳۱ھ

زید نماز روزے سے بالکل بیخبر ہے، اور ذبح کے وقت کلّی بھی نہیں کرتا، تو اُس کا ذبح کیسا ہے؟

**الجواب** ۔ اگر مسلمان ہے اور ذبح کرنا جانتا ہے اور تکبیر کہے تو ذبح ہو جائے گا، واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ از گوری، ڈاکخانہ رائے پور، ضلع مظفر پور، مرسلہ عبدالجبار صاحب، یکم شعبان ۱۳۳۶ھ

ایک شخص مسلمان کلمہ گو اپنی بدقسمتی سے اکثر اداے نماز میں غفلت کرتا ہے، پس اس صورت میں ذبیحہ وضیافت اُس کا مسلمانوں کو کھانا و نماز جنازہ، دفن مقبرۂ مومنین میں جائز ہے یا نہیں؟ اگر نہیں تو کس دلیل سے ذبیحہ اہل کتاب وضیافت مسلمانوں کو جائز کیا گیا؟

**الجواب** ۔ ضرور اس کا ذبیحہ جائز، اور اس کے جنازہ کی نماز، اور اُسے اسلامی طور پر دفن کرنا مسلمانوں پر فرض، لقولہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اما الدیوان الذی لایعبؤ اللہ بہ شیئا فظلم العبد نفسہ فیما بینہ وبین ربہ، من صوم یوم ترکہ، اوصلاۃ ترکھا، فان اللہ تعالیٰ یغفر ذلک ان شاء ویتجاوز، ضیافت بھی جائز ضرور ہے، اس سے بچنے نہ بچنے میں عمل سلف مختلف ہے کما فصلہ الامام حجۃ الاسلام فی الاحیاء، اس کا بیان ہمارے فتاوی میں ہے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از مدرسہ مڈھاوی، ڈاکخانہ کوراولی، ضلع مین پوری، مرسلہ محمد بختیار صاحب مدرس ۱۵ ربیع الآخر ۱۳۳۲ھ

قصاب پیشہ شخص جو ذبح کرے، اس کے ہاتھ کا ذبیحہ درست ہے؟

**الجواب** ۔ درست ہے جبکہ تکبیر کے ساتھ ذبح کرے، فتاوی بزازیہ میں ہے میلزم ھذا الجاھل ان لایاکل ماذبح القصاب، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از کانپور مدرسہ فیض عام، مرسلہ مولوی عبدالحمید صاحب، ۲۹ ذی الحجہ ۱۳۱۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں، کہ قصاب کا ذبیحہ جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ ذبح میں قصاب وغیرہ سب کا ایک حکم ہے، مسلمان یا کتابی، عاقل ہونا چاہئے کہ ذبح جانتا ہو اور عمداً تسمیہ ترک نہ کرے، کسی قوم یا پیشہ کی تخصیص محض جہالت ہے، درمختار میں ہے لایعطی اجرالجزار منھا لانہ کبیع، ردالمحتار میں ہے لانہ یعطی الجزار بمقابلۃ جزرہ، خانیہ میں ہے وضع یدہ مع ید القصاب فی الذبح واعانہ علی الذبح، سمی کل وجوبا الخ، بزازیہ میں ہے لاریب ان القصاب یذبح للربح ولوعلم انہ بخس لایذبح، فیلزم ھذا الجاھل ان لایاکل ماذبحہ القصاب، واللہ سبحٰنہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ از اوجین، علاقہ گوالیار، مکان میر خادم علی صاحب اسسٹنٹ، مرسلہ حاجی محمد یعقوب علی خاں صاحب ۱۱ جمادی الآخرہ ۱۳۲۲ھ

خنثٰی جانور کا ذبیحہ جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ خنثٰی کہ نر و مادہ دونوں کی علامتیں رکھتا ہو، دونوں سے یکساں پیشاب آتا ہو، کوئی وجہ ترجیح نہ رکھتا ہو، ایسے جانور کی قربانی جائز نہیں، کہ اس کا گوشت کسی طرح پکائے نہیں پکتا، ویسے ذبح کر حلال

ہو جائے گا، اگر کوئی کچا گوشت کھائے، کھائے، درمختار میں ہے ولا بالخنثیٰ لان لحمها لا ینضج، شرح وہبانیہ قتاوی عالمگیریہ میں ہے لا تجوز التضحیۃ بالشاۃ الخنثیٰ لان لحمها لا ینضج، کذا فی القنیۃ، واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ از کلکتہ، دھرم تلا اسٹریٹ ۱۹۲، مرسلہ حافظ عبدالرحمٰن صاحب، ۳ محرم الحرام ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک بکری بچہ جنی، اور بعد جننے کے مرگئی، اب وہ بچہ ایک کُتیا کا دودھ پیکر سیانا ہوا، پس وہ بچہ حلال ہے یا حرام؟ بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ اگر ایسا سیانا ہوگیا، کہ دودھ چھٹے کچھ مدت گزری، جب تو بالاتفاق بلاکراہت حلال ہے، یونہی دودھ پیتے کو چند روز اس دودھ سے جدا رکھ کر حلال جانور کا دودھ یا چارا دیا اور اس کے بعد ذبح کیا، جب بھی بالاتفاق بے کراہت حلال ہے، اور اگر اُسی حالت میں ذبح کرلیا تو اس کا کھانا مکروہ ہے، اس صورت میں کراہت بھی محل نزاع نہیں، ہاں اس میں اختلاف ہے کہ یہ کراہت تنزیہی ہے یعنی کھانا بہتر نہیں، اور کھائے تو گناہ نہیں، یا تحریمی یعنی کھانا ناجائز وگناہ ہے، عامہ کتب معتمدۂ مذہب مثل نوازل، وخلاصہ وخانیہ وذخیرہ وبزازیہ وتبیین الحقائق وتکملہ لسان الحکام للعلامۃ ابراہیم الحلبی ودرمختار وغیرہا میں قول اول ہی پر جزم فرمایا، اور خود محرر مذہب سیدنا امام محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے اس پر نص صریح آیا، اور شک نہیں کہ وہی اقویٰ من حیث الدلیل ہے، درمختار میں ہے حل اکل جدی غذی بلبن خنزیر لان لحمہ لایتغیر وماغذی بہ یصیر مستہلکا، لایبقی لہ اثر، خلاصہ میں ہے فی النوازل لوان جدیا غذی بلبن الخنزیر فلا باس باکلہ، فعلی ھذا قالوا لاباس باکل الدجاج الذی یخلط ولا یتغیر لحمہ، والذی روی عن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انہ قال تحبس الدجاجۃ ثلثۃ ایام کان للتنزیہ، اُسی سے تکملۂ لسان میں نقل فرمایا، اسی طرح بقیۂ کتب مذکورہ میں ہے، ہندیہ کی کتاب الکراہیۃ میں قنیہ سے ہے ذکر محمد رحمہ اللہ تعالیٰ جدی ا ... یرضع بلبن الاتان یحل اکلہ ویکرہ، اسی قنیہ میں بعض علما سے قول ثانی نقل کیا، وہی ظاہر اکلام فتاوی کبریٰ وخزانۃ المفتین کا مفاد، اور امام عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ارشاد سے مستفاد، ردالمحتار میں ہے فی شرح الوھبانیۃ عن القنیۃ ر اقما انہ یحل اذا ذبح بعد ایام والا لا۔ سید ابوالسعود ازہری فتح اللہ المعین حاشیۂ کنز میں فرماتے ہیں الجدی اذا ربی بلبن الاتان، قال ابن المبارک یکرہ اکلہ قال واخبرنی رجل عن الحسن، قال اذا ربی الجدی بلبن الخنزیر لاباس بہ، قال معناہ اذا اعتلف ایاما بعد ذلک کالجلالۃ لہ کذا بخط شیخنا عن الخانیۃ، ہندیہ کی کتاب الصید والذبائح میں ہے الجدی اذا کان یربی بلبن الاتان والخنزیر ان اعتلف ایاما، فلاباس لانہ بمنزلۃ الجلالۃ، والجلالۃ اذا حبست ایاما فعلفت لاباس بہا فکذا ھذا، کذا فی الفتاوی الکبری اسی طرح خزانۃ المفتین میں برمز ک، فتاوی کبریٰ سے منقول، فقد علق نفی الباس علی الاعتلاف فافاد وجود کا

عند عدمه، والباس انما هو فیما ینهی عنه، لہذا اختلاف علماء سے بچنے کے لئے اسلم وہی ہے کہ چند روز کا وقفہ دے کر ذبح کریں، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از شیر پور، ضلع پیلی بھیت، مرسلہ محمد منگل خانصاحب تعلقہ دار، ۳ ربیع الاول شریف ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک بچہ ہرنی کا کتی کا دودھ پی کر پرورش ہوا، اس کا گوشت کھانا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب** ۔ اگر اب دودھ چھوڑے ہوئے ایک زمانہ گزرا، تو اس کا گوشت حلال ہے، اور اگر اب بھی پیتا ہے، تو چند روز وہ دودھ چھڑائیں، پاک دودھ پلائیں، یا چارہ کھلائیں، یہاں تک کہ پیٹ میں وہ دودھ بالکل نہ رہے، اس وقت اُسے ذبح کرکے کھا سکتے ہیں، عالمگیریہ میں ہے الجدی اذا کان یربی بلبن الاتان والخنزیر ان اعتلف ایاما فلاباس، لانه بمنزلة الجلالة والجلالة اذا حبست ایاما فعلفت لاباس بها فكذا هذا، كذا فی الفتاوی الكبری، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از شہر کہنہ اپر بریلی، مرسلہ محمد یعقوب صاحب امام مسجد شہر مذکور، ۷ محرم الحرام ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر کوئی جانور آدمی کا دودھ پیئے گا، تو اس کا گوشت کھانا کیسا ہے، بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ جس جانور نے آدمی کا دودھ پیا ہو، وہ اس کے باعث حرام نہیں ہو جاتا، اگرچہ پوری پرورش انسان بلکہ خنزیر کے دودھ سے پائی، غایت یہ کہ چند روز بند کرکے چارہ کھلائیں۔ یا حلال جانور کا دودھ پلائیں اس کے بعد ذبح کریں، خانیہ میں ہے لو ان جدیا غذی بلبن الخنزیر لاباس باكله، ہندیہ میں ہے الجدی اذا كان ربی بلبن الاتان والخنزیر ان اعتلف ایاما فلاباس، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ مرسلہ مولا بخش ہولا پاڈنگ، چاہ بگان، ڈاکخانہ ٹاکور باڑی، ضلع ڈونگ، بتاریخ، ۳ شعبان ۱۳۳۲ھ

جناب مولانا احمد رضا خاں صاحب مصدر اشفاق فراواں و مخزن الطاف بیکراں برحال بیکساں، بعد سلام مسنون اسلام مشہود، ضمیر مبین باد، کے عرصہ بعید منقضی ہوتا ہے کہ خاکسار نے حضور کے گوش گزار کیا تھا، کہ کوئی مشرک یا کافر کسی جانور کو کالی یا بھوانی کے بھوگ چڑھاوے، اور بل دینے کو بیا وے، اور بل نہ دے، یعنی گردن نہ مارے صرف کان کاٹ کر چھوڑ دیوے، یہ کہکر کے یا بھوانی یا کالی یہ تمہارا بھوگ ہے، تو اُس جانور کو ذبح کرنا، اور کھانا مسلمانوں کو جائز اور درست ہے یا نہیں، ہم نے اُن کو بموجب آیہ شریف وَمَآ اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللهِ منع کیا کہ جس جانور یا مٹھائی وغیرہ کو مشرک یا کافر اپنے بتوں کو چڑھادیں وہ نہ کھانا چاہئے۔ تو وہ لوگ کہتے ہیں کہ عالموں نے فتویٰ دیا ہے کھانے کے لئے، اس وجہ سے ہم لوگ چڑھائے ہوئے جانور کو کھاتے ہیں، چونکہ اُس

زمانہ میں بہت سا اختلاف ہو رہا ہے، اور لوگوں نے کئی ایک طریقہ اختیار کیا ہے، اس لئے آپ سے التجا ہے کہ آپ گویا اس وقت کے امام ہیں، ہادیٔ گمراہاں سمجھ کر درخواست کرتے ہیں، شاید ہم غلطی پر ہوں، اور آپ کے باعث ہم کو راہِ راست نصیب ہو، للہ جواب خط سے ضرور سرفراز فرمادیں، اس کا اجر آپ کو اللہ تعالیٰ عطا فرمادے گا، جواب کے لئے لفافہ خط کے شامل خدمت والا میں ارسال کرتا ہوں،

**الجواب** - مشرکین اپنے بتوں کے لئے سانڈ چھوڑتے، اُسے سائبہ کہتے جسے کان چیر کر چھوڑتے، اُسے بحیرہ کہتے، اور ان جانوروں کو حرام جانتے، اللہ تعالیٰ نے اُن کا رد فرمایا کہ مَا جَعَلَ اللّٰهُ مِنۡۢ بَحِيۡرَةٍ وَّلَا سَآئِبَةٍ وَّلَا وَصِيۡلَةٍ وَّلَا حَامٍ وَّلٰـكِنَّ الَّذِيۡنَ يَفۡتَرُوۡنَ عَلَى اللّٰهِ الۡـكَذِبَ وَاَكۡثَرُهُمۡ لَا يَعۡقِلُوۡنَ یعنی یہ باتیں اللہ نے تو ٹھہرائیں نہیں، لیکن کافر اُس پر جھوٹ باندھتے ہیں، تو اُن جانوروں کو حرام بنانا کافروں کا قول، اور قرآن مجید کے خلاف ہے، اور آیہ ما اھل بہ لغیر اللہ اُس جانور کے لئے ہے جس کے ذبح میں غیر خدا کا نام پکارا جائے، چھوڑے ہوئے جانور سے اُسے کوئی تعلق نہیں، نہ کہ مٹھائی تک پہنچے، یہ تعصب وہابیوں کے جاہلانہ خیال ہیں، کہ جاندار یا بیجان، ذبیحہ ہو یا غیر، جس چیز کو غیر خدا کی طرف منسوب کرکے پکاریں گے، حرام ہو جائے گی، ایسا ہو تو اُن کی عورتیں بھی اُن پر حرام ہوں کہ وہ بھی اُنھیں کی عورتیں کہہ کر پکاری جاتی ہیں، اللہ تعالیٰ کا نام ان پر نہیں لیا جاتا، ایسے بیہودہ خیالوں سے بچنا لازم ہے، ہاں بت کے چڑھاوے کی مٹھائی پرشاد مسلمانوں کو نہ لینا چاہئے کہ کافر اسے صدقہ کے طور پر بانٹتے ہیں، وہ لینا ذلت بھی ہے، اور معاذ اللہ جو چیز انھوں نے تعظیم بت کے لئے بانٹی، اُس کا اُن کے موافق مراد استعمال بھی ہے، بخلاف چھوڑے ہوئے جانور کے کہ اس کا کھانا کافروں کے خلاف مراد اور اُن کی ذلت ہے، اسمیں حرج نہیں، مگر شرط یہ ہے کہ فتنہ نہ ہو، ورنہ فتنہ سے بچنا لازم ہے قال اللہ تعالیٰ اَلۡفِتۡنَةُ اَشَدُّ مِنَ الۡقَتۡلِ،

واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - مسئولہ مسلمانان کاٹھیاواڑ جام جودھپور، معرفت شیخ عبدالستار پوربندر، کاٹھیاواڑ ۲۰ رجب الاولیٰ ۱۳۳۵ھ

اس ملک میں یہ رواج ہے کہ اہل ہنود بکریوں کے چرواہے مندروں پر بکرا چڑھانے کے واسطے لیجاتے ہیں اور اُس کے ذبح کرنے کے واسطے مسلمان قصاب کو بلاتے ہیں، اور اکثر قصاب نہیں ہوتے تو پیش امام کو لیجاتے ہیں، اور بعد ذبح کے وہ گوشت انھیں لوگوں پر تقسیم کیا جاتا ہے، اس گوشت کا لینا جائز ہے یا نہیں، اور ذبح کرنے کے واسطے جانا چاہئے یا نہیں، اور قصاب وہاں سے گوشت لیکر فروخت کرتے ہیں، اُن سے خرید کر کھانا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب** - ذبح میں ذابح کی نیت شرعاً معتبر ہے، اگر کافر اپنے معبودوں کے لئے ذبح کرائے، اور مسلمان اللہ عزوجل کے لئے اس کا نام پاک لیکر ذبح کرے، جانور حلال ہو جائے گا، مگر یہ فعل مسلمان کے لئے مکروہ ہے، اور اُس گوشت کا اس سے لینا بھی نہ چاہئے، کہ اُس میں کافر کے زعم میں اُس کے مقصد باطل کا پورا کرنا ہے، اور یہ گوشت گویا اسکی

طرف سے تصدق لینا ہے، والید العلیا خیر من الید السفلیٰ، ولا ینبغی لید کافر ان تکون اعلیٰ من ید مسلم، والمسئلۃ منصوص علیہا فی العالمگیریۃ، والتاتارخانیۃ، انہ یحل ویکرہ للمسلم، ہاں قصاب وغیرہ جس مسلمان نے اُس سے گوشت لیا، اور بعد ذبح مسلم، نظر مسلم سے غائب نہ ہوا تھا، اُس کے خرید نے میں حرج نہیں

واللہ تعالےٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ مرسلہ شیخ گھورا، موضع یکسڑا، ڈاکخانہ ایٹاری، ضلع شاہ آباد آرہ، ۱۷ر صفر ۱۳۳۵ھ

اگر ہندو کسی جانور، یعنی بکرا، بکری، بھیڑا، بھیڑی وغیرہ کو کسی اپنے دیوتا کے نام پر، یا دیوتا کی جگہ پر لیجاکر اُس کا کان کاٹ ڈالے، اور بعد میں اس جانور کو کسی مسلمان کے ہاتھ بیچ ڈالے، اور وہ مسلمان اس جانور کو شرعی طریقہ پر ذبح کرکے کھائے، تو وہ جانور یا اُس کا کھانا حلال ہے یا حرام، بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ حلال ہے قال اللہ تعالیٰ وَمَا لَکُمْ اَلَّا تَاْکُلُوْا مِمَّا ذُکِرَ اسْمُ اللّٰہِ عَلَیْہِ، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از چتوڑ گڑھ، علاقہ اودیہ پور، راجپوتانہ مسئولہ مولوی عبدالکریم صاحب، ۲ر ربیع الاول شریف ۱۳۳۴ھ بروز شنبہ

سانڈ حرام ہے یا حلال، فتاوی عبدالحی صاحب لکھنوی جلد سوم میں حرام لکھا ہے، اس بناپر کہ وہ سانڈ مالک کی ملک سے خارج نہیں۔ خراطین یا کسی مکروہ تحریمی یا حرام شئی کا جلا کر کھانا، یا جس شئی میں جلائی ہے مثلاً گھی وغیرہ، اس کا کھانا کیسا ہے؟

**الجواب الملفوظ** ۔ ۱ سانڈ اگر اللہ کے لئے ذبح کر دیا جائے گا تو اس کے گوشت کی حلت میں تو کوئی کلام ہی نہیں، قال اللہ تعالیٰ مَا جَعَلَ اللّٰہُ مِنْ بَحِیْرَۃٍ وَّلَا سَآئِبَۃٍ کافروں کا یہ اعتقاد تھا کہ کان چیر کر چھوڑ دیا یا بجار کر دیا تو اس کا کھانا حرام ہے، قرآن عظیم نے اس کا رد فرما دیا، رہا ملک غیر کی وجہ سے حرام ہونا یہ معصوم وغیر معصوم میں عدم تفرقہ سے ناشی ہے، کافر کہ نہ ذمی ہو نہ مستامن نہ مستامن منہ، یعنی نہ وہ اس کی امان میں ہو، نہ یہ اس کی امان میں، اس سے صرف غدر حرام ہے، ہاں ایک اور راہ سے یہاں عدم جواز آسکتا ہے، وہ یہ کہ یہ صورت اگر قانوناً جرم ہو تو ایسا مباح جو مسلمان کو معاذ اللہ ذلت پر پیش کرے شرعاً ممنوع ہو جاتا ہے، واللہ تعالیٰ اعلم، ۲ حرام شئی جلنے کے بعد بھی حرام ہی رہے گی، اور دوسری شئی میں اگر ایسی مخلوط ہوگی، کہ تمیز ناممکن ہے، تو اُسے بھی حرام کر دے گی، اذا اجتمع الحلال والحرام غلب الحرام، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از ملک آسام، مقام نوعلی کل گاؤں، ضلع شیب ساگر، مرسلہ پیر ملا مولوی سید عبدالمجید صاحب، ۱۶ر رمضان ۱۳۱۲ھ

علمائے دین کیا فرماتے ہیں اس مسئلہ میں، کہ ایک بیل غیر اللہ کے نام پر چھوڑا ہوا ہے، آیا اس جانور کو کھانا جائز ہے یا نہیں؟ اس مسئلہ میں یہاں پر بہت اختلاف ہے، اس کو مع دلیل تحریر فرمادیں،

**الجواب** ۔ اس چھوڑ دینے سے وہ جانور حرام نہیں ہو جاتا، قال اللہ تعالیٰ مَا جَعَلَ اللّٰہُ مِنْ بَحِیْرَۃٍ وَّلَا سَآئِبَۃٍ وَّلَا وَصِیْلَۃٍ وَّلَا حَامٍ وَّلٰکِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا یَفْتَرُوْنَ عَلَی اللّٰہِ الْکَذِبَ وَاَکْثَرُھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ، تفسیر مدارک شریف

میں ہے "یَفْتَرُوْنَ عَلَی اللّٰہِ الْکَذِبَ فی نسبتھم ھذا التحریم الیہ، وَاَکْثَرُھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ ان اللہ تعالٰی لا یحرم ذٰلک" مگر اس چھوڑ دینے سے وہ ملک مالک سے بھی خارج نہیں ہوتا، اُسی کی ملک پر باقی رہتا ہے، کہ بیل چھوڑنے والے چھوڑتے وقت نہ یہ کہتے ہیں، کہ جو اسے پکڑ لے اس کا مالک ہو جائے، نہ وہ ہرگز اس کا پکڑنا روا رکھتے ہیں، بلکہ اُن کی نیت یہی ہوتی ہے کہ یہ یونہیں چھوٹا پھرے، تو یہ جانور بدستور انھیں کا مملوک رہتا ہے فتاوٰی عالمگیریہ میں ہے "لو سیب دابۃ، وقال لاحاجۃ لی الیھا، ولم یقل ھی لمن اخذھا فاخذھا الانسان لاتکون لہ"، اس وجہ سے اس کا پکڑنا، ذبح کرنا، کھانا، کچھ جائز نہیں، کہ وہ ملک غیر ہے، یہانتک کہ اگر مالک اجازت دیدے بلا شبہہ حلال ہو جائے، یا اگر کسی شخص کا اس بیل چھوڑنے والے پر کچھ دین آتا ہو، مثلاً اس نے کچھ مال اسکا چھینا، یا چرایا، یا سود، یا رشوت میں لیا ہو، اور اس سے وصول کی امید نہیں، تو یہ شخص اپنے آتے میں اس بیل کو لے سکتا ہے، جبکہ اس کی قیمت اُس کے مقدار حق سے زائد نہ ہو، "وھی مسئلۃ الظفر بخلاف جنس الحق المفتی الاٰن بجواز اخذہ کما فی رد المحتار وغیرہ"، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از اودے پور، میواڑ، مہارانا ہائی اسکول، مرسلہ مولوی وزیر احمد صاحب، ۱۸ صفر ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اس زمانہ میں بکرا جو شیخ سدو کے نام سے، یا دوسرے کسی بزرگ کے نام سے موسوم کیا جائے، اور وہ بکرا اللہ کے نام کے ساتھ ذبح کیا جاوے، اس کا کھانا مسلمان کو جائز ہے یا نہیں، اور "وَمَا اُھِلَّ لِغَیْرِ اللّٰہِ بِہٖ" سے مراد قبل ذبح کے پکارا جانا ہے یا وقت ذبح کے؟

**الجواب الملفوظ** ۔ اصل کلی اس میں یہ ہے کہ ذابح کی نیت اور وقت ذبح اس کے تسمیہ کا اعتبار ہے، اس کے سوا کسی بات کا لحاظ نہیں، اگر مالک نے خاص اللہ عزوجل کے لئے نیت کی، اور ذابح نے بسم اللہ کی جگہ بسم فلاں کہا، یا بسم اللہ ہی کہا، اور اراقتِ دم سے عبادت غیر خدا مقصود رکھی، ذبیحہ مردار ہو گیا، اور اگر مالک نے کسی غیر خدا اگرچہ بُت یا شیطان کے لئے نیت کی، اور اُسی کے نام کی شہرت دی اور اُسی کے لئے ذبح کرنے کے واسطے ذابح کو دیا، اور ذابح نے خاص اللہ عزوجل کے لئے اُس کا نام پاک لیکر ذبح کیا، بنص قطعی قرآن حلال ہو گیا، قال اللہ تعالٰی "وَمَا لَکُمْ اَلَّا تَاْکُلُوْا مِمَّا ذُکِرَ اسْمُ اللّٰہِ عَلَیْہِ" تمھیں کیا ہوا کہ اُس چیز میں سے نہ کھاؤ جس پر اللہ کا نام ذکر کیا گیا، عالمگیری میں ہے "مسلم ذبح شاۃ المجوسی، لبیت نارھم، او الکافر لاٰلھتھم، توکل لانہ سمی اللہ تعالٰی ویکرہ للمسلم" کذا فی التاتارخانیۃ، اس مسئلہ کی تحقیق و تفصیل ہمارے رسالے "سبل الاصفیا فی حکم الذبح للاولیاء" میں ہے، اور شیخ سدو کوئی بزرگ نہیں بلکہ ایک روح خبیث ہے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از قصبہ کلی ناگر، تھانہ مادھوٹانڈہ، پرگنہ پورنپور، ضلع پیلی بھیت، مرسلہ محمد اکبر علی صاحب، ۱۹ ربیع الآخر شریف ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے شیخ سدو کے نام سے مرغ وغیرہ ذبح کرایا، اور میلاد بھی زید نے پڑھوایا، تو زید کے مکان پر میلاد پڑھنا جائز ہے یا نہیں، اور کھانا زید کا میلاد خواں نے کھایا تو وہ اس کے حق میں کیسا ہے؟ بینوا توجروا،

**الجواب۔** ذکر میلاد شریف بہ نیت ہدایت پڑھے، اور اس میں ایسی ارواح کی تکریم سے ممانعت کرے جن کا اسلام تک معلوم نہیں، بلکہ بعض علماء نے اُنھیں ارواح خبیثہ لکھا، اور وہ مرغ وغیرہ ذبیحہ نہ کھائے، جو ایسوں کے لئے ذبح ہوا، اور بہتر یہ ہے کہ اُس کے یہاں کا اور کھانا بھی نہ کھائے، جب تک وہ توبہ نہ کرے زجرًا له وتوبیخًا، اور اگر یہ عالم مقتدیٰ ہے تو ایسوں کے ساتھ، اور اُن کے یہاں کھانا کھانے سے احتراز اور اہم ہے کما نص علیه فی الهندیة وغیرها، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ۔** از کلی ناگر، ضلع پیلی بھیت، مرسلہ اکبر علی صاحب ۶ رجمادی الآخرہ ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مکان میں چچا اور بھائی اور بھتیجا رہتے ہیں، اور حقہ پانی ان سب کا ایک ہے، اور بھتیجے نے شیخ سدو کے نام سے جانور ذبح کیا، اور کوئی مولوی صاحب اس کے چچا یا بھائی کے یہاں آکر ٹھہرے، اور مولوی صاحب کو معلوم ہوگیا کہ ان کا بھتیجا غیر اللہ کے نام کا جانور ذبح کرواتا ہے، اور چچا اور بھائی کو کھلاتا ہے، تو جو مولوی صاحب اس کے چچا کے یہاں مقیم ہیں اُن مولوی صاحب کو ان کے گھر کا کھانا درست ہے یا نہیں، اور مولوی صاحب سے کہا گیا کہ اس کے گھر کا کھانا نہ کھاؤ، تو در جواب مولوی صاحب نے کہا کہ تم کون ہو ہم کسی کا کہنے کو نہیں مان سکتے ہیں، مولوی صاحب کے پیچھے نماز درست ہے یا نہیں، بینوا توجروا

**الجواب۔** جانور جو اللہ عزوجل کے نام پر ذبح کیا جائے، اور اس سے اللہ عزوجل ہی کی طرف تقرب مقصود ہو، اگرچہ اُس پر باعث مسلمان کا اکرام، یا اولیاء کرام کا، خواہ اموات مسلمین کو ایصال ثواب، یا اپنے کوئی جائز مثل تقریب شادی نکاح وغیرہ یا جائز انتفاع، مثل گوشت فروشی قصاباں ہو تو اس کے جائز وحلال ہونے میں شک نہیں، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَمَا لَكُمْ اَلَّا تَاْكُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ تمھیں کیا ہوا کہ اس چیز سے نہ کھاؤ جس پر اللہ سبحٰنہ کا نام پاک لیا گیا، مگر خبیث روحوں کو منافا تقرب الی اللہ نہیں ہوسکتا، شیخ سدو بھی ارواح خبیثہ سے شمار کیا گیا ہے، تو ذبح کرنے والے کی نیت اگر شیخ سدو کی طرف تقرب کی ہو، جانور بلاشبہہ مردار ہو جائے گا، اگرچہ بظاہر تکبیر ہی کہہ کر ذبح کیا گیا ہو، یہاں ذابح کی ہی نیت کا اعتبار ہے، اگرچہ مالک کی نیت کچھ ہو، مثلاً مالک نے خاص اللہ عزوجل کے لئے ذبح کرنے کو جانور دیا ہو، ذابح نے اُسے کسی بُت کی بھینٹ چڑھا دیا، جانور بیشک حرام ہوگیا، مالک کی نیت کچھ نفع نہ دے گی، یونہیں مالک نے اگر کسی بت یا شیطان ہی کے لئے ذبح کرنے کو کہا، اور ذابح نے خاص معبود برحق جل جلالہ کے لئے ذبح کیا، جانور بیشک حلال ہے، مالک کی نیت کچھ نقصان نہ دے گی، پس صورت مذکورہ میں اگر ذابح نے سدو کی طرف تقرب کی نیت سے ذبح کیا، اور ان مولوی

کو اُس کا یہ حال معلوم تھا، پھر اُس گوشت سے کھایا، تو یہ شخص مردار خوار ہوا، اور اُس کے پیچھے نماز منع ہے، اور اگر اُسے ذابح کی نیت معلوم ہوگئی تھی، کہ اُس نے وہ نیت فاسدہ نہ کی بلکہ خالص اللہ عزوجل کے لئے ذبح کیا، تو اگرچہ جانور حلال ہوگیا، مگر بہتر اس سے بچنا تھا، جبکہ مالک نے غیر خدا کے تقرب کے لئے دیا تھا، خصوصاً اس شخص کو جو مولوی کہلاتا ہو، اور لوگ اُس کے فعل کو حجت جانتے ہوں، عالمگیری میں ہے مسلم ذبح شاۃ المجوسی لبیت نارھم او الکافر لاٰلھتھم توکل لانہ سمی اللّٰہ تعالٰی ویکرہ للمسلم، اور اگر نیت معلوم نہ تھی، اور یہ جان چکا تھا، کہ یہ لوگ شیخ سدو کے منانے والے ہیں، اور بچنا اور اہم تھا، کہ ارواح خبیثہ کے منانے والوں اور اس سے استعانت کرنے والوں کا ظاہر حال سخت مخدوش ہے، اور ایسی جگہ شبہات سے احترام لازم، اور اگر گوشت نہ کھایا بلکہ اوروں کو کھلایا، تو جب بھی مولوی کہلا کر ایسے لوگوں کے یہاں اکل طعام کہ قلوب مسلمین میں شبہہ ڈالے ہرگز مناسب نہ تھا،

واللہ تعالٰی اعلم

## سُبُلُ الاَصْفِیَاء فِی حُکْمِ الذَّبْحِ لِلْاَوْلِیَاء

۱۳۱۲ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**مسئلہ** ۔ دررد فتوائے بعض معاصرین۔　　۲۵ ربیع الاول شریف ۱۳۱۲ھ

از لشکر گوالیار، ڈاک دربارِ بجواب سوال مولوی نور الدین صاحب اوائل ذیقعدہ ۱۳۱۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس صورت میں کہ زید نے ایک بکرا میاں کا اور عمرو نے ایک گائے چہل تن کی اور مرغ مدار کا پالا، اور پال کر ان کو باتکبیر ذبح کیا یا کرایا، اس کا کھانا مسلمانوں کو عند الشرع جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا

**الجواب** ۔ حامدًا للّٰہ ومصلیًا ومسلمًا علٰی حبیبک واٰلہ یا وھاب اَللّٰھُمَّ ھدایۃ الحق والصواب۔ **اقول** وباللہ التوفیق، حق اس مسئلہ میں یہ ہے کہ حلت وحرمت ذبیحہ میں حال وقول ونیت ذابح کا اعتبار ہے، نہ مالک کا، مثلاً مسلمان کا جانور کوئی مجوسی ذبح کرے تو حرام ہوگیا، اگرچہ مالک مسلم تھا، اور مجوسی کا جانور مسلمان ذبح کرے تو حلال، اگرچہ مالک مشرک تھا، یا زید کا جانور عمرو ذبح کرے اور قصداً تکبیر نہ کہے، حرام ہوگیا، اگرچہ مالک برابر کھڑا سو بار بسم اللہ اللہ اکبر کہتا رہے۔ اور ذابح تکبیر سے ذبح کرے تو حلال، اگرچہ مالک ایک بار بھی نہ کہے، ذابح کلمہ گو نے غیر خدا کی عبادت وتعظیم مخصوص کی نیت سے ذبح کیا تو حرام ہوگیا اگرچہ مالک کی نیت خاص اللہ عزوجل کے لئے ذبح کی تھی،

یوہیں ذابح نے خاص اللہ عزوجل کے لئے ذبح کیا تو حلال، اگرچہ مالک کی نیت کسی کے واسطے تھی۔

تمام صورتوں میں حالِ ذابح کا اعتبار ماننا اور اس شکلِ خاص میں انکار کر جانا محض تحکم باطل ہے، جس پر شرع مطہر سے اصلاً دلیل نہیں، ولہٰذا فقہائے کرام خاص اس جزئیہ کی تصریح فرماتے ہیں کہ مثلاً مجوسی نے اپنے آتش کدہ یا مشرک نے اپنے بتوں کے لئے مسلمان سے بکری ذبح کرائی اور اُس نے تکبیر کہہ کر ذبح کی، حلال ہے، کھائی جائے، اگرچہ یہ بات مسلم کے حق میں مکروہ، فتاوٰی عالمگیری و فتاوٰی تاتارخانیہ و جامع الفتاوٰی میں ہے مسلم ذبح شاۃ المجوسی لبیت نارھم او الکافر لاٰلھتھم توکل لانہ سمّی اللہ تعالٰی ویکرہ للمسلم۔

پھر مسلمان ذابح کی نیت بھی وقت ذبح کی معتبر ہے، اس سے قبل و بعد کا اعتبار نہیں، ذبح سے ایک آن پہلے تک خاص اللہ عزوجل کے لئے نیت تھی، ذبح کرتے وقت غیر خدا کے لئے اس کی جان دی ذبیحہ حرام ہوگیا، وہ پہلی نیت کچھ نفع نہ دے گی، یوہیں اگر ذبح سے پہلے غیر خدا کے لئے ارادہ تھا، ذبح کے وقت اُس سے تائب ہوکر مولٰی تبارک وتعالٰی کے لئے اراقتِ دم کی تو حلال ہوگیا، یہاں وہ پہلی نیت کچھ نقصان نہ دے گی، ردالمحتار میں ہے اعلم ان المدار علی القصد عند ابتداء الذبح۔

غرض ہر عاقل جانتا ہے کہ تمام افعال میں اصل نیتِ مقارنہ ہے، نماز سے پہلے خدا کے لئے نیت تھی تکبیر کہتے وقت دکھاوے کے لئے پڑھی، قطعاً مرتکب کبیرہ ہوا، اور نماز ناقابل قبول، اور اگر دکھاوے کے لئے اٹھا تھا، نیت باندھتے وقت تک یہی قصد تھا، جب نیت باندھی قصد خالص رب جلّ وعلا کے لئے کرلیا، تو بلاشبہہ وہ نماز پاک وصاف وصالح قبول ہوگئی، تو ذبح سے پہلے کی شہرت، پکار کا کچھ اعتبار نہیں نہ نافع، نفع دے، نہ مضر ضرر۔ خصوصاً جب کہ پکارنے والا غیر ذابح ہو کہ اسے تو اس باب میں کچھ دخل ہی نہیں کما قد علمت وھذا کلہ ظاھر جدًا لایصلح ان یثنا طح فیہ قرناء وجمّاء، پھر اضافت معنی عبادت میں منحصر نہیں کہ خواہی نخواہی مدار کے مرغ یا چہل تن کی گائے کے معنی ٹھہرالئے جائیں کہ وہ مرغ وگاؤ جس سے ان حضرات کی عبادت کی جائے گی، جس کی جان ان کے لئے دی جائے گی، اضافت کو ادنٰی علاقہ کافی ہوتا ہے، ظہر کی نماز، جنازہ کی نماز، مسافر کی نماز، امام کی نماز، مقتدی کی نماز، بیمار کی نماز، پیر کا روزہ، اونٹوں کی زکوٰۃ کعبہ کا حج، جب ان اضافتوں سے نماز وغیرہ میں کفر و شرک و حرمت درکنار نام کو کراہت بھی نہیں آتی، تو حضرت مدار کے مرغ، حضرت احمد کبیر کی گائے، فلاں کی بکری کہنے سے یہ خدا کے حلال کئے ہوئے جانور کیوں جیتے جی مردار اور سور ہوگئے کہ اب کسی صورت حلال نہیں ہوسکتے، یہ شرع مطہر پر سخت جرأت ہے، خود حضور پُرنور سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:۔

مسلمان دیکھتا نہ رہا، اُس نے گوشت بنایا اور مسلمانوں کو دیا، تو اب اس کا کھانا سرے سے حلال ہی نہ رہا فان الکافر لا یقبل قولہ فی الدیانات، ہاں اگر اس کو اجیر کیا ہو تو جواز رہے گا لان الکافر یقبل قولہ فی المعاملات وان تضمنت شیئا من الدیانات، وکم من شیئ یثبت ضمنا ولا یثبت قصدا، وتبیینہ فی التبیین وغیرہ، واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از ملک بنگالہ ضلع نواکھالی

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ گھوڑے کا گوشت کھانا از روئے شرع شریف کے جائز ہے یا نہیں؟ اگر جائز ہے تو احادیث سے ثابت ہے، یا قول فقہا سے، اور فتوی اور قول امام اعظم کے ہے یا صاحبین؟ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ صاحبین کے نزدیک حلال ہے، اور امام مکروہ فرماتے ہیں، قول امام پر فتوی ہوا، کہ کراہت تنزیہی ہے یا تحریمی، اور اصح وارجح کراہت تحریم ہے، صححہ الامام قاضی خان فی فتاواہ، وقد قالوا انہ فقیہ النفس فلا یعدل عن تصحیحہ وقال الشامی ثم نقل ای القہستانی تصحیح کراھۃ التحریم عن الخلاصۃ والہدایۃ والمحیط والمغنی والقاضی خان والعمادی وغیرھا و علیہ المتون اھ ومعلوم ان الترجیح للمتون وانہا الموضوعۃ لنقل المذھب فلا یعارضہا مافی کفایۃ البیہقی بخلافہ، انہ ظاھر الروایۃ ولا الفتوی الجمہورعــہ المنقول بقیل بعدماعــہ قدمنا من التصحیحات الجلیلۃ للائمۃ الجلۃ۔ بہرحال مسئلہ اس قابل نہیں کہ اس پر فتوی دیا جائے، یا فریق بندی عمل میں آئے، واللہ الموفق، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از بریلی، مرسلہ نواب مولوی سلطان احمد خانصاحب، ۲ رمضان المبارک ۱۳۱۱ھ

ماقولکم غفر اللہ لکم فی ھذہ المسئلۃ افیدونا یرحمکم اللہ تعالٰی، درباره اکل فرس بعض قائل بکراہت تحریمی وبعض بکراہت تنزیہی ولیکن بہرصورت شیرش جائز داشتہ اند، تحقیق دریں باب چیست؟

**الجواب** ۔ درمسئلۂ گوشت اسپ علمارا معترک عظیم ست، وتصحیح نیز مختلف وکراہت قول امام ست بس اسلم احتراز تام ست، ہمچناں بر مذہب امام در شیر او نیز اختلاف کردہ اند، امام قاضی خاں بتحریم رفتہ و در دُرّ مختار جواز را وجہ گفتہ، بریں روایت وجہ فرق خود پیدا است، کہ در تحلیل لحم تقلیل آلۂ جہاد ست بخلاف لبن۔ باز ایں ہمہ بر تقدیرے ست کہ بحد سکر نہ رسد، ورنہ تعدا ایں مقدار بالاتفاق ممنوع باشد کما لایخفی واللہ تعالٰی اعلم

عــہ لفظ جمہور اندازہ سے بنایا گیا ۱۲ عبدالمنان ۔ عــہ اندازہ سے بعد کا لفظ بڑھایا ۱۲ ۔ عبدالمنان

**مسئلہ**۔ از دارا گنج، ضلع بجنور، مرسلہ ممتاز مسیح صاحب ایم اے مشن، مورخہ ذیقعدہ ۱۳۲۵ھ

ہادی دین جناب مولانا صاحب! عرض مدعا یہ ہے کہ اہل سنت وجماعت حنفی مذہب میں گھوڑا اور اقسام اور اس کے مثل خچر و گدھے کے حلال ہیں یا حرام، یا ان تینوں جانوروں میں سے کونسا جانور حلال ہے، مہربانی فرما کر بحوالہ حدیث شریف یا قول علماؤں کے جواب سے مشرف فرمایئے۔

**الجواب**۔ گدھا حرام ہے، یونہی وہ خچر جو گدھی سے پیدا ہو، اگرچہ باپ گدھا نہ ہو، اور ہمارے امام اعظم علیہ الرضوان کے مذہب میں گھوڑا مکروہ تحریمی ہے، یعنی قریب بحرام، یونہی وہ خچر جس کی ماں گھوڑی ہو، حدیث میں نھٰی علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام یوم خیبر عن لحوم الحمر الاھلیۃ۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ**۔ از اوجین، مکان میر خادم علی صاحب اسسٹنٹ، مرسلہ حاجی یعقوب علی خاں ۱۷ صفر ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ڈپٹی امداد علی صاحب نے رسالہ امداد المسلمین میں اُلّو کے بارہ لکھا ہے کہ عالمگیری میں لکھا ہے البوم یوکل، اور طحطاوی میں یوکل القمری والسوارین والزرزور والصلصل والھدھد والبوم والطاؤس، اور شامی میں فی غرر الافکار، وعندنا یوکل الخطاف والبوم، اور میزان میں من ذلک قول الائمۃ الثلثۃ فی المشہور عنھم انہ لاکراھۃ فی ما نھی عن قتلہ کالخطاف والھدھد والخفاش والبوم والببغا والطاؤس مع قول الشافعی فی ارجح القولین انہ حرام، اور حیاۃ الحیوان دمیری شافعی سے بھی ثابت ہے، شافعی کے نزدیک حرام ہونا، نہ حنفیہ کے نزدیک تمام کتبہائے معتبرۃ فقہ سے بوم کا حلال ہونا ثابت ہے، یہاں تک خلاصۂ کلام ڈپٹی صاحب مذکور ہے، اور فتاوی ہندیہ ترجمہ فتاوی عالمگیری کے حاشیہ پر لکھا ہے کہ قول ظاہر بوم سے مراد یہی اُلّو ہے، کہ پرند معروف ہے، اور شاید کوئی اور معنی مراد ہوں واللہ اعلم، اس واسطے مترجم ذبعینہ لفظ چھوڑ دیا، اس مسئلہ میں جو تحقیق ہو بیان فرمادیں، کہ صداقت و کذب وہابیہ ظاہر ہووے، فقط۔

**الجواب**۔ عبارت عالمگیری جو امداد المسلمین میں نقل کی، اُس کے شروع میں لفظ قیل واقع ہے، اصل عبارت یوں ہے قیل الشقراق لایوکل والبوم یوکل، یعنی بعض نے کہا کہ شقراق نہ کھایا جائے، اور بوم کھایا جائے، یہ لفظ اُس قول کے ضعف پر دلیل ہوتا ہے، اور یہ بتاتا ہے کہ اُس کی طرف بعض گئے ہیں، اکثر علماء خلاف پر ہیں، اور حیاۃ الحیوان کا حوالہ تو سرے سے غلط ہے، اُس میں کہیں نہیں لکھا کہ حنفیہ حلال جانتے ہیں، اُس میں صرف شافعیہ کے دو قول لکھے ہیں، عبارت اُس کی یہ ہے الحکم یحرم اکل جمیع انواعھا، قال الرافعی ذکر ابوعاصم العبادی ان البوم حرام کالرخم، وکذلک الضوع، وعن الشافعی رحمہ اللہ قول انہ حلال، خیر ان سب سے قطع نظر کرکے اصل مسئلہ کی طرف چلیے، یہی عالمگیری و طحطاوی و شامی و میزان جن سے امداد المسلمین میں یہ عبارتیں نقل کیں، ان میں اور ان کے سوا ہماری تمام کتب مذہب اور صحاح احادیث سید المرسلین صلی اللہ

تعالیٰ علیہم اجمعین میں صاف صریح حکم قطعی کلی بلا استثنا و تخصیص موجود ہے کہ ہر پرند اپنے پنجہ سے شکار کرنیوالا حرام ہے، جیسے ہر درندہ دانتوں سے شکار کرنے والا، عالمگیری میں بدائع سے ہے لایحل کل ذی مخلب من الطیر، یعنی حرام ہے ہر پنجہ والا، طحطاوی میں ہے لایحل سباع الوحوش والطیر اھ ملخصا درندے وحشی و پرند سب حرام ہیں، حموی، پھر طحطاوی، پھر شامی میں ہے الدلیل علیہ انہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نھیٰ عن اکل کل ذی ناب من السباع وکل ذی مخلب من الطیر، رواہ مسلم وابوداؤد وجماعۃ، والسر فیہ ان طبیعۃ ھٰذہ الاشیاء مذمومۃ شرعا فیخشی ان یتولد من لحمھا شیئ من طباعھا فیحرم اکراما لبنی آدم کما انہ یحل ما احل اکراما لہ یعنی دلیل اس پر یہ ہے کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہر درندے کیلے والے اور ہر پرند پنجہ والے کے کھانے سے منع فرمایا، مسلم وابوداؤد وغیرہما ایک جماعت محدثین نے یہ حدیث روایت کی، اور اس میں راز یہ ہے کہ ان چیزوں کی خصلت شرعاً بد ہے، تو اندیشہ ہے کہ اُن کا گوشت کھانے سے کچھ خصلت اُن کی سی آدمی میں پیدا ہو جائے، لہٰذا انسان کی عزت کے لئے اُن کا کھانا حرام ہوا، جیسے کہ اسکی عزت ہی کے لئے حلال جانور حلال کئے گئے، میزان امام شعرانی میں ہے من ذٰلک اتفاق الائمۃ الثلثۃ علیٰ تحریم کل ذی ناب من السباع ومخلب من الطیر یعدو بہ علی غیرہ (الیٰ ان قال) لان فیہ قسوۃ من حیث انہ یقسر غیرہ ویقھرہ من غیر رحمۃ بذٰلک الحیوان المقسور فیسری نظیر تلک القسوۃ فی قلب الاٰکل لہ، واذا قسی قلب العبد صار لا یحن قلبہ الی موعظۃ وصار کالحمار، یعنی انھیں مسائل سے ہے امام ابوحنیفہ وامام شافعی وامام احمد رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا اتفاق کہ ہر کیلے والا درندہ اور ہر پنجہ والا پرند جو دوسرے پر اس کیلے یا پنجے سے حملہ کرتا ہے، حرام ہے، اس لئے کہ اس میں سنگدلی ہے، کہ وہ بے دردی سے مجبور ومغلوب کرتا ہے، تو ایسی ہی سنگدلی اُس کے کھانے والے میں سرایت کرے گی، اور جب آدمی کا دل سخت ہو جاتا ہے، تو کسی نصیحت کی طرف میل نہیں کرتا، اور آدمی سے گدھا ہو کر رہ جاتا ہے، میں کہتا ہوں یونہیں کتب طبیہ سے ثابت کہ اُلّو کھانے والا آدمی سے اُلّو ہو کر رہ جاتا ہے والعیاذ باللہ رب العلمین،

غرض یہ قاعدہ کلیہ شرعیہ ہے جس پر ائمہ حنفیہ کا اجماع ہے، اور اُس سے ہرگز کوئی پنجہ والا پرندکہ سباع طیر سے ہو مستثنیٰ نہیں، اور شک نہیں کہ اُلّو پنجہ والا پرند ہے، بلکہ اُس کے پنجے بہت شکاری پرندوں سے زیادہ قوی اور تیز ہیں، اور شک نہیں کہ گوشت اُس کی خوراک ہے، اور شک نہیں کہ وہ اپنے سے کم طاقت پرندوں پر حملہ کرتا ہے، یہ سب باتیں یقیناً معلوم ہیں، اور فقیر کے سامنے بہت شکار پیشہ مسلمانوں نے بیان کیا کہ پرندہ شکاری ہے، پانچ سکان بریلی نے کہ اُن میں چار صاحب قوم کے قراول، اور پانچوں نمازی نیک سُنّی صحیح العقیدہ ہیں،

۱؎ نیاز محمد خان ابن رحم خان و نذیر خان ابن وزیر خان وعنایت اللہ خان ابن کرم علی خان و غلامی خان ابن حسن خان قراولان ساکنان بہار پور محلہ قراولان و محمد خان ابن گل خان افغان ساکن شہر کہنہ ۱۲

ہفدہم ذی الحجہ ۱۳۱۰ھ کو میرے سامنے اس مضمون کی شہادت ادا کی، اور اُن میں بعض نے کہا، ہمارے سامنے توتے کو شکار کرلے گیا، بعض نے کہا کھونٹی پر شکرہ بندھا تھا شکرہ کو مار کرلے گیا، حالانکہ شکرہ اتنا بڑا اور قوی اور خود شکاری جانور ہے، اور اُلو کی منقار بہت چھوٹی ہوتی ہے کہ چونچ سے اُس کا قابو میں آنا معقول نہیں، نہ کہ ایسا زور کہ بندش توڑ کر زندہ لے جائے، لاجرم پنجہ سے شکار کیا، اور یہ امر اس جانور کی قوت سے کچھ عجیب نہیں، کہ وہ شکرہ سے بھاری جانور کو شکار کرلیتا ہے، علامہ زکریا بن محمد بن محمود انصاری قزوینی کتاب عجائب المخلوقات وغرائب الموجودات میں اُس کا حال لکھتے ہیں، یصطاد السنانیر الضعاف ویعادی الغراب وھو ذلیل بالنھار اما باللیل فلا یقتدر علیہ شیئ من الطیور، اُلو کمزور بلیوں کو شکار کرلیتا ہے، کوّے سے اس سے دشمنی ہے، دن کو ذلیل ہوتا ہے، مگر رات میں کوئی پرند اس پر قدرت نہیں رکھتا، مرآت الاصطلاحات عنبر شاہی میں ہے، چنگ بالفتح بروزن سنگ قلاب آہنی وپنجۂ آدمی وحیوان درندہ، شکاری چوں باز وشاہین وشیر وپلنگ وامثال آں، واز شعر طوطی ہند امیر خسرو دہلوی چنگ بوم واقع شدہ وبوم ہرچند جانور شکاری نیست، بدیں معنی کہ مردم بداں شکار نمی کنند، لیکن فی الحقیقۃ ذومخلب ست کہ صیدمی نماید، چنانچہ دیدہ شد، وشعر مذکور این ست ؎

بوم کہ باشد کہ بچنگ دراز طعمہ برو از دہن جرہ باز

غرض جب وہ شکاری جانور ہے تو اُس کے حرام ہونے میں اصلاً جائے کلام نہیں، رہا بعض عبارت حنفیہ میں لفظ بوم کی نسبت لفظ یوکل وارد ہونا، **اقول** نہ وہ اجماعی قاعدہ فقہ حنفی وحدیث نبوی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے مقابل ہوسکتا ہے، نہ مشاہدات کو رد کرسکتا ہے اُس سے بالتعیین اُلو کی حلت ثابت ہی نہیں ہوتی، زبان عرب میں لفظ بوم خاص اُلو کے لئے موضوع نہیں، بلکہ ہر اُس پرند پر اطلاق کیا جاتا ہے جو شب کو اپنے آشیانہ سے نکلتا ہے، علامہ دمیری حیاۃ الحیوان میں فرماتے ہیں قال الجاحظ وانواعھا الھامہ والصدی والضوع والخفاش وغراب اللیل والبومۃ وھذہ الاسماء کلھا مشترکۃ ای تقع علی کل طائر من طیر اللیل یخرج من بیتہ لیلا، قال وبعض ھذہ الطیور یصید الفار وسام ابرص والعصافیر وصغائر الحشرات وبعضھا یصید البعوض، ومن طبعھا ان تدخل علی کل طائر فی وکرہ وتخرجہ منہ وتاکل فراخہ وبیضہ وھی قویۃ السلطان باللیل لا یحتملھا شیئ من الطیر توجن کتابوں میں ذکر اکل ہے اُن میں بوم سے اُلو مراد نہیں بلکہ وہ پرند شب مقصود ہے جو پنجۂ شکاری نہیں رکھتا جیسے چمگادڑ وغیرہ، یہ معنی امام عتابی کی تصریح سے ثابت ہیں، علامہ قہستانی جامع الرموز میں لکھتے ہیں، لاباس بما لیس بذی مخلب کالبوم فی روایۃ عن ابی یوسف کما فی العتابی، پس حنفیہ کی طرف حلت چغد کی نسبت ایک دھوکا ہے، کہ اشتراک لفظ بوم سے پیدا ہوا، وباللہ التوفیق، واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از اوجین، مرسلہ حاجی یعقوب علی خانصاحب، ۲۹ رجادی الآخرہ ۱۳۱۲ھ

مولٰنا صاحب مجمع فضائل و منبع فواضل فرید العصر، وحید الزمان، مخدومی مکرمی دام افضالکم

بعد تمہید مراسم فدویت، و آرزوئی حصول سعادت مواصلت کہ عمدۂ مقاصد ہر دو جہان ہے، التماس پرداز ہے کہ حضرت نے حرمت بوم کے باب میں جو فتوٰی ارسال فرمایا، اُس میں یہ عبارت مرقوم ہے وہ سمجھ میں نہ آئی کہ جن کتابوں میں ذکر اکل ہے، اُن میں بوم سے مراد اُلو نہیں، بلکہ وہ پرندۂ شب مقصود ہے، جو پنجۂ شکاری نہیں رکھتا جیسے چمگادڑ وغیرہ یہ معنی عتابی کی تصریح سے ثابت ہیں لاباس بما لیس بذی مخلب کالبوم الخ تو کیا چمگادڑ اور باگل بھی حلال ہے، جواب بالتشریح بیان فرمائیے، زیادہ نیاز　بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ چمگادڑ چھوٹا ہو یا بڑا جسے ان دیار میں باگل [illegible]، اس کی حلت حرمت ہمارے علمائے رحمہم اللہ تعالٰی میں مختلف فیہ ہے، بعض اکابر نے اُس کے کھا[illegible] ممانعت فرمائی، اس وجہ سے کہ وہ ذی ناب ہے، مگر قواعد حنفیہ کے موافق وہی قول حلت ہے، مطلقاً [illegible] موجب حرمت نہیں بلکہ وہ دانت جن سے جانور شکار کرتا ہو، ظاہر ہے کہ چمگادڑ پرند شکاری نہیں، ولہذا [illegible]ختار میں قول حرمت کی تضعیف فرمائی ہندیہ میں ظہیریہ سے ہے اما الخفاش فقد ذکر فی بعض المواضع انہ یؤکل، وفی بعض المواضع انہ لا یؤکل لان لہ نابا اھ ورأیتنی کتبت علی ھامشہ مالفظہ فیہ انہ لایصید بنابہ، ولا یصول ولیس کل مالہ ناب حراما، برجندی میں ہے ذکر فی المحیط ان [illegible]اش اختلاف العلماء اھ درمختار میں ہے وقیل الخفاش لانہ ذوناب، ردالمحتار میں ہے قال [illegible] فیہ نظر لان کل ذی ناب لیس بمنھی عنہ اذا کان لایصطاد بنابہ اھ، برجندی میں ہے المراد الناب الذی ھو سلاح و ذوالناب الحیوان الذی ینھب بالناب اھ، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم و احکم،

**مسئلہ** ۔ از درو تحصیل کچھا، ضلع نینی تال، مرسلہ عبدالعزیز خاں، ۲۲ رجب ۱۳۱۵ھ

جو کواکہ دانہ کھاتا ہے، اور رنگ میں بالکل سیاہ ہوتا ہے، اس کا کیا حکم ہے، اور جو کواکہ دانہ اور نجاست دونوں کھاتا ہے، اس کا کیا حکم ہے؟

**الجواب** ۔ دانہ خوار کواکہ صرف دانہ کھاتا اور نجاست کے پاس نہیں جاتا جسے غُراب زرع یعنی کھیتی کا کوا کہتے ہیں، چھوٹا سا سیاہ رنگ ہوتا ہے، اور چونچ اور پنجے غالبًا سُرخ وہ بالاتفاق جائز ہے، اور مردار خوار کوا جسے غراب البقع بھی کہتے ہیں، کہ اس کے رنگ میں سپیدی بھی سیاہی کے ساتھ ہوتی ہے بالاتفاق ناجائز ہے، اور اسی حکم میں پہاڑی کوا بھی داخل کہ بڑا اور یک رنگ سیاہ ہوتا اور موسم گرما میں آتا ہے، اور خلط کرنے والا جسے عقعق کہتے ہیں کہ اُس کے بولنے میں یہی آواز عَق عَق پیدا ہوتی ہے، اس میں اختلاف ہے

اور اصح حل مگر کراہت تنزیہ میں کلام نہیں ہذا خلاصۃ مافی الدر المختار و رد المحتار والمقام بعد یحتاج الٰی زیادۃ تحریر وضبط وتقریر لعل اللہ ییسرہ فی تحریر اٰخر، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ـ مسئولہ مولوی محمد ایوب صاحب، سنبھلی، مرادآبادی، ۳ رجمادی الاولٰی ۱۳۲۵ھ

کوا حرام ہے یا نہیں۔ الو حرام ہے یا نہیں۔

**الجواب** ـ یہ کوے کہ ہمارے دیار میں پائے جاتے ہیں سب حرام ہیں، الو حرام ہے، واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از شاہجہانپور، ڈاکخانہ نادر شاہیان، محلہ نادر شاہیان، مقام میران پور، یعقوب شاہ خان

بروز یکشنبہ، ۱۸ ر ۱۳۳۴ھ

جناب قبلہ دام اقبالہ، بعد سلام علیکم عرض ہے کہ پیلو کر انڈی اور گوشت اور پالنا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب** ـ سب جائز ہے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ گائے کی حلت کا حکم کس وقت سے جاری ہوا، اور رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے بھی اس کا گوشت تناول فرمایا یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** ـ گائے کی حلت شریعت قدیمہ ہے اللہ عزوجل قرآن عظیم میں فرماتا ہے ہَلْ اَتٰکَ حَدِیْثُ ضَیْفِ اِبْرٰھِیْمَ الْمُکْرَمِیْنَ اِذْدَخَلُوْا عَلَیْہِ فَقَالُوْا سَلٰمًا قَالَ سَلٰمٌ قَوْمٌ مُّنْکَرُوْنَ ○ فَرَاغَ اِلٰٓی اَھْلِہٖ فَجَآءَ بِعِجْلٍ سَمِیْنٍ ○ دوسری جگہ فرمایا بِعِجْلٍ حَنِیْذٍ یعنی کیا آئی تیرے پاس خبر ابراہیم کے عزت دار مہمانوں کی، جب وہ اس کے پاس آئے بولے سلام کہا سلام انجانے لوگ ہیں، پھر جلدی کرتا اپنے گھر گیا، سو ان کے کھانے کو لے آیا ایک فربہ بچھڑا بھنا ہوا، احادیث سے ثابت ہے کہ حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے اپنی ازواج مطہرات کی طرف سے گائے قربانی کی، اور قربانی کا گوشت کھانے کا حکم فرماتے، مگر خود حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے تناول فرمایا یا نہیں، اس بارے میں کوئی تصریح حدیث میں اس وقت پیش نظر نہیں، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ** ـ از شہر بریلی، محلہ قاضی ٹولہ شہر کہنہ، مرسلہ محمد عمران صاحب، ۲۶ رجمادی الثانی ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جناب سرور کائنات صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے گوشت گائے کا کھایا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** ـ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے گائے کی قربانی فرمائی اور اس کے کھانے کھلانے کا حکم فرمایا خود بھی ملاحظہ فرمایا یا نہیں، اس[۱] کا ثبوت نہیں، دنیا کی ہزاروں نعمتیں ہیں کہ حضور نے قصداً تناول نہ فرمائیں، گوشت گاوکی

۱؎ حدیث مسلم کتاب الزکاۃ کہ بریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہا کیلئے گوشت گاو صدقہ میں آیا، وہ حضور کے پاس لایا گیا اور حضور سے عرض کیا گیا کہ یہ صدقہ ہے کہ بریرہ کو آیا، فرمایا اس کیلئے صدقہ ہے اور ہمارے لئے ہدیہ، اس سے بظاہر تناول فرمانا معلوم ہوتا ہے ۱۲ حجۃ الاسلام حامد رضا رضی اللہ تعالٰی عنہ

مذمت میں جو حدیث ذکر کی جاتی ہے صحیح نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ مسئولہ معرفت سیٹھ آدم جی، گونڈل کاٹھیا واڑ ہاشم بیگ، سہ شنبہ یکم شعبان ۱۳۳۴ھ

(۱) کبوتر کے کھانے میں کسی قسم کی کراہت ہے۔ (۲) عقیقہ کا گوشت ماں باپ کھائیں یا نہ،

**الجواب**۔ (۱) کچھ نہیں (۲) کھائیں اس کا حکم مثل قربانی ہے، تین حصے مستحب ہیں، ایک اپنا، ایک عزیزوں قریبوں کا، ایک مسکینوں کا، واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ**۔ مرسلہ محمد حکیم الدین از ضلع پورنیہ، موضع چوپڑا، ۲ صفر ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین شرع متین اس مسئلہ میں کہ خرگوش پنجہ والا ناخن دار مگر شتر کی مانند ہے اور ہر چاند میں حیض مثل عورتوں کے ہوتی ہے، اسکو کھانا حلال ہے یا حرام، لہٰذا بعض علما کی زبانی سنا گیا ہے کہ خرگوش پنجہ والا ناخن دار حرام ہے جو خرگوش کہ حلال ہے اسکا کھر ہوتا ہے مانند بکری و بیل وغیرہ کے، جناب والا اس پر بھی ہم کو اطمینان کلی نہیں ہوتا ہے، اس لئے بخدمت فیضدرجت یہ کمترین بطور عریضہ ہذا روانہ کرتا ہے، ضرور بالضرور جواب سے اس ذرۂ بیمقدار کو آفتاب درخشاں فرمائیگے زیادہ والسلام

**الجواب**۔ خرگوش ضرور حلال ہے، اسے حرام جاننا رافضیوں کا مذہب ہے، خرگوش کے پنجے ہی ہوتے ہیں، کھُر والا خرگوش دنیا کے پردہ پر کہیں نہیں واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ مرسلہ مولوی حافظ مصاحب علی صاحب از مقام جاورہ مورخہ یکم رجب المرجب ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسائل ذیل میں:۔

بعض کفار جو کہ گوشت خور نہیں ہیں، تالاب یا ندی سے مچھلیاں پکڑ کر دیگر تالاب یا ندی محفوظ میں ڈلوا دیں اس غرض سے کہ مسلمان مچھلیاں پکڑ کر نہ کھا سکیں، تو کیا ایسے تالاب یا ندی سے مسلمانوں کو مچھلیاں پکڑوا کر کھانا جائز ہے یا نہیں، زید، بکر، عمرو، خالد نے مل کر ایک کمپنی قائم کرکے ایک کارخانہ جاری کیا، اور عام طور پر اعلان کر دیا کہ جس کا دل چاہے اس کارخانہ میں شریک ہو جائے۔ فی حصہ ایک صد روپیہ قرار پایا ہے جو شخص جس قدر حصے خریدنا چاہے اسی قدر روپیہ کا منافع دیا جائے گا، اور اگر کارخانہ میں نقصان و نفع ہوگا تو حصہ کے تناسب سے نقصان کا زیر بار ہونا پڑے گا، خریدار حصہ سے خواہ ایک حصہ خریدے یا دس حصہ تین مرتبہ کرکے روپیہ کمپنی میں وصول کیا جائے گا، کارخانہ کو اختیار ہے جو کام چاہے جاری کرے، کسی خریدار حصہ کو امور کارخانہ میں داخل کارخانہ یعنی مینجر وغیرہ کے امور میں دخل اندازی کا اختیار نہ ہوگا، خریدار کو صرف نفع یا نقصان سے غرض ہے، اور خریدار حصہ اپنے خرید شدہ حصہ کو نفع یا نقصان سے فروخت کرنے کا مجاز ہوگا، پس سوال یہ ہے کہ ایسے کارخانہ میں شرکت اور اس کے بعد خرید و فروخت حصہ مذکور جائز ہے یا نہیں، نیز یہ خرید و فروخت کس بیع میں داخل ہے۔

**الجواب۔** ؁۱ مچھلیاں پکڑنے سے ملک ہو جاتی ہے، اور دوسرے دریا میں چھوڑنے سے ملک سے خارج نہیں ہوتیں، نہ دوسرے کو اُن کا لینا جائز ہوتا ہے، مسلم ہو یا کافر جب تک چھوڑنے والے نے یہ نہ کہا ہو کہ یہ اسکی ہیں جو اُن کو لے، تو ملک غیر ہونے کے سبب سے اُن میں ممانعت آئے گی، مگر از انجا کہ یہ کفار نہ ذمی ہیں نہ مستامن نہ اُن سے اس بارہ میں کوئی معاہدہ ہے، لہٰذا اب بھی وہ مچھلیاں حکماً ایسی ہی ہیں جیسی پکڑنے سے قبل تھیں، ان کا ارادہ فاسد اُن پر رد کیا جائے گا، اور مسلم کافر جو کوئی پکڑے اُس کے لئے مباح ہوگی واللہ تعالٰی اعلم۔

؁۲ اگر وہ تجارت بر وجہ شرعی ہو عقود فاسدہ یا ربا کو دخل نہ ہو تو اُس میں شرکت جائز مگر اپنا روپیہ کا حصہ دوسرے کے ہاتھ بیچنا اور اس کا خریدنا دونوں حرام واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ۔** از کلکتہ ایجنسی، مرسلہ سردار امیر خاں ملازم کپتان اسٹوٹ ۲۱؍ ذی الحجہ ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جس شخص کے ہاتھ کا ذبح ناجائز ہے، جیسے کہ ہنود اس کے ہاتھ کی پکڑی ہوئی مچھلی کھانا کیسا ہے، بینوا توجروا۔

**الجواب۔** جائز ہے، اگرچہ اس کے ہاتھ میں مرگئی، یا اُس نے مار ڈالی ہو کہ مچھلی میں ذبح شرط نہیں جس میں مسلم یا کتابی ہونا ضرور ہو، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** از بنگالہ ۱۸ ربیع الاول شریف ۱۳۲۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اُس حیوان کے بارے میں جو کہ عجائب المخلوقات میں بایں طور بیان کیا گیا ہے، ومنہا سمکۃ مدورۃ ذنبہا اطول من ثلثۃ اذرع وعلی وسط ذنبہا شوکۃ معقفۃ شبہ کلاب وھی سلاحہا تضرب بہا وھی غراء بیاضہا فی غایۃ البیاض ونقط سوادھا فی غایۃ السواد ولہا منخران علی ظہرھا وفم علی بطنہا وفرج کفرج النساء۔ انتہٰی، اگر یہ مچھلی ہو تو اس کو عربی میں کیا کہتے ہیں، اور فارسی میں اس کا کیا نام ہے اور ہندی میں اس کا اسم مخصوص بہ کیا ہے بحوالہ کتاب تحریر فرمائیے۔

؁۲ اور جریث کو اہل ہند کیا کہتے ہیں، اور وہ کونسی مچھلی ہے اس کی عوارضات مختص بہا کو بوضاحت بیان فرمائیے۔ غایۃ الاوطار میں لکھا ہے کہ جریث کو بعض اہل ہند سنگی کہتے ہیں، کیا یہ صحیح ہے، اگر غلط ہے تو پھر سنگی کیا شے ہے، بینوا توجروا۔

**الجواب۔** یہ مچھلی کہ عجائب المخلوقات میں ذکر کی اگر اس کا وجود ہر دو عالم مثالی و خیالی سے باہر ثابت ہو تو اُن نوادر سے ہے جو بمرور دہور کبھی کسی سیاح کی نظر پڑے اور عامہ ناس اُن کے رسم و اسم سے آگاہ

نہیں، وَمَا یَعْلَمُ جُنُوْدَ رَبِّكَ اِلَّا هُوَ، علامہ قزدینی کو خود اس کا نام معلوم ہوتا تو لکھتے، وہ خود اس کے عجائب دہر سے ہونے کے معترف ہیں، عبارت مذکورہ سوال کے بعد کہا ذا البحر لا تحصی عجائبہ، اسے جریث گمان کرنا صحیح نہیں، جریث ایک کثیر الوجود مچھلی سواحل پر ارزانی سے بکنے والی ہے، محرر المذہب سیدنا امام محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مبسوط میں روایت فرماتے ہیں عن عمر بن شوذب عن عمرۃ بنت ابی طبیخ قالت خرجت مع ولیدۃ لنا فاشترینا جریثۃ بقفیز حنطۃ فوضعناها فی زنبیل فخرج راسها من جانب وذنبها من جانب فمر بنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فقال بکم اخذت قالت فاخبرتہ فقال ماطیبہ وارخصہ واوسعہ للعیال یعنی عمرہ بنت ابی طبیخ نے کہا میں اپنی کنیز کے ساتھ جا کر ایک جریثا ایک قفیز گیہوں کو خرید کر لائی جو زنبیل میں نہ سمائی، ایک طرف سے سر نکلا رہا ایک طرف سے دم، اتنے میں مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ کا گزر ہوا، فرمایا کتنے کو لی، میں نے قیمت عرض کی، فرمایا کیا پاکیزہ چیز ہے اور کتنی ارزاں اور متعلقین پر کتنی وسعت والی، ولہذا علامہ قزدینی نے اسے عجائب میں ذکر نہ کیا، البتہ جرّی کا نام لیا، اور اسے مارماہی سے تفسیر کیا کہ بزعم بعض وہی جرّیث ہے، اس تقدیر پر خود انھوں نے اس نادر مچھلی اور جریث میں فرق کیا، اُسے عجائب بحر فارس، اور اِسے عجائب ہند میں لکھا، اس کی وسط دُم پر کانٹا بتایا تھا، اور جرّی کی پیٹھ پر ایک چیز مثل عمود لکھی، اور وہ منخرین وفم وفرج کا ذکر یہاں نہ کیا، حیث قال منها (ای من عجائب بحر الهند) سمکۃ مدورۃ یقال لها مارماهی علی ظهرها شبه عمود محدد الراس لا تقوم لها فی البحر سمکۃ الا تضربها بذالک العمود وتقتلها، اور تحقیق یہ ہے کہ یہ دوسری مچھلی بھی نہ مارماہی ہے نہ مارماہی جرّیث مارماہی گول نہیں بلکہ لنبی بالکل سانپ کی شکل پر ہوتی ہے، عربی میں اُسے جِرّی بکسر جیم وتشدید را، اور جَرّی بالفتح اور جرّیت بتائے فوقانیہ بروزن جرّیث اور صِلَوّر وسِلَوّر اور انقلیس وانکلیس بفتح ہمزہ ولام ہردو اِنکلیس وانکلیس بکسر ہر دو اور فارسی میں مارماہی اور ہندی وبنگلہ میں بام کہتے ہیں جاحظ نے کہا وہ پانی کا سانپ ہے یعنی صورۃً نہ حقیقۃً، بعض نے کہا وہ سانپ اور مچھلی کے جوڑے سے پیدا ہے، قزدینی نے اسی پر جزم کیا، اور صحیح یہ کہ یہ بھی بے ثبوت ہے بلکہ وہ سانپ سے جدا ایک خاص نوع ماہی ہے، اہل فن نے ان اسمائے مذکورہ اعنی جرّی وصلّور وانقلیس میں بہت اختلاف کیا، بہت نے انھیں مارماہی کا غیر جانا، کسی نے کہا جرّی بے سنے کی مچھلی کو کہتے ہیں، کسی نے کہا ایک قسم ماہی ہے جس کے سر ودم باریک اور پشت چوڑی ہوتی ہے، کسی نے کہا انکلیس چھوٹی مچھلی کی شکل پر ایک جانور ہے جس کی دم کے پاس مینڈک کے پاؤں کے مثل دو پاؤں ہوتے ہیں اور ہاتھ نہیں ہوتے، بصرہ کی نہروں میں پایا جاتا ہے، بعض نے کہا بحر زن کی مچھلی ہے، اس جانور کو شلق بالکسر یا شلق مثل کشف کہتے ہیں، کسی نے کہا شلق بھی انکلیس اور

انکلیس جریث ہے، کسی نے کہا انکلیس مارماہی اور صلّور جریث ہے، بہرحال اس قدر میں شک نہیں کہ مارماہی ایک معروف مشہور مچھلی مستطیل الخلقۃ مشابہ مار ہے، نہ مدوّر، ارشاد الساری شرح صحیح بخاری میں زیر حدیث قال ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنھما طعامہ میتۃ الا ما قذرت منھا والجرّی لا تاکلہ الیھود ونحن ناکلہ، فرمایا الجرّی بکسر الجیم والراء والتحتیۃ المشددتین وبفتح الجیم، والجریث بمثناۃ فوقیۃ بعد التحتیۃ ضرب من السمک یشبہ الحیات، وقیل سمک لا قشرلہ، وقیل نوع عریض الوسط دقیق الطرفین، مجمع بحار الانوار میں علامہ زرکشی سے ہے الجرّی بکسر جیم ورائ مشددۃ وتشدید یاء ضرب من السمک یشبہ الحیات، وقیل نوع غلیظ الوسط دقیق الطرفین، وقیل ما لا قشرلہ، اُسی میں ہے لا تاکلوا الانکلیس بفتح ھمزۃ وکسرھا سمک شبیہ بالحیات ای مارماھی والانقلیس لغۃ، وکرھہ لرداءۃ غذائہ، لا لانہ حرام، اسی میں ہے لا تاکلوا الصلور والانقلیس ھما الجری والمارماھی نوعان من السمک کالحیۃ، قاموس میں ہے الصلور کسنور الجری فارسیتہ المارماھی، تاج العروس میں ہے وھو السمک الذی یکون علی ھیأۃ الحیات ومنہ حدیث عمار رضی اللہ تعالٰی عنہ لا تاکلوا الصلور ولا الانقلیس، اُسی میں ہے قال احمد بن الحریش قال النضر الصلور الجریث، والانقلیس مارماھی، انتہی دونوں میں ہے (الانقلیس) الصلّور الجرّی قال اللیث ھی (سمکۃ کالحیۃ) وقال غیرہ الجریث کانکلیس وھو قول ابن الاعرابی، حیاۃ الحیوان الکبرٰی میں ہے الانکلیس بفتح الھمزۃ واللام وکسرھما معا سمک شبیہ بالحیات ردئ الغذاء، وھو الذی یسمی الجری والمارماھی، وقال الزمخشری قیل انہ شلق وقال ابن سیدہ ھو علی ھیأۃ السمک صغیر لہ رجلان عند ذنبہ کرجلی الصفدع، ولا یدلہ، یکون فی انھار البصرۃ، ولیس لفظہ عربیا، اھ ملخصا قاموس وتاج میں ہے (الشلق بالکسر او ککتف سمکۃ صغیرۃ) او علی خلقۃ السمکۃ لھا رجلان عند الذنب کرجلی الصفدع لا یدان لھا، تکون فی انھار البصرۃ، وقیل ھی من سمک البحرین ولیست بعربیۃ (او) ھی (الانکلیس) من السمک وھو الجری والجریث عن ابن الاعرابی عجائب قزوینی بیان حیوانات بحریہ میں ہے جری ھو الذی یقال لہ مارماھی متولد من الحیۃ والسمک قال الجاحظ انہ یاکل الجردان، مجمع الانہر شرح ملتقی الابحر میں ہے ما قیل ان المارماھی متولد من الحیۃ لیس بواقع بل ھو جنس شبیہ بھا صورۃ، جس طرح ان اسامی میں اختلافات ہوئے یونہی ایک جماعت نے جریث بھی مارماہی کا نام جانا، اور اُسے وہی مچھلی مشابہ مار مانا، عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں

ہے، الجری قال عیاض ھومن السمك مالا قشرله وقال ابن التین ویقال له ایضا الجریث وقال الازھری الجریث نوع من السمك یشبه الحیات ویقال له ایضا المارماھی، والسلّور وقیل سمك عریض الوسط دقیق الطرفین اھ مختصرا، مجمع البحار میں ہے الجری قیل ھوالجریث المارماھی اھ ملخصا اُسی میں نہایہ سے ہے فی ح علی رضی الله تعالٰی عنه انه قال الجریث ھونوع من السمك یشبه الحیات ای المارماھی، تاج العروس میں ہے (الجریث کسکیت سمك) معروف ویقال له الجری وھونوع من السمك یشبه الحیات، ویقال له بالفارسیة المارماھی اھ ملتقطا، حیاۃ الحیوان میں ہے الجریث ھوھذا السمك الذی یشبه الثعبان جمعه جراثی ویقال له ایضا الجرّی بالکسر والتشدید وھونوع من السمك یشبه الحیة، ویسمی بالفارسیة مارماھی، وقد تقدم فی الھمزة انه الانکلیس، قال الجاحظ انه یاکل الجرذان وھوحیة الماء وحکمه الحل اھ باختصار، مگر فقہائے کرام جسے جریث کہتے ہیں وہ یقیناً مار ماہی کے سوا دوسری مچھلی ہے کہ متون وشروح وفتاوٰی میں تصریحاً دونوں کانام جدا جدا ذکر فرمایا، لاجرم مُغرِب میں کہا ھوغیر المارماھی علامہ ابن کمال باشا اصلاح وایضاح میں فرماتے ہیں (والجریث والمارماھی) الجریث نوع من السمك غیر المارماھی ذکرہ فی المغرب، وانما افردھما بالذکر لمکان الخفاء فی کونھما من جنس السمك، ولمکان الخلاف فیھما لمحمد، ذکرہ صاحب المغرب، حاشیۃ الکنثری علی الانوار میں ہے الجریث نوع من السمك غیرمارماھی، یہ ایک سیاہ رنگ گول مچھلی ڈھال کی مانند ہے اُسے فارسی میں ماہی کول کہتے ہیں، درمختار میں ہے (الحریث) سمك اسود (والمارماھی) سمك فی صورۃ الحیة وافردھما بالذکر للخفاء، وخلاف محمد، عمدۃ القاری میں بعدعبارت مذکورہ ونقل اقوال مسطورہ ہے، قلت الجریث سمك اسود، فتح اللہ المعین حاشیۃ الکنز للعلامۃ الازہری میں ہے الجریث سمکة سوداء قاله العینی وقال الوانی الجِرِّیث بکسر الجیم والراء وتشدیدھا نوع من السمك مدوّر کالترس، اسی طرح طحطاوی وشامی وغیرہما میں ہے عازیبه لابی السعود وزل قلم العلامة ط فجعله عن العینی وانما ذلك صدر الکلام فقط، اما الاخیر فعن الوانی کما اسمعناك نصه، ذخیرۃ العقبٰی میں ہے یقال له بالفارسیة ماھی کول، یہ کَگی میری زبان کا لفظ نہیں، غایۃ الاوطار والے دونوں مترجم دہقانی تھے، دیہاتیوں کی زبان دیہاتی جانیں، واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم،

**مسئلہ** - از بریلی، مرسلہ نواب مولوی سلطان احمد خانصاحب ۷، ۲ رمضان مبارک ۱۳۱۰ھ

ماقولکم غفراللہ لکم فی ھذہ المسئلة افیدونا یرحمکم اللہ خوردن ماہی بسیار کوچک بحاشیۂ بالابدمنہ مکروہ تحریمی نوشتہ است؟

**الجواب** - ماہی ریزہ کہ شایان شق جوف نباشد وہچناں شکم چاک ناکردہ بریاں کنندش، نزد امام شافعی حرام ست

ونزد سائر ائمہ حلال رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین کما نص علیہ فی معراج الدرایۃ، ثم رد المحتار، ونصہ لو وجدت سمکۃ فی حوصلۃ طائر توکل، وعند الشافعی لا توکل لانہ کالرجیع ورجیع الطائر عندہ نجس، وقلنا انما یعتبر رجیعا اذا تغیر، وفی السمک الصغار التی تقلی من غیر ان یشق جوفہ، فقال اصحابہ لا یحل اکلہ لان رجیعہ نجس وعند سائر الائمۃ یحل اھ آرے در جواہر الاخلاطی دیدم کہ بکراہت تحریم تصریح، وہمیں را تصحیح کردہ است حیث قال السمک الصغار کلھا مکروھۃ کراھۃ التحریم ھو الاصح، پس اسلم اجتناب ست، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ مرسلہ محمد علی اکبر گوڑا سال سویم، ڈھاکہ، تاریخ ۱۴ر جمادی الاول ۱۳۳۳ھ

کہ سوکھی مچھلی (جو دیار بنگالہ میں معروف ومشہور ہے) کھانا جائز ہے یا نہیں، اور برتقدیر حلال ہونے کے اگر کوئی حرام کہے تو اس کا واسطے کیا حکم ہے۔

**الجواب** ۔ مچھلی تر ہو یا خشک مطلقاً حلال ہے قال تعالٰی واُحِلَّ لَکُمْ صَیْدُ الْبَحْرِ سوائے طافی کے جو خود بخود بغیر کسی سبب ظاہر کے دریا میں مرکر اترا آتی ہے، عالمگیریہ میں ہے السمک یحل اکلہ الا ماطفا منہ، خشک مچھلی کا کسی ذی استثناء نہ کیا اگر حرام کہنے والا جاہل ہے، اسے سمجھایا جائے اور ذی علم ہے تو اس پر حلال خدا کے حرام کہنے کا الزام عائد ہے، اُسے تجدید اسلام وتجدید نکاح چاہیے، ہاں اگر وہاں سوکھی مچھلی ماہی دریا کے سوا کسی خشکی کے جانور کا نام ہے، جیسے ریگ ماہی، تو اُس کا حال معلوم ہونا چاہیے، اگر ریگ ماہی کی طرح حشرات الارض سے ہے، تو ضرور حرام ہے، عالمگیریہ میں ہے جمیع الحشرات وھوام الارض لاخلاف فی حرمۃ ھذہ الاشیاء، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ مسئولہ مولوی غلام گیلانی صاحب، شمس آباد، ضلع کیمبل پور ۲۵ر شعبان ۱۳۳۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بعض ملکوں میں مچھلی خشک اور گوشت خشک کھایا جاتا ہے، قبل پکانے کے تو اس میں سخت بدبو ہوتی ہے، مگر بعد پکنے کے بھی بدبو باقی رہتی ہے، کیا اُس کا کھانا جائز ہے یا ناجائز؟ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ فی الواقع ایسی سخت بدبودار چیز علاوہ اس کے کہ نفاست طبع کے خلاف ہے، نظافت دین سے بھی جدا ہے، وبنی الدین علی النظافۃ، مسموع ہوا کہ اس کے مستعملین کے بدن و دہن میں اس کی بو بس جاتی ہے، یہ علاوہ کراہت اکل کے اور بلائے شدید اور ملائکہ کو ایذا ہے قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان الملٰئکۃ تتأذی مما یتاذی بہ بنو اٰدم، ایسی حالت میں اُن کو قرآن مجید پڑھنا منع ہے، حدیث میں ہے طیبوا افواھکم فانھا طرق القراٰن بلکہ جو بدبو پر مشتمل ہو اسے مسجد میں جانا حرام ہے، اور جماعت میں شامل ہونا ممنوع ہے، اور جبکہ اُس سے ضرر غالب متحقق ہو، تو حرمت میں کیا شبہہ ہے، فان المضار کلھا حرام، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ مرسلہ از چاند پور ضلع بجنور، محلہ سیتیا پاڑہ، مکان محمد حسین خاں زمیندار،

مچھلی بے ذبح کیوں جائز ہے؟

**الجواب**۔ خون مسفوح ناپاک ہے، وہ بدن میں رہے اور جانور مرجائے تو تمام گوشت پوست نجس وحرام ہوجاتا ہے، ذبح سے مقصود اُس کا جدا کرنا ہے، ولہٰذا حدیث صحیح میں ارشاد ہوا ما انھر الدم وذکر اسم اللہ علیہ فکلوا الحدیث رواہ الستۃ عن رافع بن خدیج عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، اور فرمایا انھر الدم بما شئت واذکر اسم اللہ، رواہ احمد والنسائی وابوداؤد وابن ماجۃ وابن حبان والحاکم عن عدی بن حاتم رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، اور وارد ہوا کل ما فری الاوداج الحدیث رواہ ابن ابی شیبۃ عن رافع بن خدیج والطبرانی فی الکبیر عن ابی امامۃ رضی اللہ تعالٰی عنہما، مچھلی اور ٹیڑی میں خون ہوتا ہی نہیں کہ اس کے اخراج کی حاجت ہو، غیر دموی جانوروں میں ہمارے یہاں صرف یہی دو حلال ہیں لہٰذا صرف یہی بے ذبح کھائے جاتے ہیں، شافعیہ وغیرہم کے نزدیک کہ اور دریائی جانور بھی کل یا بعض حلال ہیں، وہ انھیں بھی بے ذبح جائز جانتے ہیں کہ دریا کے کسی جانور میں خون نہیں ہوتا، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ**۔ شمس الہدیٰ طالب علم مدرسہ منظر الاسلام، بریلی محلہ سوداگران، ۱۲ صفر ۱۳۳۹ھ

حضور پرنور کا اس مسئلہ میں کیا ارشاد ہے کہ مچھلی کو مع اسکی آنت وغیرہ کے کھانا کیسا ہے؟ بینوا توجروا،

**الجواب**۔ مکروہ ہے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ**۔ ۲ ربیع الآخر شریف ۱۳۲۰ھ، مسئولہ شوکت علی صاحب،

چہ می فرمایند علمائے دین ومفتیان شرع متین دریں مسئلہ کہ کھانا جھینگا کا درست ہے یا نہیں مکروہ ہے یا حرام؟

**الجواب**، حمادیہ [illegible] کے دونوں قول نقل کئے کہ بعض حرام کہتے [illegible] اور بعض حلال حیث قال الدود الذی یقال لہ جھینکہ حرام عند بعض العلماء لانہ لایشبہ السمک [illegible] یباح عندنا من صید البحر انواع السمک، وھذا لایکون کذلک، وقال بعضھم حلال لانہ [illegible] اسم السمک **اقول** عبارت حمادیہ سے ظاہر یہی ہے کہ اُن کے نزدیک قول حرمت ہی مختار ہے، کہ اُسی کو تقدیم دی والتقدیم اٰیۃ التقدیم اور جھینگے کو دود یعنی کیڑا کہا، اور کیڑے حرام ہیں، اور اہل حلت کی طرف سے دلیل میں یہ نہ کہا کہ وہ مچھلی ہے، بلکہ یہ کہ اس پر مچھلی کا نام بولا جاتا ہے، تحقیق مقام یہ ہے کہ ہمارے مذہب میں مچھلی کے سوا تمام دریائی جانور مطلقاً حرام ہیں، تو جن کے خیال میں جھینگا مچھلی کی قسم سے نہیں اُن کے نزدیک حرام ہوا ہی چاہئے، مگر فقیر نے کتب لغت وکتب طب وکتب علم حیوان میں بالاتفاق اسی کی تصریح دیکھی کہ وہ مچھلی ہے، قاموس میں ہے الاربیان بالکسر سمک کالدود، صحاح وتاج العروس میں ہے الاربیان بیض من السمک کالدود یکون بالبصرۃ، صراح میں ہے "اربیان نوعے از ماہی ست" منتہی الارب میں ہے نوعے از ماہی کہ آنرا بہندی جھینگا میگویند، مخزن میں ہے روبیان واربیان نیز آمدہ وبفارسی ماہی روبیان نامند"، اسی طرح تحفہ میں ہے تذکرہ داؤد انطاکی میں ہے روبیان

اسم لضرب من السمك يكثر ببحر العراق والقلزم احمر كثير الاجل نحو السرطان لكنه اكثر لحما حیاۃ الحیوان الکبری میں ہے الروبیان ھو سمك صغير جدا احمر، جامع ابن بیطار میں ہے روبیان سمك بحری یسمیہ اھل مصر الفرندس، واھل الاندلس يعرفونه بالقمرون، انوار الاسرار میں ہے الروبیان سمك صغار جدا احمر، تو اس تقدیر پر حسب اطلاق متون وتصریح معراج الدرایہ مطلقا حلال ہونا چاہیے کہ متون میں جمیع انواع سمک حلال ہونے کی تصریح ہے، والاطلاق ليس نوعا براسه، بل وصف يعتري كل نوع، اور معراج میں صاف فرمایا کہ ایسی چھوٹی مچھلیاں جن کا پیٹ چاک نہیں کیا جاتا اور بے آلائش نکالے بھون لیتے ہیں، امام شافعی کے سوا سب ائمہ کے نزدیک حلال ہیں، ردالمحتار میں ہے وفی معراج الدرایہ ولو وجدت سمكة فی حوصلة طائر تؤكل، وعند الشافعي لا تؤكل لانه كالرجيع ورجيع الطائر عنده نجس، وقلنا انما يعتبر رجيعا اذا تغير وفی السمك الصغار التی تقلی من غیر ان یشق جوفه فقال اصحابه لا يحل اكله لان رجيعه نجس وعند سائر الائمة يحل، مگر فقیر نے جواہر الاخلاطی میں تصریح دیکھی کہ ایسی چھوٹی مچھلیاں سب مکروہ تحریمی ہیں اور یہ کہ یہی صحیح تر ہے حیث قال السمك الصغار كلها مكروهة كراهة التحريم هو الاصح، جھینگے کی صورت تمام مچھلیوں سے بالکل جدا، اور گنگچے وغیرہ کیڑوں سے بہت مشابہ ہے، اور لفظ ماہی غیر جنس سمک پر بھی بولا جاتا ہے جیسے ماہی سقنقور حالانکہ وہ ناکے کا بچہ ہے، کہ سواحل نیل پر خشکی میں پیدا ہوتا ہے، اور ریگ ماہی کہ قطعاً حشرات الارض، اور ہمارے ائمہ سے حلت روبیان میں کوئی نص معلوم نہیں، اور مچھلی بھی ہے تو یہاں کے جھینگے ایسے ہی چھوٹے ہیں، جن پر جواہر اخلاطی کی وہ تصحیح وارد ہوگی، بہرحال ایسے شبہہ واختلاف سے بیفرورت بچنا ہی چاہیے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از بریلی، مرسلہ نواب مولوی سلطان احمد خانصاحب، ۲ رمضان مبارک ۱۳۱۰ھ

ما تولکم غفر الله لكم فی هذه المسائل افیدونا یرحمکم الله تعالٰی

۱۔ جھینگا خوردن چہ حکم دارد ۲۔ پوست بیضہ خوردن ۳۔ نسج عنکبوت خوردن ۔؟

**الجواب** ۔ ۱۔ مختلف فیہ است، ہرکہ از جنس ماہی دانستہ حلال گفتہ فان السمك بجميع انواعه حلال عندنا، ہر کہ غیر او گمان بردہ بحرمت رفتہ اذ کل مائی ماخلا السمك حرام عندنا، اسلم درہمچوں مسائل اجتناب است الحمدللہ فقیر واہل بیت فقیر عمرہاست کہ نخوردہ ایم ونہ ہرگز ارادہ خوردنش داریم، واللہ تعالٰی اعلم،

۲۔ پوست بیضہ جزو اوست پس در حلت وحرمت بحکم اوست ہمچوں جلد حیوان، واللہ تعالٰی اعلم،

۳۔ تصریح ایں جزئیہ ایدا فی الخیال نیست نہ اینجا کتب حاضر دارم اما ظاہر ممانعت است ہمچوں خانہ زنبور کما نص علیہ فی الهندية عن الملتقط عن الامام خلف بن ایوب رحمه الله تعالٰی زیرا کہ نسجش متولد از لعاب اوست واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از موضع ڈرہال ، ضلع مرادآباد ، مرسلہ شیخ محمد اسمٰعیل صاحب ۲۱ / شوال ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بعض لوگ ملائم ہڈی کو چبا لیتے ہیں ، یہ جائز ہے یا نہیں ، اور ایک ہڈی ملائم گائے کے شانہ میں ہوتی جس کو چپنی کہتے ہیں ، اور اسے گوشت کے ساتھ کھالیتے ہیں ، بینوا توجروا ،

**الجواب** ۔ جانور حلال مذبوح کی ہڈی کسی قسم کی منع نہیں ، جبتک اس کے کھانے میں مضرت نہ ہو ، اگر ہو تو ضرر کی وجہ سے ممانعت ہوگی ، نہ اس لئے کہ ہڈی خود ممنوع ہے ، واللہ تعالیٰ اعلم ،

---

# کتاب الصید

**مسئلہ** ۔ ۱۰ ربیع الآخر شریف ۱۳۲۰ھ

ما قولکم اندریں مسئلہ کہ ایک شخص روز شکار بندوق کا شوقیہ کھیلتا ہے، پس بحکم شرع شریف کے کس قدر شکار کھیلنا جائز ہے، اور کس وقت میں، اور وہ شکاری ہر روز شکار کھیلنے سے گنہگار ہوتا ہے یا نہیں، دریں امور چہ حکم دارد، بینوا مفصلاً توجروا کثیرا

**الجواب** ۔ شکار کہ محض شوقیہ بغرض تفریح ہو، جیسے ایک قسم کا کھیل سمجھا جاتا ہے، ولہذا شکار کھیلنا کہتے ہیں، بندوق کا ہو خواہ مچھلی کا، روزانہ ہو، خواہ گاہ گاہ مطلقا بالاتفاق حرام ہے، حلال وہ ہے جو بغرض کھانے یا دوا یا کسی اور نفع یا کسی ضرر کے دفع کو ہو، آجکل کے بڑے بڑے شکاری جو اتنی ناک والے ہیں کہ بازار سے اپنی خاص ضرورت کے کھانے یا پہننے کی چیز لانے کو جانا اپنی کسر شان سمجھیں، یا نرم ایسے کہ دس قدم دھوپ میں چل کر مسجد میں نماز کے لئے حاضر ہونا مصیبت جانیں، وہ گرم دوپہر، گرم لُو میں گرم ریت پر چلنا اور ٹھہرنا، اور گرم ہوا کے تھپیڑے کھانا گوارا کرتے اور دو دو پہر بلکہ دو دو دن شکار کے لئے گھر بار چھوڑے پڑے رہتے ہیں کیا یہ کھانے کی غرض سے جاتے ہیں، حاشا وکلا بلکہ وہی لہو و لعب ہے اور بالاتفاق حرام، ایک بڑی پہچان یہ ہے کہ ان شکاریوں سے اگر کہئے مثلاً مچھلی بازار میں بھی ملے گی وہاں سے لے لیجئے، ہرگز قبول نہ کرسکیں گے، یا کہئے کہ اپنے پاس سے لائے دیتے ہیں، کبھی نہ مانیں گے، بلکہ شکار کے بعد خود اس کے کھانے سے بھی چنداں غرض نہیں رکھتے، بانٹ دیتے ہیں، تو یہ جانا یقیناً وہی تفریح و حرام ہے، درمختار میں ہے الصید مباح الا للتلھی کما ھو ظاھر، اسی طرح اشباہ وبزازیہ ومجمع الفتاوٰی وغنیہ ذوی الاحکام وتاتارخانیہ وردالمحتار وغیرہا عامہ اسفار میں ہے، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ معرفت مولوی امام بخش صاحب طالب علم مدرسہ منظر الاسلام، مسئولہ وحید احمد خاں ۱۸ محرم ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شکار تفریحاً کھیلنا حرام ہے، زید کہتا ہے کہ شکار اگر گوشت کھانے کے واسطے کھیلا جائے تو کچھ حرج نہیں، کیونکہ ہم روز گوشت ہی کھاتے ہیں، اور چونکہ آج کل گوشت مہنگا ہے، اسواسطے شکار سے ہم کو فائدہ ہوگا، اور اگر یہ کہو کہ کسی کی جان بے فائدہ لینا ٹھیک نہیں، تو روز گوشت کیوں کھاتے ہو، زید کی اس گفتگو پر یہ سوال کیا گیا کہ تم مہنگے کا سوال پیش کرتے ہو، اور اگر تمھیں شکار سے پیٹ ہی بھرنا مقصود ہے، تو روز شکار کیوں نہیں

کھیلنے تاکہ تم کو پوا فائدہ حاصل ہو، گاہے گاہے کیوں شکار کھیلتے ہو، وہ بھی اپنے ہمعمروں کو ساتھ لیجاکر، اس سے یہ ظاہر ہوا کہ تم تفریحًا ہی شکار کھیلتے ہو جس کی اجازت شرع شریف نہیں دیتی، یہ بے نوا حضور سے مستفتی ہے کہ زید کی گفتگو صحیح ہے یا نہیں، اور زید کی یہ تاویل قابل سماعت ہوگی یا نہیں، جبکہ نہ مجبوری ہے نہ کسی بیماری کی صحت شکار کے گوشت سے مد نظر ہے

**الجواب** ۔ تفریح کے لئے شکار حرام ہے، اور غذا یا دوا کے لئے مباح ہے، اور نیت کا علم اللہ کو ہے، اگر واقعی وہ کھانے ہی کے لئے شکار کو جاتا ہے، تفریح مقصود نہیں تو حرج نہیں، اور اس کی علامت یہ ہے کہ مچھلی کے شکار کو جانا چاہیئے، اور مچھلیاں بازار میں ملتی ہوں اور دام رکھتا ہو، نہ خریدے بلکہ شکار ہی کرکے لائے، اور وہ تکالیف و مصائب جو اُس میں ہوتی ہیں گوارا کرے تو ہرگز اُسے کھانا مقصود نہیں، بلکہ وہی تفریح، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ مسئولہ علی احمد صاحب ۱۵ر جمادی الآخرہ ۱۳۳۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شکار مچھلی کا کھانا جائز ہے یا ناجائز، شکار چارہ تلی سے وگھیسے سے کھیلا جاتا ہے۔

**الجواب** ۔ کسی جانور کا شکار اگر غذا یا دوا یا دفع ایذا یا تجارت کی غرض سے ہو جائز ہے، اور جو تفریح کے لئے ہو جس طرح آجکل رائج ہے، اور اسی لئے اُسے شکار کھیلنا کہتے اور کھیل سمجھتے ہیں، اور وہ جو اپنے کھانے کے لئے بازار سے کوئی چیز خرید کر لانا عار جانیں، دھوپ اور لؤ میں خاک اُڑاتے اور پانی بجاتے ہیں، یہ مطلقًا حرام ہے کما نص علیہ فی الاشباہ والدر المختار وغیرھما، پھر مچھلی کا شکار کہ جائز طور پر کریں، اس میں زندہ گھیسا پرونا جائز نہیں، ہاں مار کر ہو، یا تلی وغیرہ بے جان چیز تو مضائقہ نہیں، یہ سب اس فعل کی نسبت احکام تھے، رہی شکار کی ہوئی مچھلی اُس کا کھانا ہر طرح حلال ہے، اگرچہ فعل شکار اُن ناجائز صورتوں سے ہوا ہو، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از حیدرآباد دکن محلہ افضل گنج اقامت گاہ مفتی لطف اللہ صاحب علی گڑھ جج ریاست حیدرآباد مرسلہ جناب صاحبزادہ مولوی سید احمد اشرف میاں صاحب متوطن کچھوچھا شریف ضلع فیض آباد شاگرد رشید مفتی صاحب مذکور ۳ر محرم الحرام شریف ۱۳۱۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ بندوق کی گولی سے مارا شکار حلال ہے یا حرام، گولی کو حلت صید میں تیر کا حکم ہے یا نہ، لمبی شکل کی جو گولیاں ہوتی ہیں، اُن کا حکم کیا ہے، بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ بندوق کی گولی دربارۂ حلت صید حکم تیر میں نہیں، اُس کا مارا ہوا شکار مطلقًا حرام ہے، کہ اس میں قطع و خرق نہیں، صدم و دق و کسر و حرق ہے، شامی میں ہے لا یخفی ان الجرح بالرصاص انما ھو بالاحراق، والثقل بواسطۃ اندفاعہ العنیف، ولیس لہ حد فلا یحل وبہ افتی ابن نجیم، مطول شکل کی جو گولیاں ہیں اولًا وہ بھی دھاردار نہیں ہوتیں بلکہ تقریبًا بیضوی شکل پر سنی جاتی ہیں، اور آلہ کا حدید یعنی تیز ہونا اگرچہ شرط نہیں مگر محدد یعنی باڑھ دار ہونا کہ قابل قطع و خرق

ہو ضرور ہے، ثانیاً اگر بالفرض گولی تیر کی طرح دھار دار ہی بنائی جائے، اور اُسے بطور معہود بندوق سے سر کریں، جب بھی ثبوت حلت میں نظر ہے کہ صرف دھار دار کا وجود ہی کافی نہیں، بلکہ یہ تیقن بھی ضروری ہے اس کی دھار سے قطع ہونا ہی باعث قتل ہوا، اور یہاں ایسا نہیں کہ اُس کا احراق وصدمۂ شدید قاتل ہے کما سمعت آنفا تو محتمل کہ یہی وجہ قتل ہوا ہو، نہ قطع، اور بحالت شک واحتمال حکم حرمت ہے، ہدایہ میں ہے الاصل فی ھذہ المسائل ان الموت اذا کان مضافا الی الجرح بیقین کان الصید حلالا واذا کان مضافا الی الثقل بیقین کان حراما وان وقع الشك ولا یدری مات بالجرح اوبالثقل کان حراما احتیاطا، اُسی میں ہے لا یوکل مااصابه البندقة فمات بها لانها تدق وتکسر ولا تجرح وکذلك ان رماہ بالحجر وکذلك ان جرحه، قالوا تاویله اذا کان ثقیلا وبه حدة لاحتمال انه قتله بثقله الخ واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - ۹ ربیع الآخر شریف سنہ ۱۳۲۰ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، چہ می فرمایند علمائے دین ومفتیان شرع متین دریں باب کہ ایک شخص نے بسم اللہ کہہ کر شکار پر بندوق چلائی، پس جس وقت جاکر دیکھا تو کوئی آثار اس میں زندگی کے نہ تھے، اور نہ جنبش تھی، جس وقت کہ اسکو ذبح کیا تو خون نکلا اچھی طرح سے، پس وہ شکار حلال ہے یا حرام، اور اگر اس کو حلال نہ کرتے تو حلال ہوتا یا حرام، اور درصورت نہ نکلنے خون کے بھی جواب تحریر فرمایئے،

**الجواب** - اگر ذبح کرلیا اور ثابت ہو کہ ذبح کرتے وقت اس میں حیات تھی، مثلاً پھڑک رہا تھا یا ذبح کرتے وقت تڑپا، اگرچہ خون نہ نکلا، یا خون ایسا دیا جیسا مذبوح سے نکلا کرتا ہے، اگرچہ جنبش نہ کی، یا کسی اور علامت سے حیات ظاہر ہوئی تو حلال ہے، اور اگر بندوق سے مار کر چھوڑ دیا، ذبح نہ کیا، یا کیا مگر اس میں وقت ذبح حیات کا ہونا ثابت نہ ہوا تو حرام ہی، غرض مدار کار اس پر ہے کہ ذبح کرلیا جائے، اور وقت ذبح اس میں رمق حیات باقی ہو، اگرچہ نہ جنبش کرے، نہ خون دے، حلال ہوجائے گا، ورنہ حرام، درمختار میں ہے ذبح شاۃ مریضة فتحرکت اوخرج الدم حلت والا لا ان لم تدرحیاته عندالذبح وان علم حیاته حلت مطلقا، وان لم تتحرك ولم یخرج الدم وھذا یتاتی فی منخنقة ومتردیة ونطیحة، والتی فقر الذئب بطنها فذکاۃ ھذہ الاشیاء محلل وان کانت حیاتها خفیفة وعلیه الفتوی لقوله تعالیٰ الا ماذکیتم من غیر فصل اھ وفی ردالمحتار عن البزازی عن الاسبیجابی عن الامام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ خروج الدم لایدل علی الحیاۃ الا اذا کان یخرج کما یخرج من الحی قال وھو ظاھر الروایة اسی کی کتاب الصید میں ہے المعتبر فی المتردیة واخواتها کنطیحة وموقوذة وما اکل السبع والمریضة مطلق الحیاۃ وان قلت کما اشرنا الیه وعلیه الفتوی، مدارک التنزیل میں ہے الموقوذۃ التی اثخنوها ضربا بالعصی اوحجر۔ معالم میں ہے قال قتادۃ کانوا یضربونها بالعصی فاذا ماتت اکلوها۔ اھ فظھر

ان المضروب بکل مثقل کالبندقۃ ولو بندقۃ الرصاص کلہ من الموقوذۃ فیحل بالذکاۃ وان قلت الحیاۃ۔ ردالمحتار میں ہے لایخفی ان الجرح بالرصاص انما ھو بالاحراق والثقل بواسطۃ اندفاعہ العنیف اذلیس لہ حد فلایحل وبہ افتی ابن نجیم، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از گونڈہ بہرائچ، مکان مولوی مشرف علی صاحب مرسلہ حضرت سید حسین حیدر میاں صاحب

۱۵ جمادی الاولٰی ۱۳۰۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بندوق کا شکار کھانا جبکہ تکبیر کے ساتھ سر کی جائے کیا حکم رکھتا ہے، بینوا توجروا

**الجواب** ۔ اگر زندہ پایا اور ذبح کرلیا ذبح کے سبب حلال ہوگیا ورنہ ہرگز نہ کھایا جائے، بندوق کا حکم تیر کی مثل نہیں ہوسکتا، یہاں آلہ وہ چاہئے جو اپنی دھار سے قتل کرے، اور گولی چھرے میں دھار نہیں آلہ وہ چاہئے جو کاٹ کرتا ہو، اور بندوق توڑ کرتی ہے نہ کاٹ، ردالمحتار میں ہے لایخفی ان الجرح بالرصاص انما ھو بالاحراق والثقل بواسطۃ اندفاعہ العنیف اذلیس لہ حد فلایحل وبہ افتی ابن نجیم فتاوی امام قاضی خاں میں ہے لایحل صید البندقۃ وما اشبہ ذلک وان جرح لانہ لایخزق الا ان یکون شیئ من ذلک قد حددہ وطولہ کالسہم وامکن ان یرمی بہ، فان کان کذلک وخرقہ بحدہ حل اکلہ انتہی، وبہ اندفع ماظن بعض اجلۃ علماء کانفورمن الحرمۃ بالرصاص لکبیر لثقلہ دون الحبات لخفتہا، وذلک لان مناط الحل لیس ھی الخفۃ بل الحد والخرق، وبدیہی ان لاشیئ من ذلک فی الحبات الاتری الی ماقال فی الدرالمختار لوکانت یعنی البندقۃ خفیفۃ بہاحدۃ حل حیث لم یقتصر علی الخفۃ حتی زاد بہاحدۃ، ولابد من قید اٰخر ترکہ لوضوحہ بہ وھوان تصیبہ بحدہا کما امر عن الامام فقیہ النفس، وھی مسئلۃ المعراض الشہیرۃ فی الکتب، فالصواب اطلاق المنع واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ** ۔ از کراچی بندر محلہ جمعدار گل محمد مکرانی، مرسلہ مولوی عبدالرحیم صاحب مکرانی ۲۵ شعبان ۱۳۱۱ھ

چہ می فرمایند علمائے کرام رحمکم ربکم اندریں مسئلہ کہ اگر شخصے شکار بہ تفنگ یعنی بندوق کرد، وبذریعہ بندقی رصاص یعنی گولی یا چھرہ شکار زخمی شد وشخص مذکور وقت سر کردن بندوق بسم اللہ اللہ اکبر ہم گفتہ اما بانہ مذکور قبل از ذبح مرد، آیا آں جانور شرعاً حلال ست یا حرام، دریں مسئلہ درمیان علمائے بندر کراچی مباحثہ واختلاف افتادہ است، آخرالامر طرفین بریں قرار دادہ اندکہ ہر جوابیکہ علمائے کرام بریلی وہند، جانبین تسلیم نمایند، بینوا توجروا یوم الحساب۔

**الجواب** ۔ حلال نیست زیراکہ آلہ آں باید کہ دمِ بُرندہ دارد، نہ آنکہ صدمہ شکنندہ، یا گرمی سوزندہ کما فی ردالمحتار، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ ۲۱ ربیع الآخر شریف ۱۳۲۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کتے کا پکڑا ہوا شکار مسلمان کھاسکتا ہے یا نہیں، ایک خرگوش کو کتے نے اس طرح پکڑا ہے کہ اس کے دانت خرگوش کے جسم میں پیوستہ ہوگئے ہیں، اور بہت سا جسم اس کا چبا ڈالا ہے کہ خرگوش کے جسم میں خون جاری ہے، ہنوز ابھی جان باقی ہے، پس اس کو ذبح کرکے کھاسکتا ہے یا نہیں۔

**الجواب** ۔ بسم اللہ کہہ کر تعلیم یافتہ کتے کو جو شکار کرکے مالک کے لئے چھوڑ دیا کرے خود نہ کھانے لگے غیر حرم کے حلال جانور، وحشی پر جو اپنے پاؤں یا پروں کی طاقت سے اپنے بچاؤ پر قادر تھا چھوڑا، اور کتا اس کے چھوڑنے سے سیدھا شکار پر گیا یا اس کے پکڑنے کی تدبیر میں مصروف ہوا بیچ میں اور طرف مشغول یا غافل نہ ہوگیا اور اس نے شکار کو زخمی کرکے مار ڈالا یا ایسا مجروح کردیا کہ اس میں اُتنی ہی حیات باقی ہے جتنی مذبوح میں ہوتی ہے کچھ دیر تڑپ کر ٹھنڈا ہوجائے گا اور کتے کو چھوڑنے میں کوئی کافر مجوسی یا بت پرست، یا ملحد، یا مرتد جیسے آجکل کے نصاری، رافضی، نیچری، وہابی، قادیانی وغیرہم، خلاصہ یہ کہ مسلمان یا کتابی کے سوا کوئی شریک نہ تھا نہ شکار کے قتل میں کتے کی شرکت کسی دوسرے کتے نا تعلیم یافتہ یا سگ نیچری یا اور کسی جانور نے کہ جس کا شکار ناجائز ہو، اور چھوڑنے والا چھوڑنے کے وقت سے شکار پانے تک اسی طرف متوجہ رہا، بیچ میں کسی دوسرے کام میں مشغول نہ ہوا، تو وہ جانور بے ذبح حلال ہوگیا، اور ان چودہ شرطوں سے ایک میں بھی کمی ہوا ور جانور بے ذبح مرجائے تو حرام ہوجائیگا ورنہ حرم کا شکار تو ذبح سے بھی حلال نہیں ہوتا، باقی صورتوں میں ذبح شرعی سے حلال ہوجائے گا، تنویرالابصار و درمختار و ردالمحتار میں ہے الصید مباح بخمسة عشر شرطا خمسة فی الصائد وھو ان یکون من اھل الذکاة وان یوجد منه الارسال وان لا یشارکه فی الارسال من لا یحل صیده، وان لا یترك التسمیة عامدا، وان لا یشتغل بین الارسال والاخذ بعمل اٰخر، وخمسة فی الکلب ان یکون معلما، وان یذھب علی سنن الارسال، وان لا یشارکه فی الاخذ ما لا یحل صیده وان یقتله جرحا، وان لا یاکل منه، وخمسة فی الصید ان لا یکون من نبات الماء الا السمك وان یمنع نفسه بجناحیه او قوائمه، وان لا یکون متقوما بنابه، او بمخلبه، وان یموت بھذا قبل ان یصل الی ذبحه اھ قلت ومعنی قوله ان یموت ای حقیقة او حکما بان لا یبقی فیه حیاة فوق المذبوح، کما نص علیه فی الدر، واوضحه المحشی، انہیں میں ہے شرط کون

الذابح مسلما حلا لاخارج الحرم، ان کان صید) فصید الحرم لاتحله الذکاة مطلقا (اوکتابیا او لو مجنونا) اھ ملخصا والمراد به المعتوہ کما فی العنایۃ عن النھایۃ لان المجنون لاقصد له ولانیۃ لان التسمیۃ شرط بالنص وھی بالقصد وصحۃ القصد بما ذکرنا یعنی قوله اذا کان یعقل التسمیۃ والذبیحۃ، ویضبط اھ ش ان سب شرائط کے ساتھ جس خرگوش کو کتے نے مارا مطلقاً حلال ہے، اور اگر ہنوز مذبوح سے زیادہ زندگی باقی ہے، تو بعد ذبح حلال ہے، اس کے دانت جسم میں پیوستہ ہوجانا وجہ ممانعت نہیں ہوسکتا، قرآن عظیم نے اس کا شکار حلال فرمایا، اور شکار بے زخمی کئے نہ ہوگا اور زخمی جبھی ہوگا کہ اس کے دانت اس کے جسم کو شق کرکے اندر داخل ہوں، اور یہ خیال کہ اس صورت میں اس کا لُعاب کہ ناپاک ہے شکار کے بدن کو نجس کردے گا، دو وجہ سے غلط ہے، اولاً شکار حالتِ غضب میں ہوتا ہے، اور غضب کے وقت اس کا لعاب خشک ہوجاتا ہے، ولذا فرق جمع من العلماء فی اخذہ طرف الثوب ملاطفا فینجس او غضبا فلا، ثانیاً اگر لعاب لگا بھی تو آخر جسم سے خون بھی نکلے گا، وہ کب پاک ہے، جب اس سے طہارت حاصل ہوگی اس سے بھی ہوجائے گی، واللہ تعالٰی اعلم،

---

# کتاب الاضحیۃ

**مسئلہ** - از موضع مہپنڈری، ضلع پیلی بھیت، مرسلہ حاجی نصرالدین صاحب ۱۴ محرم ۱۳۱۹ھ
کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جلد چہارم کتاب شرح وقایہ کتاب الاضحیہ ص ۳۳ میں تحریر ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے جو شخص دیکھے تم میں سے چاند ذی الحجہ کا اور ارادہ کرے قربانی کا تو چاہیے کہ اپنے بال اور ناخون کو روک رکھے یعنی نہ کاٹے، روایت کیا جماعت نے، اب ایک شخص اہل اسلام کا ارادہ قربانی کرنے کا ہے تو وہ شخص دیکھنے چاند ذی الحجہ کے سے اپنے بال اور ناخون نہ روک رکھے یا حجامت کرائے، یا اس نے یہ حکم نہ مانا اور رسول مقبول کی حکم عدولی کرے، تو اس کے واسطے شرع شریف سے کیا حکم ہے، اور کیا کہا جائے گا، جواب تحریر فرمائیے، اور قربانی اس کی صحیح طور پر ہوگی یا کوئی نقص اس کی قربانی میں عائد ہوگا، بینوا توجروا،

**الجواب** - یہ حکم صرف استحبابی ہے، کرے تو بہتر نہ کرے تو مضائقہ نہیں، نہ اس کو حکم عدولی کہہ سکتے ہیں، نہ قربانی میں نقص آنے کی کوئی وجہ، بلکہ اگر کسی شخص نے (۳۱) دن سے کسی عذر کے سبب، خواہ بلا عذر ناخن نہ تراشے ہوں، خط نہ بنوایا ہو، کہ چاند ذی الحجہ کا ہوگیا، تو وہ اگرچہ قربانی کا ارادہ رکھتا ہو، اس مستحب پر عمل نہیں کرسکتا کہ اب دسویں تک رکھے گا تو ناخن وخط بنوائے ہوئے اکتالیسواں دن ہوجائے گا، اور چالیس دن سے زیادہ نہ بنوانا گناہ ہے، فعل مستحب کے لیے گناہ نہیں کرسکتا۔ فی رد المحتار فی شرح المنیۃ فی المضمرات، عن ابن المبارک فی تقلیم الاظفار وحلق الرأس فی عشر ذی الحجۃ، قال لا تؤخر السنۃ، وقد ورد ذلک ولا یجب التاخیر اھ فھذا محمول علی الندب بالاجماع الا ان نفی الوجوب لاینافی الاستحباب فیکون مستحبا الا ان استلزم الزیادۃ علی وقت اباحۃ التاخیر، ونھایتہ مادون الاربعین، فلا یباح فوقھا اھ مختصرا، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - مرسلہ ڈاکٹر واعظ الحق سعد اللہ پوری، ڈاکخانہ خسرو پور ضلع پٹنہ بوساطت مولوی ضیاء الدین صاحب
۵ ربیع الآخر ۱۳۲۲ھ
قربانی ایام تشریق تک جائز ہے یا نہیں،

**الجواب** ۔ قربانی یوم نحر تک یعنی دسویں سے بارہویں تک جائز ہے، آخر ایام تشریق تک کہ تیرہویں ہے جائز نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ مرسلہ مولوی حاجی الہ یار خاں صاحب، تاجر کتب، ۲۱ / ذی الحجہ ۱۳۰۵ھ

رامپور میں عید اضحی شنبہ کے دن ہوئی، اور بریلی میں یکشنبہ کو، اب درصورت عدم اطلاع کے جن لوگوں نے شنبہ کو قربانی کی، اور بعد اس کے مطلع ہوئے، ان لوگوں کی قربانی درست ہوئی یا نہیں، اب ان پر کیا حکم ہے، بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ دوسرے شہر کی رویت مجرد حکایات و اخبار سے ہرگز ثابت نہ ہوگی، مثلاً چند آدمی اگرچہ کیسے ہی عادل ثقہ ہوں یہاں آکر بیان کریں، وہاں فلاں دن رویت ہوئی، یا عید کی گئی، یا حکم دیا گیا، یا ہمارے سامنے گواہیاں گزریں یا منادی پھری، کچھ قابلِ التفات نہیں، کہ امر شرعی کا ثبوت بروجہ شرعی چاہئے، خانگی طور کا یقین کوئی چیز نہیں، گو عوام تو عوام اس زمانے کے بہت ذی علم بھی یقین شرعی و عرفی کے فرق سے غافل ہیں، فی الدر المختار وحاشیۃ رد المحتار (لا) لو شھدوا برؤیۃ غیرھم لانہ حکایۃ، فانھم لم یشھدوا بالرؤیۃ ولا علی شھادۃ غیرھم وانما حکوا رؤیۃ غیرھم، کذا فی فتح القدیر، قلت وکذا لو شھدوا برؤیۃ غیرھم، وان قاضی تلک المصر امر الناس ان یصوموا رمضان لانہ حکایۃ لفعل القاضی ایضا ولیس بحجۃ بخلاف قضائہ الخ پس اگر رامپور کی خبر اسی طرح یہاں آئی، جب تو شنبہ کی قربانیوں میں اصلا خلل نہیں، لانھم بنوھا علی امر شرعی وھو اکمال العدۃ ثلثین عند الغمۃ ولم یثبت ما یردہ فلا یخاطبون الا بما وقع عندھم، اگرچہ انھوں نے خلاف احتیاط بیشک کیا، کہ قطع نظر اس سے کہ افضل و فاضل یعنی دہم و یازدہم چھوڑ کر سب میں گیا درجہ اختیار کیا، جب اگلے چاند کی تاریخ میں بھی احتمال تھا، اور بے رویت و شہادت صرف تیس پورے کرنے پر بنائے کار ہوئی تھی تو شنبہ کی عید بھی ایک احتمال رکھتی تھی، ایسی حالت میں فی التاخیر آفات پر نظر کرکے شنبہ تک بیٹھا رہنا نہ چاہئے تھا، علماء تصریح فرماتے ہیں کہ بحالت احتمال مستحب ہے بارہویں تک دیر نہ لگائے، اور دیر ہو جائے تو مستحب ہے کہ اس قربانی سے کچھ اپنے یا اور اغنیاء کے صرف میں نہ لائے، بلکہ بالکل راہ خدا میں اٹھائے۔ شرح نقایہ قہستانی میں ہے لو شک فی یوم الاضحیٰ فاحب ان لا یؤخر الی الیوم الثالث والا فاحب ان یتصدق کلہ، با ایں ہمہ یہ نہیں کہہ سکتے کہ ان کی قربانی قضا ہوگئی، البتہ افضل یہ ہے کہ جس قدر گوشت وغیرہ اپنے یا اور اغنیاء کے صرف میں آگیا ہو اس کی قیمت لگاکر تصدق کریں، اور نیز جانور مذبوح و زندہ میں بوجہ ذبح جو تفاوت قیمت ہوگیا وہ بھی خیرات کریں، مثلاً زندہ ایک روپیہ کو آیا تھا اور ذبح کیا ہوا بارہ آنے کو جاتا، تو چار آنے اور تصدق کئے جائیں، عالمگیری میں ہے اذا شک فی یوم الاضحیٰ فالمستحب ان لا یؤخر الی الیوم الثالث، فان اخر

یستحب ان لایاکل منہ ویتصدق بالکل ویتصدق بفضل مابین المذبوح وغیر المذبوح لانہ لووقع فی غیر وقتہ لایخرج عن العہدۃ الا بذلک، کذا فی المحیط السرخسی، درمختار وغیرہ میں ہے: فان اکل تصدق بقیمۃ ما اکل، اھ ذکرہ فی الناذر، وافاد الشامی ان النذر لیس بقید بل کذلک الحکم فی کل ما وجب التصدق بہ، قلت واذا وجب ھذا فی واجب التصدق، ندب الیہ فی مندوبہ کالتصدق باللحم وبفضل مابین المذبوح الی غیر المذبوح کما لایخفی لان المقصود الاحتیاط للخروج عن العہدۃ بالیقین، فکل ماکان علی العہدۃ لو تیقن القضاء یکون مستحبا ھنا، لدفع المراء ھذا ما لایظن بہ خفاء۔

ہاں اگر بطریق موجب شرعی وہاں کی خبر ثابت ہو، مثلاً دو گواہ عادل نے آکر خود اپنی رؤیت پر گواہی دی، یا دارالقضا میں قاضی شرع نے باستجماع شرائط ان کے سامنے حکم دیا، انھوں نے اس حکم پر شہادت ادا کی، یا وہاں کے دو عادل اہل رؤیت نے انھیں بعبارت معتبرہ شرع اپنی شہادت کا حامل کیا، انھوں نے شہادۃ علی الشہادۃ باستیعاب شرائط گزاری، یا وہاں کی خبر مستفیض و مشتہر ہوگئی، بایں معنی کہ رامپور سے متعدد گروہ آئے اور سب یک زبان یہی خبر لائے تو نہ یہ کہ اصلی مخبر و حاکی دو تین شخص تھے ان کی زبانی نقل در نقل ہوکر شہر میں شہرت ہوگئی، کہ یہ اصلا قابل اعتبار نہیں وان اشتبہ کثیرا علی العوام ومن ضاھاھم ایسی حالتوں میں بیشک وہاں کی رؤیت بروجہ شرعی ثابت ہوجائے گی، فی فتح القدیر ورد المحتار ما اسمعناک ففی الدر المختار وحاشیتہ للعلامۃ الطحطاوی (یلزم) ثبوت الھلال سواء کان ھلال الصوم او الفطر (اھل المشرق برویۃ اھل المغرب اذا ثبت عندھم رؤیۃ اولئک بطریق موجب) کان یتحمل اثنان الشہادۃ او یشہدان علی حکم القاضی، او یستفیض الخبر، بخلاف ما اذا اخبرا ان اھل بلدۃ کذا راٰوہ، لانہ حکایۃ اھ حلبی الخ۔

علامہ مصطفی رحمتی حاشیہ درمختار میں فرماتے ہیں معنی الاستفاضۃ ان تأتی من تلک البلدۃ جماعات متعددون کل منھم یخبر عن اھل تلک البلدۃ انھم صاموا عن رؤیۃ الخ نقلہ الشامی وقواہ، اور علامہ شامی نے اگرچہ دربارہ اضحیہ اختلاف مطالع کو معتبر ماننے کا استظہار فرمایا، حیث قال اختلاف المطالع انما لم یعتبر فی الصوم لتعلقہ بمطلق الرؤیۃ، وھذا بخلاف الاضحیۃ فالظاھر انھا کاوقات الصلوات یلزم کل قوم العمل بما عندھم، فتجزئ الاضحیۃ فی الیوم الثالث[1] عشر وان کان علی رؤیا غیرھم ھو الرابع عشر مگر یہاں اس کی گنجائش نہ ملے گی، کہ مسئلہ قربانی

[1] لایخفی ان الثالث والرابع عشر وقعا سھوا وانما مقصودہ رحمہ اللہ تعالٰی الثانی والثالث عشر ۱۲ منہ قدس سرہ العزیز

میں مطالع شمس سے کام نہیں، جو ایک ہی فرسخ یعنی تین میل پر مختلف ہو جاتے ہیں، کما نص علیہ علماء الھیئۃ قلت بل الحق انھا تختلف فی میل واحد بل اقل من ذلک، غیر ان التفاوت لقلتہ جل لا یتبین لنا الا فی نحو فرسخ، بلکہ یہاں غرض مطالع قمر سے ہے، کہ چوبیس فرسخ یعنی بہتر میل سے کم میں نہیں بدلتے جن کی اس حساب سے کہ ایک میل کوس کے پانچ ثمن کا نام ہے کما تشھد بہ التقادیر الدائرۃ بین اھل اللسان اذا قیست الی الامیال المنصوبۃ فلا عبرۃ بما تلھج بہ معلموا النصاری، پینتالیس کوس ہوئے، فی رد المحتار، وفی شرح المنہاج للرملی، وقد نبہ التاج التبریزی، علی ان اختلاف المطالع لا یمکن فی اقل من اربعۃ وعشرین فرسخا وافتی بہ الوالد والاوجہ انھا تحدیدیۃ کما افتی بہ ایضا اھ فلیحفظ انتھی اقول والمنفی ھو الامکان العادی وان زعمت الفلاسفۃ ما زعمت فان اللہ علی کل شیئ قدیر۔ اور بریلی سے رامپور کا فاصلہ براہ دائرۂ طول کہ علم ہیئت میں اسی کا لحاظ ہے، اس مقدار کے[1] نصف کو بھی نہیں پہنچتا، اور اگر حساب عامہ ہی لیجئے تو بھی اس سے بہت کم ہے، بہرحال وہ تفاوت ہرگز نہیں جس کے باعث چاند کے مطلع بدلتے ہیں، لاجرم جب ثبوت شرعی پہنچے گا قطعاً ظاہر ہو جائے گا کہ سہ شنبہ کی قربانیاں ایام نحر گزر جانے کے بعد تیرہویں تاریخ واقع ہوئیں اب وہ احکام تصدق جو صورت بالا میں بطور افضلیت واستحباب مذکور ہوئے تھے سب واجب ہو جائیں گے کما ظھر مما مر، تحقیق ان مسائل کی فقیر کے رسالہ "ازکی الاھلال بابطال ما احدث الناس فی امر الھلال" میں ہے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از ایرایاں، محلہ سادات، ضلع فتح پور، مسئولہ حکیم سید نعمت اللہ صاحب، ۲۳ محرم ۱۳۲۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ امسال اخبار وغیرہ سے معلوم ہوا کہ بقرعید کو ۲۹ کا چاند ہوا، مگر معقول سند نہ ملنے سے تیس کے حساب سے عید اضحی ہوئی، تو قربانی ۱۲ تاریخ کو ۳۰ کے حساب سے کرے یا احتیاطاً اختلاف کی وجہ سے ۱۱ تک کرے ۱۲ کو نہ کرے،

**الجواب** ۔ دربارۂ رویت اخبار کا کچھ اعتبار نہیں، ہمیں حکم ہے کہ ۲۹ کا چاند اگر ثابت نہ ہو تو ۳۰ دن پورے کرلیں فان غم علیکم فاکملوا العدۃ ثلثین۔ ۳۰ کے حساب سے بارہویں تک قربانی بے تکلف کریں، احتمالات کا شریعت میں کچھ اعتبار نہیں، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از بنگالہ، شہر اسلام آباد، چاٹ گام، موضع ادصونگر، مرسلہ مولوی عبد الجلیل صاحب، ربیع الآخر ۱۳۲۱ھ

چہ فرمایند علمائے دین ومفتیان شرع متین اندریں صورت کہ درخانہ شخصے دہ کس موجود است، وقربانی

---

[1] طول رامپور قیدلو یعنی ... طول بریلی قید نط یعنی ... فصل بقدر یلکح یعنی ... میل تقریباً ۲۵ ... جن کے ستر کوس سے بھی کم ہوئے ولہذا دونوں شہر کے نصف النہار میں تفاوت صرف بقدر یا الب ہوتا ہے یعنی جب یہاں ۱۲ بجتے ہیں وہاں بارہ بجنے میں ڈیڑھ منٹ باقی ہوتا ہے، واللہ تعالٰی اعلم ۱۲ منہ قدس سرہ العزیز۔

برہریک ایشاں واجب است، پس شخصے مذکور گا وے خرید از طرف ہفت کس قربانی نمود، واز جانب سہ کس ہیچ نکرد، ووقت قربانی فوت گردید، پس از بواقی ساقط شود یا بمقدار آں مر فقرا ومساکین را صدقہ کنند شرعاً چہ حکم است، بینوا بسنۃ الکتاب توجروا من الملک الوہاب،

**الجواب**: از سہ باقی ساقط نشود فان الاضحیۃ واجبۃ عینا لاکفایۃ، وچوں وقت گزشتہ است واجب است کہ ہریک ازیں سہ کساں قیمت گوسپندے کہ در اضحیہ کافی شود، بر فقرا صدقہ کند فی الدر المختار ترکت التضحیۃ ومضت ایامها تصدق غنی بقیمۃ شاۃ تجزئ فیہا، اھ ملتقطا واللّٰہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ**: ۱۲ ذی الحجہ ۱۳۱۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر زید کے پاس مکان سکونت کے علاوہ دو ایک اور ہوں تو اس پر قربانی واجب ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب**: واجب ہے جبکہ وہ مکان تنہا یا اس کے اور مال سے کہ حاجت اصلیہ سے زائد ہو ملکر چھپن روپے کی قیمت کو پہنچیں، اگرچہ ان مکانوں کو کرایہ پر چلاتا ہو یا خالی پڑے ہوں یا سادی زمین ہو بلکہ مکان سکونت اتنا بڑا ہے کہ اس کا ایک حصہ اس کے جاڑے گرمی کی سکونت کے لئے کافی ہو، اور دوسرا حصہ حاجت سے زائد ہو، اور اس کی قیمت تنہا یا اُسی قسم کے مال سے مل کر نصاب تک پہنچے جب بھی قربانی واجب ہے، اسی طرح صدقۂ فطر بھی فی الہندیۃ عن الظہیریۃ ان کان لہ عقار ومستغلات ملک اختلف المشائخ المتأخرون رحمہم اللّٰہ تعالٰی فالزعفرانی والفقیہ علی الرازی اعتبر قیمتہا، وابو علی الدقاق وغیرہ اعتبر الدخل، واختلفوا فیما بینہم، قال ابو علی الدقاق ان کان یدخل لہ من ذلک قوت سنۃ فعلیہ الاضحیۃ ومنہم من قال قوت شہر ومتی فضل من ذلک قدر مائتی درہم فصاعدا فعلیہ الاضحیۃ الخ ونحوہ فی ردالمحتار ولم یذکر ترجیحا ورأیتنی کتبت علی ہامشہ ما نصہ اقول بہ جزم فی الخانیۃ من صدقۃ الفطر ولم یحک خلافا حیث قال وما زاد علی الدار الواحدۃ والدستجات الثلثۃ من الثیاب یعتبر فی الغناء اھ ثم قال واذا کان لہ دار لایسکنہا ویؤاجرہا اولا یؤاجرہا یعتبر قیمتہا فی الغناء وکذا اذا سکنہا وفضل عن سکناہ شیئ یعتبر فیہ قیمۃ الفاضل فی النصاب، ویتعلق بہذا النصاب احکام وجوب صدقۃ الفطر والاضحیۃ وحرمۃ وضع الزکاۃ فیہ ووجوب نفقۃ الاقارب، اھ وہکذا نقل الکلام عنہا برمزہ، فی خزانۃ المفتین وکذلک ذکر فی البزازیۃ، اقوال المتأخرین کالزعفرانی والدقاق وغیرہما مقدما قول الزعفرانی ان العبرۃ بالقیمۃ ثم قال وعند الثانی رحمہ اللّٰہ ہو موسر بالضیاع، اھ وفی الہندیۃ عن الخلاصۃ

عن الاجناس لوکان الدار فیھا بیتان شتوی وصیفی وفرش شتوی وصیفی لم یکن بھا غنیا فان کان له فیھا ثلث بیوت وقیمۃ الثالث مائتی درھم فعلیہ الاضحیۃ، الخ ومثله فی البزازیۃ وقال قبله لوکان فی دار اجارۃ فاشتری ارضا بنصاب وبنی فیھا منزلا یسکنه لزمت اھ وبالجملۃ قد تظافرت الروایات علی الایجاب وھو الموافق لاطلاق المتون والشروح، من قولھم کما فی الھدایۃ وغیرھا واجبۃ علی الحر المسلم، اذا کان مالکا لمقدار النصاب فاضلا عن مسکنه، وثیابه واثاثه و فرسه وسلاحه وعبیدہ وھو المنقول من احد شیخی المذھب والخلاف انما جاء عن المتأخرین ثم ھو الاحوط فعلیه فلیکن التعویل، فان قلت الیس قد احالوا یسار الاضحیۃ علی یسار صدقۃ الفطر واحال فی التنویر ویسارھا علی نصاب یحرم الصدقۃ، حیث قال صدقۃ الفطر تجب علی کل مسلم ذی نصاب فاضل عن حاجته الاصلیۃ وان لم ینم وبه تحرم الصدقۃ، اھ وقال فی الدار من مصارف الزکاۃ لا یصرف الی غنی، یملك قدر نصاب فارغ عن حاجته الاصلیۃ من ای مال کان اھ وقال فی رد المحتار ذکر فی الفتاوی فیمن له حوانیت ودور للغلۃ، لکن غلتھا لا تکفیه ولعیاله انه فقیر ویحل له الصدقۃ عند محمد، وعند ابی یوسف لا یحل، وکذا لو له کرم لا تکفیه غلته اھ وفی التتارخانیۃ عن الصغری له دار یسکنھا لکن تزید علی حاجته بان لا یسکن الکل یحل له اخذ الصدقۃ فی الصحیح، وفیھا سئل محمد عمن له ارض یزرعھا، او حانوت یستغلھا، او دار غلتھا ثلثۃ الاف، ولا تکفی لنفقته ونفقۃ عیاله سنۃ یحل له اخذ الزکاۃ، وان کانت قیمتھا تبلغ الوفا، وعلیه الفتوی وعندھما لا یحل، اھ الکل ملخصا قلت نعم افتی بھذا فی حرمۃ الصدقۃ، وبه جزم فی الخانیۃ، وخزانۃ المفتین، قالا لوکان له حوانیت اودار غلۃ تساوی ثلثۃ الاف، وغلتھا لا تکفی لقوته وقوۃ عیاله یجوز صرف الزکاۃ الیه ولکن الوکان له ضیعۃ تساوی ثلثۃ الاف ولا یخرج منھا مایکفی له ولعیاله یجوز له اخذ الزکاۃ اھ ثم لم یمنعھا ھذا علی جزمھما فی مسئلۃ الاضحیۃ بما رأیت ولا تلازم بین حل الصدقۃ وسقوط الواجبات المالیۃ، حتی صرح العلماء ان من له نصاب سائمۃ لا تساوی مائتی درھم تحل له الزکاۃ، وتلزمه الزکاۃ، فی رد المحتار عن الشرنبلالیۃ عن الجوھرۃ عن الامام المرغینانی اذا کان له خمس من الابل قیمتھا اقل من مائتی درھم تحل له الزکاۃ وتجب علیه اھ وتمام تحریرہ فیه ولا شك ان الزکاۃ اضیق وجوبا من صدقۃ الفطر، والاضحیۃ، فلا غرو ان وجبتا علی صاحب الضیاع، والمستغلات لملکه نصابا فاضلا، وحلت له الصدقۃ لعدم کفایۃ الغلۃ له ولعیاله له

نعم یبقی خلاف مفھوم ما افادہ فی التنویر ولاحرج فیہ بعد ماجاءت من العلماء تلک النصوص بالتکثیر، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** مسئولہ مولوی ظفر الدین صاحب از بانکی پور پٹنہ　　۲۳ صفر ۱۳۳۲ھ

ایک شخص برائے نام صاحب جائداد ہے، سو روپیہ سالانہ آمدنی کی جائداد ہے، وہ شخص سہ ۵۰۔ للعہ ماہوار کا نوکر بھی ہے، جو اس کی ضروریات دنیویہ کو کافی ہے، کسی سال میں کچھ نہیں بچتا، اس کی بیوی کے پاس تقریباً ستّر روپیہ کا زیور ہے ۵۰ کا طلائی باقی نقرئی، اب ایسی صورت میں یہ تو ظاہر ہے کہ زکوٰۃ میاں بی بی دو میں کسی پر واجب نہیں، مگر صدقۂ فطر و قربانی ان دونوں یا ایک پر واجب ہے یا نہیں، اور ہے تو کس پر۔

**الجواب۔** ستّر روپیہ کا زیور اگر مملوک زن ہے اور اس پر قرض نہیں تو اس پر نہ صرف اضحیہ و صدقۂ فطر بلکہ زکوٰۃ بھی فرض ہے کہ اگرچہ ۲۰ کے سونے ۲۰ کی چاندی میں کسی کی نصاب کامل نہیں، مگر سونے کو چاندی کرکے چاندی کی نصاب کامل مع زیادۃ ہو جائے گی، ہاں شوہر پر صدقہ و اضحیہ بھی نہیں، اگرچہ زیور مذکور بھی اسی کی ملک ہو کہ تمام کا قرض محیط ہے، مگر ان علماء کے نزدیک کہ ایجاب صدقہ و اضحیہ میں قیمت جائداد کا اعتبار کرتے ہیں اور راجح و مفتی بہ اول ہے، واللہ تعالٰی اعلم، ہندیہ میں ظہیریہ سے ہے ان کان لہ عقار و مستغلات ملک اختلف المشائخ المتاخرون، فالزعفرانی والفقیہ علی الرازی اعتبرا قیمتہا، وابو علی الدقاق وغیرہ اعتبروا الدخل، واختلفوا فیما بینہم، قال ابو علی الدقاق ان کان یدخل لہ من ذلک قوت سنۃ فعلیہ اضحیۃ ومنہم من قال قوت شہر، ومتی فضل من ذلک قدر مائتی درھم فصاعدا فعلیہ الاضحیۃ، ردالمحتار میں بدائع سے ہے سئل محمد عمن لہ ارض یزرعہا اوحانوت یستغلہا اودار غلتہا ثلثۃ الاف ولا تکفی لنفقتہ و نفقۃ عیالہ سنۃ یحل لہ اخذ الزکاۃ، وان کانت قیمتہا تبلغ الوفا وعلیہ الفتوی، وعندھما لا یحل، درمختار کے صدقۂ فطر میں ہے تجب علی کل مسلم ذی نصاب فاضل عن حاجتہ الاصلیۃ وان لم ینم، وبھذا النصاب تحرم الصدقۃ، وتجب الاضحیۃ ونفقۃ المحارم علی الراجح اھ قلت فالذی لہ ارض قیمتہا الوف کما وصف لوکان تجب علیہ الاضحیۃ لحرمت علیہ الزکاۃ لکنہا لم تحرم فالاضحیۃ لم تجب، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** از سرکار مارہرہ شریف مرسلہ حضور سید ناسید مہدی حسن میاں صاحب سجادہ اقدس دامت برکاتھم ۷ رذی الحجہ ۱۳۲۹ھ

اعلٰحضرت محترم سلام خادمانہ عرض ہے، فقیر رضوی کی عمر گیارہ سال کچھ ماہ کی ہے، زیور اس کے پاس غالباً ساٹھ روپے کا ہے، بالغ نہیں ہے، قربانی اس کے ذمہ واجب ہے یا نہیں، پیر برکات عمر سترہ سالہ

خلف بھائی جان مرحوم بے ماں باپ کا ہے، لیکن اس کی والدہ کا زیور و ظروف مسی و پارچہائے پوشیدنی ہیں جو بغصب ایک شخص کے پاس ہیں جن کے ملنے کی کسی قسم کی امید اس کو کسی زمانہ میں نہیں، وہ مالک و وارث اُن چیزوں کا ضرور ہے مگر اس کے قبضہ سے قطعی باہر ہیں، اور صحیح طور سے یہ بھی نہیں معلوم کہ اُن چیزوں کا وجود ہے یا نہیں، اس کے ذمہ قربانی ہے یا نہیں۔

**الجواب** - حضور والا آداب غلامانہ معروض۔ نابالغ اگرچہ کسی قدر مالدار ہو نہ اس پر قربانی ہے نہ اسکی طرف سے اس کے باپ وغیرہ پر، حضرت صاحبزادہ صاحب اگر اس مال کے سوا اپنی حاجت اصلیہ کے علاوہ چھپن روپے کے مال کے مالک ہیں، تو ان پر قربانی ہے ورنہ نہیں، وہ مال کہ نہ کبھی اس کے ملنے کی امید نہ اُس کا وجود ہی معلوم مثل معدوم ہے، اس کے سبب وجوب نہ ہوگا، زیادہ حد ادب،

**مسئلہ** - ۲۲ صفر ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں، سائل دریافت کرتا ہے کہ قربانی ولی کرے تو سب گھر والوں کی طرف سے ہو جائے گی، کیونکہ سب اولاد شامل ہے، مثلاً بیٹے اور بیٹیوں کی اولاد، نواسے وغیرہ اور سب مال اسباب کا دادا جو کہ ولی ہے مالک ہے، اور دوسروں کو اختیارات بالکل نہیں ہیں، اور ولی اپنے دل میں خیال کرکے قربانی یا دیگر صدقات یا زکاۃ، یا میلاد شریف کرتا ہے، اس صورت میں سب کی طرف سے قبول ہوگی یا ولی کی طرف سے، بینوا توجروا،

**الجواب** - ایک قربانی نہ سب کی طرف سے ہو سکتی ہے، نہ سوا مالک نصاب کے کسی اور پر واجب ہے، اگر اس کی بالغ اولاد میں کوئی خود صاحب نصاب ہو تو وہ اپنی قربانی جدا کرے، یونہی زکوٰۃ جس جس پر واجب ہے، یہ الگ الگ دیں، ایک کی زکوٰۃ سب کی طرف سے نہیں ہو سکتی، جو چیز واجب شرعی نہیں مثلاً صدقہ نفل و میلاد مبارک وہ بھی ایک کے کرنے سے سب کی طرف سے نہ قرار پائے گا، ہاں کرنے والا ہر ایک کا اگرچہ فرض ہو اپنی اولاد اور گھر والوں جن کو چاہے پہنچا سکتا ہے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** - از مدرسہ منظر الاسلام، مرسلہ مولوی احسان علی صاحب متعلم مدرسہ، مورخہ ۷ رذی الحجہ ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ نصاب کے لئے یہ بھی شرط ہے کہ ۵۲ ½ تولہ چاندی یا ۷ ½ تولہ سونا یا بمقدار اس کے روپیہ موجود ہوں جب قربانی واجب ہے، یا کہ اتنے مقدار کی مالیت ہو چاہے اس کے پاس کاشت ہو یا چوپائے ہوں، اگر ایک شخص کے پاس ۲۰۰ روپیہ کی بھینس یا بیل ہے تو اس پر قربانی ہے یا نہیں، کسی شخص کو ہزار روپیہ ماہوار کی آمدنی ہے لیکن بزمانہ قربانی ایک روپیہ بھی اس کے پاس موجود نہیں وہ شخص قرض لیکر قربانی کرے گا، یا کہ نہیں، علیٰ ہذا القیاس کاشت فروخت کرکے قربانی کرے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ قربانی واجب ہونے کے لئے صرف اتنا ضرور ہے کہ وہ ایام قربانی میں اپنی تمام اصلی حاجتوں کے علاوہ ۵۶ روپیہ کے مال کا مالک ہو، چاہے وہ مال نقد ہو یا بیل یا بھینس یا کاشت۔ کاشتکار کے ہل بیل اس کی حاجت اصلیہ میں داخل ہیں اُن کا شمار نہ ہو۔ ہزار روپیہ ماہوار کی آمدنی والا آدمی قربانی کے دن ۵۶ روپیہ کا مالک نہ ہو، یہ صورت خلاف واقعہ ہے۔ اور اگر ایسا فرض کیا جائے کہ اُس وقت وہ فقیر ہے تو ضرور اسپر قربانی نہ ہوگی، اور جس پر قربانی ہے، اور اس وقت نقد اس کے پاس نہیں وہ چاہے قرض لیکر کرے۔ یا اپنا کچھ مال بیچے واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ ۱۳ ذوالحجہ ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک بکری پارسال قربانی کے ارادہ سے لی گئی، اُس نے گھر میں آکر دودھ دیا، اور لوگوں نے کہا یہ بکری دودھ کی ہے، اس کی قربانی مت کرو، تو اسکے عوض ایک مینڈھا قربانی کردیا، اور بکری کو گاؤں بھیجدیا، وہاں جاکر وہ گابھن ہوگئی، پھر اس کو مکان پر بلالیا یہاں آکر دو بکری بیائی، اور ان کا بھی یہی ارادہ کیا کہ جب یہ دونوں بکری سال بھر کی ہو جاویں گی ان کی بھی قربانی کردی جائے گی، اس کا دودھ بھی اپنے کام میں آیا، بعد کو بکری مع اس کے بچوں کے گاؤں بھیج دی گئی، پھر اب اس کو گاؤں سے منگوالیا، قربانی کے لئے تو اس کے آثار سے معلوم ہوا کہ گابھن ہے، اس کی قربانی نہیں کی، بلکہ اسکے عوض میں ایک مینڈھا قربانی کردیا گیا۔

پس اس صورت میں بکری کا دودھ اپنے کام میں آسکتا ہے یا نہیں، اور آیا اس بکری کو فروخت کرنا یا لینا جائز ہے، اپنے لئے یہ بکری ڈھائی روپیہ میں پارسال خریدی گئی تھی، اور پارسال جو مینڈھا اس کے عوض میں قربانی کیا گیا اس کی قیمت یاد نہیں، اور اب کی جو مینڈھا قربانی کیا گیا دو روپیہ چھ آنہ میں خریدا گیا تھا، بینوا توجروا

**الجواب**۔ دودھ کے جانور یا گابھن کی قربانی اگرچہ صحیح ہے مگر ناپسند ہے، حدیث میں اس سے ممانعت فرمائی سائلہ جب کہ غنیہ مالکہ نصاب ہے تو بہ نیت قربانی بکرے خریدنے سے خاص اسی کی قربانی اس پر لازم نہ ہوئی، اسے بدل لینے کا اختیار تھا، دودھ دیتی دیکھکر اس کے عوض مینڈھا کردیا، اس سال گابھن خیال کرکے بھی مینڈھا کیا، کچھ حرج نہ ہوا، اس بکری کا پالنا، بیچنا، دودھ پینا سب روا ہے

وکراھۃ الانتفاع بلبن الاضحیۃ وصوفھا قبل التضحیۃ انما کان لانہ التزم اقامۃ القربۃ بجمیع اجزائھا کما فی الدر فاذا اقام القربۃ بغیرھا بقیت علی حکم ملکہ المطلق المتصرفات علی ان منھم من اجازھما اعنی الانتفاع باللبن والصوف للغنی مطلقا لوجوبھا فی الذمۃ فلا یتعین کما فی الدر عن الزیلعی قال الشامی والجواب ان المشتراۃ للتضحیۃ متعینۃ للقربۃ الی ان یقام غیرھا مقامھا۔

اما کراھۃ الاستبدال فشیئ خارج عما نحن فیہ لان الکلام فی حل الانتفاع بھا بیعًا وحلبًا بعد ما ابدلت بل ھل الکراھۃ فی غیرھا اذا وجد ھا ذات در اوحمل لورود الحدیث بالنھی عنھما، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از شہر بریلی، مسئولہ منشی شوکت علی صاحب رضوی محرر چونگی شب ۱۸ ذی الحجہ ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ (۱) قربانی کس پر ہے اور واجب ہے یا فرض (۲) آج کل ہندوستان میں گائے کی قربانی کو بعض مسلمان مشرکوں کی خوشنودی کے لئے منع کرتے ہیں اور کہتے ہیں بکری کی قربانی کی جائے۔ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ (۱) صاحب نصاب جو اپنے حوائج اصلیہ سے فارغ چھپن روپے کے مال کا مالک ہو اس پر قربانی واجب ہے، (۲) مشرکوں کی خوشنودی کے لئے گائے کی قربانی بند کرنا حرام حرام سخت حرام ہے، اور جو بند کرے گا جہنم کے عذاب شدید کا مستحق ہوگا، اور روز قیامت مشرکوں کے ساتھ ایک رسّی میں باندھا جائیگا، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از موضع غنی پور ضلع نواکھال، ڈاکخانہ صفدر گنج، مرسلہ مولوی عبدالعزیز ۲۷ محرم ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں مثلاً تین بھائی ہیں، کہ تینوں ایک ساتھ ہی رہتے ہیں، جبکہ قربانی کا وقت آیا تو تینوں آپس میں مل کر بڑا بھائی کو حکم کیا، کہ تم ہمارے نام کی ایک بکری خرید کر قربانی کرو، اس میں دو تین روپیہ جو بھی خرچ ہوں اس کا دعوٰی ہم نہیں رکھتے ہیں، اس حالت میں قربانی ہوگا یا نہیں میرے یہاں بعض علماء فرماتے ہیں کہ قربانی بالکل جائز نہیں ہوگی، کیونکہ شریک دار کا حصہ معاف کرنے سے بھی معاف نہیں ہوتا ہے، اس فساد میں بہت سے لوگوں نے قربانی چھوڑ دیا، کیونکہ بعض تو ایسے ہیں کہ انھوں کے مال حصہ کرنے سے صاحب نصاب نہیں رہتے ہیں، اُن علماؤں نے فرماتے ہیں کہ جنھوں کا مال حصہ کرنے سے صاحب نصاب نہیں رہتے ہیں انھوں کو قربانی نا کرنا چاہئے، اگر قربانی جائز ہے تو اُن علماؤں کے حق میں کیا حکم ہے۔

**الجواب المطول** ۔ مال شرکت میں جس کا حصہ بقدر نصاب نہ ہو نہ اس کے پاس اپنا اور کوئی خاص مال اتنا ہو کہ حصہ کے ساتھ مل کر نصاب کو پہنچ جائے اس پر قربانی واجب نہیں، یعنی نہ کرے گا تو گنہگار نہ ہوگا نہ یہ کہ اس کو قربانی نہ چاہئے یہ محض غلط ہے بلکہ کرے گا تو ثواب پائے گا، بلکہ بہ نیت قربانی جانور خریدے گا تو اُس پر بھی خاص اُس جانور کی قربانی واجب ہوجائے گی، نہ کرے گا تو گنہگار ہوگا، اور اس جانور کو دوسرے سے بدل نہیں سکتا کہ اس پر خاص اسی جانور کی قربانی واجب ہوئی، درمختار میں ہے، وفقیر ما شراھا لھا لوجوبھا علیہ بذلک حتی یمتنع علیہ بیعھا ایک شریک اگر دوسرے شرکاء کے اذن سے زر مشترک سے جانور خاص اپنی قربانی کے لئے خرید کر اپنی طرف سے قربانی کرے تو بلاشبہہ جائز ہے، اور قربانی صحیح ہوجائے گی، خواہ ان میں شرکت عقد ہو یا شرکت ملک، بیان اس کا یہ کہ یہاں پانچ صورتیں ہیں، ایک شرکت ملک کی

اور چار شرکت عقد کی، کہ شرکت[2] مفاوضہ ہو یا شرکت[3] عنان، مطلق ہے خرید و فروخت میں، جیسے یہ کہیں کہ جو کچھ ہم خریدیں وہ ہمارے آپس میں مشترک ہے، یا شرکت[4] جن خاص اجناس میں قرار پائی ہے، یہ جانور کہ اسے قربانی کو خریدا اُن اجناس سے ہے، اخیر صورت[5] یہ ہے کہ یہ شرکت خاص ہے، اور جانور اس کی جنس تجارت سے نہیں، اوّل و اخیر یعنی شرکت ملک و شکل اخیر میں تو ظاہر ہے کہ یہ جانور خاص اس خریدنے والے کی ملک ہوگا لان الشراء متی وجد نفاذا علی المشتری نفذ کما فی الاشباہ وغیرھا، بل قال فی الدر وغیرہ لو اشتری لغیرہ نفذ علیہ الخ قال الشامی لانہ اذا لم یکن وکیلا بالشراء وقع الملك لہ فلا اعتبار بالاجازۃ بعد ذلك لانہا انما تلحق الموقوف لا النافذ، ردالمحتار میں ہے شریك العنان لہ ان یشتری مالیس من جنس تجارتہما ویقع الشراء لہ ویطالبہ بالثمن وکذا یقع الشراء لہ من جنس تجارتہما بعد ماصار المال عروضا، اھ قلت ولما ذکرہ ان الاخیر لان الفرض انہ اشتری بدراھم الشرکۃ غایت یہ کہ ثمن جو مال شرکت سے ادا کیا ہے، اس میں حصہ دیگر شرکا کا اسے تاوان دینا ہوگا، جبکہ شرکا رنے قیمت خریداری ثمن میں اپنے اپنے حصہ اسے ہبہ کئے ہوں کہ شے قابل قسمت میں ہبہ صحیح نہیں یا قبل شراء اپنے حصوں سے ابراء کیا ہو کہ ابراء یعنی معافی دین سے ہوتی ہے یہاں ابھی دین نہیں، یا ابرائے معلق کیا ہو، یعنی جب تو اپنے لئے شرکت کے مال سے خریدے تو ہم نے تجھے اپنے حصے معاف کئے، کہ ابراء صالح تعلیق نہیں، عالمگیریہ میں ہے احد الشریکین اذا قال لشریکہ، وھبت لك حصتی من الربح قالوا ان کان المال قائما لا یقع لکونہا ھبۃ المشاع فیما یقسم، وان کان الشریك استھلك المال صحت الھبۃ لکونہا اسقاطا حینئذ کذا فی الظہیریۃ، عینی پھر بحرالرائق پھر ردالمحتار میں ہے انہ ای الابراء تملیك من وجہ حتی یرتد بالرد، وان کان فیہ معنی الاسقاط فیکون معتبرا بالتملیکات فلا یجوز تعلیقہ بالشرط ایضاح الکرمانی پھر غزمیہ پھر شامیہ میں ہے قال ان دخلت الدار فقد ابرأتك وقال لمدیونہ او کفیلہ اذ ادیت الی کذا، او متی ادیت، او ان ادیت الی خمسمائۃ فانت بریئ عن الباقی فھو باطل ولا ابراء، ہندیہ میں قنیہ سے ہے قال ائمۃ بلخ التحلیل علی ماھو واجب فی الذمۃ لا علی عینہ قائم، مگر اس سے جانور میں شرکا رکی ملک نہیں ہوتی، خیریہ میں ہے لا یلزم من الشراء من مال الاب ان یکون المشتری للاب، ردالمحتار میں ہے ما اشتراہ احدھم لنفسہ یکون لہ ویضمن حصۃ شرکائہ من ثمنہ اذا دفعہ من المال المشترك اور تین صورتوں میں اگرچہ جانور سب شرکار کی ملک مشترک ٹھہرے گا، مگر جبکہ وہ سب اسے اذن دے چکے کہ خاص اپنی طرف سے قربانی کردے، اور یہ ناممکن ہے بے اس کے کہ جانور خاص اس کی ملک ٹھہرے، تو ان کا یہ اذن جانور میں سے اپنا اپنا حصہ اس کو ہبہ کرنا ہوگا، اور جانور قابل قسمت نہیں اور جو شے ناقابل قسمت ہو اس میں ہبہ مشاع صحیح ہے، تو تنہا یہی اس جانور کا مالک ہوگیا، اور قربانی اس کی بلا دغدغہ صحیح ہوگئی، اور اب اس نر

ثمن میں حصہ شرکا کا بھی تاوان نہیں آسکتا۔ محیط پھر بحر الرائق پھر رد المحتار میں ہے الشراء لشرکۃ الشرکۃ لو من جنس تجارتھما فھو للشرکۃ، وان اشھد عند الشراء انہ لنفسہ لانہ فی النصف بمنزلۃ الوکیل بشراء شیئ معین، وان لم یکن بین تجارتھما فھو لہ خاصۃ ۔۔ ہدایہ میں ہے اذا اذن احد المتفاوضین لصاحبہ ان یشتری جاریۃ یطأھا ففعل فھی لہ بغیر شیئ، لان الجاریۃ دخلت فی الشرکۃ علی البتات جریا علی مقتضی الشرکۃ، اذھما لا یملکان تغییرہ، فاشبہ حال عدم الاذن غیر ان الاذن یتضمن ھبۃ نصیبہ منہ لان الوطئ لا یحل الا بالملک، ولا وجہ الی اثباتہ بالبیع (ای انہ ھلک بالشراء لما بینا انہ مخالف مقتضی الشرکۃ فاثبتناہ بالھبۃ الثابتۃ فی ضمن الاذن اھ مختصرا بزیادۃ ما بین الھلالین للایضاح، یہ لوگ جنھوں نے قربانی ناجائز ہونے کا فتوی دیا، اور لوگوں سے قربانیاں چھڑادیں فقہ سے بے بہرہ معلوم ہوتے ہیں اور جو ایسا ہو اُسے فتوی دینا حرام ہے، نسأل اللہ العفو والعافیۃ وحسبنا اللہ ونعم الوکیل، واللہ تعالٰی اعلم۔

**الجواب المختصر** ۔ صورت مستفسرہ میں قربانی بلاشبہہ جائز ہے، اور بعض کا وہ شبہہ محض بے اصل و باطل ہے اجازت اباحت ہے، اور اباحت و ہبہ میں زمین آسمان کا فرق ہے، قربانی تو یوں ناجائز کرلی، مال مشترک سے شریکوں کا کھانا پینا کہ زمانہ رسالت سے بلانکیر رائج ہے، سب حرام ہو جائیگا، کہ ہبہ مشاع ہوا، اور ہبہ مشاع ناجائز ہے حالانکہ رب عزوجل فرماتا ہے وَاِنْ تُخَالِطُوْهُمْ فَاِخْوَانُكُمْ اور فرماتا ہے لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَاْكُلُوْا جَمِيْعًا اَوْ اَشْتَاتًا، اس فتوی کے انداز سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ فتوی دینے والے لوگ فقہ نہیں جانتے، نہ اس کام کے اہل ہیں، اور نااہل کو فتوی دینا حرام اور سخت کبیرہ ہے، حدیث میں ہے من افتی بغیر علم لعنتہ ملئکۃ السماء والارض جو بغیر علم کے فتوی دے آسمان و زمین کے فرشتے اُس پر لعنت کریں والعیاذ باللہ تعالٰی، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ بمقام گھوسیا، ضلع مرزاپور، ڈاک خانہ اورائی، مرسلہ جناب کمال الدین صاحب مورخہ ۲۸ محرم ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع اس بارے میں، کہ ہمارے موضع میں زمانہ قدیم سے تمام مسلمان حنفی المذہب ہوتے چلے آرہے ہیں، مگر عرصہ چند روز ہوا کہ سات آدمیوں نے مذہب اہل حدیث کو اختیار کرلیا ہے، اور ہمارے بزرگوں نے بڑی سعی کوشش سے قید کی مصیبت کو برداشت کرکے گورنمنٹ سے تین کی قربانی کا حکم جاری کرالیا تھا، لیکن اس سال اُسی فرقہ اہل حدیث میں سے ایک شخص نے کپتان کے روبرو دستخط کردیئے کہ ہم لوگ ایک روز قربانی کریں گے، لہٰذا ہم لوگوں کے خیال میں یہ بات آئی ہے، کہ اسی سال میں دستخط کرنے کی وجہ سے دو روز کی قربانی منسوخ ہوگئی، آئندہ خدا جانے ایک دم سے منع ہو جائے تو کیا تعجب ہے، اور یہ گروہ تقلید کے بالکل منکر ہیں، لہٰذا دستخط کنندہ کے ذمہ عائد ہوتا ہے یا نہیں، اگر عائد ہوتا ہے

یا نہیں، اگر عائد ہوتا ہے تو مع دلیل کے تحریر فرمایئے، اور ان لوگوں کو اپنے ساتھ مسجد میں نماز پڑھنے دیا جائے یا نہیں، دوسرے یہ کہ ثناء اللہ اپنی کتاب "اہل حدیث کا مذہب" کے صفحہ ۵۲ میں لکھا ہے، کہ عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ رکوع کے وقت چونکہ تطبیق کرگئے تھے، دونوں ہاتھوں کو زانو پر نہ رکھتے تھے، چنانچہ صحیح مسلم میں ان کا یہی مذہب ثابت ہے، بلکہ اپنے شاگردوں کو تاکید مزید اسی عمل کی کیا کرتے، لہذا اسکی سند صحیح ہے یا لغو۔

**الجواب** - غیر مقلدین گمراہ بددین ہیں، اُن پر بوجوہ کثیرہ کفر لازم ہے، جس کی کچھ تفصیل "الکوکب الشہابیۃ" میں ہے، کہ حسب تصریحات قرآن عظیم و احادیث و ائمہ ستر وجہ سے لزوم کفر بیان کیا ہے، اُن کا مساجد میں کوئی حق نہیں، اور قربانی کے دو دن چھوڑ دینے کا اُن سے کیا تعجب، وہ سارا دین ہی قربان کئے بیٹھے ہیں جن کی تفصیل الکوکبۃ الشہابیۃ و سل السیوف الہندیۃ و الاستمداد علی اجیال الارتداد وغیرہا کتب میں شائع ہوچکی، خوشنودی ہنود کے لئے گاؤکشی بند کرنا یا اس کی توسیع میں جو اللہ و رسول نے دی، کمی قبول کرنا مسلمانوں کا کام نہیں، قال اللہ تعالٰی وَلَا تَرْكَنُوْٓا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ، وقال اللہ تعالٰی وَاللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَحَقُّ اَنْ يُّرْضُوْهُ اِنْ كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - ۱۴ رجادی الآخرہ ۱۳۱۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں، شہر میں قبل نماز عید بعد طلوع شمس قربانی جائز ہے یا نہیں، اور اہل قریہ یا کہ شہر والے اپنی قربانی کو گاؤں میں بھیجدے تو ان کو بعد صبح قبل نماز عید قربانی کرنی تو جائز ہوگا یا نہیں، بینوا توجروا،

**الجواب** - شہر میں قربانی اگرچہ ساکن دہ کی طرف سے ہو روز اول پیش از نماز عید (اور اگر نماز عید کسی عذر سے نہ پڑھیں تو پیش از خروج وقت نماز عید) ناجائز و نامعتبر ہے، اور بیرون شہر اگرچہ فنائے مصر غیر متصل بمصر ہو، اگرچہ قربانی ساکن شہر کی ہو، پیش نماز بعد طلوع فجر بارتخ دہم جائز ہے فی الدر المختار اول وقتہا بعد الصلوۃ ان ذبح فی مصر ای بعد سبق صلوۃ ولو قبل الخطبۃ، لکن بعدہا احب وبعد مضی وقتہا لو لم یصلوا لعذر، ویجوز فی الغد وبعدہ قبل الصلوۃ لان الصلوۃ فی الغد تقع قضاء لا اداء، زیلعی وغیرہ، وبعد طلوع فجر یوم النحر ان ذبح فی غیرہ و المعتبر مکان الاضحیۃ لا مکان من علیہ فحیلۃ مصری اراد ان یخرجہا لخارج المصر فیضحی بہا اذا طلع الفجر اھ، فی ردالمحتار لخارج المصر ای الی مایباح فیہ القصر، قہستانی اھ، وفیہ من باب صلاۃ المسافر بشرط مفارقۃ ما کان من توابع موضع اقامۃ کربض المصر، وھو ما حول المدینۃ من بیوت و مساکن فانہ فی حکم المصر وکذا القری المتصلۃ بالربض فی الصحیح، بخلاف البساتین ولو متصلۃ بالبناء لانہا لیست من البلدۃ، امداد، واما الفناء وھو المکان المعد لمصالح البلد کربض الدواب ودفن

الموتی والقاء التراب، فان القصل بالمصر اعتبر مجاوزتہ وان انفصل بغلوۃ اومزرعۃ فلا ۱ھ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** - از مخدوم پور، ڈاکخانہ ترہٹ ، ضلع گیا ، مرسلہ سیّد رضی الدین حسین صاحب غرہ جمادی الآخرہ ۱۳۱۷ھ

جناب مستطاب مخدومنا زاد مجدہم، دیہات میں قربانی حسب دستور ہو یا نہ ہو، کیونکہ مسئلے اسکے جمعہ کے مسئلے سے ملتے ہیں ، زیادہ حدِ نیاز،

**الجواب** - قربانی میں شہر و دہ بلکہ آبادی و جنگل سب برابر ہیں، جن شرائط سے شہر والوں پر واجب ہوتی ہے، انھیں شرائط سے گاؤں، بلکہ جنگل کے رہنے والے پر بھی واجب ہے، فقط مقیم ہونا چاہئے کہ سفر میں نہ ہو، پھر مسافر سے بھی اس کا وجوب ساقط ہے، نہ یہ کہ ممانعت ہو، اگر کرے گا نفل ہوگا ثواب پائے گا، فی الدرالمختار تجب التضحیۃ علی حر مسلم مقیم بمصر اوقریۃ اوبادیۃ ،عینی فلا تجب علی مسافر ،اھ ملتقطا، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم،

## ھادی الاضحیہ بالشاء الھندیہ

**مسئلہ** - از کانپور، مسجد رنگیان، مرسلہ مولوی احمد حسن صاحب مدرس اعلٰی مدرسہ فیض عام کانپور، اواخر رمضان مبارک ۱۳۱۴ھ

علم الھدی، سمی المصطفٰی باسمہ الذی بشربہ عیسٰی، بزیادۃ لفظ معناہ المرتضٰی دامت عنایتکم

از احمد حسن عفی عنہ ، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، وبعد ازیں آنکہ دریں وقت یک استفتا از پنجاب آمدہ است، وبہایت غور طلب ست، اکثر علمائے پنجاب دریں امر کوشیدہ اند لکن بمنزل مقصود نرسیدہ اند، و جواب استفتا یک شخصے کہ مایہ علم اتم دارد نوشتہ، لکن چونکہ جواب مخالف معمول ست قبول نمی کنند، اکنوں جواب رانقل کردہ ، بخدمت سامی ارسال ست، ہرچہ تحقیق جناب ست ارسال فرمایند، اگر مخالف رائے جناب باشد امید کہ بوجہ احسن روشن کنند، واگر موافق باشد نیز بزیادۃ ادلہ ثبت فرمایند۔ ماقول العلماء الحنفیۃ المحمدیۃ علیہ افضل الصلٰوۃ واکمل التحیات ، فی حیوان ذات صوف ولاالیۃ لہ، ویقال فی اللغۃ الملتانیۃ لانثاہ بھینڈ ولذکرہ گھٹہ، اتجوز بہ التضحیۃ ام لا، بینوا وتوجروا من الملک العلام

**الجواب** - اقول وبہ نستعین ، انی رأیت کتب الحنفیۃ الموجودۃ عندی، من شرح الوقایۃ و حاشیتہا للچلپی ودرالمختار وشرحہ للشامی، ومفاتیح الجنان شرح شرعۃ الاسلام، والتعلیق الممجد شرح موطا امام محمد رحمہ اللہ، واشعۃ اللمعات ووجدت فیہا انہم یخصون

الاضحیۃ فی الشاۃ والبقر والابل او الغنم والبقر والابل ویعمون الشاۃ بقولہ ضانا کان اومعزا وکذلک الغنم ویفسرون الضان بما تکون لہ الیۃ ویدخلون الجاموس فی البقر ویقولون انہ نوع منہ فصارت انواع الاضحیۃ خمسۃ الضان والمعز والبقر والجاموس و الابل ذکورا کانت او اناثا فتلک عشرۃ کاملۃ وحسبت ان الحیوان المذکور والمسئول عنہ لیس داخلا فی الخمسۃ لانہ لوکان داخلا فیھا لما فسروا الضان بان تکون لہ الیۃ، بل عمموہ بما تکون لہ الیۃ اولا حتی صارت انواع الشاۃ اوالغنم ثلثۃ والکل ستۃ، واذلیس فلیس فان قیل یدخلون الجاموس فی البقر فما السر فی عدم ادخال الحیوان المسئول عنہ فی الضان مع انہ یؤید ادخالہ فیہ تفسیر اھل اللغۃ لفظ الضان بمیش، کما فی الغیاث وغیرہ، قلت لعلہ ان الجاموس اکمل من البقر فی اللحم والقیمۃ، والحیوان المسئول عنہ ناقص عن الضان فی العضو ای الالیۃ، فالحاق الاکمل بالکامل اولی من الحاق الناقص بالکامل، واما تفسیر اھل اللغۃ فمعناہ ان العرب کما یطلقون لفظ الضان علی ماتکون لہ الیۃ، کذلک الفرس یطلقون علیہ لفظ میش فموداھما واحد کما یشعر بہ عبارۃ الغیاث، "گوسفند بمعنی میش مقابل بُز چنانکہ معز در عربی مقابل ضان ست کما استفاد من القاموس والصراح، وبعضے نوشتہ اند کہ اطلاق گوسفند بر میش وبُز ہر دو آمدہ، از سراج، انتہی، عبارۃ الغیاث" پس ازیں عبارت صاف معلوم می شود کہ آں حیوان کہ عرب آں را ضان گویند فرس آں را میش گویند، وانچہ عرب آنرا معز گویند فرس آنرا بُز گویند، لا ان لفظ میش عام یطلق علی الضان وعلی الحیوان المسئول عنہ و لوسلم ان لفظ میش فی لغۃ الفرس بمعنی ذوات الصوف اعم من ان یکون لھا الیۃ اولا لیشتمل الضان والحیوان المسئول عنہ، فتفسیر اھل اللغۃ لفظ الضان بلفظ میش تفسیر بالاعم وھو جائز اذا کان المقصود ھو التمییز عن بعض ماعداہ، ذکرہ الفاضل اللاھوری فی بحث خواص الاسم، وھھنا کذلک اذ المقصود من تفسیرہ بہ تمییزہ عن بعض ماعداہ کالمعز والبقر، فانھما من ذوات الشعر، ولو قیل ان غرضھم من تفسیر الضان بلفظ میش ان الضان ماکان من ذوات الصوف سواء کان لہ الیۃ اولا کما ان میش کذلک فبعد التسلیم لا یصیر حجۃ علینا لان الحجۃ علینا تفسیر الفقھاء لا تفسیر اھل اللغۃ، ووجب علینا اتباع الفقھاء لا اھل اللغۃ وھم کثیرا ما یخالفون اھل اللغۃ عمدا کما قال الجلپی علی شرح الوقایۃ، فی باب الاضحیۃ قولہ الجذع شاۃ لھا ستۃ اشھر ای فی مذھب الفقھاء، وانما قیدناہ بھذا لان عند اھل اللغۃ الجذع من الشاۃ

ماتمت لھا سنۃ کذا فی النھایۃ والعینی علی الکنز، فی باب الاضحیۃ، وجاز الجذع من الضان

لاغیر، وھوماتمت لہ ستۃ اشھر عند الفقھاء، وفی کتاب الزکاۃ والمعز کالضان ویؤخذ الثنی فی زکاتھا لا الجذع وھوما اتی علیہ اکثرھا، وھذا تفسیر الفقھاء، وعند اھل اللغۃ الجذع ماتمت لہ سنۃ، وطعن فی الثانیۃ، واما تفسیر الضأن بما کان من ذوات الصوف، والمعز بما کان ذوات الشعر، کما فعل بعضھم فتفسیر کل واحد منھما تفسیر بالاعم، کما یشعر بہ من، لا المساوی، وغرضھم من ھذا التفسیر تمییز کل واحد من الاٰخر، الاترٰی ان البقر والجاموس من ذوات الشعر، فلوکان تعریف المعز بالمساوی بطل الطرد، فھکذا تعریف الضان ـ الاٰن نکتب عبارات الکتب الموجودۃ فانظر فیھا حق النظر حتی یتبین لک الحق، والحق احق بان یتبع ھ۔ وصح الجذع من الضان ش الجذع شاۃ لھا ستۃ اشھر، والضان بما تکون الیتم والثنی فصاعدا من الثلثۃ ش، ای من الشاۃ اعم من ان یکون ضانا اومعزا، ومن البقر، ومن الابل، شرح وقایۃ، من عینی، قولہ وصح الجذع الی قولہ من الثلثۃ اشارۃ الی بیان الانواع اللتی لا تجوز الاضحیۃ الابھا، وتصریح بسنھا التی لا تجوز فیما دونھا، چلپی علی شرح الوقایۃ، من عینی، وصح الجذع ذو ستۃ اشھر من الضان ان کان بحیث لوخلط بالثنایا لایمکن التمییز من بُعد، وصح الثنی فصاعدا من الثلثۃ والثنی ھو ابن خمس من الابل وحولین من البقر والجاموس، وحول من الشاۃ اھ در مختار من عینی، قولہ من الضان ھو ما لہ الیۃ، منح، قید بہ لانہ لایجوز الجذع من المعز وغیرہ بلاخلاف، کما فی المبسوط قہستانی، والجذع من البقر ابن سنۃ، ومن الابل ابن اربع، بدائع، قولہ من الثلثۃ، ای الاٰتیۃ وھی الابل، والبقر، بنوعیہ، والشاۃ بنوعیہ رد المحتار من عینی، ومن سنن الاسلام التضحیۃ بالانعام التضحیۃ ذبح الاضحیۃ، والانعام بالفتح جمع نَعَم بفتحتین وھو ذوات القوائم الاربع یعنی ان من السنۃ التضحیۃ بالجذع من الضان، وھو ماتم لہ ستۃ اشھر، وقیل بسبعۃ اشھر وبالثنی فصاعدا من الشاۃ، اعم من ان یکون ضانا اومعزا، ومن الابل والبقر مطلقا، وھو ای الثنی ابن خمس من الابل، وحولین من البقرۃ وحول من الشاۃ، والمعز، والجذع بفتحتی الجیم والذال، وقیدناہ بالضان، وھو ما لہ الیۃ، لان الجذع من المعز لا تجوز بہ التضحیۃ فقولنا مطلقا اشارۃ الی انہ یجوز المذکر والانثی من جمیع ماذکر، وان الجاموس داخل فی البقر ھکذا ذکرہ فی الفروح، اھ ویختار من الشاۃ الکبش ای الذکر من الغنم فان الانثی منہ اعنی النعجۃ وکذا المعز وان جاز لٰکن الکبش ھو الاولٰی، انتھٰی ما اردناہ مفاتیح الجنان

ع۵ عبدالمجیب ھکذا والعبارۃ فی الاصل ھکذا الضان ما کان من ذوات الصوف، والمعز من ذوات الشعر، قہستانی ۱۲ اعظمی
عبدالمنان الاعظمی

قاموس والمحا
شرح شرعة الاسلام من عینی، والکبش افضل من النعجة ھی الانثی من الضان
من عینی، قولہ الجذع من الضان ھو ذوات الصوف من الغنم التی لہ الیة، کما فی منح الغفار وغیرہ
التعلیق الممجد علی مؤطا امام محمد من عینی، وعن جابر رضی اللہ تعالٰی عنہ قال قال رسول اللہ
تعالٰی علیہ وسلم لاتذبحوا الامسنة، بضم میم وکسر سین ونون مشددہ، فرمود ذبح نہ کنید مگر مسنہ
الا ان یعسر علیکم فتذبحوا جذعة من الضان، مگر آنکہ دشوار شود بہم رسانیدن مسنہ برشما، پس ذبح
کنید جذعہ را از میش، جذع بفتح جیم وذال رواہ مسلم، شرح ایں حدیث تفصیلے دارد آنرا موافق مذہب حنفی بیان
کنیم، ودر شرح موافق مذاہب اربعہ ذکر کردہ شدہ است بدانکہ اضحیہ جائز نیست، مگر از ابل وبقر وغنم ووارد نیت
کردہ نشدہ است از آں حضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ونہ از اصحاب وے رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین، جز اصناف ثلثہ
از ذبائح وغنم دو صنف معز کہ آنرا بز گویند، وضان کہ آنرا میش خوانند، وجاموس بسین مہملہ کہ معرب گاومیش ست
نوع از بقر ست وجائز است، از جمیع ایں اقسام ثنی انتہٰی ما اردناہ، اشعة اللمعات علی المشکوٰة فان قیل
قلت فیما سبق الحجة علینا تفسیر الفقہاء لاتفسیر اھل اللغة، ورأیت الاٰن ترجمة الشیخ لفظ
الضان بمیش وھو من اعاظم مقلدی فقہ الحنفیة وانت نقلتہ ایضا للسند، فلم لاتقول بجواز اضحیة
الحیوان المسئول عنہ بعد، قلت لاتفرح بترجمة الشیخ مثلا کما فرح العامة بہا، وجوزوا التضحیة
بالحیوان المسئول عنہ، فضلوا واضلوا نعوذ باللہ منہا، فان لفظ میش لغة الفرس لالغتنا، فاما حقیقة
فیما لہ الیة ومجاز فی الحیوان المسئول عنہ، لکونہ من ذوات الصوف مثل ما لہ الیة، او بالعکس
واما مشترک بینہا، فعند تفسیر الضان بہ کما فسرہ الشیخ بہ لایجوز ان یراد بہ معا لانہ
یلزم الجمع بین الحقیقة والمجاز، ولو بین معنیی مشترک فی اطلاق واحد، وبطلانہما لایخفی
علی الکل، مع انہ حینئذ یصیر للغنم او الشاة اصناف ثلثة، المعز وما لہ الیة وما لاالیة
لہ ویخالف قول الشیخ فیما بعد وغنم دو صنف است، وقال الشامی والشاة بنوعیہ، وھکذا
وان ارید بہ عموم المجاز ای ما کان من ذوات الصوف فلایلزم الجمع بالمعنیین الا
ان التخالف بینہ وبین قول الشیخ وغیرہ المذکورین باق وھو ظاھر، وکاف فی عدم
ارادتہم، فاما ان یراد بہ الحیوان المسئول عنہ فقط حقیقة کان او مجازا، فیخرج ما لہ
الیة من باب التضحیة، ویصیر النوع الخامس، من الانواع الخمسة بہا الحیوان المسئول
عنہ لاما لہ الیة وھو خلاف الاجماع، او یراد بہ ما لہ الیة فقط حقیقة کان او مجازا فیحرم
الحیوان المسئول عنہ من البین کما ھو حقہ وھو المطلوب، واجراء ھذا التفصیل بعینہ فی لفظ

الضان کما وقع فی الحدیث والمتون بان یقال لفظ الضان لفظۃ لغۃ العرب لا لغتنا فاما حقیقۃ فیما لہ الیۃ ومجاز فی الحیوان المسئول عنہ الی قولنا وھو المطلوب، فقیل تفسیرہ بما تکون لہ الیۃ یمکن ویحصل الفائدۃ منہ، وھی الاستقلال علی المطلوب، واما بعد تفسیرہ بما لہ الیۃ کما فعل الفحول من العلماء، فلا فائدۃ فیہ لانہ یعلم من ھذا التفسیر ان مراد الفقہاء بالضان مالہ الیۃ سواء کان معنی حقیقیا او مجازیا فما مطلبنا فی الاجراء وتطویل المسافۃ فظننت بل علمت من ھذہ النقول ان التضحیۃ بالحیوان المسئول عنہ لا تجوز، وقد سمعت تحقیقہ بما لا مزید علیہ انفا، فاقول ما انا علیہ وعلیہ التعویل ھو عدم جواز التضحیۃ بہ، فان اصبت فمن اللہ تعالٰی، وان اخطأت فمنی ومن الشیطان، وان وجد الکتب الاخر المعتمدۃ علیہا الغیر الموجودۃ عندی جوازھا، فترک التضحیۃ بہ اولٰی لان مقتضی الاحتیاط ھو عدم الجواز علی ما علم من اصول الفقہ، ھذا بالنواجذ ولا یلتفت الی قول المخالفین القائلین بالجواز، فان اقوی دلائلھم وجدنا علیہ اسلافنا ونعلم حالہ وما سوی ھذا الدلیل من تفسیر الضان بلفظ میش، وما کان من ذوات الصوف، فاوھن من بیت العنکبوت کما مر ھذا ما ظھر لی ولعل عند غیری احسن من ھذا۔ المجیب نظام الدین مدرس مدرسہ اسلامیہ احمد پور شرقیہ۔

**الجواب**۔ الحمد للہ الذی خصنا بالاکرام وعمنا بالانعام، خلق لنا الانعام، للتقرب والاطعام وکثیر من الحاج، ثمانیۃ ازواج من الضان اثنین، ومن المعز اثنین، ءالصوف حظر ام الشعر حجر، ابالاذناب امر، ام علی الالایا قصر، ومن الابل اثنین، ومن البقر اثنین، ابالبخت جل، ام فی العراب حصر، ءالجاموس رد، ام لطاف البقر، ابطول وقصر وصغر وکبر فی عضو او شعر للنوع غیر، او بالحصر ضیر، نبئونی بعلم ان کان لکم خبر، والصلاۃ والسلام علی السید الاعز والہ وصحبہ کل کریم معز، عدد اصواف الضان، واشعار المعز، وبعد فلا شک ان ھذا الحیوان من بھیمۃ الانعام، ومن الاغنام، ومما تجوز التضحیۃ بہ بالاجماع اھل الاسلام، مسئلۃ واضحۃ جلیۃ التبیان، غنیۃ عن البیان، لا تتناطح فیھا عنزان وقد توارث التضحی بہ المسلمون، وعلماؤھم، متظافرون، طبقۃ فطبقۃ وجیلا بعد جیل من دون نکیر منکر، ولا مراء عقیل فمن نسبھم جمیعا الی الضلال والاضلال، فقد غتا وعصی، وشق العصا، یولی ماتولی، ولسوف یری، وقد کان الاعراض عن مثل ھذا امثل، واحری، فان الامر اذا انتھی الی انکار الواضحات

کان السبیل ترك التحاور، فانها هی المقاطیع للحجج الشامخات، والبراهین الغرّ، فمن یماری
فیها فبماذا یوقن، وبای حدیث بعدها یؤمن، ولکن وجوب اخماد الباطل، وارشاد الغافل
والرفق بضعفاء المسلمین، کیلا یقعوا فی ضلال مبین، وتحسین الظن بالمسلم العاقل فانه
ربما عثر، فاذا ذکر تذکر، واذا بُصّر ابصر، وانما العاقل من اقر، وما اصرّ، فاذا علم الخبر هجر
الهجر، وانکر المنکر، وربك غفار لمن استغفر، کل ذلك یدعونا ان نأتی فی الباب بعدة تنبیهات
تقرر الصواب، وتمیط الحجاب، ویا سبحٰن الله هل من حجاب، علی وجه شمس تجلت من سحاب
هذا وایاك ثم ایاك ان یلهیك الامل، او یطغیك الملل، او یستخفك الطیش، فیاخذك
العجل، قبل ان تجمع الکلمات الاُخر بالاُول، فانی ارید ان استدرجك من الرفیع الی الرفیع
ومن ذی سمو الی اشم، حتی اوقفك علی شمس تتضاءل دونها الظلم، فعسی ان یعتریك وهم
ویاتیك ما یزیح، او تمسی فی حلم، وتستصبح فیما یریح، علی انی قد علمت ان السبیل وعر الی
ایضاح الجلیات، وانما الجادة المسلوکة اظهار الخبیات، لکنی اتنزل لك الی وهدة وقعت
ولا اٰلوان ارفعك الی الحق ما استطعت، فاقول وتوفیقی بالقریب المجید، علیه توکلت والیه
اُنیب، الاول قال ربنا عز من قائل اُحِلَّتْ لکم الانعام، الی قوله عزوجل ثُمَّ مَحِلُّهَا اِلَی الْبَیْتِ
وقال سبحنه وتعالیٰ وَلِکُلِّ اُمَّةٍ جَعَلْنَا مَنْسَکًا لِّیَذْکُرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَلٰی مَا رَزَقَهُمْ مِّنْ بَهِیْمَةِ الْاَنْعَامِ
فقد افاد جل جلاله ان الانعام کلها محل المنسك، وانها التی یتقرب بنحرها وذبحها الی ربنا
دون سائر البهائم والحیوانات، قال الامام محی السنة البغوی، فی معالم التنزیل لِیَذْکُرُوا
اسْمَ اللّٰهِ عَلٰی مَا رَزَقَهُمْ مِّنْ بَهِیْمَةِ الْاَنْعَامِ، عند نحرها وذبحها، سماها بهیمة الانعام، لانها
لاتتکلم، وقال بهیمة الانعام، قید بالنعم لان من البهائم ما لیس من الانعام، کالخیل و
البغال والحمیر، لایجوز ذبحها فی القرابین اھ، ولا اری مرتابا یرتاب فی ان حیواننا هذا من بهیمة
الانعام، فانه اهلی ذات قوائم اربع وظلف، قال فی المصباح المنیر لغة الفقه، الانعام ذات الخف
والظلف، وهی الابل، والبقر، والغنم اھ، فان کنت فی ریب من هذا فانبئنا مما ذا تراه، امن الوحوش
امن السباع، ام من الطیور، ام من الهوام، ام ذوات الحوافر، ام نوع اٰخر مقطوع الدابر
ما به علم ولا عنه مخبر، الثانی قال جل ذکره وَمِنَ الْاَنْعَامِ حَمُوْلَةً وَّ فَرْشًا، قال الشاه
عبدالقادر الدهلوی رحمه الله تعالیٰ فی ترجمة الکریمة، پیدا کئے مواشی میں لدنے والے اور دبے
وقال فی فوائدها لدنے والے اونٹ اور بیل، اور دبے بکری اور بھیڑ، الثالث اجمع المسلمون واعترف

الرجل، ان الغنم من الاضاحی، وقد علم من یفرق بین البهم والبهمر، ان هذا من الغنم قال الله عزوجل ومن البقر والغنم حرمنا علیهم شحومهما، قال الفاضل رفیع الدین الدهلوی فی ترجمته اور گائے سے اور بھیڑ بکری سے حرام کیں ہم نے اوپر اُن کے چربیاں ان کی، الرابع انما المرجع فی امثال الامور الی علماء اللسان، وکما علم کل من یعلم اللسن، الثلث ان الحیوان الذی یسمی بالهندیة بکری وذکره بکرا، هو الذی یسمی بالفارسیة بُز، وفی الاطلاق الاعم گوسپند، وبالعربیة معزا، وفی الاعم غنما وشاة، وذکره تیسا وماعزا، وانثاه عنزا، وماعزة، کذلك علموا ان الحیوان الذی یسمی بالهندیة بھیڑ، وذکره مینڈھا، وعند قوم وانثاه بھیڑ ولقوم بھیڑی هو الذی یسمی بالفارسیة میش، وبالاطلاقین الاخص والاعم گوسفند، وذکره المناطح قوچ، وبالعربیة ضانا، وبالاطلاقین شاة، وغنما، وذکره کبشا وضانا، وانثاه نعجة، وضائنة، قال الله عزوجل ثمٰنیة ازواج من الضان اثنین ومن المعز اثنین قال فی موضح القراٰن پیدا کئے آٹھ نر و مادہ بھیڑ میں سے دو، اور بکری میں سے دو، وفی ترجمة الرفیعة آٹھ جوڑے بھیڑ میں سے دو، اور بکری میں سے دو، وقال الشاہ ولی الله الدهلوی فی ترجمتها آفرید ہشت قسم را از گوسفند دو قسم، و از بُز دو قسم، وقال الفاضل یوسف چلپی فی ذخیرة العقبیٰ حاشیة شرح الوقایة، ضانا جمع ضائن خلاف الماعز، وهما نوعان من جنس الغنم، یقال للاول بالفارسی میش، وللثانی بُز، والشاة اسم جنس یشملها کالغنم ویقال لها بالفارسی گوسفند، کذا فی الصحاح، والاسماء اھ باختصار، وقد ترجم فی النفائس بھیڑا بالفارسیة بمیش نر، وبالعربیة بکبش، وضان، وقال فی تحفة المؤمنین بھیڑ بهندی غنم است، ثم قال غنم ضان ست، ثم قال ضان بفارسی میش نامند، وفی المنتخب الرشیدی ضان میش ضائن میش نر، وفی الصراح ضائن میش نر، خلاف ماعز، والجمع ضان، خلاف معز، اھ فان کان فی مریة بعد، فلیقم ولیعدُ، فلیذهب بقطیع منه الی العرب، والفرس، ولیدر فیهما، بلادا و قری، وجبالا، ومفاوز، ولیسأل کل اهل نادٍ من حاضر، وباد، ورجل، وامرأة، وحر وامة، وعالم و جاهل، وسائر وقافل، فان اخبره العرب جمیعا ان هذا ضان، غنم، شاة، کبش، نعجة، وقالت الفرس این ست میش، وگوسپند، نر و ماده، فلیصدق بالحق، وان اعربت العرب ان هذا عصفور، اوکلب، عقورا وقیل ماسور، وتفرست الفرس، فقالت خرگور، اوچرغ پرزور او چغد شبکور، فهو معذور، الخامس ارأیت ان انکر منکر، ان هذا المهیب الثقیل ذا الخرطوم الطویل، الذی یقال له بالهندیة ہاتھی وگج، لیس هو الذی یقال له بالعربیة فیل، وبالفارسیة پیل، فهل عندك علیه من حجة، ودلیل، الا الرجوع الی اهل اللسن، وابانة ان اطباقهم

علی امثال ذلك من باب التواتر المورث للیقین، کما ان من جحد وضع بمبئی اوکلکتہ، مثلاً لهذا البلد المعلوم، فلادواء له، الا الانباء بان الناس مطبقون علی ان هذا البلد بهذا مسمی و به موسوم، فان عاند وعاد وعاود اللداد، فماله من طب الا الافتصاد، السادس من الظن من عمر الحاق الجوامیس بالبقر، وانما عرفت الاضحیة علی خلاف القیاس لکونها تقربا باراقة دم، وازهاق روح، فکیف یسوغ الالحاق فیها، ولو ساغ لکانت المها والوعول، والظباء احق ان تلحق بالبقر والمعز، قال العلامة الاتقانی فی غایة البیان التضحیة امر مستفاد بالشرع بخلاف القیاس، لان کون اراقة الدم قربة غیر معقول المعنی فاقتصر علی مورد الشرع، ولهذا لم تجز التضحیة بشیئ من الوحش اھ وقال العینی فی رمز الحقائق انها عرفت بالنص علی خلاف القیاس فیقتصر علیه اھ وقال العلامة الطوری فی تکملة البحر الرائق جوازها عرف بالشرع فی البقر الاهلی دون الوحشی والقیاس ممتنع، اھ ومثل ذلك فی کثیر من الکتب، وانما الشان انهم علموا انها من نوع البقر فتناولهما النص تناولا اولیا من دون حاجة الی الحاق، بهذا علل کما نص علیه فی الهدایة، والخانیة، والدرر، ورمز الحقائق، وتکملة البحر للطوری مستخلص الحقائق، وشرح مسکین، والطحطاوی علی الدر، وشرح النقایة للبرجندی، وفی جامع الرموز عن جامع المضمرات، ومجمع الانهر عن المحیط، وفتح الله المعین عن التبیین، والبحر الرائق عن الولوالجیة، والهندیة عن البدائع، ورد المحتار عنها، وعن المغرب، وان اقترحت جلیت لك نقولها، فانی لم اثر فی هذه الرسالة شیئا الا من الکتب التی منحنی ربی فهی عندی فی ملکی ویدی، حتی انهم اخذوا علی لفظة توهم التغایر بینهما کقول الکنز الجاموس کالبقر کما فی التبیین، والبحر، والنهر، والشرنبلالیة، ومجمع الانهر، وابی السعود، وغیرها مع انه انما هو کقوله ایضا البخت کالعراب بید ان اول المسئلة کان هناك بلفظ الابل فلم یوهم التشبیه وههنا بلفظ البقر فاوهم، ثم لماذا استکثر من هذا الفصل وانت الناقل عن رد المحتار قوله البقر بنوعیه اھ، وعن مفاتیح الجنان ان الجاموس داخل فی البقر اھ، وعن الاشعة جاموس نوعے از بقرست اھ، فمالی اراك نقل العبارات وتنبؤ عنها کان لم تسمعها، کلا بل تسمع وتفهم ثم تحید، اما سمعناك تقول انهم یدخلون الجاموس فی البقر، ویقولون انه نوع منه، ثم عدت تعد الانواع خمسة وتجعل النوع یقابل جنسه، وبالجملة قد تبین بطلان تخمیس الانواع، وعد الجاموس نوعا براسه ثم لا یخفی علی کل ذی حجی ما لم یکن اغلظ طبعا من الجوامیس، ما بین البقر والجاموس من البون

البین صورۃ ومعنی، یباین الوضع الوضع، والطبع الطبع، واللحم واللحم، واللبن اللبن، والطعم الطعم والحمل الحمل، والمزاج المزاج، والأثار الأثار، والافعال الافعال، والخواص الخواص حتی حکم القیاس انھما نوعان متباینان، وان الجوامیس لا تجوز التضحیۃ بھا، وانما الاجزاء حکم الاستحسان، قال فی الخلاصۃ ثم الاتقانی فی شرح الھدایۃ والحلبی فی تکملۃ لسان الحکام الجاموس، یجوز فی الضحایا والھدایا استحسانا، اھ وفی شرح مختصر الوقایۃ للفاضل عبد العلی الجاموس کالبقرۃ لانہ نوع منھا، فی الروضۃ ھذا استحسان والقیاس انہ لایجوز، اھ وتغایرھما فی العرف ظاھر، ولذا لوحلف لایا کل لحم البقر لم یحنث باکل لحم الجاموس، کما فی زکوۃ الھدایۃ ولابعکسہ، کما فی ایمان الخانیۃ، وماذا یعنی مجرد الوفاق، فی عدد الاعضاء مع الخلاف فی جمیع مامر، فان ذلك حاصل فی الخیل، والعیر، ایضا مع انھما نوعان متباینان قطعا عرفا وشرعا، بل لك ان تقول لاوفاق فی العدد ایضا، فان البقر جلد امتد لیا من مبدأ حلقہ الی منحرہ، ولیس ذلك للجاموس، والشعر یعم بدن البقر ولیس علی جسم الجاموس الا شذر مذر، فاذا استحسنوا مع کل ذلك ان الجوامیس لیست الا من نوع البقر، کانت ضئین الھند احق بان تعد من نوع اضؤن العرب، فانھا لاخلف بینھما فی شیئ مما وصفنا، حتی لو ان ضائنین منھما متشابھی اللون، والجثۃ نظرھما ناظر من قدام لم یکد یمیز بینھما کضائنین کذلك من ارض واحدۃ، نعم الالیۃ من احدھما عریضۃ قصیرۃ ومن الاخری ضئیلۃ طویلۃ، ومثل ھذا الخلف بل اکثر منہ کثیرا مایوجد فی افراد نوع واحد باختلاف الاراضی واختلاف المادۃ وغیر ذلك، الاتری الی غلظ شفاہ الحبش، وصغر عیون الترك، وفطس انوف الصین، ولبعض من اتراك الوحوش علی عصعصہ لحمۃ زائدۃ قدر شبر یشبہ الذنب، والھنۃ النابتۃ بین الشفرین لاتوجد خلقۃ فی نساء المغرب، وربما یکون لانسان ستۃ اصابع، وذکر الفقہاء ما اذا کان للسوء یدان فی ید، اور جلان فی رجل، اوکفان فی کف ھل یجب غسلھما فی الوضوء، کما فی البحر، والنھر، والدر، والھندیۃ، وغیرھا، ولقد رأیت لبعض البلاد جمالا جمیلۃ المنظر، لطاف الجسم، صغار الحجم، طوال الوبر، لکل منھا علی ظھرہ سنامان رفیعان، بینھما مجلس الراکب یکونان لہ کعودی الرحل، وقد قال العلامۃ القزوینی فی عجائب الموجودات، ثم الامام الدمیری فی حیوۃ الحیوان انہ یجلب من الھند نوع من الضأن علی صدرہ الیۃ، وعلی کتفہ الیتان، وعلی فخذیہ الیتان، وعلی ذنبہ الیۃ وربما تکبر الیۃ الضأن حتی

تمنعه من المشی، زاد القزوینی فیتخذ لالیتها عجلة توضع علیها وتشید الی صدرها، فتمشی الضان وتجرّ العجلة والالیة علیها، اھ فهذه اختلافات فی الاعضاء باصل الوجود، والعدم، فضلا عن الصغر، والکبر، والطول، والقصر، فهل یجوز لعاقل ان یحکم لذلك باختلاف النوع، وان احدا من صنفی الابل ذات کومین وذات کوم، مثلا لیس من نوع الابل، لاتجوز التضحیة به، ولاتجب الزکوٰة فی سائمته، السابع اطبق اهل التفسیر، والحدیث، والفقه، واللغة، من العرب والعجم، ان الغنم نوعان ضان، ومعز، میش وبز، وان الضان ومیش، خلاف المعز وبُز، والمعز وبُز خلاف الضان ومیش، قال العلامة الخفاجی فی عنایة القاضی وکفایة الراضی حاشیته علی تفسیر البیضاوی۔ الضأن خلاف الماعز، وجمعه ضأن اھ وقال فی مجمع بحار الانوار ضوائن ذات صوف جمع ضائنة، وهی الشاة من الغنم خلاف المعز، اھ وقال فی المرقات الضان خلاف المعز من الغنم اھ وقال العلامة مسکین فی شرح الکنز الغنم اسم جنس یطلق علی الذکر والانثی، من الضان، والمعز والضان خلاف المعز، اھ وقال فی القاموس المعز هو خلاف الضان من الغنم، اھ وفیه الضائن خلاف الماعز من الغنم، جمع ضأن اضئن ضأنك اعزلها من المعز، وفی مختار الصحاح للعلامة الرازی الضائن ضد الماعز، والجمع الضأن والمعز، اھ وفیه المعز من الغنم ضد الضأن، اھ وتقدمت آنفا عبارات ذخیرة العقبی، والصراح، وانت المحتج بقول الغیاث گوسفند بمعنی میش مقابل بز چنانکہ، معز در عربی مقابل ضان ست الخ وحشیت علیه بقولك ازیں عبارت صاف معلوم می شود کہ آں حیوان کہ عرب آں را ضان گویند فرس آں را میش گویند، وانچہ عرب آں را معز گویند فرس بُز گویند، ونقلت عن الشیخ المحقق قدس سرہ غنم دو صنف ست معز کہ آں را بُز گویند وضان کہ آں را میش خوانند، واید ته بقول الشامی الشاة بنوعیه، اھ فکان اجماعا علی ان ما کان من الغنم خارجا عن الضان ومیش فهو داخل فی المعز وبُز وما کان منها خارجا عن المعز وبُز، فهو داخل فی الضان ومیش، وقد بینا ان حیواناهذا من الغنم، وان سترتبت فیه فلن یسترتبن احد ممن له قسط من العقل، انه من بهیمة الانعام، ثم لعلك تزهو بنفسك ان تدعی کونه ابلا اوبقرا، فاما ان یکون من المعز اومن الضان، اذ الانعام منحصرة فی الاربع بتصریح العلماء کافة کما نص الامام البغوی فی المعالم، والامام الرازی فی المفاتیح، والعلامة الرومی فی ارشاد العقل، والمولی القاری فی المسلك المتقسط، والفاضل طاهر فی مجمع البحار، وغیرهم فی غیرها، لکن الاول باطل اذ المعز ذات شعر، وهذا باعترافك ذات صوف، والمعز بُز وبکری وهذا لیس بها عند احد من الصبیان، فضلا عن علماء اللسان، فتعین ان یکون من الضان فانظر الی حججك کیف کرت

علیك بالحجاج، فان الضان ومیش لوکان مختصة عند العرب والعجم بماله الیة وھذا لاالیة له بزعمك توجب ان یکون خارجا منھا، فوجب ان یکون داخلا فی المعز وبُز، وقد قفیت علی نفسك انه لیس منھا، فبطل انحصار الغنم فی نوعین، وقد کنت لھجت به نقلا واستنارا، و تعویلا واعتمادا، ثم بطلانه یقتضی ببطلان دعوٰك، فان مدار التضحیة علی النعمیة، دون خصوص الالیة والضانیة، الثامن کل ماشقق، ورقق، وظن ان قد دقق، من کون میش حقیقة فی کذا ومجازا فی کذا اومشترکا بینھما" الخ انما ھو علی زعم ان ماله الیة مغائر بالنوع لمالیست له الیة بالمعنی الذی توھم فظن ان ادخالھما جمیعا یؤدی الی التثلیث ولم یدر انه ھو الواقع فیه لما بینا ان ھٰذا الحیوان من الانعام قطعا واذ لیس من البدن فمن الغنم: فلوکان نوعا مغایرا لذوات الالیات لوجب التثلیث التاسع احسنت اذ ایقنت ان التفسیر بالاعم انما یجوز حیث یقصد التمییز عن بعض الاغیار ولٰکن دعواك ان ھٰھنا کذٰلك فمفسرو الضأن بمیش انما قصد التمییز عن البعض کلمة انت قائلھا لا برھان لك علیھا بل الحجة ناطقة بخلافھا فھا حیث کان المحل لبیان حکم لایعد والضان لجواز الجذع کما فی عبارة الشیخ المحقق رحمه اللّٰه تعالٰی فی اشعة اللمعات وغیرھا، العاشر انما الخطاب بلغة العرب، فما لم یثبت النقل فالاحتجاج باللغة تام قطعا، ولا یدفع بالاحتمال بناء علی ان اھل الشرع قد یصطلحون علی معنی اٰخر، بذٰلك استدل الامام المحقق علی الاطلاق محمد بن الھمام علی تحریم البنت من الزنا، قال فی الفتح لانھا بنته لغة والخطاب انما ھو باللغة العربیة مالم یثبت النقل، وتبعه علیه البحر فی البحر، والشامی فی ردالمحتار، وغیرھما من العلماء الکبار، وھذا اذا لم یظھر منھم الوفاق، فکیف وقد ثبتت مواطاتھم علیه کما مر، ویاتی بتوفیق اللّٰه تعالٰی الحادی عشر تظافرت کلمات علماء التفسیر، والحدیث، والفقه، واللغة، وغیرھا علی المیز بین الضان والمعز بالصوف والشعر، قال الامام محی السنة البغوی فی معالم التنزیل الضأن والنعاج ھی ذوات الصوف من الغنم والمعز ھی ذوات الشعر من الغنم، اھ مختصرا وقال الامام الرازی فی التفسیر الکبیر الضان ذوات الصوف من الغنم، والمعز ذوات الشعر من الغنم، اھ ملخصا وفی المصباح المنیر وحیٰوة الحیوان وغیرھما الضان ذوات الصوف من الغنم، اھ وفی شرح النقایة، ثم الطحطاوی، وردالمحتار الضان ما کان من ذوات الصوف والمعز من ذوات الشعر، وبه فرق بینھما فی البحر الرائق، وغنیة ذوی الاحکام، وفتح اللّٰه المعین جمیعا، عن معراج الدرایه، والیه یشیر حدیث الامام احمد، وابن ماجة، والحاکم

وقال صحیح الاسناد عن زید بن ارقم رضی اللہ تعالٰی عنہ قال، قال اصحاب رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یارسول اللہ ماھذہ الاضاحی قال سنۃ ابیکم ابراھیم علیہ الصلٰوۃ و السلام، قالوا فما فیھا یارسول اللہ، قال بکل شعرۃ حسنۃ، قالوا فالصوف یارسول اللہ قال بکل شعرۃ من الصوف حسنۃ، قال فی المرقاۃ لما کان الشعر کنایۃ عن المعز، کنوا عن الضان بالصوف، الخ والیہ مآل النصوص التسعۃ المذکورۃ فی التنبیہ السابع، عن العنایۃ، والمجمع والمرقاۃ، وشرح الکنز، وذخیرۃ العقبٰی، والقاموس، والصراح، ومختار الصحاح، وغیاث الذی استغثت بہ من تفسیر الضان بما یخالف المعز وبالعکس، اذ لوکان الفصل بینھما بشیئ اخص من الصوف لم یکن کل مالیس بضان معزا ولا بالعکس بقاء مادۃ تفارق الصوف من ذلک الاخص خارجا منھما جمیعا عدم الضاینہ لعدم الاخص وعدم المعزیۃ لوجود الصوف، فھذہ احد وعشرون نصوصًا، سبعۃ اضعاف ماجئت بہ، کلھا قاضیۃ بھذا التفسیر، ولعل ماترکنا اکثر مما سردنا وقد اعترف الرجل وان لم یعرف فسیقضی العیان ان ھذا الحیوان من ذوات الصوف فھو من خصوص الضان فضلا عن عموم الغنم او الانعام، والتعریف بالاعم وان جاز عند الاوائل فلیس بجید بالاجماع، قال المولی المحقق السید الشریف قدس سرہ الشریف فی شرح المواقف، اعلم ان اشتراط المساواۃ فی الصدق مما ذھب الیہ المتأخرون، واما المتقدمون فقالوا الرسم منہ تام یمیز عن کل ما یغایرمنہ وناقص یمیز عن بعض، وصرحوا بان المساواۃ شرط لجودۃ الرسم، کیلا یتناول مالیس من المرسوم، ولا یخلو عما ھو منہ اھ، مختصرا وقال العلامۃ حسن چلپی فی حاشیۃ التلویح لاخلاف فی اشتراط المساواۃ لجودۃ التعریف، اھ فحمل کلامھم علی مالیس بجید لیس بجید، الثانی عشر لو فرضنا التساوی فی الجودۃ فلا یرتاب من لہ عقل ورزق سلیقۃ ما فی فھم الکلام، ان الظاھر المتبادر من التعریف انما ھو التساوی، ولا یجوز العدول عن الظاھر الا بدلیل، الا تری ان العلامۃ المحقق سعد الدین التفتازانی رحمہ اللہ تعالٰی صرح فی حاشیۃ الکشاف کما نقلہ حسن چلپی فی حواشی التلویح، ان قول الفائق الحمد ھو المدح صریح فی الترادف، اھ مع انہ ھو القائل فی التلویح ان کتب اللغۃ مشحونۃ بتفسیر الالفاظ بما ھو اعم من مفھوماتھا، الخ فلم یمنعہ تصریحہ ھذا عن جعلہ تفسیر الفائق الحمد بالمدح صریحا فی الترادف، وھل ھو الا لان الظاھر ھو التساوی مالم یدل علی خلافہ دلیل، وبہ یجاب عن بحث چلپی، وھکذا قال المولی السید الشریف فی شرحہ للکشاف، قولہ الحمد المدح

اخوان ای مترادفان، ویدل علی ذلك انه قال فی الفائق والحمد هو المدح، والوصف بالجمیل الخ فقد استدل بتفسیر اللغة علی الترادف مع انه المصوب لجواز التفسیر بالاعم کما سیأتی، و بالجملة فجواز شیئ شیئ وجواز الحمل علیه شیئ أخر، فقد یجوز شیئ فی نفسه ولا یجوز حمل الکلام علیه لکونه خلاف الظاهر فلا عدول عنه الا بدلیل زاهر، الثالث عشر الحق عندی ان التفسیر بالاعم انما یجوز ان جاز حیث وضح المفاد وقامت القرینة علی المراد، والا فلا قطعاً قطعاً لعرق التغلیط، لما فیه ح من التلبیس، والتخلیط، وطریقة اهل اللغة معروفة، انهم اذا نکروا عرفوا، واذا عرفوا نکروا، فاذا قیل أُحد جبل، وسعدانة نبت، لم یفهم منه الا انه جبل معین ونبت مخصوص، ولئن قال ان أُحد الجبل وسعدانة النبت لکان مخطئا قطعا، وان کان لم یرتکب الا تفسیرا بالاعم، کیف وانه افهم ان احد ایرادف الجبل، والسعدانة النبت و هذا ان کان خفیا علی غبی، فلیس یخفی علی ذکی، واذا کان هذا فی اللغة، فما ظنك بالشرعیات، حیث المحل لبیان الاحکام الالهیة الخاصة بالشرع، فان التفسیر بالاعم ثم من ابین الاباطیل من دون اقامة قرینة وایتاء دلیل، الا تری ان من علیه کفارة صوم، اذا سأل ما تحریر رقبة، فزعم زاعم انه رفع قید عن شیئ حی، فقد اخطأ، وجعل سائله عرضة للخطأ فانه ان قنع بقوله فسیظن انه یجزئ عنه، اطلاق انسان، اواطلاق نسوان، اوتسبیب حیوان ولذا تری العلماء المحققین من الفقهاء والمحدثین، لم یزالوا یؤاخذون بترك القیود، وباثلام فی عکس، اوانخرام فی طرد، یاخذون علی الحدود، ولقد احسن واجاد المولی المحقق ابوعبدالله محمد بن عبدالله الغزی، فی منح الغفار کما اثر عنه فی رد المحتار اذیقول فی بیان شنیعة الاطلاق فی محل التقیید، مانصه، فیظن من یقف علی مسائله الاطلاق، فیجری الحکم علی اطلاقه، وهو مقید، فیرتکب الخطأ فی کثیر من الاحکام فی الافتاء والقضاء اھ مثلا فی مانحن فیه ان کان تفسیر الضان بذات الصوف بخلاف المعز وبهیش کل ذلك تفسیر بالاعم، فمن وقف علی کلماتهم المتظافرة المتکاثرة المتوافرة فی ذلك، فربما یجترئ فی التضحیة بذات صوف لیست من الضان فیأثم بترك الواجب والاصرار علیه سنین متطاولة، کما هو حال عامة المسلمین بالدیار الهندیة عاملهم وجاهلهم، عند هذا الرجل، قد حکم علیهم بالضلال والاضلال فما اضلهم ان ضلوا الا الی هذه التفاسیر بالاعم، وان کان رجل علق ابانة عرسه بالتضحیة، فضحی بهذا یحکم الواقف علی کلماتهم بوقوع البینونة، وهی لم تبن، فیحرم الحلال، اویعدمها فیفعل ذلك

یحکم بعدم الوقوع، وھی قد بانت فیحلل الحرام، الی غیر ذلك الشنائع العظام، ما ھجمت تلك الامن تلقاء ذلك التفسیر بالعام، فکیف یسوغ ان یحمل کلامھم علی مثل ھذا الا ببرھان، و این البرھان ھاتوا برھانکم ان کنتم صٰدقین، الرابع عشر مسألۃ التحدید ان کانت تؤخذ من جھۃ التقلید، کما یدل علیہ الاستناد بالاھوری، فاجلۃ ائمۃ الدین وجھابذۃ النقاد المحققین مثل الامام فخر الدین الرازی فی شرح الاشارات، والامام صدر الشریعۃ فی التنقیح، والعلامۃ القاضی عضد الدین فی المواقف، والقاضی النحریر ناصر الدین البیضاوی فی طوالع الانوار، والعلامۃ سعد الدین التفتازانی فی التھذیب، والفاضل قطب الدین الرازی فی شرح الشمسیۃ، و المحقق شمس الدین محمد بن حمزۃ الفناری فی فصول البدائع فی اصول الشرائع وغیرھم من الاکابر المصرحین بان المعرف لابد لہ من التساوی، فلا یجوز التعریف بالاعم، ولا بالاخص احق بالاتباع، وان شئت نقلت لك نصوصھم، ولا یخفی علیك ان المسألۃ شھیرۃ دائرۃ، و فی کتب الکلام والاصول والمیزان، سائرۃ، فالاسناد الی اللاھوری کیفما کان من العاد البحۃ لاسیما وکتابہ فی النحو، ولیست المسألۃ من مسائل ذا النحو، والخامس عشر الاوائل ان جوزوا التعریف بالاعم، وھو الاقرب حیث لا بعد، کما قدمت فقد جوزوا التعریف بالاخص ایضا والدلیل الدلیل فان عندھم لیس من شریطۃ التفسیر الا التمییز عن بعض مایغایرہ وھو حاصل فی الکل بل قد یمکن ان یحصل بالمباین فالقصر قصور، بل لك ان تقول ان من قبل الاعم فھو للاخص اقبل، لانہ یمیز المعرف عن کل ماعداہ، کما ھو ظاھر وقد نص علیہ الحسن چلپی فی حواشی المواقف، وغیرہ فی غیرھا، قال المحقق الشریف فی شرحھا اما ا　　　مون فقد جوزوا بالاعم والاخص، وایدہ بان المعرف لابد ان یفید التمییز عن بعض الاغیار، واما عن جمیعھا فلیس شرطا لہ، فالمساواۃ شرط للمعرف التام دون غیرہ، حدا کان اورسما، اھ وکذلك ایدہ ایضا فی حواشیہ علی شرح المطالع کما نقلہ چلپی فیھا، وقال قدس سرہ فی حواشیہ علی شرح الشمسیۃ الصواب ان المعتبر فی المعرف تمییزہ عن بعض ماعداہ، اما عن الکل فلا، فالاعم و الاخص یصلحان للتعریف اھ، وکذلك صححہ المولی العلامۃ بحرالعلوم قدس سرہ فی شرح السلم، فقال المتقدمون قالوا ان کان الغرض الامتیاز عن کل ماعداہ، فلا یجوز الا بالمساوی او الاخص، ان لم یکن الاعم ذاتیا لہ، وان کان الغرض الامتیاز عن بعض الاغیار، فیجوز بالاعم والاخص والمساوی، واما المباین فان کان یورث الامتیاز فلا حجر فی التعریف بہ، لکنہ نادر

جدا، ووجه حقية هذا المذهب ظاهر، فان الحاجة الى جميع الاقسام المذكورة ثابتة، فاسقاط البعض عن درجة الاعتبار غير لائق اهـ الكل مختصرا. واذ اجاز الامران، فمن اين لك ان اطباق المترجمين قاطبة على التفسير بميش، وتفسيرا كابر العلماء من الفقهاء، والمفسرين، والمحدثين، واللغويين، بذات الصوف، او بخلاف المعز، هو الخارج عن جادة الجودة، دون تفسير البعض لصاحبة الالية، ومايدريك لعل الثلثة الاول هي التفسير بالمساوى، وهذا تفسير بالاخص ولم تكن بيديك علقة شبهة، تدعوك الى ما ادعيت، الا الاغترار بهذا اللفظ "حسب" وقد شردعنك وبردلنا ما قدمنا وما نذكر بعد، ولله الحمد من قبل ومن بعد، السادس عشر استشهادك بمن التبعيضية ان تمشى، ففى عبارة شرح النقاية دون سائر عبارات التى نقلنا بعضها، ثم لاحجة لك فيها ايضا فان ما فى قوله ما كان من ذوات الصوف للاستغراق والفردية تأتى بالبعضية، فمن فى محلها قطعا من دون دلالة على عموم الحد، والمعنى ان الضان اسم كل فرد من ذوات الصوف، كان تقول على ما اشتهر باقتفاء اثار الفلاسفة المبطلة ان الانسان اسم كل من كان من اهل النطق، افيفهم منه ان الناطق يعم الانسان وغيره والظر الى عبارة نفسك حيث نزلت عن ادعاء التفسير بالاعم، واتيت على تعبير المساواة بين الضان وذات الصوف على قول لمخالفك، فقلت لو قيل ان غرضهم من تفسير الضان بميش ان الضان ما كان من ذوات الصوف سواء كان له الية اولا، كما ان ميش كذلك الخ، فاين ذهب عنك ههنا من التبعيضية، السابع عشر استنادك بعموم حد المعز لايغنى عنك شيئا، فان عموم قرين لايدل على عموم صاحبه، وقد نص العلماء على ان الاستدلال بالقران فى الذكر من افسد الدلائل، وايضا ليس اسلوب الكلام فيه كمثله فى الضان لعدم ما الافرادية هنا، وكان هذه هى نكتة التغيير ان كان القهستانى لايخص الشعر بالمعز، على انا رأينا العلماء يخصون قال العلامة على القارى فى المرقاة تحت حديث زيد المذكور رضى الله تعالٰى عنه ان الشعر مختص بالمعز كما ان الوبر مختص بالابل، قال تعالٰى وَمِنْ اَصْوَافِهَا وَاَوْبَارِهَا وَاَشْعَارِهَآ اَثَاثًا وَّمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ، ولكن يتوسع بالشعر فيعم اهـ، وسيأتيك من كلام المفسرين ما يميل اليه ميلا ظاهرا، مع ان الكلام ههنا فى الغنم فغيره خارج عن المقسم، فلم يكن فى شیء من التعريف بالاعم، الثامن عشر كلا بل لامساغ ههنا لادعاء العموم، فان العلماء صرحوا ان الصوف مختص بالضان، قال العلامة كمال الدين الدميرى فى حيوة الحيوان ليس الصوف الا للضان اهـ، وقال الامام الرازى فى

مفاتیح الغیب تحت الأیة المتلوۃ أنفاً قال المفسرون واھل اللغة الاصواف للضان، والاوبار للابل، والاشعار للمعز، اھ، وقال القاضی فی انوار التنزیل الصوف للضائنة، والوبر للابل والشعر للمعز، اھ، قال العلامة المفتی ابوالسعود فی ارشاد العقل، الضمائر للانعام علی وجه التنویع، ای وجعل لکم من اصواف الضان، واوبار الابل، واشعار المعز، اثاثا الخ وقال محی السنة فی المعالم یعنی اصواف الضان، واوبار الابل، واشعار المعز، اھ فلو وجد الصوف لشیئ من الانعام سوی الضان والکنایة الالٰھیة انما ھی للانعام، ماساغ لھم الحکم علی کلام اللّٰه عزوجل بخصوص العنایة مع عموم الکنایة، وقد اسمعناك کلام المرقاۃ مفرقا فی موضعین، فاجمعه فانه یدلك بفحواہ علی ان الصوف مختص بالضان، وھو المستفاد من تفاسیر اللغة، وبالجملة من عرف لسان العرب لم یغرب عنه ان الصوف لیس الا للضان، فاما ان یعم افرادہ کما ھو الواقع فمساواۃ او لا فاخص وعلی الکل فلا تکون ذات الصوف الامن الضان، وقد اعترفت ان حیوانا ھذا امن ذوات الصوف فوجب ان یکون من الضأن، وفیه المطلوب باتم شان، التاسع عشر کان من قولی فیما سلف ما یدریك لعل الثلثة الاُول ھی التفسیر بالمساوی وھذا بالاخص، والاٰن اقول قابضا للعنان بعد ما ارخیت مالی ترجیت وقد قضیت، اما تفطنت بما فی السابع والحادی عشر القیت، ان لوقصرت الضانیة علی شیئ اخص من الصوف بطل حصر الغنم فی نوعین فوجب ان یکون التفسیر بذات الصوف ھو التفسیر بالمساوی، والتعریف بذات الالیة التعریف بالاخص، علی ما توھمت مزمعنا ما وانتظر حقیقة لم تبلغ مرماھا، العشرون ھل لك اجالة نظر فی کلمات الائمة الکرام، فانھم یتکلمون فیما اذا خلقت شاۃ بلا الیة ھل تجوز التضحیة بھا، فمذھب امامنا الاعظم الھمام الاقدم سراج الامة کاشف الغمة امام الائمة ابی حنیفة رضی اللّٰه عنه وعنھم ان نعم وھو الاصح عند الائمة الشافعیة رحمھم اللّٰه تعالٰی، وقال محمد رحمه اللّٰه تعالٰی لاتجوز التضحیة بشاۃ کذا، وانا اسمعك اولا کلمات العلماء قال الامام الاجل فقیه النفس فخرالدین الاوزجندی فی الخانیة، الشاۃ اذا لم یکن لھا اذن ولا ذنب خلقة تجوز، قال محمد رحمه اللّٰه تعالٰی لایکون ھذا ولو کان لایجوز، وذکر فی الاصل عن ابی حنیفة رضی اللّٰه تعالٰی عنه انه یجوز اھ، ثم قال وان کان لھا الیة صغیرة مثل الذنب خلقة جاز، اما علی قول ابی حنیفة رحمه تعالٰی فظاھر لان عندہ لو لم یکن لھا اذن ولا الیة اصلا جاز، فصغیرۃ الاذنین اولی، واما علی قول محمد رحمه اللّٰه تعالٰی صغیرۃ الاذنین جائزۃ، وان لم تکن لھا الیة ولا اذن خلقة لاتجوز اھ، وفی الاجناس، ثم الخلاصة

ثم الهندية، وعن الاخيرين، نقلت واللفظ للوسطى، فى الاجناس ان كانت للشاة الية صغيرة خلقت شبه الاذن تجوز، وان لم تكن لها الية خلقت كذلك قال محمد رحمه الله تعالٰى لاتجوز اھ و فى وجيز الامام الكردرى التى لها الية صغيرة تشبه الذنب تجوز، وان لم تكن لها الية خلقة فكذلك وقال محمد رحمه الله تعالٰى لاتجوز اھ وفى خزانة المفتين لاتجوز السكاء وهى التى لا اذن لها خلقة، كما لاذنب لها خلقة اولا الية لها خلقة اھ وفى الانوار للامام يوسف الاردبيلى الشافعى تجزئ التى خلقت بلاضرع اوالية اوقرن اھ، وفى حيوة الحيوان للكمال الدميرى الشافعى، تجزئ الشاة التى خلقت بلاضرع اوبلا الية على الاصح اھ، فظهر باتفاق القولين ان الالية ليست من اركان حقيقة الضان بحيث ان لوعدمت لم تكن ضأنا، اما على قول الامام الاعظم فظاهر فانه يجيز التضحية بها وان لم تكن لها الية خلقة اصلا، واما على قول محمد رحمه الله تعالٰى فلانه يتكلم على شاة لاالية لها، فلوكانت الالية ركن حقيقتها لكان معنى قوله ان لولم تكن الشاة شاة لم تجز الاضحية بها، وهذا قول غسل رذل اشبه شیئ بالهزل، لايجوز صدوره عن عاقل، فضلا عن امام مجتهد كامل، فانظر الاٰن الى دندنتك اين مدت عنك، فى غاية ام تفاريل اجتثت من فوق الارض مالها من قرار، والحمدلله على توالى اٰلائه كقطر المطر وامواج البحار، الحادى والعشرون ياهذا اصنع ولاتبع، ان اطعتنى ذهبت بك الى حيث يلمع الحق من دون حجاب، ويزيل عنك كل تحير واضطراب، حقيقة الامر ان الاطراف فى الحيوان تجرى مجرى الاوصاف، كما نصوا عليه قاطبة، ولذا لايقابلها شیئ من الثمن حتى انه اذا اشترى جارية فاعورت فى يد البائع قبل التسليم لاينتقص شیئ من الثمن، وكذلك اذا اشترى جارية فاعورت فى يد المشترى، ثم اراد ان يبيعها مرابحة كان له ذلك من دون حاجة الى البيان كما فى الهداية وشروحها، كفتح القدير وغاية البيان وغيرها وان سألت سردت لك نصوصها واوصاف الشیئ لاتدخل فى سنخ قوامه، وقد افاد واكما علمت انها كالاعراض المفارقة، لا انتفاء للحقيقة بانتفائها، فانعدام الالية رأسا لايخرج الضأن عن الضأنية، كما لوخلق انسان بلايد لايخرج عن الانسانية، وانما مدار التعريف ههنا ان هذا الوصف لايوجد الا فى هذه الحقيقة فينتقل اليها الذهن منه بهذا الوجه لانها لاتوجد الابه، فمعنى قول القائل الضأن ماهو الية انه النوع الذى تحقق فيه الالية لا انه لايكون ضانا مالم تكن له الية، اتقن هذا فقد جليت لك جلية الحال بغير مرية۔

الثانى والعشرون هذا ماسايرناك فيه، وانت تزعم ان الالية هى الضخمة الكبيرة العريضة السمينة المحتوية على لحم كثير وشحم غزير المعروفة فى لسان الهند بچکتی، وهو زعم باطل

لادلیل علیہ، وانما الالیۃ طرف الشاۃ لایشترط فیہا کبر ولا صغر ولا طول ولا قصر، قال فی مجمع البحار نقلا عن نہایۃ ابن الاثیر الیات جمع الیۃ وہی طرف الشاۃ اھ وفسرہا فی القاموس بما یرکب العجز من شحم ولحم وشحم اھ وقد شرحنا عن ذا العضو لہذا الحیوان الذی نتحاور فیہ، فوجدناہ یحتوی علی لحم وشحم فتم معنی الالیۃ، وقدمنا کلمات العلماء الکرام ان الالیۃ ان کانت صغیرۃ تشبہ الذنب جازت الاضحیۃ، وہذہ الالیا الشاۃ التی توجد فی بلادنا، فجزئیتہا منصوص علیہا فی الکتب المذہبیۃ، وظہر انہا یصدق علیہا ما لہا الیۃ، وان ابیت الا اللجاج فابرز لنا ما عندك فی الحجاج، واین ما حد الالیۃ ورسمہا، وعلی ای حد یجب ان یکون حجمہا بحیث لو صغرت منہ لم تکن الیۃ، وبین الالیۃ التی تشبہ الذنب خلقۃ، وکیف تکون ہذہ فی ہیأتہا، وکم تکون فی بسطتہا واثبت کل ذلك بکلام ائمۃ الشان، لا بہوی النفس وہفوات اللسان، فان لم تفعل ولن تفعل فاتق الحق حیث ظہر، فان من امیر الشمس وہی بازغۃ، فعلیہ التسلیم لاہل النظر،

الثالث والعشرون تقرر مما تحرر، ان الفقہاء فسروا الضان بثلثۃ تفاسیر، ذات الصوف وذات الالیۃ، وخلاف المعز من الغنم، وترجموہ بمیش، والقینا علیك ان عند بیان الاحکام لایجوز التعریف، وکذا الترجمۃ الا بالمساوی، لما فی غیرہ من المساوی، فثبت ان الاربعۃ بل الخمسۃ خامسہا بھیڑ، کلہا متساویۃ فیما بینہا، ومساویۃ لمحدودہا، وان کل ذات صوف، ذات الیۃ، وبالعکس وانما مطمح النظر کما وصفنا الشان النوعی، لا الفعلیۃ الفردیۃ، کما ہو المرسوم فی کثیر من الرسوم کالتحرك الارادی، والمشی، والضحك، والکتابۃ، فی الحیوان، والانسان، کما لایخفی علی ذوی الشان فظہر ان الذی بضئین بلادنا الیۃ جزما، وان کان شابہ الذنب حجما، وانہ المنصوص علیہ صورۃ، وحکما وان لاخلاف بین التفاسیر، وان لیس ہنا باعم، ولا اخص، تفسیر، وان الکل متحد مآلا، وان لا تثلیث فی الانواع، بما لہ الیۃ، وما لا، وانما کان کل ذلك شقشقۃ ہدرت، عن واہمۃ، بدرت، ہکذا ینبغی التحقیق واللہ ولی التوفیق،

الرابع والعشرون بہ تبین ان صغر الالیۃ ودقتہا بحیث تشبہ الذنب کما فی اضؤنا ہذا لیس من النقص فی شیئ، ولذا اجازت التضحیۃ معہ کما نصوا علیہ، فزعم ان ہذا ناقص فلا یلحق بالکامل قول ناقص، خالف نصوص الائمۃ الاکامل۔

الخامس والعشرون لئن تنزلنا عن کل ہذا وسلمنا ان لا الیۃ لہا، فہ تاتی الخلافیۃ بین الامام الاعظم، والامام الثالث رضی اللہ تعالٰی عنہما، ویجب بحکما الجواز بناء علی ان الفتوی علی

قول الامام رضی اللہ تعالٰی عنہ علی الاطلاق، ای مالم یتفق ائمۃ الفتیا علی الفتوی بقول صاحبیہ اواحدھما کما نص علیہ فی الفتح والبحر والخیریۃ وردالمحتار وغیرھا من معتمدات الاسفار، وقد سردنا نصوصھا فی کتاب النکاح من فتاونا، ھذا اذا لم یرجح قول الامام فکیف اذا رجح، وقد رجح ھٰھنا قولہ رضی اللہ تعالٰی عنہ من نصوا علی انہ لایعدل عن تصحیحہ لانہ فقیہ النفس اتدری من ھو ھوالامام قاضی خاں کما قالہ العلامۃ قاسم فی تصحیح القدوری، ونقلہ السید الحموی فی غمز العیون، وسیدالشامی فی حاشیۃ الدر، فان کنت عارفا بھذہ المسالک مدرکا لتلک المدارک فقد عرفت تصحیحہ ھنالک وان لم تعرف فاسمع منی فانی لک زعیم بذلک، الم ترہ قد قدم قول الامام وھو رحمہ اللہ تعالٰی کما صرح بہ فی صدر فتاواہ لاتقدم الا الاظھر الاشھر، قال السیدان الفاضلان الطحطاوی والشامی، فی حواشی الدران مایقدمہ قاضیخاں یکون ھو المعتمد، وانی قد اجملت لک ھٰھنا القول ظنابک ان لک اشتغالا بالعلم فتکون قد وقفت علٰی ھٰذہ المطالب، اللائقۃ السائرۃ الظاھرۃ الزاھرۃ، فان خفی علیک شیئ منھا فراجعنی، ولا تیأس من التفھیم فقد قلت لک انی لک باظھار کل ذلک زعیم، فثبت بحمد اللہ تعالٰی ان لو فرض عدم الالیۃ لھذا الحیوان لکان جواز التضحیۃ بہ ھوالمذھب وقول امامنا الاعظم الاوحد، وھوالماخوذ ای الصحیح المعتمد، والحمد للہ الاحد الصمد علینا ما اسبغ من نعم لاتعد،

تذییل الکتب السبعۃ التی اسندت الیھا لیس فی ثلثۃ منھا اعنی ذخیرۃ العقبٰی والدرالمختار واشعۃ اللمعات اثر من التفسیر الضأن بمالہ الیۃ، بل فی الاول والثالث مایرد علیک کما سمعت باذنیک، واما عبارۃ تعلیق الممجد لبعض ابناء الزمان فقد کانت تستاھل ان ترد الی الحق، وتحمل علی ما اعطاہ کلام العلماء بجعل الوصف لزیادۃ الکشف، دون الاحتراز، بید انی احطت علما بان الرجل ینکرکون ضئین الھند من الضئین اعتراہ الوھم، کما اعتراک انھا لاالیۃ لھا، ومایدریني لعلک انما قلدتہ فیہ لکنہ وقف دونک ولم یتجاوز قد تجاوزک بانکار التضحیۃ بھا اصلا، وانما زعم انھا لاتجوز التضحیۃ بجذع منھا، حیث قال فی فتیاہ بکری اور بھیڑ اور ایسے ہی گائے اور اونٹ چھ مہینہ کا نہیں درست ہے، فقط دنبہ چھ مہینے کا درست ہے،

فالظاھر ان مرادہ ھو التقیید زعما منہ بان الصوف اعم من الالیۃ، لکن لیس کلام المنح الذی عزا الیہ بھذا الاسلوب، وانما عبارتھا کما نقل بنفسہ ثمہ، والسیدان الفاضلان الطحطاوی والشامی فی حواشی الدران الضأن ماتکون لھا الیۃ اھ فلیس فیھا ذکر الصوف، ثم التقیید بالالیۃ ویالیتک اذ قلدتہ اتممت تقلیدہ، فلم تعد الی ماعدوت من المحال، ولم تنسب المسلمین الی الضلال والاضلال، وقد

کان سألنی بعض تلامذۃ ھذا العصر اعنی صاحب التعلیق الممجد من بنارس فی اول ھذہ السنۃ عن فتیاہ المذکورۃ، فاجبت باحرف تکفی وتشفی وبینت ان الجذع من ھذہ یجزیٔ ویکفی، وماذکرنا لا بجذعھا، فانہ اذ قد جاز التضحیۃ فقد کانت من الانعام ولا انعام الا الانواع الاربعۃ واذ لیست من ابل وبقر ومعز، وجب ان تکون من الضان فوجب اجزاء الجذع منھا اذا کان بحیث لو خلط بالثنایا لم یتمیز من بُعد، بل الرد اشد علی من یجز التضحیۃ بھا، فھو حافل کافل بدفع کلا الوھمین، وللّٰہ الحمد تعالٰی من قبل ومن بعد، وصلی اللّٰہ تعالٰی علٰی سیدنا ومولٰنا محمد، وألہ اجمعین کان الفراغ عن ھذہ العجالۃ، المسماۃ ھادی الاضحیۃ بالشاۃ الھندیۃ۔

۱۳۱۴ ھجری

# خلاصہ رسالہ ہادی الاضحیہ بالشاۃ الہندیہ

مسئلہ ازمولٰنا حضرت علامہ مولوی احمد حسن صاحب کانپوری رحمۃ اللہ علیہ

ہدایت کے نشان، حضرت مسیح کی بشارت والے نام میں رسول مقبول کے ہم نام، اور جناب مرتضٰی کے اسم مبارک کے ہم مادہ، مولانا احمد رضا خاں صاحب زید مجدہم۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، پنجاب سے ایک سوال آیا ہے جس کے جواب کیلئے بہت سے علما سرگرداں ہیں لیکن منزل مقصود مفقود ہے، ایک پُرمغز عالم نے ایک جواب تحریر کیا، وہ معمول قدیم کے خلاف ہے، اس لئے عوام اور علماء کوئی قبول نہیں کرتا، میں سوال وجواب دونوں ہی خدمت میں ارسال کررہا ہوں، جواب اگر صحیح نہ ہو تو وجہ غلط بتائیں، اور صحیح ہو تو تائید مزید سے مزین فرمائیں۔

**سوال** علمائے اسلام، بالخصوص اعلام احناف بھیڑ اور بھیڑے (نرومادہ) کے بارے میں کیا فرماتے ہیں، ان کی قربانی جائز ہے یا نہیں؟ ع[۵]۔

**جواب** شرح وقایہ، اور اس کے ۲ دو حاشئے از علامہ چلپی، درمختار اور شامی، مفاتیح الجنان شرح شرعۃ الاسلام، تعلیق الممجد، اشعۃ اللمعات کے مطالعہ سے ظاہر ہے کہ قربانی کے جانوروں کی ابتدائی تین قسمیں ہیں

(۱) شاۃ یا غنم، (یہ دونوں لفظ بطور ترادف قربانی کے جانور کی ایک ہی قسم کے لئے بولے جاتے ہیں۔

(۲) بقر (اس کی دو قسمیں کرتے ہیں، گائے اور بھینس)

(۳) جمل (اس کی ایک قسم شمار کرتے ہیں)

ع[۵] سائل کی الجھن اصل یہ ہے کہ عرب میں دنبہ ہوتا ہے اور بکری، بھیڑ جو ہمارے یہاں ہوتی ہے جس کی صرف دم دنبہ سے مختلف ہے، یہ کس میں داخل ہے، دنبہ میں یا بکری میں، یا کوئی تیسری قسم ہے، تو اس کی قربانی جائز ہے یا نہیں۔ عبدالمنان اعظمی

شاۃ کو پھر دو قسموں میں تقسیم کرتے ہیں :۔ ضاؔن اور معزؔ، اور بقر کی بھی دو قسم کرتے ہیں :۔ بقر وجاموس، اس طرح اصل اور ذیلی قسموں کو ملا کر کل پانچ قسمیں ہوئیں۔ ۱

(۱) جمل (اونٹ) (۲) بقر (گائے) (۳) جاموس (بھینس) (۴) ضان (دنبہ) (۵) معز (بکری) اور مذکر ومؤنث دونوں کو شامل کر دیا جائے تو کل دس قسمیں ہوتی ہیں۔

**پہلی دلیل** | سوال میں ذکر کی ہوئی ہندوستانی بھیڑ اپنی شکل وصورت کے لحاظ سے اگر شامل ہو سکتی ہے تو ضان (دنبہ) میں اگر اس میں شمار نہ ہوئی تو پھر کسی قسم میں شمار نہیں ہو سکتی، اور جہاں تک اس کے دنبہ میں شمار ہونے کا سوال ہے یوں غلط ہے، کہ ضان یعنی دنبہ کی تعریف میں یہ قید ہے کہ اس کے الیہ (چکی) ہوتی ہے، اور بھیڑ کے چکی نہیں ہوتی ہے، اس لئے ہمارا فیصلہ یہ ہے کہ بھیڑ قربانی کا جانور ہے ہی نہیں، اس لئے اس کی قربانی جائز نہیں۔

اس امر پر قرینہ یہ ہے کہ اگر بھیڑ کو بھی قربانی کے جانور میں شریک کرنا مقصود ہوتا، تو دنبہ کی تعریف میں چکی ہونے کی قید نہ لگاتے، بلکہ ایسا لفظ بولتے جو بھیڑ اور دنبہ دونوں کو عام ہو، اور ایسا نہیں کیا تو معلوم ہوا کہ مقصد اس نوع کو شریک کرنا ہی نہیں ہے

**دوسری دلیل** | ایک بات یہ بھی ہے، از روئے شرع غنم یا شاۃ کی دو ہی قسم بتائی گئی ہے، ضان اور معز اگر بھیڑ کو بھی قربانی کا جانور مان لیا جائے، تو ایک کے اضافہ کے بعد غنم کی ۳ قسم ہو جائے گی، اور سب کا مجموعہ پانچ کے بجائے چھ ہو جائے گا، جو تصریحات علماء کے بالکل خلاف ہے، اس لئے ثابت یہی ہوا کہ یہ قربانی کا جانور ہی نہیں ہے۔

**ایک شبہہ** | شکل وصورت، رنگ وروپ، فوائد اور تاثیر میں ہزار اختلاف ہوتے ہوئے بھینس کو بقر میں شامل مانا، تو صرف دم کے اختلاف کی وجہ سے بھیڑ دنبہ میں کیوں شامل نہیں کی گئی۔

**جواب** | بھینس قیمت اور گوشت میں گائے سے عمدہ ہے۔ اور بھیڑ دنبہ سے چکی میں ناقص ہے، اس لئے یہ بات قرین قیاس ہے کہ اکمل اور عمدہ کو کامل کیساتھ شمار کیا جائے، اور یہ بات غلط ہے کہ ناقص کو کامل کیساتھ جوڑا جائے، اسی لئے بھینس کو گائے میں شمار کیا، اور بھیڑ کو دنبہ میں نہیں،

**دوسرا شبہہ** | اہل لغت نے ضان کا ترجمہ فارسی کے لفظ میش سے کیا ہے جو بھیڑ اور دنبہ دونوں کو عام ہے، پس اہل لغت کے اس محاورہ کے موافق اہل شرع کو بھی بھیڑ کو دنبہ میں شامل ماننا چاہئے۔

**جواب** | اہل لغت کی تشریح کے موافق فارسی لفظ میش بھیڑ اور دنبہ دونوں کو عام نہیں، بلکہ میش صرف دنبہ کو کہتے ہیں۔

فارسی میں لفظ گوسفند بھی لفظ میش کی طرح لفظ بز کا مقابل ہے جیسا کہ عربی میں لفظ معز ضان کا مقابل ہے، قاموس و صراح دونوں سے یہی ثابت ہے۔

البتہ بعض اہل لغت یہ کہتے ہیں کہ فارسی کا لفظ گوسفند لفظ میش کا ہم معنی نہیں، بلکہ میش وبز (دنبہ وبکری) دونوں کو عام ہے۔ (غیاث اللغات)

اس عبارت سے صاف ظاہر ہوگیا کہ اہل عرب کے نزدیک جو جانور ضان کہلاتا ہے، اہل فارس اسی کو میش کہتے ہیں، (اور اہل اردو دنبہ کہتے ہیں) اور اہل عرب جس کو معز کہتے ہیں، اہل فارس اسی کو بُز (بکری) کہتے ہیں، نہ یہ کہ لفظ میش کے اطلاق میں بھیڑ داخل ہے۔

**ایک اور جواب** اور اگر بطور تنزل ہم یہ تسلیم بھی کرلیں کہ اہل لغت کے نزدیک میش کا اطلاق اون والے پر ہوتا ہے، تب بھی ہم یہ تسلیم کرنے کے لئے تیار نہیں، کہ اس سے ان کی مراد بھیڑ ہے، اس کے بیان کے لئے ہم کو تھوڑی تفصیل میں جانا ہوگا۔

کسی چیز کی تعریف اس کے مساوی لفظ سے بھی کی جاتی ہے، جیسے انسان کی تعریف لفظ ناطق سے کی جائے (کہ جن جن افراد پر انسان دلالت کرتا ہے ناطق بھی اس پر دلالت کرتا ہے) اور کبھی تعریف کے لئے معرَّف سے عام لفظ بھی استعمال کیا جاتا ہے جیسے السعدانة نبت (کہ سعدانہ ایک مخصوص گھاس کا نام ہے جبکہ نبت ہر گھاس کو کہا جاتا ہے) اول الذکر تعریف کامل ہے اور ثانی ناقص الغرض تعریف دونوں ہی ہے۔

اگر معرَّف کو بعض امور سے ممتاز کرنا ہے، تو عام لفظ سے بھی تعریف جائز ہے (فاضل لاہوری بحث خواص اسم)

تو یہاں بھی ضان کا ترجمہ لفظ میش سے کردیا جس کا مفہوم اُون والا۔ لیکن اس سے اہل لغت کی غرض ضان میں بھیڑ کو شامل کرنے کی نہیں تھی، بلکہ دنبہ کو گائے، بھینس اور بکری سے ممتاز کرنا ہے کہ وہ اُون والے جانور نہیں، اور دنبہ اون والا جانور ہے، اور جب ضان کو بھیڑ سے بھی ممتاز کرنا ہوا تو اس کی تعریف چکّی والے جانور سے کی۔

**جواب الجواب** اگر ہماری بات کا یہ جواب دیا جائے کہ اہل لغت کے اطلاق کو یہاں تعریف مساوی سے پھیر کر تعریف عام قرار دینا ایک بے دلیل اور ادعائی بات ہے، اس لئے قابل تسلیم نہیں، ظاہر ہے کہ ان کا منشا ضان کا ترجمہ میش کرکے یہی ظاہر کرنا ہے کہ وہی جانور ہے جس کے اون ہوتا ہے، چکّی ہو یا نہ ہو، اس سے ان کو کوئی غرض نہیں، تو لغۃً بھیڑ دنبہ میں شامل ہوئی۔

**جواب** چلئے اہل لغت کا مطلب وہی ہے جو آپ کہتے ہیں، لیکن ہمارے لئے حجت اہل لغت کی بات نہیں ہے، اہل فقہ کی بات ہے۔ جب وہ ضان کے معنی چکّی والا کہتے ہیں، تو وہی مانا جائے گا، اور بھیڑ دنبہ میں شامل نہ ہوگی۔

رہ گئی یہ بات کہ اہل فقہ اور اہل لغت کے معانی میں اختلاف ہوتا ہے، تو اس کی نظیر قربانی کے جانور میں ہی لفظ جذع ہے، کہ اہل فقہ چھ ماہ کے بچے کو کہتے ہیں، اہل لغت ایک سالہ بچہ کو، اور مسئلہ کا حکم اہل فقہ کے قول پر ہی دیا جاتا ہے۔ (عینی علی شرح الوقایہ، عینی علی الکنز)

**شبہہ نمبر ۳** بعض فقہاء نے بھی تو ضان کی تعریف ماله صوف (جس کے اون ہو) سے کی ہے، جس کے معنی صاف یہی ہوئے کہ بھیڑ بھی اس میں شامل ہے۔

**جواب** جی ہاں قہستانی نے یہ تعریف کی ہے "الضان ما کان من ذوات الصوف والمعز ما کان ذوات الشعر" لیکن اس کا جواب ہم پہلے ہی دے چکے ہیں کہ یہ تعریف بالاعم ہے، بکری اور بیل سے دنبہ کو ممتاز کرنے کے لئے ہے، بھیڑ سے ممتاز کرنے کے

لئے نہیں (جب اس کی ضرورت ہوئی تو یہ تعریف کیا "مالہ الیۃ" جس کی چکتی ہو، تاکہ بھیڑ نکل جائے)
ہماری اس بات پر قرینہ یہ ہے، کہ تعریف میں لفظ مِنْ استعمال کیا گیا ہے جس کے معنی بعض ہوتے ہیں، تو تعریف کی عبارت کا ترجمہ یہ ہوا ضان اون والے جانوروں میں سے بعض ہے، اور دوسرا قرینہ یہ ہے کہ بکری کی تعریف میں بھی یہی کہا گیا ہے "ما کان ذوات الشعر" جو بال والی ہو، تو اگر اس عبارت کا یہ مطلب نہ لیا جائے کہ بکری بال والے جانوروں میں سے بعض ہے تو بیل بھینس وغیرہ بھی بکری میں شامل ہو جائیں گے، پس اس مجبوری سے جب بکری والی تعریف بالاعم قرار دیا، تو ضان والی تعریف کو بھی تعریف بالاعم قرار دیں (کیونکہ دونوں جلے ساتھ ساتھ ہیں تو دونوں کا حکم یکساں ہونا چاہئے)

حوالے | اب ہم کتابوں سے حوالے پیش کرتے ہیں، جس سے حق واضح اور روشن ہو جائے گا۔

(۱) ضان کا جذعہ قربانی میں جائز ہے، یعنی شش ماہا بچہ اور ضان چکتی والے جانور کو کہتے ہیں
ثنی اور اس سے بڑی عمر والے جانور تینوں اقسام کے جائز ہیں یعنی شاۃ میں دنبہ ہو یا بکری اور گائے میں گائے ہو یا بھینس اور اونٹ (شرح وقایہ من عینی)

(۲) مصنف کے مذکورہ بالا قول میں ان جانوروں کی طرف اشارہ ہے جن کے علاوہ قربانی جائز نہیں۔ اور ایسی عمروں کا بیان ہے جن کے علاوہ قربانی جائز نہیں۔ (حاشیہ شرح وقایہ چلپی من عینی)

(۳) ضان کا اتنا بڑا بچہ جو چھ ماہ کا ہو، لیکن دور سے دیکھنے میں سال بھر کا معلوم ہوتا ہو۔ (در مختار عینی)
ضان جس کے چکتی ہو۔ یہ چکتی کی قید اس لئے لگائی کہ بکری، گائے اور اونٹ کے جذعہ کا استثنار مقصود تھا، بکری کا جذعہ چھ ماہ کا ہوتا ہے، اور گائے کا سال بھر کا، اور اونٹ کا چار سال کا، اور من الثلاثۃ کا لفظ جس کا ذکر آگے آرہا ہے یہ اونٹ اور بقران کی دونوں نوعوں کے ساتھ، اور اسی طرح شاۃ اپنی دونوں قسموں کے ساتھ (رد المحتار من عینی)

(۴) اور انعام کی قربانی مسنون ہے۔ انعام چوپایہ کو کہتے ہیں، اضحیہ کے معنی قربانی ہیں، مطلب یہ ہے کہ ضان کا چھ ماہہ بچہ، یا سات ماہہ بچہ کی قربانی مسنون ہے، اور یکسالہ بچہ کی بھی، لیکن اس کے لئے کوئی پابندی نہیں ہے، ضان ہو کہ معز اور اونٹ اور بقر کا ثنی بھی قربانی کے لئے جائز ہے۔ اونٹ کا ثنی پانچ سالہ، اور بقر کا دو سالہ اور شاۃ کا ایک سالہ۔
اور جذعہ کے لئے ضان کی قید اس لئے لگائی، کہ بکری چھ ماہا جائز نہیں، اور ضان چکتی والے جانور کو کہتے ہیں اوپر کی عبارت میں ایک جگہ مطلقاً کا لفظ آیا ہے، اس کا مطلب یہ ہے کہ مذکر ہو کہ مؤنث، اور بھینس گائے میں داخل ہے۔
اور شاۃ میں افضل مادہ نہیں بلکہ نر ہے، دونوں نوعوں کا یہی حکم ہے (مفاتیح الجنان شرح شرعۃ الاسلام)

(۵) اور مصنف نے "جذع من الضان" کہا اور ضان وہ اون والا جانور ہے جس کے چکتی ہو، ایسا ہی منح الغفار وغیرہ

تیس ہے۔ (تعلیق الممجد من عینی)

(۶) اور نر مینڈھا مادہ سے افضل ہے۔ اور یہ ضان کا مؤنث ہے، قاموس (رد المحتار)

(۷) مُسِنّہ ہی ذبح کرو، یہ نہ ملے تو ضان کا جذعہ اس حدیث کی شرح میں تفصیلات ہیں، ہم مذہب حنفی کے موافق بیان کرتے ہیں، قربانی کے جانور کی صرف تین نوعیں ہیں، اونٹ، بقر، غنم، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور صحابہ نے ان علاوہ کی قربانی ثابت نہیں، غنم کی دو قسمیں ہوتی ہیں، معز کو فارسی میں بُز کہتے ہیں، اور ضان کو میش، اور جاموش گا دُمیش کا معرب ہے، یہ گائے کی ہی ایک قسم ہے، اور ان سب کا ثنی جائز ہو (اشعۃ اللمعات)

سوال | آپ نے اس سے قبل کہا کہ ضان کا ترجمہ میش (بھیڑ) اہل لغت کرتے ہیں، اگر اہل فقہ یہ ترجمہ کرتے تو ہم بھی تسلیم کر لیتے کہ ضان بھیڑ کو شامل ہے، اور شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ صاحب اشعۃ اللمعات تو ائمہ فقہ وحدیث میں سے ہیں، اور انہوں نے بھی وہ اہل لغت والا ترجمہ کیا ہے تو آپ کو کیا عذر ہے۔

جواب | شیخ محقق کے اس ترجمہ سے جاہلوں کی طرح خوش ہونے کی ضرورت نہیں، کیونکہ شیخ کے اس لفظ میش سے دُنبہ اور بھیڑ دونوں ہی مراد ہوں گے یا ان میں سے کوئی ایک، اور دونوں مراد ہوں گے تو بطور حقیقت ومجاز، یا اشتراک، یا عموم مجاز، تو حقیقت ومجاز، یا اشتراک کے طور پر دونوں معانی کا ایک ساتھ مراد لینا، اصول لسان کے اعتبار سے ناجائز ہے، اور بطور عموم مجاز دونوں ایک ساتھ مراد لینے پر یہ خرابی لازم آتی ہے، کہ قربانی کے کل چھ قسم کے جانور ہوجاتے ہیں، حالانکہ ہم ثابت کر آئے ہیں کہ پانچ ہی ہیں، اور ایک ہی مراد لیں، اور وہ بھیڑ ہو تو دنبہ چھوٹ جاتا ہے، جو بالاتفاق قربانی کا جانور ہے۔

مزید سوال | آپ کی یہ ساری تقریر ضان کے معنی دُنبہ مراد لینے پر بھی جاری ہوتی ہے، تو یہ مراد لینا بھی ممنوع ہوا۔

جواب | جب فقہاء نے چکتی والا کہہ کر اسی جانور کو متعین کر دیا، تو اب ہم کو اس بحث میں پڑنے کی ضرورت نہیں کہ وہ معنی مجازی ہیں، یا حقیقی، یا بطور اشتراک،

پس ان نصوص فقہیہ کی روشنی میں ہمارا فیصلہ تو یہی ہے کہ بھیڑ کی قربانی ناجائز ہے، اگر دوسری کسی کتاب میں اس کے جواز کا حکم ہو بھی تو احتیاط اس سے بچنے میں ہی ہے، کہ عدم جواز کے یہ دلائل قاہرہ ہم نے ظاہر کر دیئے۔

اور یہ کہنا کہ بزرگوں سے ایسا ہوتا آیا ہے، یا میش کے معنی بھیڑ ہیں، یہ تار عنکبوت سے زیادہ حقیقت نہیں رکھتے۔

یہ فتوی صحیح ہو تو اللہ تعالی کی طرف سے، اور غلط ہو تو میری اور شیطان کی طرف سے، واللہ تعالی اعلم،

(نظام الدین مدرس مدرسہ اسلامیہ احمدیہ)

الجواب | اس خدا کی تعریف جس نے ہم کو اکرام کے ساتھ خاص فرمایا، اور انعام کو ہم پر عام فرمایا، اور حاجیوں کیلئے، اور ہمارے لئے چارپائے بنائے کہ کھائیں بھی اور قربانی بھی کریں۔

یہ آٹھ جوڑے ہیں، ضان کے دو، اور معز کے دو، تو کیا اون والے ممنوع ہیں یا بال والے، یا دُم والوں پر روک ہے یا چکتی والوں پر، اور اونٹ کے دو، اور گائے کے بھی دو، تو کیا بُختی اونٹوں پر انحصار ہے، یا اعراب پر، اور بھینس مردود ہے یا گائے کی مختلف اصناف لانبی اور ناٹی، یا کسی عضو یا بال کی چھوٹائی بڑائی، نوع کو بدلنے والی اور حصر کو قائم کرنے والی ہے، تمھیں علم ہو تو مجھے بتاؤ۔

اور صلاۃ وسلام ہو تمام معززین کے سردار پر، اونکی آل پر، اصحاب پر جو کریم اور معزز ہیں، بھیڑوں کے اون اور بکریوں کے بال برابر،

حمد وصلاۃ کے بعد، بلاشبہ بھیڑ بکریوں اور انعام میں شمار ہوتی ہے، مسلمانوں کا اس بات پر اجماع ہے، اور اس کی قربانی جائز ہے، یہ مسئلہ خود واضح اور بیان سے بے نیاز ہے، اس کی قربانی مسلمانوں میں شروع ہی سے متوارث ہے، علماء کے تمام گروہ اور مختلف جماعتوں نے اس میں کبھی کوئی اختلاف اور جدال نہیں کیا، تو بلا امتیاز سبھی کو گمراہ اور گمراہ گر کہنا، سرکشی اور جُرم ہے، اور امر محبوب سے روگردانی، جس کا انجام آئندہ معلوم ہوگا۔

اس مسئلہ پر خامہ فرسائی سے چشم پوشی ہی بہتر تھی، کیونکہ یقینیات، جہاں دلائل کے پَر جلتے ہیں، جو ایسی باتوں کا انکار کرے، پھر کس بات کا اقرار کرے گا اور کس پر ایمان لائے گا،

لیکن باطل کو بجھانا، اور غافل کو بتانا، کمزور اہل اسلام کو گمرہی سے روکنا، اور یہ خوش گمانی بھی کہ پھسلنے والا سنبھلے سنبھل بھی جاتا ہے، راہ دکھاؤ تو کوئی کوئی دیکھ بھی لیتا ہے، اور واقعی عقل مند وہ ہے جو ہر بات پر خواہ مخواہ اصرار نہ کرے، اور حقیقت آشکار ہو تو یاوہ گوئی اور انکار چھوڑ دے تو پروردگار غفور ورحیم ہے۔

ان سب باتوں نے ہمیں چند تنبیہات پر مجبور کیا، سبحٰن اللہ چمکتے سورج پر کیا حجاب، میں تمھیں ہدایت کرتا ہوں کہ بیکار امیدوں یا ملال کے چکر، یا طیش کے فوران میں پھنس کر پوری بات دیکھے سُنے بغیر جلد بازی نہ کر بیٹھنا، میں تمھیں ادنی سے اعلٰی تک آہستہ آہستہ لے چل کر سورج کے پاکھڑا کردوں گا، جہاں تاریکیاں کافور ہیں، کیونکہ جہاں وہم پیدا ہوتا ہے اس کا ازالہ بھی ہوتا ہے اور رات کے بھیانک خواب سے صبح کو چھٹکارا بھی مل جاتا ہے۔

یہ جانتے ہوئے بھی کہ توضیح تو پوشیدہ امور کی ہوتی ہے، اور بدیہیات کی تفہیم مشکل ہے، میں نے حق کی طرف رہنمائی میں کوتاہی نہیں کی۔

**تنبیہ اول اس بات کے بیان میں کہ صرف انعام ہی قربانی کے جانور ہیں**

اللہ تعالٰی ارشاد فرماتا ہے:

تمھارے لئے حلال کئے گئے انعام سوا ان کے جن کی ممانعت تم پر پڑھی جاتی ہے تو دور ہو بتوں کی گندگی سے، اور بچو جھوٹی بات سے، ایک اللہ کے ہو کر پھر اس کا ساجھی کسی کو نہ کرو، اور جو اللہ کا شریک کرے وہ گویا گرا آسمان سے کہ پرندے اسے اچک لے جاتے ہیں، یا ہوا اسے کسی دوسری جگہ پھینکتی ہے، بات یہ ہے، اور جو

اللہ کے نشانوں کی تعظیم کرے، تو یہ دلوں کی پرہیزگاری سے ہے، تمھارے لئے انعام میں فائدے ہیں، ایک مقرر میعاد تک پھر ان کا پہونچنا ہے اس آزاد گھر تک۔

اور ہر امت کے لئے ہم نے ایک قربانی مقرر فرمائی، کہ اللہ کا نام لیں اس کے دیئے ہوئے بے زبان چوپایوں پر، تو تمھارا معبود ایک معبود ہے، تو اسی کے حضور گردن رکھو۔ (سورہ حج۔ پارہ ۱۷)

ان آیات کا مفاد یہ ہے کہ جانوروں میں صرف انعام ہی قربانی اور ہدایا کے لئے مخصوص ہیں۔ حضرت امام بغوی نے اس مضمون پر تفسیر معالم میں دوسری آیت کے تحت تصریح فرمائی، یعنی ان جانوروں کے ذبح اور نحر کے وقت بسم اللہ اللہ اکبر کہو، ان جانوروں کو انعام کہنے کی وجہ اُن کا نہ بولنا ہے، انعام کی قید اس لئے لگائی کہ کچھ بہائم ایسے ہیں کہ قربانیوں میں ذبح نہیں کئے جاتے، جیسے گھوڑا، خچر، گدھا۔

اتنا ثابت ہو جانے کے بعد اس کی ضرورت تو نہ تھی کہ ہم بھیڑ کا انعام ہونا بھی ثابت کریں، اور یہ کہ یہ اہلی ہے وحشی نہیں ہے، وہ گھر والا چوپایہ ہے، مگر ہم شہادتیں فراہم کر رہے ہیں:۔

انعام گھردار جانور اور خف والے، یہ ابل، بقر، غنم ہیں۔ (مصباح المنیر)

اگر اس کے بعد بھی شبہہ ہو تو بتاؤ، کیا یہ وحشی ہے، یا درندہ ہے، کہ پرندہ ہے، یا حشرات الارض میں سے ہے، سُم والوں میں ہے، یا کوئی ایسی قسم جس کی نسل ختم ہو گئی ہے۔

**تنبیہ دوم اس بات کے ثبوت میں کہ بکری انعام میں سے ہے**

ارشاد الٰہی ہے "وَمِنَ الْاَنْعَامِ حَمُوْلَۃً وَّفَرْشًا" شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ نے ترجمہ میں فرمایا: "پیدا کئے مواشی میں لدنے والے اور دبے" اور فوائد میں فرمایا "لدنے والے، اونٹ اور بیل، اور دبنے والے بھیڑ اور بکری"

**تنبیہ سوم بھیڑ کے قربانی کے جانور ہونے پر اجماع ہے**

مفتی سابق نے اعتراف کیا، اور تمام مسلمانوں کا اجماع ہے کہ غنم قربانی کے جانوروں میں سے ہے، اور چوپایوں کے درمیان فرق جاننے والے یہ خوب جانتے ہیں، کہ بھیڑ غنم میں شامل ہے، قرآن عظیم کی آیت "وَمِنَ الْبَقَرِ وَالْغَنَمِ حَرَّمْنَا عَلَیْھِمْ شُحُوْمَھُمَا" کا ترجمہ فاضل رفیع الدین دہلوی فرماتے ہیں، اور گائے سے اور بھیڑ بکری سے حرام کیں ہم نے اوپر اُن کے چربیاں اُن کی"

**ایضاً تنبیہ چہارم**

اس بات کا فیصلہ کہ بھیڑ غنم میں داخل ہے یا نہیں، وہی حضرات علماء کر سکتے ہیں جن کو تینوں زبانوں میں مہارت ہو تو ان زبانوں کا عالم یہ خوب جانتا ہے کہ جس جانور کو ہندی میں بکری، اور اس کے نر کو بکرا کہتے ہیں، فارسی میں اسی کو بُز اور عام بول چال میں گوسپند اور عربی میں معز، اور عام بول چال میں غنم وشاۃ کہتے ہیں، اس کے مذکر کو "تیس" اور ماعز کہتے ہیں، اور مؤنث کو عنز اور ماعزہ کہتے ہیں۔

اسی طرح یہ بھی معروف بات ہے کہ ہندی میں جس جانور کو بھیڑ جس کا مذکر مینڈھا، اور بعض کی زبان میں بھیڑا کہتے ہیں

اسی کی مؤنث کو بعض لوگ بھیڑ اور بعض بھیڑی کہتے ہیں، اسی کو فارسی میں میش، اور عام بول چال میں گوسفند۔ اس کا مذکر منا ڑھ، قوچ کہلاتا ہے، یہی عربی میں ضان اور دونوں اطلاقوں میں شاۃ و غنم کہلاتا ہے، اس کا مذکر ضان و کبش، اور مؤنث کو نعجہ کہا جاتا ہے۔

"ثَمٰنِیَةَ اَزْوَاجٍ مِنَ الضَّاْنِ اثْنَیْنِ"، پیدا کئے آٹھ نر و مادہ بھیڑے اور بکری سے دو۔ (از موضح القرآن)

آٹھ جوڑے بھیڑوں میں سے دو، بکری میں سے دو، (شاہ رفیع الدین)

آفرید ہشت قسم از گوسفند دو قسم، و از بز دو قسم، (شاہ ولی اللہ)

ضان ضائن کی جمع ماعز کے خلاف، اور یہ غنم کی ہی دو نوعیں ہیں، پہلے کو فارسی میں میش، اور ثانی کو بز کہتے ہیں، اور غنم کے ہی ہم معنیٰ لفظ شاۃ ہے جس کا اطلاق دونوں نوعوں پر ہوتا ہے، اور اسی معنی میں فارسی لفظ گوسفند بولا جاتا ہے، اسماء اور صحاح میں ایسا ہی ہے، (مختصراً) (ذخیرہ عقبیٰ چلپی)

بھیڑا فارسیہ میں میش نرؔ، اور عربی میں ضان ہے، (نفائس)

بھیڑ ہندی میں غنم ہے، اور غنم ضان ہے، اور ضان فارسی میں میش ہے، (تحفۃ المومنین)

ضان میش، ضائن میش نر (منتخب رشیدی)

ضائن میش نر، خلاف ماعز، اور اس کی جمع ضان خلاف معز، (صراح)

اس سب شہادتوں میں ضان اور میش ایک ہی چیز قرار دی گئی ہے، اور اسی کو ہندی بھیڑ بتایا گیا ہے، اگر اس کے بعد بھی شبہہ ہو، کہ یہ دونوں ایک نوع نہیں ہیں، تو بھیڑوں کا ایک گلہ لیکر عرب اور فارس کے شہروں اور دیہاتوں میں پھر کر، جنگلوں اور پہاڑوں، آبادیوں اور ویرانوں میں گھوم گھوم کر، ہر ایک شہری و دیہاتی، عالم و جاہل سے سوال کرو، تو سارے عرب یہ کہیں یہ ضان ہے، غنم ہے، شاۃ ہے، کبش ہے، نعجہ ہے۔ اور فارسی کہیں یہ میش ہے، گوسپند ہے، تو حق بات تسلیم کرو، اور اگر عرب اس کو گوریا، کلکھنا کتا یا ہاتھی، یا اہل فارس اس کو گورخر، یا چیتا، یا اتو کہیں تو تم معذور ہوگے

**تنبیہ پنجم تائید مزید** لمبی اور دراز سونڈ والے ہاتھی کو کوئی فیل نہ مانے تو اس کے علاوہ کیا سبیل ہے، کہ اہل عرب سے یہ کہلا دیا جائے، کہ ہمارے یہاں سب لوگ اسے فیل ہی کہتے ہیں، جیسے اگر کوئی بمبئی کا انکار کرے، تو اس کی سبیل بھی یہی ہے، کہ اسے بمبئی شہر دکھا کر لوگوں سے کہلا دیا جائے، کہ سب لوگ اسی کو بمبئی کہتے ہیں۔

**تنبیہ ششم بھینس کو گائے کیساتھ لاحق نہیں کیا گیا** یہ کہنا کہ بھینس کو گائے کے ساتھ ازروئے قیاس لاحق کیا گیا، غلط ہے، کیونکہ یہ مسئلہ قیاسی ہے ہی نہیں، اگر قیاس پر مدار ہوتا، تو سفید نیل گائے کو گائے کے ساتھ، اور پہاڑی بکرے اور ہرن کو بکری کے ساتھ لاحق کرنا بدرجہ اولیٰ بہتر ہوتا، لیکن ایسا جائز نہیں،

علامہ اتقانی نے غایۃ البیان میں فرمایا:۔

"قربانی کا مسئلہ بالکلیہ غیر قیاسی ہے، کیونکہ خون بہانا کار ثواب ہو، یہ بات غیر معقول ہے، اس لئے جن جانوروں کو شرع نے جائز قرار دے دیا ان کے علاوہ مثلاً وحشی جانوروں کی قربانی شرعاً جائز نہیں"۔

علامہ عینی نے رمز الحقائق میں تحریر فرمایا:

"قربانی حکم الٰہی سے خلاف قیاس ثابت ہوتی ہے، تو اسی پر انحصار کیا جائے گا"

علامہ طوری تکملہ بحرالرائق شرح کنز الدقائق میں تصریح فرماتے ہیں:۔

"قربانی کا جواز شرع مطہر میں انھیں جانوروں میں ثابت ہے، جو اہلی ہوں، وحشی میں نہیں، اور یہاں قیاس کو باریابی کی اجازت نہیں"۔

توحقیقت حال یہ نہیں ہوئی کہ اکمل کو کامل کے ساتھ لاحق کیا گیا، بلکہ حقیقت یہ ہے کہ علماء کے نزدیک بھینس کا گائے کی ہی نوع میں ہونا ثابت ہوا، تو انھوں نے کہا کہ قرآن کا لفظ البقر بھینس کو شامل ہے، اس لئے مسئلہ ہذا کے لئے الحاق والے قاعدہ کے سہارے کی بالکل ضرورت نہیں۔

یہ امور ہدایہ، خانیہ، رمز الحقائق، تکملہ طوری، مستخلص الحقائق، شرح ملا مسکین، طحطاوی علی الدر، شرح نقایہ برجندی جامع الرموز، جامع المضمرات، مجمع الانہر عن المحیط، فتح اللہ المعین عن التبیین، بحرالرائق، ولوالجیہ، ہندیہ عن البدائع، ردالمحتار عن البدائع وعن معرب، منصوص ہیں، ضرورت پر ساری کتابیں پیش کی جاسکتی ہیں، الحمدللہ ساری کتابیں میری ذاتی ہیں۔

ہاں ان حضرات نے ایک لفظ ایسا ضرور کہا ہے جس سے یہ شبہہ ہو کہ گائے اور بھینس میں تغایر ہے، اور وہ کنز، تبیین، بحر، نہر، شرنبلالیہ، مجمع الانہر ابی سعود وغیرہ میں ذکر کیا ہوا لفظ "الجاموس کالبقر" ہے، لیکن اس سے دھوکہ کھانا غلط ہے، کیونکہ یہ ایسے ہی ہے، جیسے علماء اونٹ کے سلسلہ میں فرماتے ہیں "البخت کالاعراب" بیان مسئلہ میں اونٹ مقسم کی طرح پیش کیا گیا ہے، اس کے باوجود جب بخت واعراب دو نوع نہ ہوئے، تو صرف کاف تشبیہ کی وجہ سے بقر و جاموس دو نوع کیسے ہوں گے، اور خاص کر مجیب صاحب کو تو یہ شبہہ ہونے کی کوئی وجہ نہیں، کیونکہ انھوں نے خود ہی کواختیار کی عبارت "البقر بنوعیہ" اور "مفاتیح الجنان" کا حوالہ "ان الجاموس داخل فی البقر" (بھینس گائے میں شامل ہے) اور اشعۃ اللمعات سے "جاموس نوع از بقر" (بھینس گائے کی ایک قسم ہے) نقل کیا ہے

حیرت ہوتی ہے کہ اس کے باوجود کس طرح مجیب نے قربانی کے جانور کی پانچ قسمیں کیں، اور بھینس کو الگ ایک نوع قرار دیا، بس واضح ہوا کہ پانچ نوع قرار دینا غلط، اور بھیڑ کو چھٹی قرار دیکر اس سے انکار کرنا غلط در غلط ہے۔

ایک بات یہ بھی قابل غور ہے، کہ گائے اور بھینس میں صورۃً اور معنیً بناوٹ، طبیعت، گوشت اور دودھ، مزے اور اعمال و آثار میں تباین ظاہری ہے جس کے پیش نظر عقل کا فیصلہ یہی ہے کہ ان دونوں میں تباین نوعی ہے، اور بھینس کی قربانی نہ ہونا چاہیے۔ مگر جائز ہے، تو یہ ایک خلاف قیاس حکم ہے۔

خلاصہ اتقانی جلبی میں ہے :- "بھینس کی قربانی استحساناً جائز ہے"
فاضل عبدالحی لکھنوی کی شرح مختصر وقایہ میں ہے :- "گائے کی طرح ہے ، یہ اسی کی ایک نوع ہے"
روضہ میں ہے :- "اس کی قربانی استحساناً جائز ہے، قیاس میں تو جائز نہ ہونا چاہیئے"
عرف کے اعتبار سے گائے اور بھینس کا تغایر ظاہر ہے ، اسی لئے اگر کوئی قسم کھائے کہ گائے کا گوشت نہیں کھائیگا، تو بھینس کا گوشت کھانے سے حانث نہ ہوگا ، یہ مسئلہ ہدایہ کتاب الزکوٰۃ میں ہے ، اور خانیہ میں ہے "بھینس کی قسم کھائی تو گائے کا گوشت کھانے سے حانث نہ ہوگا۔

اور اگر خالی اعضار کی تعداد میں موافقت کی وجہ سے گائے اور بھینس کے ایک نوع ہونیکا خیال کیا جائے ، تو گھوڑے گدھے میں اس سے زیادہ یکسانیت ہے ، حالانکہ وہ دونوں عرفاً اور شرعاً ہر لحاظ سے دو متبائن نوعیں ہیں ۔
اور تم چاہو تو کہہ سکتے ہو کہ گائے اور بھینس میں اعضار کی تعداد میں بھی موافقت نہیں ہے ، کیونکہ گائے کی گردن میں فاضل کھال لٹکتی ہے ، جو بھینس میں نہیں ہوتی ، اور گائے کے جسم پر گھنا بال پورے بدن پر اُگا رہتا ہے ، اور بھینس کے جسم پر چند قلیل بال ہوتے ہیں، پس جب ان سارے اختلافات کے باوجود استحسان میں گائے اور بھینس ایک جنس ہوئے ، تو دنبہ اور بھیڑ کے ایک جنس ہونے میں کیا شبہہ ہوسکتا ہے ، کیونکہ ان میں تو مذکورہ بالا اوصاف میں سے کسی میں اختلاف نہیں ، اگر ایک رنگ کے دنبہ اور بھیڑ کو آگے سے دیکھئے تو فیصلہ مشکل ہوگا ، کہ کون بھیڑ اور کون دنبہ ہے ، ہاں صرف یہ بات ہے کہ دنبہ کی دُم چوڑی اور چھوٹی ہوتی ہے ، اور بھیڑ کی دُم لمبی اور بالدار ہوتی ہے ، لیکن یہ کوئی بات نہیں ، اس سے بڑے بڑے اختلافات ایک نوع کے افراد میں اختلاف آب وہوا کی وجہ سے پائے جاتے ہیں ، اور ان کا لحاظ کرکے کوئی اختلاف نوع کا حکم نہیں لگاتا۔
امثلہ (۱) آدمیوں میں حبشیوں کا ہونٹ نہایت موٹا ہوتا ہے ، (۲) ترکیوں کی آنکھیں چھوٹی ہوتی ہیں ، (۳) چینیوں کی ناک چپٹی ہوتی ہے ، (۴) اور بعض وحشی ترکیوں کی دم کی ہڈی پر دُم ہی کی طرح ایک بالشت تک لمبا گوشت کا ٹکڑا ہوتا ہے (۵) عام عورتوں کی شرمگاہ میں جو پارہ گوشت ابھرا ہوا ہوتا ہے ، مراکشی عورتوں میں خلقۃً نہیں ہوتا ۔ (۶) ایسا بھی تو ہوتا ہے کہ آدمی کے کبھی چھ انگلی ہوجاتی ہے ، چنانچہ فقہار کا جزیہ ہے اگر کسی آدمی کے دو دو ہاتھ ہوں ، یا دو دو پاؤں ، یا ایک ہاتھ میں دو ہتھیلیاں ، تو کیا وضو میں دونوں کا دھونا واجب ہے ؟ یہ مسئلہ بحر ، نہر ، درر ، اور ہندیہ میں مصرح ہے ۔
(۷) میں نے بعض شہروں میں اونٹ دیکھے ہلکے پھلکے ، لمبے بال والے ، جن کے پشت پر دو کوہانیں تھیں ، جن کے بیچ میں ایک آدمی کے بیٹھنے کی جگہ تھی ۔

(۸) امام قزوینی نے عجائب المخلوقات میں ، اور دمیری نے حیواۃ الحیوان میں تحریر کیا ، ہندوستان کے بعض دنبے آتے ہیں جن کے سینے پر چکتی ہوتی ہے ، اور دونوں مونڈھوں پر دو چکتی ، اور رانوں پر دو چکتی ، اور دُم پر ایک چکتی ہوتی ہے ، جو اتنی بڑی ہوتی ہے کہ لکڑی کی چھوٹی گاڑی پر وہ چکتی رکھ دی جاتی ہے ، اور گاڑی دنبہ کے سینہ سے باندھ دی جاتی ہے جسے وہ کھینچتا جاتا ہے ،

مذکورہ بالا سارے اختلافات جو اعضاء کی کمی بیشی میں واقع ہوئے، چہ جائیکہ ان کے بڑے اور چھوٹے ہونیکا اختلاف، تو کیا کوئی عاقل اس کی وجہ سے جانوروں کی نوع میں اختلاف ہونے کی بات کرے گا، اور کہے گا کہ یہ دو کوہان والے اونٹ، اونٹ ہی نہیں، نہ اُن کی قسم باقی ہو سکتی ہے، نہ یہ سائمہ جانور میں شمار ہوں گے، نہ اُن پر زکوٰۃ ہوگی،

**تنبیہ ہشتم توضیح مزید** عربی و عجمی اہل تفسیر و حدیث، اہل فقہ و لغت اس بات پر متفق ہیں، کہ بکری کی دو قسمیں ہیں، ضان اور معز جس کی تعبیر فارسی میں میش اور بُز سے کی جاتی ہے، اور دونوں میں ایسا اختلاف ہے، کہ جو معز ہے، ضان نہیں، اور جو ضان ہے معز نہیں۔

حوالے
- ضائن ماعز کے خلاف، اور اس کی جمع ضان ہے، (علامہ خفاجی حاشیہ بیضاوی)
- ضوائن اون والی، ضائنہ کی جمع، یہ بکری کی ایک قسم خلافِ ماعز ہے، (مجمع بحار الانوار)
- ضائن معز کے خلاف غنم میں سے، (مرقات)
- غنم اسم جنس ہے، یہ ضان و معز مذکر و مؤنث دونوں پر بولا جاتا ہے، اور ضان اور معز میں اختلاف ہے (شرح کنز علامہ مسکین)
- معز ضان کے خلاف ہے، غنم کی ہی ایک قسم ہے، (قاموس)
- ضائن، بکریوں میں معز کے خلاف، اور جمع ضان، محاورہ ہے، اپنے ضانوں کو ماعز سے الگ کرو، (قاموس)
- ضائن ماعز کا ضد ہے، اور جمع ضان اور معز ہے، (مختار الصحاح رازی)
- معز بکریوں میں ضان کا ضد ہے ( " " )
- ذخیرہ عقبی، اور صراح کی عبارتیں اوپر گذریں۔
- گوسفند معنی میں میش کے، جو بُز کا مقابل ہے، جیسا کہ معز عربی میں ضان کا مقابل ہے۔ (غیاث اللغات بحوالہ مجیب)
- جس حیوان کو عرب ضان کہتے ہیں، فارسی میں میش کہتے ہیں، (تقریر مجیب)
- غنم کی دو قسم ہے، معز کہ اس کو بز کہتے ہیں، اور ضان کہ اس کو میش کہتے ہیں، (شیخ محقق بحوالہ مجیب)
- بکری اپنی دونوں نوعوں کے ساتھ، (شامی بحوالہ مجیب)

تو ایک طرح اجماع ہو گیا کہ غنم صرف دونوں میں منحصر ہے، جو غنم معز نہیں، وہ ضان ہے، اور جو ضان نہیں وہ معز ہے، تو لامحالہ بھیڑ کو بھی ضان یا معز کسی میں داخل ماننا پڑے گا، اور اگر کچھ شبہہ ہو تو اتنا تو قطعی ہے کہ یہ بہیمۃ الانعام میں داخل ہے، اور بہ اتفاق علماء انعام کی صرف چار قسمیں ہیں۔

اس امر کی تصریح، امام بغوی نے معالم میں، اور رازی نے مفاتیح میں، رومی نے ارشاد میں، ملا علی قاری نے

مسلک المتقسطامیں، اور فاضل طاہر نے مجمع البحار میں کی ہے، اور ان کے علاوہ نے دوسری کتابوں میں کی ہے،

اور آپ اس کو گائے یا اونٹ میں شامل کرنے کی جرأت کر ہی نہیں سکتے، لامحالہ یہ ضان میں ہی شامل ہوگا، معز یا بکری تو ہوگا نہیں کہ اس کے اون ہوتا ہے، اور معز کے اون نہیں ہوتا، کیونکہ آپ کا یہ خود کا اعتراف ہے کہ یہ اون والی ہے، تو دیکھئے آپ ہی کی دلیل نے آپ کا کیسا رد کیا، اور صاف ظاہر ہوگیا کہ چکتی نابہ الامتیاز نہیں، ورنہ بھیڑ کو معز میں داخل کرنا ہوگا، اور آپ اس کو دونوں ہی سے خارج کرنے پر تلے ہوئے تھے، اور اسی سے آپ کے دعویٰ کا رد بھی ہوگیا، کہ یہ قربانی کا جانور نہیں۔

**تنبیہ ہشتم حقیقت ومجاز والی تدقیق کا جواب** اس پر مجیب کی اس قسم کی ساری تدقیقات کہ میش ذوات الیہ" میں حقیقت ہوگا یا مجاز یا مشترک سب کا مبنیٰ یہ تھا کہ چکتی کو میش کی حقیقت میں بنیادی دخل ہے، اور جب یہ معلوم ہوگیا کہ یہ بنیاد ہی غلط ہے، تو یہ تدقیقات بھی بے حقیقت ہوگئیں۔ اور انھیں پر مبنی یہ حکم بھی کہ غنم کی دو ہی قسم نہ رہیں گی، بھیڑ کے بعد اس کی تین قسمیں بنیں گی،

**تنبیہ نہم ذات الصوف تعریف بالاعم نہیں** یہ بات بلاشبہہ صحیح ہے کہ کبھی کبھی تعریف وتفسیر لفظ اعم سے بھی ہوتی ہے، جیسا کہ مجیب نے دعویٰ کیا ہے، لیکن یہ بات کہ لفظ ضان کی تفسیر میں میش کا ذکر بھی یونہی ہے، بے حقیقت بات ہے، بلکہ شہادت اس کے خلاف ہے، کیونکہ یہ تفسیر ایک ایسے حکم کے بیان کے سلسلہ میں ہے، جو ضان کے ساتھ ہی خاص ہے، جیسے صاحب اشعۃ اللمعات کا یہ کہنا کہ ضان کا چھ ماہہ بچہ بھی جائز ہے۔

**تنبیہ دہم درباره لغت فقہار وادبار** نیز یہ بات بھی صحیح نہیں ہے، کہ اعتبار فقہار کی لغت کا ہے نہ ادیبوں کی لغت کا، جب خطاب زبان عرب میں ہے، تو جبتک منقول ہونے کا ثبوت نہ ہو، ضروری ہے کہ لغوی معنیٰ ہی مراد ہوں گے، اس کی تائید ابن ہمام رضی اللہ عنہ کے اس فرمان سے ہوتی ہے کہ

> لغۃً زنا سے پیدا ہونے والی لڑکی کو بنت ہی کہا جاتا ہے، اس لئے قرآن کے فرمان وَبَنَاتُكُمْ میں یہ بھی داخل ہوگی، اور زانی کا نکاح ایسی لڑکی حرام ہوگا۔ (امام ابن ہمام، بحر، شامی) ___

**تنبیہ یازدہم تفسیر بالاعم کی حقیقت** یہ امر بھی قابل غور ہے، کہ علمار تفسیر وحدیث اور فقہ ولغت کی بڑی تعداد نے ضان اور معز کی تفریق میں صوف اور بال کا لفظ استعمال فرمایا ہے، تو تفسیر بالاعم وغیرکی تاویل ان کے کلام میں نہیں کرنی چاہئے بلکہ ان قلیل التعداد علمار کے کلام میں جو ایک لفظ خاص "ذات الیۃ" (چکتی والی) سے تعبیر کرتے ہیں۔

حوالے • بغوی معالم التنزیل :-

> ضان ونعجۃ، نر ومادہ اون والی بکری کو کہتے ہیں، اور بال والی کو معز، ___

• امام رازی تفسیر کبیر :-

> اون والی بکری ضان ہے، اور بال والی معز۔ ___

• مصباح المنیر وحیوۃ الحیوان :-

بکری کی اون والی قسم ضان کہلاتی ہے،

• طحطاوی شرح نقایہ، ردالمحتار :-

ضان اون والی، اور معز بال والی۔

• بحر الرائق، غنیۃ ذوی الاحکام، فتح اللہ المعین عن معراج الدرایہ (ایضاً)

• حدیث امام احمد ابن حنبل، ابن ماجہ کا اشارہ یہی ہے :-

زید ابن ارقم کہتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا، یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ قربانیاں کیا ہیں؟ فرمایا تمھارے باپ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی سنت، پوچھا ہم کو کیا ملے گا، فرمایا، اس کے ہر بال کے برابر نیکی، لوگوں نے عرض کیا اون کے بارے میں کیا ارشاد ہے؟ فرمایا اس کے بھی ہر بال کے برابر نیکی ملے گی،

• مرقات میں ہے :-

حدیث شریف میں بال سے اشارہ بکری کی طرف تھا، تو لوگوں نے صوف کہہ کر ضان کے بارے میں پوچھا۔

• ساتویں تنبیہ میں عنایہ، مجمع، مرقات، شرح کنز، ذخیرہ عقبیٰ، قاموس، صراح، مختار الصحاح، غیاث اللغات کی عبارتوں کا مفاد بھی یہی ہے، کیونکہ ضان اور معز کے علاوہ کوئی اور نوع ہوتی جس کی وجہ امتیاز چکتی ہو تو ضان اور معز میں جنس غنم کا انحصار باطل ہوا جاتا ہے۔

یہ ۲۱ نصوص ہیں، اور جو مذکور نہ ہوئے، اس سے بہت زیادہ ہیں، سب اس بات کا فیصلہ کر رہے ہیں، کہ ضان اور معز میں فرق اون سے ہے، چکتی سے نہیں، اس طرح مجیب نے لاعلمی میں ہی سہی یہ اعتراف کر لیا کہ بھیڑ ضائن میں شامل ہے، آگے علی الاعلان اعتراف کرنا پڑے گا، عام سے تفسیر ماننے میں ایک خرابی یہ بھی ہے کہ متقدمین نے اسے صرف مباح مانا ہے، ایسی تعریف عمدہ نہیں ہے،

میر سید شریف رحمۃ اللہ علیہ نے شرح مواقف میں فرمایا :-

"متأخرین نے تعریف میں مساوات کی شرط لگائی، اور متقدمین نے کہا کہ جو تمام مشارکات سے تمیز دیدے وہ رسم تام ہے، اور جو بعض سے ممتاز کرے رسم ناقص ہے، اور تعریف تبھی عمدہ ہے، کہ مساوی سے ہو تاکہ امتیاز کامل حاصل ہو" اور حسن چلپی نے بھی حاشیہ تلویح میں فرمایا :- "تعریف کی عمدگی کے لئے مساوات شرط ضروری ہے،،

تو یہ علماء جس بات کو غیر عمدہ بتادیں، ان کے کلام کو اسی پر حمل کرنا کوئی عمدہ بات نہیں ہے۔

**تنبیہہ دوازدہم تشریح مزید** | ایک بات یہ بھی قابل غور ہے، کہ بالفرض یہ تسلیم کر لیا جائے کہ عام اور مساوی دونوں کے ساتھ تعریف ہم پلہ ہی ہے، پھر بھی سخن فہم خوب جانتے ہیں کہ لفظ تعریف سے ذہن کی سبقت تساوی کی طرف ہی ہوتی

اور بغیر کسی قرینہ کے متبادر کو چھوڑ کر اعم مراد لینا خلافِ نقل وعقل ہے۔

امام تفتازانی نے حاشیہ توضیح میں تصریح فرمائی کہ "کتب لغت میں عام کے ساتھ تفسیر عام ہے"۔

اس کے باوجود "فائق" کے قول "الحمد هو المدح" کی شرح میں فرماتے ہیں، کہ

"اس کا مطلب یہ ہے کہ حمد اور مدح دو مرادف لفظ ہیں"، (شرح حاشیہ کشاف بحوالہ چلپی)

اس کا مطلب اس کے سوا کیا ہوا کہ احتمال اعم ہونے کے باوجود انھوں نے ظاہر متبادر ومساوی پر کلام "فائق" کو محمول کیا، ٹھیک اسی طرح میر سید شریف نے بھی یہ اقرار کرتے ہوئے کہ تعریف اعم بھی جائز ہے۔ شرح کشاف میں "المدح والحمد اخوان" فرمایا، اس سے معلوم ہوا کہ کسی چیز کا محتمل اور جائز ہونا اور بات ہے، اور اس کا محمول اور مراد ہونا اور بات ہے۔

پس ثابت ہوا کہ متبادر سے پھرنے اور محتمل پر کلام حمل کرنے کے لئے واضح قرینہ ضروری ہے۔

**تنبیہ سیزدہم توضیح مزید** اور جو سچ پوچھو تو ہمارے نزدیک اعم سے تفسیر اسی وقت جائز ہے، جبکہ اس سے مراد خاص ہو، مثلاً اہل لغت کا یہ دستور ہے، کہ نکرہ بول کر معرفہ، اور معرفہ بول کر نکرہ مراد لیتے ہیں، اب انھوں نے کہا "اُحُدٌ جَبَلٌ" و "سَعْدَانَۃٌ نَبتٌ" تو اس کا ترجمہ ہوا (احد ایک خاص پہاڑ ہے) اور (سعدانہ ایک خاص گھاس ہے) تو یہاں تعریف اُحد میں ایک عام لفظ جَبَلٌ بول کر بھی مراد خاص پہاڑ ہو، اور محاورہ نکرہ بول کر معرفہ مراد لیا، اس موقع پر کوئی جبل کے بجائے "الجبل" بولے تو خلاف محاورہ اور غلط ہوگا، حالانکہ اس بیچارے نے معرفہ کی تعریف میں لفظ معرفہ ہی استعمال کیا ہے، لیکن اس عبارت سے کوئی یہ نہ سمجھے گا کہ احد اور الجبل میں ترادف ہے، تو سر اس میں یہی ہے کہ تعبیر اول میں محاورہ عام سے مراد خاص ہے، اور ثانی میں خاص سے مراد عام ہے، اور محاورے کا یہ فرق ہر صاحب فہم پر واضح ہے۔

تو جب لغت کا یہ حال ہے کہ بولیں عام اور مراد لیں خاص، تو شریعت غرّا جس میں خاص شئے کے احکام مخصوص کا بیان ہوتا ہے، عام بول کر عام ہی کس طرح مراد لیں گے؟ یہاں بغیر قرینہ کے تفسیر بالاعم غلط اور باطل ہوگی،

**دلیل تنویری** روزہ کا کفارہ قرآن مجید میں ایک گردن آزاد کرنا آیا ہے، اگر اب کوئی شخص لفظ تحریر رقبہ کے معنیٰ عام (زندہ کی قید دور کرنا) مراد لے تو غلط ہوگا، کیونکہ ترجمہ کی بنیاد پر، بندھے آدمی کو کھولنا، عورت کو طلاق دینا، اور جانور کو چھوڑ دینا، سبھی مراد ہو سکتے ہیں، تو لازم آئے گا کہ یہ سب چیزیں روزہ کا کفارہ بنیں۔

یہیں سے علمائے محققین، فقہاء ومحدثین کے اس طرز عمل کی وجہ سمجھ میں آتی ہے، کہ وہ عام طور سے تعریفات میں قیود احترازی اور جمعیت ومنعیت کا لحاظ کیوں نہیں کرتے، حالانکہ جو کچھ بیان کرتے ہیں اس کی مراد ایک جامع مانع محدود ہی ہوتا ہے، ــــــ علامہ غزی تمرتاشی سے "شامی" نے نقل کیا کہ :۔

حضرت علامہ نے الفاظ عامہ کو محل تقیید میں بھی عام مراد لینے والوں کے خلاف فرمایا:۔

"جو مقام تقیید میں لفظ کے اطلاق کا سہارا لیکر احکام عامہ جاری کرے گا، وہ بیشمار احکام کے فیصلہ میں قضائر اور افتائر غلطی کریگا"۔

مثلاً ہم مسئلہ دائرہ میں ہی لے لیں، ضان کی جتنی تفسیریں ہیں، جیسے اون والی، جو معز نہ ہو، اور ریش، یہ سب تعریفیں تعریف بالاعم ہیں، اب کوئی اون والی تعریف کے الفاظ پر غور کرکے بھیڑ ذبح کردے، تو اس نے بقول مجیب غلط نہیں کیا، مگر آپ پڑھ آئے ہیں کہ انھوں نے ایسے تمام لوگوں کو جاہل اور جاہل گر بنایا، یا مثلاً کسی نے اپنی عورت کے طلاق کو قربانی کرنے پر معلق کیا، اور بھیڑ کی قربانی کردی، تو ایک ایسا شخص جو کلماتِ علمار کے مفہوم ومراد کو سمجھتا ہے، بھیڑ کی قربانی کو قربانی قرار دے کر طلاق بائن واقع ماننے گا، جبکہ مجیب صاحب عام کو عام رکھتے ہوئے بھی اس کو قربانی کے جانور سے نکال کر طلاق نہ واقع ہونے کا فتویٰ دیں گے، اب ان دونوں باتوں میں حقیقت امر سے قطع نظر جن کو پہلے صاحب حرام کہہ رہے ہیں، دوسرے صاحب حلال ہونے کا فتویٰ دے رہے ہیں، تو یہ سارے قبائح اسی تفسیر بالعام کا شاخشانہ ہیں، تو معلوم ہوا کہ یہ قول ہی غلط ہے۔

**تنبیہ چہاردہم حد کے تقلیدی ہونیکی بحث** تعریف کا مسئلہ اجتہادی نہیں، تقلیدی ہے، مطلب یہ کہ عام سے اگر تعریف جائز ہے تو بزور قیاس اس کو رد نہیں کرسکتے، جیسا کہ مجیب نے اس مسئلہ میں فاضل لاہوری کی سند پکڑی ہے ___ ہم بھی یہی کہتے ہیں کہ مسئلہ تقلیدی ہے، لیکن یہ بھی تو دیکھنا ہوگا کہ تقلید کن لوگوں کی کیجائے اور جن کی تقلید کرتا ہے، وہ کیا کہتے ہیں۔

تو امام رازی شرح اشارات میں، صدر الشریعۃ تنقیح میں، قاضی عضد الدین مواقف میں، قاضی بیضاوی طوالع الانوار میں، تفتازانی تہذیب میں، قطب رازی شرح شمسیہ میں، امام فناری اصول بدائع میں، وغیرہ اکابر علمائے اعلام تصریح فرماتے ہیں کہ تعریف کے لئے تساوی ضروری ہے، نہ تو معرّف عام تعریف میں چلے نہ خاص، تو ان علمار کی بات مانی جائے کہ فاضل لاہوری کی، جبکہ ان کی کتاب فنِ نحو کی کتاب ہے، اور یہ مسئلہ علم نحو کا نہیں۔

**تنبیہ پانزدہم متقدمین کا مسلک** متقدمین نے جس طرح اعم سے تعریف جائز رکھی (اور اس میں کوئی بُعد بھی نہیں جیسا کہ ہم نے بھی بیان کیا) انھوں نے اخص سے بھی تعریف کو جائز رکھا، اور مبائن سے بھی امتیاز ہوجائے تو اس سے بھی تعریف جائز ہوگی، کیونکہ ان کے یہاں جمیع ماعدا سے امتیاز ضروری نہیں، بعض مشترکات سے بھی تمیز حاصل ہوجائے تو تعریف جائز ہے۔

پس لفظ عام کی ہی کوئی خصوصیت نہیں رہی، اخص بلکہ مبائن سے بھی تعریف جائز ہوئی، بلکہ اخص تو جمیع ماعدا سے ممتاز بھی کردیتا ہے، البتہ کچھ فرد کو اپنے سے بھی خارج کردیتا ہے۔

**شہادتیں** • متقدمین نے اعم اور اخص دونوں سے تعریف جائز رکھی

دلیل یہ دی کہ تمام مشترکات سے تمیز دینا مقصود نہیں، بعض اغیار سے تمیز مقصود ہوتی ہے، البتہ معرف تام کے لئے مساوی ہونا ضروری ہے، اور یہ بات حد ورسم سب کے لئے عام ہے۔

(حاشیہ شرح مواقف میر سید شریف و شرح مطالع حسن چلپی)

- معرف میں بعض ماعدا سے امتیاز مطلوب ہوتا ہے، تمام ماعدا سے نہیں، تو خاص اور عام دونوں تعریف کی صلاحیت رکھتے ہیں، (شرح شمسیہ میر سید شریف)
- متقدمین نے کہا کہ کل ماعدا سے امتیاز مطلوب ہو، تو مساوی یا اخص کے سوا جبکہ عام اس کا ذاتی نہ ہو، کسی سے بھی تعریف جائز نہیں، اور اگر غرض بعض ماعدا سے امتیاز ہو تو اعم واخص اور مساوی سبھی سے جائز ہے، اور مبائن سے امتیاز ہو سکے تو اس سے بھی تعریف جائز ہے، لیکن ایک نادر الوجود بات ہے، اور اس مذہب کی حقانیت ظاہر ہے کیونکہ وقت وقت سے ضرورت سارے ہی اقسام کی پڑتی ہے، تو بعض کو ترجیح دینا اور بعض کو ترک کرنا غلط ہے۔

(شرح سلم بحر العلوم)

تو ثابت ہوا کہ عام کی کوئی تخصیص نہیں، خاص وعام دونوں ہی سے تعریف ہو سکتی ہے۔ پس آپ کو یہ حق کب پہنچتا ہے کہ علمائے محققین، مفسرین ومحدثین کی ان تینوں تعریفوں کو (میش اون دار، خلاف ماعز) تو آپ ساقط الاعتبار گردانیں، اور بعض حضرات نے "صاحب الیہ" تفسیر کردی تو وہ قابل اعتبار ہوگئی، کیا ایسا ممکن نہیں کہ وہ تینوں تعریفیں مساوی کے ساتھ ہوں اور حکیمی والی تعریف، تعریف بالاخص ہو، ہمارے اس نظریے کے خلاف خوش اعتمادی کے سوا اور کوئی دلیل نہیں، تو مسئلہ بالکلیہ ہمارے موافق ہوگیا۔

**تنبیہ سالز دہم تعریف میں مِن تبعیضیہ کی تحقیق** صرف شرح نقایہ کی عبارت میں لفظ مِن آیا ہے: ماکان من ذوات الصوف (جو اون دار میں سے ہو) اس کو بعض کے معنیٰ میں لیکر یہ سہارا پکڑنا کہ یہاں مراد تمام صوف والے نہیں، بلکہ بعض صوف والے ہیں (یعنی دنبہ) غلط ہے، کیونکہ اس سے قبل لفظ ماکان ہے، جو استغراق کے لئے ہے، تو یہاں مِن جو تبعیض کیلئے آتی ہے کلی کے افراد پر فرداً فرداً دلالت کے لئے ہے، اور معنیٰ یہ ہے کہ "ضان نام ہے اون والے جانور میں سے ہر ہر فرد کا، تو مِن کی تبعیض بھی سلامت رہی، اور ما کا استغراق بھی،

یہ ایسے ہی ہے کہ فلاسفہ نے انسان کی اوندھی سیدھی جو تعریف کی ہے:- الانسان حیوانٌ ناطقٌ، اس کی تعبیر کوئی یوں کرے:- الانسان اسم لکل ماکان من اهل النطق (انسان ہر اس کا نام ہے جو نطق والوں میں سے ہو) تو کیا اس مثال میں کوئی یہ گمان کر سکتا ہے کہ ناطق انسان سے اعم ہے۔

مجیب اگر خود اپنی عبارت پر غور کرے تو اپنے اس غلط استشہاد سے رجوع کرے، کیونکہ جب اس پر یہ اعتراض ہوا

کہ علماء نے فارسی میں ضان کو میش کہا، اور یہی چیز اردو میں بھیڑ کہی جاتی ہے، لہذا بھیڑ ضائن میں داخل ہوئی، تو اس نے کہا، اس تفسیر کا مطلب یہ ہے کہ "ما کان من ذوات الصوف میش سواء کان له الیة اولا" (جو اون والی ہے میش ہے، اس کے چکتی ہو یا نہ ہو)

دیکھئے یہاں بھی مِنْ تبعیضیہ ہے، لیکن مجیب نے اس کو چکتی دار اور غیر چکتی دار دونوں میں عام مانا، یہاں مِنْ تبعیضیہ کا سہارا لیکر صوف دار کو ضان سے عام نہیں مانا۔

پس معلوم ہوا کہ ان تعریفوں میں مِنْ کا سہارا لینا بھی غلط ہے

تنبیہ مفید ہم قران فی اللفظ کی بحث

(علماء نے ضان کی تعریف میں ماکان من ذوات الصوف کہا (جس کے اون ہو) اور معز کی تعریف میں ماکان ذوات الشعر (جو بال والا ہو) کہا، اس سے ان لوگوں کی تائید ہوتی تھی جو بھیڑ کو ضان میں داخل مانتے ہیں، کہ علماء نے ضانیت کا مدار اون پر رکھا چکتی پر نہیں)

اس کا جواب مجیب نے یہ دیا تھا کہ یہ توجیہ ہو، جب ہم یہ تسلیم کریں کہ مَالَهٗ صُوْفٌ کا لفظ ضان کے مساوی ہے حالانکہ یہ لفظ یہاں بھی ضان سے اعم ہے، دلیل یہ ہے کہ اسی کے ساتھ ماله شعر کہہ کے بکری کی بھی تعریف کی گئی ہے، تو اگر اس تعریف میں بھی مدار بال پر رکھا جائے، تو گائے اور بھینس بھی جو بالدار ہیں، بکری میں شامل ہو جاتے ہیں، اس لئے حقیقت یہی ہے کہ اس مقام پر علماء نے ضان اور معز دونوں ہی کی تعریفیں لفظ عام سے فرمائی ہیں۔

مجیب کی یہ بات صحیح نہیں، کیونکہ اس جواب کا مدار اس قاعدے پر ہے، کہ "جو دو جملے لفظ میں ساتھ ساتھ ہوں، ان دونوں کا حکم بھی ایک ہی ہوتا ہے"، جبھی تو [illegible] ہے کہ معز کی تعریف "مَالَهٗ شَعْرٌ" میں شَعْر عام ہے تو "ماله صوف" میں صُوْف عام ہونا چاہیئے، حالانکہ یہ استدلال ہی سرے سے فاسد اور غلط ہے۔

الف۔ علماءِ اسلام کا فیصلہ ہے، کہ "قِران فی اللفظ قران فی الحکم" لفظ میں ساتھ ہونا حکم میں ساتھ ہونے کو مستلزم نہیں ہے، اس لئے یہ بالکل ضروری نہیں ہے کہ مَالَهٗ شَعْرٌ عام ہو، تو مَالَهٗ صُوْفٌ بھی عام ہو۔

ب۔ شاید اسی لئے قہستانی نے ضان کی تعریف میں "مَاکَانَ مِنْ ذَوَاتِ الصُّوْفِ"، لفظ ماکان کے ساتھ، اور معز کی تعریف میں صرف "من ذوات الصوف" لفظ ماکان کے بغیر کہا، یعنی یہ اسلوب بدلنا اسی لئے ہوا، کہ ایک جگہ عام اور ایک جگہ مساوی مراد ہو۔

ج۔ معز کی تعریف میں بھی لفظ شعر معز کے مساوی ہے، یہ خیال غلط ہے کہ عام ہے، مُلّا علی قاری وغیرہ علماء کے نزدیک بکری کے بال کو ہی شعر کہا جاتا ہے، اس لئے بھینس اور گائے کے شمول کا کوئی سوال نہیں۔

بیشک بال بکری کے ساتھ خاص ہے، جیسا کہ وَبَر اونٹ کے ساتھ خاص ہے، اللہ تعالیٰ نے قرآن عظیم میں "مِنْ

اَصْوَافِهَا وَاَوْبَارِهَا وَاَشْعَارِهَا "، فرمایا ، کہ صوف ضان کے لئے ، وَبَر اونٹ کے لئے ، اور شعر بکری کے لئے ، البتہ محاورہ میں مجازاً دوسرے بال کے لئے بھی شعر کا اطلاق ہوجاتا ہے ، (ملا علی قاری مرقات زیر حدیث زید)

د ۔ گائے ، بیل اور بھینس سے اعتراض بیکار ہے ، کہ وہ یہاں مُقسم میں شامل ہی نہیں ، کلام تو غنم میں ہے ، کہ غنم کی دو قسمیں ہیں مالہ صوف و مالہ شعر ، تو لفظ مساوی مان کر بھی حصر کامل ہوگیا ،

**تنبیہ ہیز دہم لفظ ضان اور صوف کی تحقیق**

ضان کی تعریف مَالَهٗ صُوْفٌ میں لفظ صوف ضان سے اعم ہو ہی نہیں سکتا ، اور یہ کہنے کی گنجائش ہی نہیں ہے کہ تعریف بالاعم ہے ، کیونکہ علماء نے تصریح کی ہے کہ صوف ضان کے بال ہی کو کہتے ہیں ،

- صوف صرف ضان کے بال کو کہتے ہیں ، (حیوٰۃ الحیوان دمیری)
- اہل تفسیر و لغت فرماتے ہیں ، کہ صُوف ضان کا بال ، وَبَر اونٹ کا بال ، اور شعر معز کے بال کیلئے خاص ہے ،۔ (مفاتیح الغیب للرازی) ــــــ
- صُوف ضائنہ کے لئے ، اور وَبَر اونٹ کے لئے ، اور شعر معز کے لئے ، (قاضی بیضاوی)
- ضمائر انعام کے لئے ہیں ، اور اس کے ہر نوع پر تقسیم بھی ہے ، یعنی تمہارے لئے ضان کے صوف ، اونٹ کے وبر ، اور معز کے بال بنائے ۔ (ارشاد العقل لمفتی ابو مسعود)
- یعنی ضان کے صوف ، اونٹ کے وبر ، اور معز کے بال ، (تفسیر خازن)

کلام الٰہی میں ان تینوں ضمیروں کا مرجع جو تینوں بالوں کے ساتھ ہیں ، لفظ انعام ہے ، تو اگر فی نفسہ انعام میں سے کسی اور جانور کا بال بھی صوف کہلاتا ، تو مفسرین کو ہرگز یہ جرأت نہ ہوتی کہ اللہ تعالیٰ نے جس کو عام فرمایا ، یہ خاص کریں ،

صاحب مرقات کے متفرق کلام جو ہم نے دو جگہ لکھا ، ملاؤ تو ان کا فرمان بھی یہی ہے ، کہ صوف صرف ضان کے لئے ہے ، پس ایسی صورت میں صُوف کو اگر دونوں (بھیڑ اور دنبہ) کے لئے عام مانا جائے ، تو مساوی کے ساتھ تعریف ہوئی ، ورنہ اخص کے ساتھ ، اعم کے ساتھ تعریف کا تو کوئی سوال ہی نہیں ۔

تو ثابت ہوا کہ ضان صوف والا ہے ، اور ہمارا یہ جانور بھی صوف والا ہے ، لہٰذا اب بات واضح طور پر ثابت ہوگئی کہ بھیڑ بھی ضان ہی ہے ۔

**تنبیہ نوزدہم تعریف بالاعم اور تعریف بالاخص**

میں نے پہلے کہا تھا ، ہوسکتا ہے کہ ضان کی پہلی تعریف لفظ مساوی سے ہو ، اور "الیۃ" چکتی والی تعریف اخص کے ساتھ ہو ، اب میں قطعیت کے ساتھ اسی بات کو دُہراتا ہوں ، کیونکہ میں بتا چکا ہوں کہ اعم ماننے میں "غنم" کا حصر اس کی دو نوعوں میں ختم ہوجائے گا ، اور بھیڑ تیسری قسم ہوجائے گی ،

**تنبیہ بستم ائمہ وعلماء کے فتاوے**

یہ لطیفہ بھی قابل ملاحظہ ہے ، دنبہ جس کے چکتی ہوتی ہے ، اگر کسی کے خِلقۃً چکتی ہو ہی نہیں ، اس کی قربانی جائز ہوگی یا نہیں ؟

امام اعظم ہمام اقدم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:۔ " ایسے دنبہ کی قربانی جائز ہے"۔
امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:۔ "یہی صحیح ہے"
امام محمد بن حسن فرماتے ہیں:۔ " ایسے کی قربانی صحیح نہیں ہے"
بکری کا کان اور دُم پیدائشی طور پر غائب ہو، تو قربانی جائز ہے یا نہیں ؟
امام محمد فرماتے ہیں:۔ "ناجائز ہے"
امام ابوحنیفہؒ سے روایت ہے " جائز ہے" (مبسوط)
اگر دنبہ کی چکتی دم ہی کی طرح خلقۃً چھوٹی ہو ؟
"امام اعظمؒ جب بے کان اور دم کی جائز قرار دیتے ہیں تو چھوٹے کان میں کیا رکھا ہے، یہ بھی جائز ہوگی"
"امام محمدؒ کے یہاں صرف صغیر الاذن کی جائز ہے، خلقی کان چکتی نہ ہو تو جائز نہیں"
(قاضی خان لامام فقیہ النفس) محمد
"اجناس میں ہے کہ اگر دنبہ کی چکتی کان کی طرح چھوٹی ہو، قربانی جائز ہے، اور اگر مطلقاً ہو ہی نہیں تو امام کے یہاں ناجائز ہے" (اجناس، خلاصہ، عالمگیری، اخیرین میں میں نے خود دیکھا عبارت خلاصہ کی ہے)
" وہ دنبہ کہ اس کی چکتی چھوٹی دم کے مشابہ ہو یا ہو ہی نہیں اس کی قربانی جائز ہے۔ امام محمد کے یہاں ناجائز ہے" (وجیز امام کردری)
"شکار جس کے خلقۃً کان نہ ہو، اس کی قربانی جائز نہیں، ایسے ہی جس کی دم یا چکتی نہ ہو"
(خزانۃ المفتین)
"جس کے خلقۃً تھن یا چکتی نہ ہو، یا سینگ ہی نہ ہو، اس کی قربانی جائز ہے" (امام ابویوسف اردبیلی شافعی)
"جو پیدائشی طور پر بے تھن اور چکتی کا جانور ہو، صحیح یہی ہے کہ اس کی قربانی جائز ہے
(حیٰوۃ الحیوان دمیری)

ان دونوں فتووں سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ چکتی ضان کی حقیقت کا جز نہیں کہ یہ نہ ہو تو جانور ضائن کے بجائے کچھ اور ہو جائے، امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے قول پر تو یہ امر بالکل واضح ہے، امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے قول پر بھی، کیونکہ بے چکتی والے کو ضان مان کر ہی وہ اس کی قربانی کے جواز اور عدم جواز کا قول کر رہے ہیں، اگر بے چکتی والے کو وہ ضان مانتے ہی نہیں تو ان کی عبارت "لا الیۃ لہ" کے معنی یہ ہو جائیں گے، اگر بکری بکری ہی نہ ہو تو اس کی قربانی ناجائز ہے، اور ایسی ردی عبارت تو کوئی عام عربی بھی نہیں بول سکتا، چہ جائیکہ

امام اللغۃ والفقہ امام محرر المذہب امام محمد رحمۃ اللہ علیہ۔

تنبیہ بست ویکم حیوان کے اعضاء کا حکم

میری مانو تو میں تم کو نور حق کی سامنے کھڑا کر دوں گا، جہاں کوئی حجاب نہ ہوگا، اور ہر قسم کے خطرات دور ہو جائیں گے،

واقعہ یہ ہے کہ جانوروں کے اعضاء وجوارح اوصاف کے مرتبہ میں ہوتے ہیں، جس کے مقابلہ میں دام کا کوئی حصہ نہیں ہوتا، اس پر سارے فقہاء کا اتفاق ہے

"کسی نے ایک باندی خریدی، ابھی بائع کے ہی پاس تھی کہ بھینگی ہوگئی، دام میں سے کچھ کم نہ ہوگا، یونہی کسی نے باندی خریدی، وہ مشتری کے قبضہ میں اگر بھینگی ہوگئی، اور مشتری کسی دوسرے کے ہاتھ اس کو منافع پر (مرابحۃ) بیچنا چاہتا ہے، تو اُسے بتانے کی ضرورت نہیں کہ یہ میرے یہاں آکر عیبی ہوگئی ہے"

میں اس موضوع پر کثیر نصوص پیش کر سکتا ہوں کہ اطراف حیوان کا حکم اوصاف کا ہے، اور اوصاف کسی شئے کی حقیقت میں داخل نہیں ہوتے، جیسا کہ علماء نے بیان فرمایا ہے، اور آپ بھی جانتے ہونگے، یہ اُن اعراضِ مفارقہ کی طرح ہیں، جن کے انتفاء سے حقیقت منتفی نہیں ہوتی، تو ضان بھی چکتی نہ ہونے کی صورت میں ضان سے نہیں نکل سکتا، جیسے وہ آدمی، آدمی ہی رہتا ہے جس کے پیدائشی ہاتھ نہ ہو، اس وصف کے ساتھ تعریف کرنے کا مقصد صرف یہ ہوتا ہے، کہ یہ وصف صرف اس حقیقت میں پایا جاتا ہے، تو اس وصف سے ذہن صرف اس حقیقت کی طرف منتقل ہو جاتا ہے، یہ مطلب نہیں ہوتا کہ یہ حقیقت اس وصف کے بغیر پائی ہی نہیں جاتی

"ما تکون لہ الیۃ" کا مطلب یہ ہوا کہ ضان جانور کی وہ قسم ہے کہ اس میں چکتی ہوتی ہے، یہ مطلب نہیں کہ بے چکتی کا ضان ہوگا ہی نہیں۔

تنبیہ بست ودوم چکتی کی بحث

اب تھوڑی دیر چکتی پر بحث ہو جائے، آپ سوچتے ہوں گے کہ "الیۃ" (چکتی) جبھی ہوگی، جب اس پر خوب گوشت، خوب چربی، اور وہ خوب چوڑی ہو، جس کو ہندی میں چکتی کہتے ہیں، تو یہ ایک زعم باطل اور بلا دلیل ہے، "الیۃ" بکری کی دُم کو کہتے ہیں، اس میں چھوٹے اور بڑے، لانبے اور ناٹے ہونے کی شرط نہیں، حوالے ملاحظہ ہوں:۔

" الیات" الیۃ کی جمع، بکری کی دم کو کہتے ہیں (مجمع نقلاً عن ابن اثیر)

" ریڑھ کی آخری ہڈی پر جو چربی، یا چربی اور گوشت دونوں چڑھ جاتی ہیں، اسی کو الیۃ کہتے ہیں"

(قاموس)

اور بھیڑ کا بھی یہی حال ہے کہ اس کی دم پر بھی گوشت، چربی آلود ہوتا ہے، تو اس کو الیہ کون نہ کہیگا علماء کے حوالہ سے ہم لکھ آئے ہیں کہ معمولی چکتی والے کی قربانی جائز ہے، تو کیا یہی مسئلہ بھیڑ کا جزیہ نہ تھا تو بیشک اس بھیڑ پر بھی لیھا الیۃ کی تعریف صادق ہے۔

اور اگر اس پر بھی تسلی نہ ہو، تو سوال یہ ہے کہ چکتی کی لمبان، چوڑان کیا ہوگی کہ اس سے کم کو چکتی کے بجائے دم کہا جائے، اور ذرا اس چکتی کا بھی خیال رہے، جس کو فقہاء نے دم کی طرح چھوٹی کہا ہے، ظاہر ہی کہ یہ سب باتیں ائمہ اعلام کے کلام سے ثابت کرنی ہوگی، زبانی جمع خرچ کی سند نہیں۔

**تنبیہ بست وسوم، تعریفوں میں عدم تضاد**

گذشتہ تحریروں سے یہ واضح ہوچکا ہے، کہ علماء نے ضان کی تین تفسیریں کی ہیں، اون والا، چکتی والا، معز کے علاوہ، اور فارسی والوں نے اس کا ترجمہ میش کیا، اور ہم یہ ثابت کر آئے کہ احکام مخصوصہ کے بیان کے وقت ترجمہ ہو یا تعریف، مساوی کے علاوہ نہیں ہوسکتی، تو پتہ چلا کہ مذکورہ بالا چاروں لفظ بلکہ ہندی کا بھیڑ ملکر کل پانچوں لفظ آپس میں مساوی ہیں، ان کا محدود ومفہوم شئے واحد ہے، تو جو اون والی ہے وہی چکتی والی ہے، اور جو چکتی والا ہے وہی اون والا بھی ہے، کیونکہ ایسے مواقع پر تعریف کا مقصد وصف نوعی بیان کرنا ہوتا ہے، افراد کے وصف فعلی کا ذکر نہیں ہوتا، کہ یہ تو عام طور پر رسم میں ملحوظ ہوتا ہے، جیسے انسان اور حیوان کی تعریف میں تحرک ارادی یا مشی یا ضحک اور کتابت وغیرہ اوصاف۔

تو ہماری تقریر سے ثابت ہوگیا کہ بھیڑ کی دم جو ہمارے بلاد میں ہوتی ہے، وہ چکتی ہی ہے، اور فقہ حنفیہ میں اسکی صورت اور حکم دونوں کا جزئیہ موجود ہے۔

اور یہ بھی ظاہر ہوا کہ ان بظاہر مختلف تعریفوں میں کوئی تضاد نہیں۔ اور یہ بھی معلوم ہوا کہ یہاں تعریف نہ تو اعم کے ساتھ ہے، نہ اخص کے ساتھ، بلکہ سب مساوی ہیں، اور یہ کہ غنم میں چکتی اور بے چکتی کی بنیاد پر ایک تیسری قسم نہیں پیدا ہوتی، یہ سب دماغی خدشات اور وہمی خیالات ہیں،

**تنبیہ بست وچہارم، ناقص کامل کی نفی**

یہ بھی واضح ہوا کہ بھیڑ کی دم میں کوئی نقصان اور کمی نہیں کہ کہا جائے وہ ناقص ہے اور چکتی کامل ہے، لہٰذا دنبہ کے ساتھ لاحق نہیں ہوسکتی،

**تنبیہ بست وپنجم امام اعظم کے فتوی کی بنیاد پر فیصلہ**

اور اگر ہم سب چھوڑ چھاڑ کر یہی مان لیں کہ بھیڑ بے چکتی کا ہے، تب بھی یہ انعام میں داخل ہے، تو قربانی کا جانور ہے، اور اسی جانور کی قربانی جائز ہونے نہ ہونے میں امام اعظم اور امام محمد رحمہم اللہ کا اختلاف ہے، اور یہ معلوم ہے کہ ائمہ جب تک کسی مسئلہ میں امام اعظم کے خلاف کسی اور امام کے قول پر متفق نہ ہوں، فتوی امام کے قول پر ہے، یہ مسئلہ فتح، بحر، نہر، خیریہ، شامی، وغیرہ معتمد اسفار میں منصوص ہے، میں نے ان سب کو اپنے فتادے کی جلد کتاب النکاح میں تفصیل سے نقل کیا ہے۔

یہ حکم تو امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے اس قول کا ہے جس کی ائمۂ ترجیح میں سے کسی نے ترجیح نہ دی ہو، اور اس قول کی تو امام فقیہ النفس قاضیخاں نے ترجیح فرمائی ہے کہ اپنے اصول کے موافق اسی کو مقدم کیا، یہ مسئلہ بھی امام شامی اور امام طحطاوی نے منصوص فرمایا

پس ایسی صورت میں بھیڑ کی قربانی کے جواز کا فتویٰ دیئے بغیر چارہ نہیں۔

**تذئیل** آپ کی سات مستند کتابوں میں سے تین (ذخیرہ عقبی، درمختار، اشعۃ اللمعات) میں تو ضان کی تفسیر میں "بمالہ الیۃ" کا کہیں پتہ نہیں، بلکہ ذخیرہ عقبیٰ اور اشعۃ اللمعات میں تو آپ کے مدعا کے خلاف ہے، جیسا کہ مذکور ہوا، لیکن صاحب تعلیق مجدد نے تو انھوں نے حق کی تلاش میں تساہل برتا، اور کلام علما میں ذکر وصف کو زیادتی کشف کے بجائے قید احترازی سمجھا، اور بھیڑ کو ضان میں شامل نہ ماننے میں وہ بھی اسی طرح وہم میں گرفتار ہوئے، جیسے آپ نے "الیۃ" کے لفظ سے دھوکہ کھایا، اغلب ہے کہ آپ نے اس معاملہ میں انھیں کی تقلید کی ہو، مگر ان سے آگے بڑھ گئے، کیونکہ وہ تو صرف یہ کہہ کر رہ گئے، کہ چونکہ یہ ضان نہیں، اس لئے اس کے ششماہہ بچے کی قربانی جائز نہیں، اور آپ نے سرے سے اس کو قربانی کے جانور سے ہی خارج کر دیا،

یہ بات فاضل لکھنوی کے فتویٰ سے ظاہر ہے، وہ کہتے ہیں، بکری اور بھیڑ، ایسے ہی گائے اور اونٹ کا چھ ماہہ بچہ درست نہیں ہے، فقط دنبہ چھ ماہہ درست ہے۔

اس سے اندازہ یہ ہوتا ہے کہ انھوں نے یہ سمجھا کہ "منح الخالق" کی عبارت میں (جس کا حوالہ انھوں نے دیا ہی) ضان کے بیان میں صوف کا ذکر ہے، جس کو "مالہ الیۃ" سے مقید کیا ہے، تو اس کا مطلب یہی ہے کہ الیہ کی قید احترازی ہے، حالانکہ خود ان کی عبارت، اور امام طحطاوی اور شامی کی روایت میں صوف کا ذکر نہیں ہے، صرف مالہ الیۃ ہی تو آپ کو بھی انکی تقلید کرنی تھی تو اتنی ہی بات میں کرتے، نہ کہ آگے بڑھ کر ایک محال بات کا دعویٰ کر دیا، اور سب مسلمانوں کو گمراہ اور گمراہ گر کا خطاب دیا،

مجھ سے لکھنوی صاحب کے ایک شاگرد نے ان کا یہ فتویٰ ذکر کرکے صورت حال دریافت کی تھی، میں نے چند جملوں میں اس کا خلاصہ لکھ دیا تھا، اور مسئلہ حق واضح کر دیا تھا، یہ کلام تو اللہ تعالیٰ کی توفیق سے حافل اور کافل ہے، ان دونوں وہموں کو دفع کرنے والا، بلکہ اس کا تو رد شدید ہے جو ان کی قربانی جائز کرتا ہے، اور ان کے بچے کی نہیں۔

بلاشبہہ بھیڑ کا چھ ماہہ بچہ جو دیکھنے میں سال بھر کا معلوم ہو، اس کی قربانی جائز ہے وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد وعلیٰ آلہ واصحبہ اجمعین۔

اس رسالہ "ھادی الاضحیۃ بالشاۃ الھندیۃ" سے ۱۳۱۶ھ میں فراغت حاصل ہوئی۔

**مسئلہ** - ازبنارس محلہ کنڈی گڈ ٹولہ، مسجد بی بی راجی، شفاخانہ مرسلہ مولوی حکیم عبدالغفور صاحب ۲۵ محرم الحرام ۱۳۱۴ھ

ما قولکم ایہا العلماء اس مسئلہ میں کہ قربانی بھیڑ ششماہہ کی درست ہے یا نہیں، اکثر حدیثوں میں جو لفظ جذعہ من الضان آیا ہے، اُس سے ششماہہ بھیڑ مراد ہے یا دنبہ یا دونوں۔ عبارت نہایہ شرح ہدایہ مندرجہ ذیل سے معلوم ہوتا ہے کہ قربانی ششماہہ بھیڑ کی جائز نہیں، اسی پر مولانا و استاذنا مولوی عبدالحی صاحب نے عمل فرمایا ہے، چنانچہ یہ مسئلہ مولوی صاحب مرحوم کے مجموعہ فتاوی کی جلد اول ص۱۹۱ میں موجود ہے، عبارت شرح ہدایہ ویجزئ من ذلک کلہ الثنی فصاعدا الا الضان فان الجذع منہ یجزی، والتقیید بالضان لان الجذع من الابل والبقر والغنم لا یجزئ منہا الا الثنی۔ بینوا بالکتاب توجروا یوم الحساب

**الجواب** - ششماہہ بھیڑ کی قربانی بلاشبہہ جائز ہے جبکہ یکسالہ بھیڑوں میں دور سے متمیز نہ ہوسکے فی الدرالمختار صح الجذع ذوستۃ اشہر من الضان ان کان بحیث لو خلط بالثنایا لایمکن التمییز من بعد یہی شرط دنبہ میں ہے، اور دنبہ اور بھیڑ ایک ہی نوع ہیں اور دونوں کا ایک ہی حکم، اس قدر میں تو کسی کو کلام ہو ہی نہیں سکتا، کہ جواز ششماہہ کا حکم احادیث صحیحہ وکتب فقہیہ سب میں بلفظ ضأن وارد ہے، اب مدار صرف ادراک معنی ضأن پر رہا، اگر یہ لفظ اس بھیڑ کو بھی شامل، تو قطعا یہ بھی اس حکم میں داخل والا لا، مگر بالیقین معلوم کہ ضان وہی چیز ہے جسے فارسی میں میش، اردو میں بھیڑ، اور اسی کی ایک صنف کو دنبہ کہتے ہیں، عرب دونوں معز وضأن کے سوا نہیں جانتے، نہ یہاں تیسری نوع ہے۔

(۱) قال اللہ تعالٰی ثَمٰنِیَةَ اَزْوَاجٍ مِنَ الضَّاْنِ اثْنَیْنِ وَمِنَ الْمَعْزِ اثْنَیْنِ مولانا شاہ عبدالقادر دہلوی مرحوم موضح القرآن میں اس آیہ کریمہ کا ترجمہ فرماتے ہیں (پیدا کئے آٹھ نر و مادہ بھیڑوں سے دو، اور بکری میں سے دو) دیکھو ضان کا ترجمہ بھیڑ کیا، اسی طرح مولانا رفیع الدین نے ترجمہ کیا، یوہیں نفائس میں اس کا عکس یعنی بھیڑ کو میش نر وکبش وضأن سے مترجم کیا، تحفۃ المومنین میں کہا، بھیڑ بہندی غنم ست، پھر لکھا غنم ضان ست

(۲) سب جانتے ہیں کہ بھیڑ کا ترجمہ میش ہے، اور اہل لغت نے یہی ترجمہ ضأن کیا، منتخب رشیدی میں ہے ضأن میش، ضائن میش نر، صراح میں ہے، ضائن میش نر خلاف ماعز، والجمع ضأن خلاف معز تحفہ ومخزن میں ہے ضأن بفارسی میش نامند۔

(۳) علمائے لغت وتفسیر وحدیث وفقہ ضأن کی تعریف اون والی غنم فرماتے ہیں، اور معز کی تفسیر بالوں والی مصباح المنیر وحیوۃ الحیوان وغیرہما میں ہے الضان ذوات الصوف من الغنم، تفسیر کبیر میں ہے الضان ذوات الصوف من الغنم، والمعز ذوات الشعر من الغنم، معالم التنزیل میں ہے الضان والنعاج ھی ذوات الصوف من الغنم

والمعز والمعزی ذوات الشعر من الغنم، جامع الرموز پھر ردالمحتار میں ہے الضان ماکان من ذوات الصوف والمعز من ذوات الشعر، اب دیکھے سے معلوم ہوسکتا ہے کہ بھیڑ کے بدن پر اون ہوتی ہے یا بال،

(۴) علامہ دمیری نے حیوۃ الحیوان الکبرٰی میں صاف حصر فرمادیا کہ اون صرف ضان کے لئے ہوتی ہے لفظ غنم میں فرماتے ہیں صوف الضان افضل من شعر المعز واعز قیمۃ ولیس الصوف الا للضان، اب بھیڑ کو ضان سے خارج ماننے والے پر لازم ہوگا کہ بھیڑ کی اون سے انکار، اور اس کی پشت پر بکری کے سے بال آشکارا کرے، وانی له ذلك۔ (۵) زبان عرب وخود قرآن شاہد ہے کہ نوع غنم میں صرف دو صنفیں ہیں، ایک وہ جسے عربی میں مَعز، نر کو تَیس، مادہ کو عَنز، فارسی میں بُز کہتے ہیں، دوسری جسے عربی میں ضأن نر کو، کبش مادہ کو، نعجہ فارسی میں گوسپند دمیش کہتے ہیں، رب العزت جل وعلا نے آیۂ مذکورہ میں آٹھ ہی جوڑے بتائے، ضأن، معز، ابل، بقر، ہر ایک سے دو، مادہ ونر، اہل زبان نے مَعز کو خلاف ضان، ضان کو خلاف معز سے تفسیر کیا، معلوم ہوا کہ اُن کے لئے ثالث نہیں، قاموس میں ہے المعز خلاف الضان من الغنم، اُسی میں ہے الضائن خلاف الماعز من الغنم ج ضائن، اضأن ضائنك اعز ۔۔ المعز ۔ مختار رازی میں ہے الضائن ضد الماعز، والجمع الضأن والمعز، اُسی میں ہے المعز من الغنم ضد الضان، مجمع بحار الانوار میں ہے فی ح شقیق مثل قراء ھذا الزمان کمثل غنم ضوائن ذات[1] صوف عجاف، ھو جمع ضائنۃ، وھی الشاۃ من الغنم، خلاف المعز، کوئی ادنٰی فہم والا بھی نہیں کہہ سکتا کہ بھیڑ معز میں داخل ہے، کیا بھیڑ کو فارسی میں بُز کہتے ہیں، کیا مینڈھے کو عربی میں تیس، مادہ کو عنز بولتے ہیں، جتنا صاف ترجمہ بکرا بکری ہے لاجرم بھیڑ ضأن ہی ہے، اور ضأن ہی میں داخل ہے، اور حکم ضان اُسی کا حکم ہے، اسے قطعاً شامل شیخ محقق قدس سرہ اشعۃ اللمعات میں فرماتے ہیں:۔

بدانکہ اضحیہ جائز نیست مگر از ابل وبقر وغنم، وغنم دو صنف ست، مَعز کہ آنرا بُز گویند، وضأن کہ آنرا میش خوانند ودر جمیع ایں اقسام ثنی شرط ست، مگر از ضان کہ جذعہ ہم درست ست، ودرست نیست از معز، کیا اس ارشاد سے بھی زیادہ کوئی تصریح صریح درکار ہے اور بفرض باطل اگر بھیڑ کو ضان میں داخل نہ مانئے، اور اس کا ابل وبقر ومعز اونٹ گائے بکری سے نہ ہونا بدیہی، تو حاصل یہ رہے گا کہ وہ بہیمۃ الانعام کی چاروں قسم سے خارج ہے، اور بالاجماع قربانی صرف انھیں چار قسم پر محدود، تو بھیڑ اگر ضان نہیں، تو واجب کہ سرے سے اس کی قربانی بھی باطل ہو، اگرچہ کتنی ہی عمر کی ہو، نہ یہ کہ قربانی جائز ہونے کو تو وہ ضان میں داخل، اور ششماہہ جائز نہ ہونے کو ضان سے خارج، یہ جہل صریح وتعسف قبیح ہے، غرض حکم واضح ہے، اور مسئلہ روشن، اور اس کا خلاف نہ بین، نہ مبین، بلکہ باطل بیّن، عبارت نہایہ منقولہ استفتاء مذکورۂ فتاوٰی کو اگر بعد ادراک معنی ضان لحاظ کیجئے تو صراحۃً ہمارا ہی مطلب اس سے ثابت، اور تحقیق معنی ضان کی نظر سے دیکھئے تو راساً بے علاقہ

---

[1] احترازا عما اذا جز صوفہا فاستبان عجفہا والمقصود ان باطنہم علی خلاف ظاہرہم ۱۲ منہ قدس سرہ۔

وساکت، ہاں مجیب لکھنوی کو وجہ اشتباہ عبارت منح الغفار واقع ہوئی کہ الضان ما تلون لہ الیۃ وہم گزرا کہ الیہ خاص چوڑی چکلی چکتی کو کہتے ہیں جس میں بکثرت چربی ہو، لہذا ضان بالتخصیص صنف دنبہ کا نام خیال کیا حالانکہ غنم میں اَلْیَہ مطلقًا دم گوسپند کا نام ہے، کبر وصغر وطول وقصر وغیرہا کچھ اس میں شرط نہیں، نہایہ ابن اثیر ومجمع بحار الانوار میں ہے الیات جمع الیۃ وھی طرف الشاۃ، صراح میں ہے اَلْیَہ بالفتح ذنب، برہان میں ہے ذُنب بضم بمعنی دُم، لاجرم فتاوی امام اجل قاضی خاں وردالمحتار وغیرہما میں تصریح فرمائی کہ اگر الیہ خلقۃً صغیر ومشابہ دم ہو روا ہے، خانیہ میں ہے ان کان لھا الیۃ صغیرۃ مثل الذنب خلقۃ جاز، یہ بعینہ ہمارے بلاد کی بھیڑوں کی صورت ہے، ہم نے ان بھیڑوں کی دُم کو تشریح کرکے دیکھا وہ ضرور گوشت اور چربی پر مشتمل ہوتی ہے بخلاف دُم بز، بس یہی فرق الیہ و ذنب میں ہے، طول وقصر، عظم وصغر وکثرت و قلت لحم وشحم کو ہرگز اس میں نہ لغۃً دخل ہے نہ فقہاً، وھذا مما لا یخفی علی جاھل فضلاً عن فاضل، بات یہ ہے کہ جانوروں بلکہ آدمیوں کے بھی بعض اعضا صورت وہیئت بلکہ نفس وجود وعدم میں اختلاف ممالک سے مختلف ہوتے ہیں، اس سے نہ وہ دو نوعیں ہوجائیں گے نہ اُن کے احکام مختلف، فقیر نے بعض بلاد کے اونٹ دیکھے چھوٹے چھوٹے نہایت خوشنما، بدن پر بڑے بڑے بال مشابہ بہ یال، پشت پر دو کوہان بلند ومرتفع، بیچ میں نشست کی جگہ خالی کہ سوار کو آگے پیچھے دو تکیوں کا کام دیتے، چینیوں کی ناکیں کس قدر پست دبی، تاتاریوں کی آنکھیں چھوٹی، زنگیوں کے لب فروہشتہ وسطبر ہوتے ہیں، ہنہ ناتیہ جین الاسکتین کہ خفاض کیا جاتا ہے، زنان مغربیہ میں خلقۃً نہیں ہوتا، بعض اتراک وحوش کے عصعص پر لحمہ زائدہ بقدر یک بالشت مثل ذنب ہوتا ہے، امام کمال الدین دمیری وعلامہ ذکریا بن محمد بن محمود انصاری قزوینی نے ایک قسم کی بھیڑ ذکر کی، جس کے چھ اَلْیَہ ہوتے ہیں، ایک سینہ پر، دو شانوں پر، ایک پیچھے، دو رانوں پر، یہی اختلاف ممالک دم گوسپند میں ہے، ان دیار میں پتلی لمبی ہوتی ہے، جس میں اُسی کے لائق گوشت اور چربی، عرب میں اکثر چوڑی چھوٹی قدرے زیادہ گوشت اور چربی مشتمل، اور بعض خوب پہن و دراز بکثرت لحیم شحیم، یہ کابل وغیرہ میں کثیر الوجود ہے، اور بعض کی چکتی تو اتنی بڑی ہوتی ہے کہ اُسے چلنے سے معذور کردیتی ہے، ایک ہلکی گاڑی بنا کر اُسے جوتتے اور دُم گاڑی پر رکھ دیتے ہیں جسے وہ کھینچتی چلتی ہے، کیا ان اختلافات سے یہ انواع مختلفہ ہوجائیں گی، اور ان کے احکام جُدا، ایسا کوئی عاقل خیال نہیں کرسکتا، عجائب المخلوقات وغرائب الموجودات میں ہے یجلب من الھند نوع من الضان علی صدرہ الیۃ، وعلی کتفہ الیتان، وعلی فخذیہ الیتان، وعلی ذنبہ الیۃ، وربما تکبر الیۃ الضان حتی تمنعہ من المشی فیتخذ لالیتھا عجلۃ توضع علیھا، وتشد الی صدرھا فتمشی الضان، وتجر العجلۃ والالیۃ علیھا، اسی طرح حیوۃ الحیوان میں ہے الی قولہ تمنعہ من المشی، جسے اس قدر کافی نہ ہو، ہمارا رسالہ عربیہ ھادی الاضحیہ بالشاۃ الھندیہ ملاحظہ کرے کہ بتوفیق علام تحقیق مرام بما لامزید علیہ ہے، وللہ الحمد واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - از ضلع آرہ، ڈاک خانہ وقصبہ دائی ساگر، مسئولہ محمد یوسف

خصی سال سے کم عمر والے پر قربانی جائز ہے یا نہیں،

**الجواب** - چھ مہینے تک کا ایسا فربہ مینڈھا کہ سال بھر والوں کے ساتھ ہو تو دور سے تمیز نہ ہو، اس کی قربانی جائز ہے، اگرچہ خصی نہ ہو، اور بکرا سال بھر سے کم کا جائز نہیں اگرچہ خصی ہو، واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** - از ریاست جے پور سوائی، تکیہ آدم شاہ گھاٹ دروازہ، مرسلہ مولانا عبدالرحمٰن اعظمی مئوی صاحب

مورخہ ۲ ذی الحجہ ۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بکرا بکری اگر سال بھر سے کسی قدر کم کا ہو، مثلاً گیارہ مہینہ یا کم وبیش کا، تو اس کی قربانی جائز ہے یا نہیں، اگر جائز نہیں تو اس جانور کو جس پر نیت قربانی کی ہو چکی ہے، اور پورے سال بھر کا نہیں ہے تو کیا کرنا چاہئے، اور اگر جائز ہے یک سال سے کم مدت کا، تو اُس کتاب کا نام درج کردیا جائے، تاکہ یہاں دیکھکر اطمینان حاصل کیا جاوے۔ بینوا توجروا،

**الجواب** - بکرا بکری ایک سال سے کم کا قربانی میں ہرگز جائز نہیں، نہ اس پر قربانی کی نیت صحیح، وہ اسکی ملک ہے جو چاہے کرے، قربانی کے لئے دوسرا جانور لے، ہاں اگر یہ نیت کی ہو کہ آئندہ سال اس کی قربانی کروں گا تو اُسے قربانی ہی کے لئے رکھے، اُس کا بدلنا مکروہ ہے، درمختار میں ہے صح ابن خمس من الابل، وحولین من البقر والجاموس، وحول من الشاۃ والمعز، ردالمحتار میں ہے، فی البدائع تقدیر ھذہ الاسنان لمنع النقصان و لا الزیادۃ، فلو ضحی بسن اقل لا یجوز، وباکبر یجوز، وھو افضل، ہدایہ میں ہے لو اشتری بقرۃ یرید ان یضحی بھا عن نفسہ ثم اشرک فیھا ستۃ معہ جاز استحسانا، وفی القیاس لا یجوز، لانہ اعدھا للقربۃ فیمنع عن بیعھا متمولا، وجہ الاستحسان دفع الحرج والاحسن ان یفعل ذلک قبل الشراء لیکون ابعد عن صورۃ الرجوع فی القربۃ، وعن ابی حنیفۃ انہ یکرہ الاشتراک بعد الشراء لما بینا واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** - مرسلہ عبداللہ خاں، از شہر انبالہ، محلہ وکیل پور یکم صفر ۱۳۳۵ھ

جناب مولانا صاحب بعد سلام علیک کے واضح ہو کہ بقرعید کی قربانی میں بکرا خصی جائز ہے یا نہیں، اور جو کہ قربانی کرے اُس کو روزہ رکھنا جائز ہے کہ نہیں،

**الجواب** - خصی کی قربانی افضل ہے، اور اس میں ثواب زیادہ ہے، اور عید کے دن کا روزہ حرام ہے، ہاں پہلی سے نویں تک کے روزے بہت افضل ہیں، اُس پر قربانی ہو یا نہ ہو، اور سب نفلی روزوں میں بہتر روزہ عرفہ کے دن کا ہے، ہاں قربانی والے کو یہ مستحب ہے کہ عید کے دن قربانی سے پہلے کچھ نہ کھائے، قربانی ہی کے گوشت میں سے پہلے کھائے، مگر یہ روزہ نہیں، نہ اس میں روزہ کی نیت جائز، کہ اُس دن اور اُس کے بعد تین دن روزہ حرام ہے، واللہ تعالیٰ اعلم

# انفس الفکر فی قربان البقر

**مسئلہ عجیبہ** از مراد آباد شوال ۱۲۹۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین مذہب حنفیہ اس مسئلہ میں کہ گاؤکشی کوئی ایسا امر ہے جس کے نہ کرنے سے کوئی شخص دین اسلام سے خارج ہوجاتا ہے یا اگر کوئی معتقد اباحت ذبح ہو مگر کوئی گائے اس نے ذبح نہ کی ہو، یا گائے کا گوشت نہ کھایا ہو، ہر چند کہ اکل اس کا جائز جانتا ہے، تو اس کے اسلام میں کچھ فرق نہ آئے گا، اور وہ کامل مسلمان رہے گا، گاؤکشی کوئی واجب فعل ہے کہ جس کا تارک گنہگار ہوتا ہے یا اگر کوئی شخص گاؤکشی نہ کرے صرف اباحت ذبح کا دل سے معتقد ہو تو وہ گنہگار نہ ہوگا، جہاں بلاوجہ اس فعل کے ارتکاب سے ثوران فتنہ وفساد ہو اور مفضی بہ ضرر اہل اسلام ہو، اور کوئی فائدہ اس فعل پر مرتب نہ ہو اور عمل داری اسلام بھی نہ ہو، تو وہاں بدیں وجہ اس فعل سے کوئی باز رہے تو جائز ہے، یا یہ کہ بلاسبب ایسی حالت میں بقصد اثارت فتنہ وفساد ارتکاب اس کا واجب ہے، اور قربانی اونٹ کی بہتر ہے یا گائے کی، بینوا توجروا۔

**الجواب** (واللہ سبحٰنہ موفق الصدق والصواب) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، اللھم صل وسلم وبارک علٰی سیدنا محمد والہ وصحبہ اجمعین اللھم بک نستعین۔ اصل مسئلہ کے جواب سے پہلے دو امر ذہن نشین کرنا لازم۔

اوّل یہ کہ ہماری شریعت مطہرہ اعلٰی درجہ حکمت ومتانت ومراعات دقائق مصلحت میں ہے، اور جو حکم عرف ومصالح پر مبنی ہوتا ہے انھیں چیزوں کے ساتھ دائر رہتا ہے، اور اعصار وامصار میں ان کے تبدل سے متبدل ہوجاتا ہے، اور وہ سب احکام، احکام شرع ہی قرار پاتے ہیں، مثلاً زمان برکت نشان حضور سرور عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں بوجہ کثرت خیر ونایابی فتنہ وشدت تقوٰی وقوت خوف خدا عورتوں پر ستر واجب تھا نہ حجاب، اور زنان مسلمین پنجگانہ مساجد میں جماعتوں کے لئے حاضر ہوتیں بعد حضور کے جب زمانے کا رنگ قدرے متغیر ہوا ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا نے فرمایا لوان رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم رأی من النساء مارأینا لمنعھن من المسجد کما منعت بنو اسرائیل نساءھا یعنی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہمارے زمانے کی عورتوں کو ملاحظہ فرماتے انھیں مساجد جانے سے ممانعت کرتے جیسے بنی اسرائیل نے اپنی عورتوں کو منع کردیا تھا، (رواہ احمد والبخاری ومسلم) جب زمانہ رسالت سے اور بعد ہوا، ائمہ دین نے جوان عورتوں کو ممانعت فرمادی، جب اور فساد پھیلا علماء نے جوان وغیر جوان کسی کے لئے اجازت نہ رکھی، درمختار میں ہے یکرہ حضورھن الجماعۃ ولو لجمعۃ وعید ووعظ مطلقا ولو عجوزا لیلا علی المذھب المفتی بہ لفساد الزمان، فتح القدیر میں فرمایا عمم المتاخرون

المنع للعجائز والشواب فی الصلوات کلها لغلبة الفساد فی سائر الاوقات، حالانکہ صحیح حدیث میں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اذا استأذنت احدکم امرأته الی المسجد فلا یمنعها (جب تم میں کسی کی عورت مسجد جانے کی اجازت مانگے تو اسے منع نہ کرے) رواہ احمد والشیخان والنسائی عن ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما، دوسری حدیث میں فرمایا لا تمنعوا اماء اللہ مساجد اللہ (اللہ کی کنیزوں کو اللہ کی مسجدوں سے نہ روکو) رواہ احمد ومسلم عن ابن عمر واحمد وابوداؤد عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہم، پھر ان ائمہ وعلماء کے یہ احکام ہرگز حکم اقدس کے خلاف نہ ٹھہرے، بلکہ عین مطابق مقصود شرع قرار پائے اسی طرح رفتہ رفتہ حاملان شریعت وحکمائے امت نے حکم حجاب دیا، اور چہرہ چھپانا کہ صدر اول میں واجب نہ تھا واجب کردیا، نہایہ میں ہے سدل الشیئ علی وجهها واجب علیها، شرح لباب میں ہے دلت المسئلة علی ان المرأة منهية علی اظهار وجهها للاجانب بلا ضرورة، تنویر میں ہے تمنع من کشف الوجه بین رجال لخوف الفتنة، اسی قسم کے صدہا احکام ہماری شریعت میں ہیں ومن القواعد المقررة فی شریعتنا المطهرة ان الحکم یدور مع علته،

دوم واجبات ومحرمات ہماری شریعت میں دو قسم ہیں، ایک لعینہ یعنی جس کی نفس ذات میں مقتضی ایجاب وتحریم موجود ہے، جیسے عبادت خدا کی فرضیت اور بت پرستی کی حرمت، دوسرے لغیرہ یعنی وہ کہ امور خارجہ کا لحاظ ان کی ایجاب وتحریم کا اقتضا کرتا ہے، اگرچہ نفس ذات میں کوئی معنی اس کو مقتضی نہیں، جیسے تعلم صرف ونحو کا وجوب کہ ہمارے رب تبارک وتعالٰی کی کتاب اور ہمارے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا کلام زبان عربی میں ہے، اور اس کا فہم بے اس علم کے متعذر، لہٰذا واجب کیا گیا، اور افیون اور بھنگ وغیرہا مسکرات کی حرمت کہ ان کا پینا ایک ایسی نعمت یعنی عقل کو زائل کرتا ہے جو ہر خیر کی جالب اور ہر فتنہ وشر سے بچانے والی ہے، اسی قبیل سے ہے شعار کہ مثلاً انگرکھے کا سیدھا پردہ ہماری اصل شریعت میں واجب نہیں، بلکہ ہمارے شارع صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے کبھی انگرکھا نہ پہنا، نہ حضور کے ملک میں اس کا رواج تھا، مگر اب کہ ملک ہندوستان میں شعار مسلمین قرار پایا اور الٹا پردہ کفار کا شعار ہوا، تو اب سیدھا پردہ چھوڑ کر الٹا اختیار کرنا بلاشبہہ حرام، اسی طرح بوجہ عرف وقرارداد امصار وبلاد جس مباح کا فعل عزت وشوکت اسلام پر دلالت کرے اور اسے چھوڑ دینے میں اسلام کی توہین اور کفر کا غلبہ سمجھا جائے، قواعد شرعیہ بالیقین اس سے باز رہنے کی تحریم کرتے ہیں، اور مبنی اس کا وہی نظر مصالح واعتبار عرف ومراعات اقتضائے امور خارجہ ہے، جیسے ہم دونوں مقدمہ سابقہ میں بیان کر آئے جب یہ امور منقح ہولیے تو اب اصل مسئلہ کا جواب لیجئے:

گاؤکشی اگرچہ بالتخصیص اپنے نفس ذات کے لحاظ سے واجب نہیں نہ اس کا تارک باوجود اعتقاد اباحت نظر بنفس ذات فعل گنہگار، نہ ہماری شریعت میں کسی خاص شیئ کا کھانا بالتعیین فرض، مگر ان وجوہ سے صرف اسقدر

ثابت ہوا کہ گاؤکشی جاری رکھنا واجب لعینہ، اور اس کا ترک حرام لعینہ نہیں، یعنی ان کے نفس ذات میں کوئی امر ان کے واجب یا حرام کرنے کا مقتضی نہیں، لیکن ہمارے احکام مذہبی صرف اسی قسم کے واجبات و محرمات میں منحصر نہیں، بلکہ جیسا ان واجبات کا کرنا اور ان محرمات سے بچنا ضروری و حتمی ہے، یونہیں واجبات و محرمات لغیرہا میں بھی امتثال و اجتناب اشد ضروری ہے، جس سے ہم مسلمانوں کو کسی طرح مفر نہیں، اور اُن سے بالجبر باز رکھنے میں بیشک ہماری مذہبی توہین ہے، جسے حکام وقت بھی روا نہیں رکھ سکتے،

ہم ہر مذہب وملت کے عقلاء سے دریافت کرتے ہیں کہ اگر کسی شہر میں گاؤکشی قطعاً بند کر دی جائے، اور بلحاظ ناراضی ہنود اس فعل کو کہ ہماری شرع ہرگز اس سے باز رہنے کا ہمیں حکم نہیں دیتی، یک قلم موقوف کیا جائے، تو کیا اس کی ذلتِ اسلام متصور نہ ہوگی، کیا اس میں خواری و مغلوبی مسلمین نہ سمجھی جائے گی کیا اس وجہ سے ہنود کو ہم پر گردنیں دراز کرنے اور اپنی چیرہ دستی پر اعلٰی درجہ کی خوشی ظاہر کرکے ہمارے مذہب واہل مذہب کے ساتھ شماتت کا موقع ہاتھ نہ آئے گا، کیا بلاوجہ وجیہ اپنے لئے ایسی دنارت و ذلت اختیار کرنا اور دوسروں کو دینی مغلوبی سے اپنے اوپر ہنسوانا ہماری شرع مطہر جائز فرماتی ہے، حاشا وکلا ہرگز نہیں، ہرگز نہیں، ہماری شرع ہرگز ہماری ذلت نہیں چاہتی، نہ یہ متوقع کہ حکامِ وقت صرف ایک جانب کی پاسداری کریں، اور دوسری طرف کی توہین وتذلیل روا رکھیں،

سائل لفظ ترک لکھتا ہے، یہ صرف مغالطہ اور دھوکا ہے، اُس نے ترک اور کف میں فرق نہ کیا، کسی فعل کا نہ کرنا اور بات ہے اور اُس سے بالقصد باز رہنا اور بات، ہم پوچھتے ہیں کہ اس رسم سے جس میں صدہا منافع ہیں یک قلم امتناع آخر کسی وجہ پر مبنی ہوگا، اور وجہ سوا اس کے کچھ نہیں کہ ہنود کی ہٹ پوری کرنا، اور مسلمانوں نہ صرف مسلمانوں بلکہ تمام انسانوں کے اسبابِ معیشت میں کمی وتنگی کر دینا، ہم اہل اسلام کی ابتدائے عہد سے بڑی غذا جس کی طرف ہماری طبیعتیں اصل خلقت میں راغب اور اس میں ہمارے لئے ہزاروں منافع اور اس سے ہمارے خالق تبارک وتعالٰی نے قرآن عزیز میں جابجا ہم پر منت رکھی، گوشت ہے قال ربنا تبارک وتعالٰی وَمِنَ الْاِبِلِ اثْنَیْنِ وَ مِنَ الْبَقَرِ اثْنَیْنِ قُلْ ءٰاَلذَّکَرَیْنِ حَرَّمَ اَمِ الْاُنْثَیَیْنِ اَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَیْهِ اَرْحَامُ الْاُنْثَیَیْنِ (اس نے تمہارے لئے بنائے اونٹ میں سے دو (نر و مادہ) اور گائے میں سے دو (ان کافروں سے) فرمادو کیا اللہ تعالٰی نے دونوں نر حرام کئے ہیں یا دونوں مادہ یا وہ جو دونوں مادہ کے پیٹ میں ہے وقال تعالٰی اَوَلَمْ یَرَوْا اَنَّا خَلَقْنَا لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ اَیْدِیْنَا اَنْعَامًا فَهُمْ لَهَا مٰلِکُوْنَ ۝ وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ فَمِنْهَا رَکُوْبُهُمْ وَمِنْهَا یَاْکُلُوْنَ ۝ وَلَهُمْ فِیْهَا مَنَافِعُ وَمَشَارِبُ اَفَلَا یَشْکُرُوْنَ ۝ (کیا انھیں نہیں سوجھتا کہ ہم نے اپنی قدرتی بنائی ہوئی چیزوں میں سے اُن کے لئے چوپائے پیدا فرمائے تو وہ اُن کے مالک ہیں، اور ہم نے اُن چوپاؤں کو اُن کا مسخر کر دیا تو ان میں کسی پر سوار ہوتے ہیں اور کسی کا گوشت کھاتے ہیں، اور اُن کے لئے اُن میں منافع ہیں اور پینے کی چیز، تو کیا شکر نہ کریں گے) الٰی غیر ذلک

من الآیات، اور ہمارے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی حدیث میں گوشت کو دنیا وآخرت کے سب کھانوں کا سردار اور سب سے افضل وبہتر فرمایا والحدیث مخرج بطریق عدیدۃ عن عدۃ من الصحابۃ الکرام رضوان اللہ تعالٰی علیہم اجمعین، اور بیشک بکری کا گوشت دواماً ہمارے ہر امیر وفقیر کو دستیاب نہیں ہوسکتا، خصوصاً مسلمانانِ ہندوستان کہ ان میں ثروت بہت کم اور افلاس غالب ہے، غریبوں کی گزر بے گوشت گاؤ کے نہیں، اور کتب حکمت بھی شاہد کہ اصل غذا انسان کی گوشت ہی، عناصر غذائے نباتات، نباتات غذائے حیوانات، حیوانات غذائے انسان، اور بیشک اس کے کھانے میں جو منفعتیں اور ہمارے جسم کی اصلاحیں اور ہمارے قوی کی افزائشیں ہیں، اس کے غیر سے حاصل نہیں، اور مرغوبی کی یہ کیفیت کہ ہر شخص اپنے وجدان سے جان سکتا ہے کہ کیسا ہی لذیذ کھانا ہو، چند روز متواتر کھانے سے طبیعت اُس سے سیر ہوجاتی ہے، اور زیادہ دن گزریں تو نفرت کرنے لگتی ہے، بخلاف نان گندم وگوشت کہ عمر بھر کھائے تو اُس سے تنفر نہیں ہوتا، معہذا گائے کی کھال وغیرہ سے جو ہزارہا قسم کے منافع ملتے اور ان منفعتوں میں ہنود بھی ہمارے شریک ہوتے ہیں، اور چند اقوام کی تجارتیں اور اُن کے رزق کے ظاہری سامان اُسی گاؤکشی کا نتیجہ ہیں۔

تو سائل کا یہ قول کہ "کوئی فائدہ اس فعل پر مرتب نہ ہو" محض تصویر غلط ہے، اور اس کی قربانی خاص ہمارے شعائر دین سے ہے، ہمارا مالک ومولٰی تبارک وتعالٰی صریح ارشاد فرماتا ہے وَالْبُدْنَ جَعَلْنٰهَا لَكُمْ مِّنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ (اور اونٹ اور گائے کو کیا ہم نے تمہارے لئے خدا کے شعاروں میں سے)، اور یقیناً معلوم کہ ہمارے ملک میں اونٹ ہماری غذا واداے واجب قربانی کے لئے کفایت نہیں کرسکتے، اول تو سخت گراں، دوسرے بہ نسبت گاؤ نہایت قلیل الوجود، اور اگر گاؤکشی موقوف کرکے اونٹ پر کفایت کی جائے، تو چند روز میں اونٹ کی قیمت دہ چند ہوجائیگی، اور یہ نفع عام جو ہمارے غربا کو پہنچتا ہے ہرگز متصور نہ رہے گا، اور عجب نہیں کہ رفتہ رفتہ بوجہ قلت اونٹ حکم عنقا کا پیدا کرے تو رفع حاجت دائمہ اُس سے متوقع نہیں، اور بکری کا گوشت کھانے کے لئے بھی تھوڑے لوگوں کو ملتا ہے، اور قربانی کے واسطے بھی ہر شخص ایک بکری جداگانہ کرے کہ سال بھر سے کم کی نہ ہو، اور اُس کے اعضا بھی عیب ونقصان سے پاک ہوں، بخلاف اس غریب پرور جانور یعنی گائے کے کہ ہمارے مسئلہ شرعیہ سے اس میں سات شخص شریک ہوسکتے ہیں، اور بیشک سات بکریاں ایک گائے سے ہمیشہ گراں رہتی ہیں

معہذا ہمارے مذہب میں اس کا جواز اور ہنود کے یہاں ممانعت ایک بلہ میں نہیں، ہماری اصل شریعت میں اس کا جواز موجود، قرآن مجید میں ہے اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تَذْبَحُوْا بَقَرَةً (بیشک اللہ تمہیں حکم دیتا ہے کہ گائے ذبح کرو) وشرائع من قبلنا، اِذَا قصّہا اللّٰہ تعالٰی علینا من دون انکار شرائع لنا، کما نص علیہ فی کتب الاصول، اور ہنود کے اصل مذہب میں کہیں اس کی ممانعت نہیں، متاخرین نے خواہ مخواہ اس کی تحریم اپنے سر باندھ لی، بلکہ کتب ہنود گواہی دیتی ہیں کہ پیشوایانِ ہنود بھی گائے کا مزہ چکھنے سے محروم نہ گئے، جسے اس کی

تفصیل دیکھنی ہو، سوط اللہ الجبار وغیرہ کتب رد ہنود مطالعہ کرے، علاوہ بریں ہم دریافت کرتے ہیں، اس کی تحریم ہنود کے یہاں دو ہی وجہ سے معقول، ایک یہ کہ جانور کی ناحق ایذا اور ہتھیا ہے، ہم کہتے ہیں اکثر اقوام ہنود بکری، مرغی، مچھلی کھاتے ہیں، کیا وہ جانور نہیں، کیا اُن کی جان، جان نہیں، کیا اُن کی ایذا حرام نہیں، کیا اُن کا قتل ہتھیا نہیں، اور خود کتب ہنود سے جورام ولچھمن وکرشن کا شکاری ہونا ثابت، اُس ہتھیا کا کیا علاج، اور ایسا ہی ناراضی ہنود کا خیال کیجئے تو اگر وہ اس ہتھیا کے حکم کو عام کردیں تو کیا شرع مطہر ہمیں ہر جانور کے ذبح وقتل سے باز رکھے گی، اور سانپ کہ انسان کی جان کا دشمن اور ہندوؤں کا دیوتا ہے، ہرگز نہ مارا جائے گا، اور مسلمانوں کے اسباب معیشت مفقود اور انسانوں کے ابواب عافیت مسدود کردیئے جائیں گے، حاشا وکلا ہماری شرع ہرگز ایسا حکم نہیں فرماتی، نہ حکام وقت ان خرافات کو روا رکھیں، کیا مزے کی بات ہے، ہندوؤں میں بعض قومیں ایسی ہیں کہ مطلقاً ہر جانور کا قتل حرام، اور ہتھیا جانتی ہیں، بلکہ بعض کو تو اس قدر غلو وتشدد ہے کہ ہر وقت مونھ پر کپڑا باندھے رہتے ہیں کہ مکھی یا بھنگا حلق میں جاکر مر نہ جائے، اور باقی طوائف ہنود ان لوگوں کا خیال اور ان کے مذہب کا لحاظ نہیں کرتے، مزے سے بکری، مرغی، مچھلی وغیرہ وغیرہ نوش جان کرتے اور مسلمانوں کی دیکھا دیکھی دیگچیوں کے بگھار کا لطف اڑاتے ہیں، جب اُن کے آپس میں یہ کیفیت ہے، تو ہم پر کیوں ہنود کا لحاظ اور ان کے مذہب کا ایسا خیال واجب کرکے گاؤکشی بند کرنے کا فتوٰی دیا جاسکتا ہے اِنْ ھٰذَا اِلَّا ظُلْمٌ صَرِیْحٌ اَوْ جَھْلٌ قَبِیْحٌ،

دوسری وجہ یہ کہ گائے ان کے یہاں معظم ہے اور اپنے معظم کا ہلاک نہیں چاہتے، ہم کہتے ہیں کہ اوّلاً گئو ماتا کی آنکھیں بند ہوتے ہی ان سعادتمندوں کی تعظیم کا حال کُھل جاتا ہے، اپنے ہاتھوں چماروں کے حوالے کرتے ہیں کہ چیریں پھاڑیں اور چرسا اپنے لیے ٹھہرا لیتے ہیں کہ کھال کی جوتیاں بناکر پہنیں جوجوتوں سے بچی وہ ڈھول پر کھنچی کہ شادی بیاہ میں کام آئے، رات بھر تپا پیٹے کھائے، ثانیاً بالغرض غلط اگر تعظیم ہے بھی تو صرف گائے پر مقتصر ہے، ہم بچشم خود دیکھتے ہیں کہ ہنود آپ بیل کی ہرگز تعظیم نہیں کرتے بلکہ اُس پر سخت تشدد کرتے ہیں، ہل میں جوتیں، گاڑی میں چلائیں، سواریاں لیں، بوجھ لدوائیں، وجہ بے وجہ سخت ماریں کہ جابجا اون کے جسم زخمی ہوجاتے ہیں، ہم نے خود دیکھا ہے کہ بعض ہنود نے باربرداری کی گاڑیوں میں اس قدر بوجھ بھرا کہ بیلوں کا جگر پھٹ گیا، اور خون ڈال کر مرگئے، تو معلوم ہوا کہ بیل اُن کے یہاں معظم نہیں، اگر یہ ممانعت بربنائے تعظیم ہے تو چاہئے کہ بخوشی بیلوں کے ذبح کی اجازت دیں ورنہ اُن کا صریح مکابرہ اور ہٹ دھرمی ہے،

باقی رہا سائل کا یہ کہنا کہ "اس فعل کے ارتکاب سے ثورانِ فتنہ وفساد ہو"، ہم کہتے ہیں جن مواضع میں مثل بازار و شارع عام وغیرہما گاؤکشی کی قانوناً ممانعت[عہ] ہے، وہاں جو مسلمان گائے ذبح کرے گا البتہ اثارت فتنہ وفساد اس کی

عہ فی الحال یہی صورت حال ہے کہ مختلف حکومتوں نے اپنے اپنے صوبے میں ذبیحہ گاؤ مطلقاً خلاف قانون قرار دیا ہے، لہذا باز رہا جائے ۱۲ عبدالمنان

طرف منسوب ہوسکتی ہے، اور قانوناً مجرم قرار پائے گا، اور اس امر کو ہماری شریعت مطہرہ بھی روا نہیں رکھتی کہ ایسی وجہ سے مسلمانوں پر مواخذے یا انھیں سزا ہونے کا باعث ہونا بیشک توہین اسلام ہے جس کا مرتکب یہ شخص ہوا، نظیر اس کی سب وشتم آلہۂ باطلۂ مشرکین ہے کہ شرع نے اُس سے ممانعت فرمائی، اگرچہ اکثر جگہ فی نفسہ حرج متحقق نہ تھا وَلَا تَسُبُّوا الَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَیَسُبُّوا اللّٰهَ عَدْوًا بِغَیْرِ عِلْمٍ، اور جہاں قانوناً ممانعت نہیں وہاں اگر ثوران فتنہ وفساد ہوگا تو لاجرم ہنود کی جانب سے ہوگا، اور جرم انھیں کا ہے کہ جہاں ذبح کرنے کی اجازت ہے وہاں بھی ذبح نہیں کرنے دیتے، کیا اُن کے جرم کے سبب ہم اپنی رسوم مذہبی ترک کرسکتے ہیں، یہ حکم بعینہ ایسا ہوا کہ کوئی شخص اغنیاء سے کہے تمھارا مال جمع کرنا باعث ثوران فتنہ وفساد وایذائے خلق اللہ ہے کہ نہ تم مال جمع کرو نہ چور چُرانے آئیں نہ وہ قید وبند کی سخت سخت سزائیں پائیں، اُس احمق کے جواب میں یہی کہا جائے گا کہ چوری چور کا جرم ہے، اُس کے سبب ہمیں جمع مال سے کیوں ممانعت ہونے لگی، اور اگر ایسا ہی خیال ہنود کے فتنہ وفساد کا شرع ہم پر واجب کرے گی تو ہر جگہ کے ہنود کو قطعاً اس رسم کے اٹھا دینے کی سہل تدبیر ہاتھ آئے گی جہاں چاہیں گے فتنہ وفساد برپا کریں گے، اور بزعم جُہّال شرع ہم پر ترک واجب کردے گی، اور اس کے سوا ہماری جس رسم مذہبی کو چاہیں گے اپنے فتنہ وفساد کی بنا پر بند کرادیں گے، اور یہی واقعہ اُن کے لئے نظیر ہوجائے گا، ایسی صورت میں تم پر اپنی رسم کا ترک شرعاً واجب ہوتا ہے،

**بالجملہ** خلاصۂ جواب یہ ہے کہ بازار وشارع عام میں جہاں قانوناً ممانعت ہے، براہ جہالت ذبح گاؤ کا مرتکب ہونا بیشک اسلام کو توہین وذلت کے لئے پیش کرنا ہے، کہ شرعاً حرام، اور اس کے سوا جہاں ممانعت نہیں وہاں سے بھی باز رہنا اور ہنود کی بیجا ہٹ بجا رکھنے کے لئے یک قلم اس رسم کو اٹھا دینا ہرگز جائز نہیں، بلکہ انھیں مضرات ومذلات کا باعث ہے، جن کا ذکر ہم اوّل کر آئے، جنھیں شرع مطہر ہرگز گوارا نہیں فرماتی نہ کوئی ذی انصاف حاکم پسند کرسکے، واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از مجلس دادخواہی مسلمانان بریلی، ربیع الاول شریف ۱۳۱۲ھ

دعوی قربانی کے جواب میں ہنود نے اپنا یہ بیان پیش کیا ہے کہ قرآن شریف میں اس فعل کی اجازت نہیں بنیاد مذہب مدعی کی اوپر قرآن شریف کے ہے، کتاب مذکور میں قربانی گاؤ کی ہدایت نہیں کرتا ہے، مدعی خلاف اس کے بحیلہ مذہب بغرض دل دکھانے مذہب ہنود کے جس کی دھرم شاستر میں سخت ممانعت ہے، یہ فعل خلاف استحقاق کرنا چاہتا ہے، فقط چونکہ یہ بیان اُن کا متعلق قرآن شریف ومسائل مذہب کے ہے، لہٰذا علماء کی خدمت میں استفتا ہے کہ آیا یہ بیان ہنود صحیح ہے یا غلط؟

**الجواب** ۔ بیان ہنود سراسر غلط ہے، مسلمانوں کی آسمانی کتاب قرآن مجید، اور ہمارے سچے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات سے قربانی گاؤ کی اجازت بخوبی ثابت ہے:۔

(۱) اللہ تعالٰی قرآن مجید کے سترہویں پارہ، بائیسویں سورہ حج کے پانچویں رکوع میں فرماتا ہے وَالْبُدْنَ جَعَلْنٰهَا لَكُمْ مِّنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ لَكُمْ فِيْهَا خَيْرٌ فَاذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهَا صَوَآفَّ فَاِذَا وَجَبَتْ جُنُوْبُهَا فَكُلُوْا مِنْهَا وَاَطْعِمُوا الْقَانِعَ وَالْمُعْتَرَّ كَذٰلِكَ سَخَّرْنٰهَا لَكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○ (ترجمہ) "اور قربانی کے ڈیل دار جانوروں کو کیا ہم نے تمہارے لئے اللہ کی نشانیوں تمہارے لئے، اُن میں بھلائی ہے، تو اللہ کا نام لو اُن پر کھڑے ہوئے، پھر جب ان کی کروٹیں گر جائیں تو خود کھاؤ، اور صبر سے بیٹھنے والے، اور مانگنے والے کو کھلاؤ، یونہیں ہم نے اُن جانوروں کو تمہارے بس میں کر دیا ہے کہ تم احسان مانو"

قربانی کے ڈیل دار جانور اونٹ اور گائے ہیں، تفسیر قادری جو ہنود کے ایک معزز رئیس منشی نولکشور سی آئی ای نے اپنی فرمائش سے منجانب مطبع تصنیف کرائی اور داخل رجسٹری کرا کر اپنے مطبع میں چھ بار چھاپی بیچی، اس کی جلد دوم طبع ششم سطر اخیر ص۷۹ و سطر اول ص۸۰ میں آیت کے ان لفظوں کا ترجمہ یوں لکھا، وَالْبُدْنَ اور اونٹ اور گائے جو قربانی کے واسطے ہانکے لئے جاتے ہیں، جَعَلْنٰهَا لَكُمْ کر دیا ہم نے انھیں، یعنی اُن کے ذبح کو تمہارے واسطے مِنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ دین الٰہی کے نشانیوں میں سے، اور بیشک ہم حنفی مذہب والوں کو تینوں امام یعنی امام ابوحنیفہ اور امام ابویوسف اور امام محمد رحمۃ اللہ تعالٰی علیہم، اور اُن کے سب پیروؤں کا یہی مذہب ہے کہ (بدنہ) یعنی قربانی کے ڈیل دار جانور میں اونٹ اور گائے دونوں داخل ہیں، انھیں اماموں کا مذہب ہندوستان کے تمام شہروں میں رائج ہے، اور یہاں انھیں کے مذہب پر فتوٰی و عمل ہوتا ہے، ہدایہ، درمختار، قاضی خاں، عالمگیری وغیرہا مشہور کتابیں اسی مذہب کی ہیں، درمختار مطبع ہاشمی ص۲۳۵ سطر ۱ میں ہے بدنۃ ھی الابل والبقر سمیت بھا لضخامتھا (ترجمہ) بدنہ اونٹ اور گائے ہے، اُن کے ڈیل دار ہونے کے سبب اُن کا یہ نام ہوا، ہدایہ مطبع علوی جلد اول ص۱۵۳ میں ہے البدنۃ ھی الابل والبقر، قال الشافعی من الابل لنا ان البدنۃ تنبئ عن البدانۃ وھی الضخامۃ وقد اشترکا فی ھذا المعنی ولھذا یجزئ کل واحد منھما عن سبعۃ اھ ملخصا (ترجمہ) اونٹ اور گائے دونوں بدنہ ہیں، شافعی نے کہا اونٹ، ہماری دلیل یہ ہے کہ بدنہ ڈیل دار ہونے سے خبر دیتا ہے، اور اس بات میں اونٹ اور گائے برابر ہیں، اس لئے وہ دونوں سات آدمیوں کی طرف سے کفایت کرتے ہیں، فتاوٰی عالمگیری مطبع احمدی جلد اول ص۹۴ میں ہے البدن من الابل والبقر بدنہ اونٹ اور گائے دونوں سے ہے، اور یہ مضمون حدیث سے بھی ثابت ہے کہ عنقریب مذکور ہوگی۔

(۲) اللہ تعالٰی اسی رکوع کے شروع میں فرماتا ہے، وَلِكُلِّ اُمَّةٍ جَعَلْنَا مَنْسَكًا لِّيَذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَلٰى مَا رَزَقَهُمْ مِّنْ بَهِيْمَةِ الْاَنْعَامِ (ترجمہ) اور ہر گروہ کے لئے ہم نے مقرر کر دی قربانی، کہ اللہ کا نام لیں چوپایوں کے ذبح پر، جو اللہ نے انھیں دیئے، یہاں فرمایا کہ چوپایوں کو اللہ تعالٰی نے قربانی کے لئے بنایا ہے، اور

آٹھویں پارہ چھٹی سورہ انعام کے سترہویں رکوع میں چوپاؤں کی تفصیل یہ بیان فرمائی، ثَمٰنِیَةَ اَزْوَاجٍ مِنَ الضَّاْنِ اثْنَیْنِ وَمِنَ الْمَعْزِ اثْنَیْنِ (الی قولہ تعالیٰ) وَمِنَ الْاِبِلِ اثْنَیْنِ وَمِنَ الْبَقَرِ اثْنَیْنِ قُلْ ءٰٓالذَّكَرَیْنِ حَرَّمَ اَمِ الْاُنْثَیَیْنِ اَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَیْهِ اَرْحَامُ الْاُنْثَیَیْنِ چوپائے آٹھ نر و مادہ میں بھیڑ سے دو، اور بکری سے دو اور اونٹ سے دو، اور گائے سے دو، تو کہہ کیا اللہ نے دونوں نر حرام کئے ہیں یا دونوں مادہ، یا وہ جسے اپنے پیٹ میں رکھا، دونوں مادہ نے۔

ان آیتوں سے صاف معلوم ہوا کہ اونٹ گائے بکری بھیڑ سب کی قربانی اللہ تعالیٰ نے بتائی ہے، اسی لئے تفسیر مذکور فرمائشی منشی نولکشور کی جلد مسطور ص۵۶ سطر ۱۱ و ۱۲ میں چوپایوں پر اللہ کا نام لینے کی تفسیر میں لکھا "بے زبان چوپایوں میں سے یعنی اونٹ گائے بکرا اس سے قربانی مراد ہے کہ خدا کے نام پر ذبح کریں، اور پچھلی آیت سے یہ بھی کھل گیا کہ گائے بیل بچھیا بچھڑا، اس کا کھانا حلال ہے جس کی حلت خود قرآن شریف میں صراحۃً مذکور ہے۔

(۳) اللہ تعالیٰ پہلے پارے دوسری سورت سورۂ بقر کے آٹھویں رکوع میں فرماتا ہے، وَاِذْ قَالَ مُوْسٰی لِقَوْمِهٖۤ اِنَّ اللّٰهَ یَاْمُرُكُمْ اَنْ تَذْبَحُوْا بَقَرَةً (ترجمہ) اور جب کہا موسیٰ نے اپنی قوم سے بیشک اللہ تمھیں حکم فرماتا ہے کہ گائے ذبح کرو، اور ساتویں پارے چھٹی سورت سورۂ انعام کے دسویں رکوع میں موسیٰ و ہارون وغیرہما انبیاء علیہم الصلٰوۃ والسلام کا ذکر کرکے مسلمانوں کو حکم دیتا ہے، اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ هَدَى اللّٰهُ فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ، یہ وہ لوگ ہیں جنھیں اللہ نے ٹھیک راستے چلایا تو تو انھیں کی راہ چل، ا

اس آیت سے معلوم ہوا کہ اگلے انبیاء کی شریعت میں جو کچھ تھا وہی ہمارے لئے بھی ہے جبتک ہماری شریعت اسے منسوخ نہ فرمادے، تو گائے قربانی کرنے کی ہمیں اجازت یوں بھی ثابت ہوئی، اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے گائے کا ذبح کیا جانا آج کا نہیں بلکہ اگلی شریعتوں سے چلا آتا ہے،

تفسیر مذکور فرمائشی نولکشور جلد اول کے ص۱۷ سطر اخیر و ص۱۸ سطر اول میں اس حکم الٰہی ذبح گاؤ کی حکمت یوں لکھی "اس کے ذبح کرنے میں نکتہ یہ تھا کہ گوسالہ پرستوں کی سرزنش ہو، انھیں دکھا دیا کہ جسے تم نے پوجا وہ ذبح کرنے کے قابل ہے، عبادت اور مدح کے لائق نہیں"

(۴) ان سب کے علاوہ اگر فرض کیجئے کہ قرآن مجید میں گائے اور قربانی کا نام تک نہ آیا ہوتا، جب بھی گائے کی قربانی قرآن مجید سے بخوبی ثابت تھی، قرآن مجید نے مذہب اسلام کی بنیاد صرف انھیں احکام پر نہیں رکھی جن کا خاص خاص بیان قرآن مجید میں آچکا، بلکہ خود قرآن مجید نے اپنے احکام اور نبی ﷺ کے ارشادات دونوں پر بنائے اسلام رکھی۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے مَاۤ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا، جو کچھ رسول تمھیں دے وہ لو، اور جس سے روکے اس سے بچو، اور فرماتا ہے مَنْ یُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ، جس نے رسول کی اطاعت کی اُس نے

اللہ کی اطاعت کی، اور فرماتا ہے وَمَا یَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰی ۝ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی، یہ نبی اپنی خواہش سے کچھ نہیں کہتا، وہ صرف خدا کا حکم ہے جو اسے بھیجا جاتا ہے، اور نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خود گائے قربانی کی، اور مسلمانوں کو ایک ایک گائے کی قربانی میں سات سات آدمیوں کے شریک ہونے کا حکم فرمایا، مذہب اسلام میں نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے احکام کی چھ کتابیں سب سے زیادہ مشہور ہیں، جنھیں صحاح ستہ کہتے ہیں، ان سب کتابوں میں یہ مضمون صراحۃً موجود ہے، صحیح بخاری شریف میں حضرت ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ انھوں نے فرمایا ضحی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عن نسائہ بالبقر (ترجمہ) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنی بیبیوں کی طرف سے گائے کی قربانی کی، صحیح بخاری وصحیح مسلم وسنن ابی داؤد میں حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ امرنا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان نشترك فی الابل والبقر کل سبعۃ منا فی بدنۃ (ترجمہ) ہمیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ اونٹ اور گائے ہر بدنہ میں سات سات آدمی شریک ہوجائیں، صحیح مسلم شریف میں انھیں سے روایت ہے اشترکنا مع النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فی الحج والعمرۃ کل سبعۃ منا بدنۃ فقال رجل لجابر ایشترك فی البقر مایشترك فی الجزور، فقال ماھی الا من البدن (ترجمہ) حج وعمرہ میں ہم نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ قربانی کے ایک ایک ڈیل دار جانور میں سات سات آدمی شریک ہوئے، کسی نے جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا کیا گائے کی قربانی میں بھی اُتنے ہی آدمی شریک ہوسکتے ہیں جتنے اونٹ میں، فرمایا گائے بھی تو بدنہ ہی میں داخل ہے۔ ترمذی ونسائی وابن ماجہ میں عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے قال کنا مع النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فحضر الاضحی فذبحنا البقرۃ عن سبعۃ (ترجمہ) ہم نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ ایک سفر میں تھے کہ بقرعید آئی تو ہم نے سات آدمیوں کی طرف سے ایک گائے ذبح کی۔

سبحٰن اللہ! جو کام خود ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کیا، اور ہمیں اس کا حکم دیا، اُسے مذہبِ اسلام کے خلاف جاننا، یا مذہب اسلام میں اُس کی اجازت وہدایت نہ ماننا کیسی کھلی ہٹ دھرمی ہے۔

(۵) اس بیان میں ایک بڑی نا انصافی یہ ہے کہ ہماری تو صرف کتاب آسمانی سے ثبوت چاہا، جو ہم روشن طور پر ادا کرچکے اور اپنے لئے شاستر کا دامن پکڑا وید کا نام کیوں نہ لیا، جسے اپنے نزدیک کتاب آسمانی بتاتے ہیں، اگر سچے ہیں تو اب اپنے وید سے قربانی گاؤ کی ممانعت ثابت کریں، اور شاستر پر بنائے مذہب رکھتے ہیں تو ہماری بھی کتب فقہ کو بنائے مذہب جانیں ہدایہ درمختار قاضی خاں عالمگیری وغیرہا ہزار دس ہزار کتابیں، جو چاہیں دیکھ لیں، جس میں قربانی کا باب مذکور ہے، اُن سب میں قربانی گاؤ نہایت صریح طور پر مسطور ہے، تو اسے خلاف مذہب بتانا صریح دھوکا دینا ہے۔

(۶) یہ بات بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ اس بیان ہنود نے خوب ثابت کردیا، کہ مورتی پوجن، اور بتوں کے آگے گھنٹا بجانا، سنکھ پھونکنا، مہادیو پر پانی ٹپکانا، ہولی دوالی وغیرہ وغیرہ صدہا باتیں کہ ہنود نے اپنی مذہبی ٹھہرا رکھی ہیں، جن کا ذکر

اُن کے ویدمیں نہیں، سب اون کے خلاف مذہب ہیں کہ جس کتاب پر بنیاد مذہب ہنود ہے ان کا پتہ نہیں دیتی، پچھلے ہنود نے محض براہ حیلہ انھیں مذہبی بنا رکھا ہے۔

(۷) سب سے زائد یہ ہے کہ وید جس پر مذہب ہنود کی بنا ہے، خود صاف صاف قربانی گاؤ کی اجازت دے رہا ہے، اخبار پانیرصٹ کالم ۴ مطبوعہ ۱۰ اپریل ۱۸۹۴ء میں ایک مضمون چھپا ہے کہ "ہندوستان قدیم میں گائے کی قربانی" اسی میں وید سے نقل کیا " اے اگنی یہ پاک نذر صدق دل سے راگ کی صورت میں تیرے حضور پیش کرتے ہیں، اور تمنا ہے کہ یہ سانڈ اور گہنیاں تجھے پسند آ دیں۔ رگ وید ۶ : ۱۶ - ۴۷ - یں تہ دل سے سوما کا عرق پینے والی اگنی خالق کی، جسے گھوڑے اور سانڈ اور بیل اور گہنیاں اور منت کے مینڈھے چڑھائے جاتے ہیں ستائش کروں گا، رگ ۱۰ : ۹۱ - ۱۴"، اسی اخبار میں برہمنہ پر ان، اور ستیا رتھ پرکاش، اور ترہنا، جلد ۲ باب ۸ اور منو کی سامرتھی، ۵ : ۴۱ وغیرہا کتب مذہب ہنود سے ہندؤوں کا گائیں ذبح کرنا بخوبی ثابت کیا ہے، اسی طرح یہ امر مہابھارت وغیرہ سے بھی ثابت، فیصلہ ہائی کورٹ مقدمہ قربانی نمبری ۷۰۸ میں تاریخ ہنود زمانہ پیشین سے حکام ہائی کورٹ نے ثابت کیا ہے، کہ اگلے ہندو اپنی دینی رسوم میں گئوعیدہ یعنی گائے کی قربانی کیا کرتے تھے، اور متقدمین حکمائے ہنود نے اس کی تاکید کی تھی تو ثابت ہوا کہ ہنود اپنے وید اور مذہبی کتابوں اور اگلے پیشواؤں سب کے خلاف بحیلہ مذہب صرف بغرض دل دکھانے مسلمانوں کے جن کے مذہب میں قربانی گاؤ کی صاف صریح اجازت ہے، امر مذہبی میں مزاحمت بیجا خلاف استحقاق کرنا چاہتے ہیں، جس کا عقلاً عرفاً قانوناً کسی طرح انھیں اختیار نہیں، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ** ۔ از بنارس، چوک جدید، مسؤلہ حاجی محمد امیر وعبدالکریم صاحبان، گلٹ فروش ۲۹ صفر المظفر ۱۳۳۱ھ

ہمارے سنی حنفی علماء رحمہم اللہ تعالٰی اس میں کیا فرماتے ہیں کہ ہم مسلمانان ہند کو باوجود کفار کے گاؤ کی قربانی کے مٹانے پر کمربستہ رہنے کے صرف ہندؤوں سے سلطانی چندہ وصول کرنے کی غرض ومصلحت سے گائے کی قربانی کو ہمیشہ کے لئے ترک کر دینا، اور بغرض مذکور اس کے ترک کر دینے کو تحریراً وتقریراً عام جلسوں میں بیان کرنا اور شائع کرنا جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب** ۔ گائے کی قربانی ہندوستان میں اعظم شعائر اسلام سے ہے قال اللہ تعالٰی وَالْبُدْنَ جَعَلْنٰهَا لَكُمْ مِّنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ اور ہم نے اپنے فتاوٰی میں ثابت کیا ہے کہ یہاں اس کی قربانی واجب ہے، اور بلحاظ ہنود اس کا ترک ناجائز، کسی دینی کام کے لئے کفار سے چندہ لینا اول تو خود ہی ممنوع اور سخت معیوب ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں انا لانستعین بمشرک ہم کسی مشرک سے مدد نہیں لیتے، ولہٰذا علماء تصریح فرماتے ہیں کہ کسی کتابی کافر سے قربانی کا ذبح کرانا مکروہ ہے، اگرچہ کتابی کا ذبیحہ جائز ہے، تنویر الابصار میں ہے کرہ ذبح الکتابی، ردالمحتار میں ہے لانہا قربۃ ولا ینبغی ان یستعان بالکافر فی امور الدین، امام نسفی کافی میں فرماتے ہیں امرالمسلم کتابیا بان یذبح اضحیۃ جاز، لانہ من اھل الذبائح والقربۃ اُقیمت[1] بانابتہ ونیتہ، ویکرہ لان ھذا من عمل القرب وفعلہ

[1] کافی سے مقابلہ نہ ہوسکا اس لئے یہاں کا کچھ لفظ رہ گیا ہو، واللہ اعلم

لیس بقربۃ، تو مشرک سے مسلمان مجاہدوں کے لئے چندہ لیکر اس کی نگاہ میں اسلام کو معاذ اللہ محتاج و ذلیل ٹھہرانے کے لئے اُس کے مذہب باطل کو اپنے دین پر ترجیح دینا، اور اسلام کا ایک بڑا شعار بند کر دینا اُسی کا کام ہوسکتا ہے جو سخت احمق اور اسلام کا نادان دوست، یا صریح منافق اور اسلام کا چالاک دشمن ہو، والعیاذ باللہ تعالٰی، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ**۔ مسؤلہ حافظ خورشید علی صاحب از مدرسہ خیر المعاد رہتک ۱۳ جمادی الاولٰی ۱۳۳۲ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم، نحمدہ ونصلی علی نبیہ الکریم، اللھم ربنا لا تزغ قلوبنا بعد اذ ھدیتنا وھب لنا من لدنک رحمۃ انک انت الوھاب، کیا فرماتے ہیں علمائے دین مبین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ مسلمانوں کے ایک گروہ نے دوسرے مسلمانوں کی ایذادہی اور تکلیف رسانی کے لئے ہندوؤں اور آریوں سے عقد محبت اور بھائی بندی مضبوط کیا، اور کافروں کے دباؤ سے محض ان کی خوشنودی اور اپنی غرض حاصل کرنے کے لئے علی الاعلان پنچائت میں کہدیا کہ ہم گائے کی قربانی ہرگز نہیں گے، کیونکہ قرآن میں گائے کی قربانی کہیں نہیں آئی ہے۔

اب استفسار یہ ہے کہ گروہ مذکور اس عقد موافق آیہ ربانی یایھا الذین اٰمنوا لا تتخذوا اٰباءکم واخوانکم اولیاء ان استحبوا الکفر علی الایمان ومن یتولھم منکم فاولئک ھم الظلمون، اور حدیث من تشبہ بقوم فھو منھم، خواہ تشبہ اعتقادیات میں ہو، یا عملیات میں، یا دونوں میں، کافر ہوا یا نہیں، علاوہ ازیں مسلمانوں کی ضد میں اپنے کئے پر جم جانے، اور بر تقدیر گناہ کبیرہ ہونے کے اس پر اصرار کرنے سے کافر ہوا یا نہیں، اور مسلمانوں میں تفرقہ ڈالنے، اور علماء کی شان میں کلمات بد کہنے، اور شریعت محمدیہ کی توہین سے یہ لوگ کافر ہوئے یا نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب**۔ صورت مستفسرہ میں وہ لوگ سخت اشد اخبث اشنع کبیرہ کے مرتکب ہیں۔ گائے کی قربانی بلاشبہہ قرآن عظیم سے ثابت ہے، جواز کے لئے تو آیات کثیرہ ہیں، مثلاً قال اللہ تعالٰی ان اللہ یامرکم ان تذبحوا بقرۃ بیشک اللہ تمہیں حکم دیتا ہے کہ گائے ذبح کرو، اور فرماتا ہے من الابل اثنین ومن البقر اثنین قل ءالذکرین حرم ام الانثیین اما اشتملت علیہ ارحام الانثیین، اونٹ میں سے دو، اور گائے میں سے دو، تم فرماؤ کیا اللہ نے دونوں نر اونٹ اور بیل حرام کئے ہیں، یا دونوں مادہ اونٹنی اور گائے، یا بوتا اور بچھڑا، یعنی اُن میں سے کچھ حرام نہ فرمایا، سب تمہارے لئے حلال ہیں، اور خاص عبادت قربانی کے لئے فرماتا ہے والبدن جعلنٰھا لکم من شعائر اللہ، قربانی کے اونٹ اور گائے ہم نے تمہارے لئے اللہ کی نشانیوں سے بنائے، خصوصاً ہندوستان میں کہ یہاں تو بالخصوص گائے کی قربانی واجبات شرعیہ سے ہے، جیسے ہم نے اپنے رسالہ "انفس الفکر فی قربان البقر" میں بدلائل واضحہ ثابت کیا ہے، خوشی ہنود کے لئے اس سے باز رہنے والا بلاشبہہ بدخواہ اسلام ومسلمین ہے، دشمنان دین سے دوستی کرنے والا دشمن دین ہوتا ہے، اور روز قیامت اُن کے ساتھ ایک رسی میں باندھا جاتا ہے، قال اللہ تعالٰی ومن یتولھم منکم فانہ منھم جو تم میں اُن سے دوستی رکھے

وہ انھیں میں سے ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں، المرء مع من احب، آدمی اُس کے ساتھ ہوگا جس سے محبت رکھے، اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انت مع من احببت تو اُس کے ساتھ ہوگا جس کے ساتھ دوستی رکھے، اور ایک حدیث میں ہے قسم کھا کر ارشاد فرمایا ما احب رجل قوما الا حشرہ اللہ معھم او کما قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، جو کسی قوم کے ساتھ دوستی رکھے گا ضرور اللہ تعالیٰ انھیں کے ساتھ اُس کا حشر کرے گا، گناہ کبیرہ پر اصرار اگرچہ کفر نہیں، مگر دشمنانِ دین کی دوستی اگر آج کفر نہ ہو، تو معاذ اللہ مرتے وقت کا فر اٹھاتی ہے، کہ انھیں کے ساتھ حشر ہو، اور مطلقاً علمائے دین یا کسی عالم دین کی اُن کے عالم ہونے کے سبب بُرا کہنا، یا شریعت مطہرہ کی ادنیٰ توہین کرنا، یہ تو یقیناً قطعاً کفر و ارتداد ہے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - از رائے بریلی، مقام مدرسہ رحمانیہ عربیہ، مسئولہ مسلمانان رائے بریلی، ۲۰ رجادی الاولیٰ ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ لیڈران قوم رائے بریلی، جو علم شریعت سے ناواقف اور احکامِ شریعت سے بے بہرہ ہیں، انھوں نے ۔ رجنوری ۱۳۲۰ھ کو بمقام ٹون ہال ایک میٹنگ منعقد کرکے اہالیان شہر کو جمع کیا، اور قومِ ہنود کی ہمدردی کو اسلام اور اہل اسلام کے ساتھ نہایت پُرزور تقریر و تائید میں دکھلاتے ہوئے، باوجود مقامی عالم دین کے اختلاف و متفق الرائے نہ ہونے کے اس امر پر بے حد مصر ہوئے کہ قوم ہنود کی ہمدردی کے صلہ میں گائے کی قربانی جو اُنکے سخت دل آزاری کا سبب، اور باہمی اتفاق اور اتحاد کے لئے سدِ باب، اور رخنہ انداز ہے، قطعاً چھوڑ دینا چاہیے، کیونکہ اسوقت اُن کی محبت اور ہمدردی بالخصوص معاملات ترکی، و خلافت عثمانیہ کے بارے میں بے حد ضروری ہے، اُن کی معیتِ معاملات مذکورہ میں قطعاً مفید، اور اُن کی علٰحدگی قطعاً مضر ہوگی، اور یہ بھی بیان کیا کہ شریعت نے ہم کو اختیار دیا ہے کہ گائے بکری بھیڑ وغیرہ جس کی چاہیں قربانی کریں، بلکہ مینڈھا کی قربانی افضل ہے، لہٰذا افضل کے ہوتے ہوئے گائے کی قربانی جس میں دل آزاریٔ قوم ہنود ہے، ہرگز نہ کرنا چاہیے، چنانچہ افسر علمائے ہند جناب مولانا عبدالباری صاحب، نیز دیگر علمائے پنجاب نے ایسا ہی فتویٰ دے دیا ہے، اور یہ بھی ظاہر کیا کہ وہ غربار جو مثلاً دس روپے کی گائے لیکر سات آدمیوں کی طرف سے قربانی کرلیا کرتے تھے، اب اُن کے لئے یہ انتظام کیا جائے گا، کہ اُن سے دس روپیہ لیکر سات بکرا یا بھیڑ ہم لوگ بہم پہنچا دیا کرینگے اور زائد روپیہ ہم لوگ اپنے پاس سے لگا دیا کریں گے، یا بھیڑ اور بکری بہ نرخ بازار مثلاً چار پانچ روپیہ راس ہم لوگ خرید کر فراہم رکھیں گے، اور غربار کو مثلاً ایک روپیہ راس دیا کریں گے، جس کے لئے کچھ چندہ بھی کیا گیا ہے، مگر اس کے لئے نہ کوئی جائداد وقف کرتے ہیں، اور نہ ہمیشہ کے لئے کوئی رجسٹری کی صورت ہے، چونکہ اس امر پر پورا اعتماد ہے، کہ یہ لوگ اِس بارِ عظیم کو ہمیشہ نہ نباہ سکیں گے، لہٰذا ضرور اور اغلب ہے کہ اس میں قومِ ہنود سے خفیہ یا صراحۃً ضرور امداد لیویں گے،

لیڈران قوم کا خیال ہے کہ جس قدر قربانیاں سالہائے گذشتہ میں گائے کی لوگوں نے کی ہیں، انھیں کو امداد دی جائے گی، اور جو لوگ جدید قربانی کرنا چاہیں گے اُن کو امداد نہ دی جائے گی، نیز جو لوگ پیغمبر علیہ السلام یا اپنے دیگر بزرگوں

کی طرف سے قربانیاں کیا کرتے تھے، چونکہ بلاضرورت ہے، اس لئے اُن کو امداد نہ دی جائے گی، اور یہ بھی خیال ہے کہ قربانی ہی پر کیا منحصر ہے، بلکہ جملہ شادی وغمی وغیرہ وغیرہ میں گائے ذبح نہ کی جائے، بجائے اُس کے بکری وغیرہ کا گوشت استعمال کیا جائے، اور رائے بریلی میں اس امر کا تجربہ بھی ہوچکا ہے، کہ جن مقامات میں گائے کی قربانیاں ہوا کرتی ہیں اُس جگہ ایک سال قربانی نہ ہونے سے پھر آئندہ سال اُس جگہ قربانی میں سخت رکاوٹ پیدا ہوجاتی ہے، اور نہیں ہوسکتی، چنانچہ اُس کی نظیر موجود ہے، اس موقع پر کسی قانون داں لیڈر کو حس تک نہیں ہوتی، کہ اُس کو بمقتضائے قانون جاری کرادیوے، بلکہ فتنہ وفساد کے الفاظ سے مرعوب کرکے غربار کو خاموش کردیا جاتا ہے، لہٰذا امور ذیل دریافت طلب ہیں:

(۱) قوم ہنود کی ہمدردی گذشتہ وآئندہ کے صلہ میں، اور باہمی اتحاد قائم رکھنے کی غرض سے گائے کی قربانی ترک کردینا شرعاً جائز ہے یا ناجائز،

(۲) اور اُن لوگوں کے وعدہ موہومہ مذکورہ پر بھروسہ کرنا چاہئے یا نہیں، اور اُن کے فراہم کردہ چندہ سے امداد لیکر اپنی طرف سے وجوباً خواہ استحباباً قربانی کرنا درست ہوگا یا نہیں،

(۳) اُن لوگوں کے فراہم کردہ چندہ سے جس میں شبہہ قوی ہے، کہ رقوم ہنود بھی شامل ہوگی، قربانی کرنا جائز ہوگا یا ناجائز؟

(۴) فی الواقع اگر مولوی عبدالباری صاحب وغیرہ کا اُس کے متعلق فتوٰی ہوچکا ہے، اُسپر عمل کرنا چاہئے یا نہیں،

(۵) اور ایسے محرکین کی کمیٹی میں شرکت کرنا چاہئے یا نہیں، اور اُس کے محرک اور مرتکب عنداللہ ماجور ہونگے یا گنہگار؟

(۶) گائے بھیڑ بکری اونٹ وغیرہ میں منجانب شریعت مختار ہونا، اس کے کیا معنٰی ہیں، بیّنوا توجروا،

**الجواب** (۱) گائے کی قربانی شعار اسلام ہے قال اللہ تعالٰی وَالْبُدْنَ جَعَلْنٰھَا لَکُمْ مِّنْ شَعَآئِرِ اللہِ، دشمنانِ دین سے اتحاد منانے کو شعار اسلام بند کرنا بدخواہی اسلام ہے،

(۲) اُن صاحبوں کا وعدہ اپنی طرف سے نہیں بلکہ القائے شیطان ہے، وقال اللہ تعالٰی وَمَا یَعِدُھُمُ الشَّیْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ہ شیطان تو وعدہ نہیں دیتا مگر فریب سے، ان سے چندہ سے مدد لیکر گائے کی قربانی چھوڑنا، شیطان کا داؤں چلالینا ہے، دوچار کو شیطان نے دھوکا دے لیا، اور مسلمان تو اپنی آنکھیں کھلی رکھیں،

(۳) اس کا جواب جواب دوم میں آگیا، اور اس سے اور بھی کھل گیا کہ یہ شیطان کا فریب ہے، ہرگز کفار تمھارے دین کی خیر خواہی نہ کریں گے، قال اللہ تعالٰی لَا یَاْلُوْنَکُمْ خَبَالًا، ضرور ہے کہ جس میں وہ ساعی ہیں اس میں تمھارے دین کا ضرر ہے، قال اللہ تعالٰی وَدُّوْا مَا عَنِتُّمْ اُن کے زبانی اتحاد پر پھولنا قرآن عظیم کو بھولنا ہے، قال اللہ تعالٰی قَدْ بَدَتِ الْبَغْضَآءُ مِنْ اَفْوَاھِھِمْ وَمَا تُخْفِیْ صُدُوْرُھُمْ اَکْبَرُ، اس اتحاد کی یک طرفہ تالی تو دیکھو، تم اپنا شعار دین بند

کردجیسے تم اُن سے بالکل مخفی کرتے ہو، اور وہ اتنا بھی نہ کریں کہ اتنے گھنٹے سنکھ اُن مندروں سے بند کردیں، جہاں سے تمھیں یا کم از کم کسی مسجد کو وہ مکروہ و دلخراش آوازیں جائیں، وہ اعلان نہ چھوڑیں، اور تم مخفی سے بھی باز آؤ، یہ نفیر لیڈروں سے اسلام دوستی ہے،

(۴) مولوی عبدالباری صاحب کے والد مرحوم مولانا عبدالوہاب صاحب، اور ان کے استاذ مولوی عبدالحی صاحب، اور دیگر علمائے فرنگی محل کا فتویٰ خود مجموعہ فتاویٰ مولوی عبدالحی صاحب میں چھپ چکا ہے، کہ بخاطر ہنود قربانی گاؤ بند کرنا معصیت ہے، ناجائز ہے، اس کا جاری رکھنا واجب ہے الفس الفکر بھیجتا ہوں اُس پر عمل چاہیے۔

(۵) محرکین کا حال قرآن عظیم کی آیتوں سے اوپر ظاہر ہوچکا، کہ شیطان کے فریب میں ہیں، نادانستہ خواہ ان میں بعضے دانستہ بدخواہی اسلام کررہے ہیں، اس کمیٹی میں شرکت حرام ہے، کہ قرآن عظیم کو پیٹھ دینے کا مجمع ہے، قال اللہ تعالیٰ وَ اِمَّا یُنۡسِیَنَّكَ الشَّیۡطٰنُ فَلَا تَقۡعُدۡ بَعۡدَ الذِّكۡرٰی مَعَ الۡقَوۡمِ الظّٰلِمِیۡنَ ۝ وقال تعالیٰ ۔ لَا تَقۡعُدُوۡا مَعَهُمۡ اِنَّكُمۡ اِذًا مِّثۡلُهُمۡ ۔

(۶) اس کی تفصیل "انفس الفکر" سے معلوم ہوگی، قربانی کا تمھیں اختیار ہے، مگر مخالفان اسلام کی خاطر سے شعائر اسلام بند کرنے کا کسی وقت تم کو اختیار نہیں، وَاللّٰهُ یَقُوۡلُ الۡحَقَّ وَهُوَ یَهۡدِی السَّبِیۡلَ ۝ واللہ تعالیٰ اعلم ،

**مسئلہ** ۔ از فتح پور، محلہ ایرانیاں، مرسلہ حکیم سید نعمت اللہ صاحب، مورخہ ۱۱ر ذی الحجہ ۱۳۳۵ھ

مولانا المعظم ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ۔ آج کل اخباروں میں علماء نے شائع فرمایا ہے، کہ مصلحتاً ضرورت ہے کہ ہندوؤں سے اتفاق کیا جائے، اور بجائے گائے کی قربانی کے بکری بھیڑ کی قربانی کی جائے، توجناب والا! اس کی نسبت کیا فرماتے ہیں، کہ قربانی گائے کی کرتا ہے، اُس کو آج کل اس مصلحت سے گائے کی قربانی نہ کرنا کیا ہے؟،

(۲) اصل میں بکری بھیڑ کی قربانی افضل ہے یا گائے کی، فقط،

**الجواب** ۔ یہاں گائے کی قربانی قائم رکھنا واجب ہے، اور اس ناپاک مصلحت کے لئے اُس کا چھوڑنا حرام، گائے کی قربانی اسلام کا شعار ہے، اور شعار اسلام بند کرنے کی وہی کوشش کرے گا جو اسلام کا بدخواہ ہے، ایسا شخص عالم نہیں ہوسکتا، بلکہ ظالم ہے، اور کس پر ظلم کرتا ہے، اسلام پر۔ اور ہنود سے جیسا اتحاد منایا جارہا ہے، حرام ہے حرام قطعی حرام ہے، نصوص قرآن عظیم سے حرام ہے، اور اس کے جو نتائج ہورہے ہیں کہ مسلمانوں نے قشقے لگوائے، رام لچھمن پر پھول چڑھائے، مشرک کی ٹکٹی اپنے کندھوں پر اٹھا کر اُس کی جے بولتے ہوئے مرگھٹ میں لے گئے، قرآن عظیم ایک ڈولے میں رامائن کی پوجا کراتے مندر میں لے گئے، اون کے بڑے لیڈر نے قرآن وحدیث کی تمام عمر بُت پرستی پر نثار کردی، یہ فضائح کھلے ہوئے کفر نہیں رہے، مشرک سے اتحاد ہوکر یہ نتیجہ آپ ہی ضرور تھا، قرآن کریم میں صاف ارشاد

فرمایا کہ تم میں جو اُن سے دوستی رکھے گا، وہ سب انھیں میں سے ہے، آیہ کریمہ کارڈ پر نہیں لکھی جاسکتی، ترجمہ اس کا یہی ہے، پھر کیونکر ممکن تھا کہ مشرکوں سے اتحاد کرنے والے مشرک نہ ہوجاتے، یہ یہاں ہے، اور اگر سچے دل سے تائب ہوکر باز نہ آئے تو صحیح حدیثوں کا ارشاد ہے کہ "اُن کا حشر بھی بُت پرستوں کے ساتھ ہوگا" مولٰی عزّوجل اپنے غضب سے پناہ دے، ہدایت فرماکر دل نہ اُلٹے، راہ دکھا کر آنکھیں نہ پلٹیں، اِحْفَظْنَا یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ، واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از لکھنؤ کنٹونمنٹ روڈ، کوٹھی ۳۳ مسئولہ مولوی عبدالحمید صاحب، ۵ ربیع الاول شریف ۱۳۳۹ھ

عالیجناب معلی القاب جناب مولانا صاحب قبلہ ادام اللہ برکاتہم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

آج کل اہلِ ہنود جگہ بجگہ میونسپلٹی کے ذریعہ سے انسداد گاؤکشی کی کوشش کررہے ہیں، چنانچہ فیض آباد، ہاتھرس اور شہر لکھنؤ میں ہندو ممبران میونسپلٹی نے اپنی زیادتی تعداد کی وجہ سے تمامی مسلمان ممبروں کے خلاف انسداد گاؤکشی کا قانون پاس کردیا ہے، اگر خدانخواستہ گاؤکشی قانوناً ممنوع قرار دی گئی تو عام مسلمانوں کو صرف اسی قدر نہیں کہ روزمرہ کی زندگی میں اُن کو سخت مصائب کا سامنا کرنا پڑے گا، بلکہ تقریباً تمام غیر مستطیع مسلمان جو تعداد میں ۹۰ فیصدی سے بھی زائد ہیں، اُن سب کو عیدالاضحٰی میں قربانی کرنا بھی نہ نصیب ہوگا، اس لئے کہ غریب مسلمان کسی طرح اس کی مقدرت نہیں رکھتے کہ وہ فرداً فرداً پندرہ بیس روپے کا بکرا ہر سال خرید کرسکیں، لہٰذا دریافت طلب یہ ہے کہ ایسے وقت میں عام مسلمانوں کو خاموشی اختیار کرنی چاہئے، یا انسداد گاؤکشی کے خلاف اُن کو بھی امکانی جدوجہد کرنی چاہئے، اور مذہبا اُن پر کیا واجب ہے،

یہ ایک استفتا ہے جس کا جواب براہِ کرم و برائے خدا و رسولِ اکرم جلد تر عطا فرمائیں، تاکہ مسلمانوں کے عام جلسہ میں جو کہ صرف پانچ چھ یوم میں ہونے والا ہے، آنجناب کا شرعی حکم پھر سب کو پڑھ کر سُنا دیا جائے۔

**الجواب** ۔ مولٰنا المکرم ذوالمجد والکرم اکرمکم وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

یہ مسئلہ بھی کچھ قابلِ سوال ہے، حدیث میں ہے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں من کان یحب ان یعلم منزلتہ عند اللہ فلینظر کیف منزلۃ اللہ عندہ، فان اللہ ینزل العبد منہ حیث انزلہ من نفسہ جو یہ جاننا پسند کرے کہ اللہ کے نزدیک اُس کا مرتبہ کتنا ہے، وہ یہ دیکھے کہ اُس کے دل میں اللہ کی قدر کیسی ہے، کہ بندے کے دل میں جتنی عظمت اللہ کی ہوتی ہے، اللہ اُسی کے لائق اپنے یہاں اسے مرتبہ دیتا ہے، رواہ الحاکم فی المستدرک والدارقطنی فی الافراد، عن انس وابونعیم فی الحلیۃ عن ابی ھریرۃ وعن سمرۃ بن جندب رضی اللہ تعالٰی عنھم، آدمی اگر اللہ و رسول کے معاملہ کو اپنے ذاتی معاملہ کے برابر ہی رکھے، تو دین میں اُس کی سرگرمی کیلئے بس ہے، ہم دیکھتے ہیں کہ انسان ذراسی نالی یا پرنالے کی ملک بلکہ مجرد حق کے لئے کس قدر جان توڑ عرق ریزیاں کرتا ہے، اس کا مقدمہ منتہا تک پہنچاتا ہے، کوئی دقیقہ کی فروگذاشت نہیں کرتا، پیسے کے مال پر ہزار اٹھا دیتا ہے، دنیوی فریق کے

مقابل کسی طرح اپنی دبتی گوارا نہیں کرتا، گائے کشی مسلمان کا دینی حق ہے، اور حق بھی کیسا خاص شعار اسلام، اللہ عزّوجل فرماتا ہے وَالْبُدْنَ جَعَلْنٰهَا لَكُمْ مِّنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ اونٹ اور گائے کی قربانی کو ہم نے تمہارے لئے دین الٰہی کے شعاروں سے کیا۔

امام محمد جامع صغیر میں فرماتے ہیں وَالْبُدْنَ مِنَ الْاِبِلِ وَالْبَقَرِ اگر شعار اسلام کو اور بھی خاص اعدائے اسلام کے مقابلہ میں اپنی ایک نالی کے برابر بھی نہ سمجھو، تو جان لو کہ اللہ واحد قہار ہے یہاں تمہاری قدر کتنی ہے، اگر وہ ضرورت و ضرر جو سوال میں مذکور ہوئے، نہ بھی ہوتے بقدر قدرت کوشش لازم تھی، حدیث میں ہے لیس منا من اعطی الدنیۃ فی دیننا، ہمارے گروہ سے نہیں جو ہمارے دین کے معاملہ میں دبتی رکھنے دے کہ اُن ضرورتوں اور ضرروں کے ہوتے ہوئے بیشک جو اس میں بے پرواہی وچشم پوشی برتے گا، اور حسب طاقت دین کی مدد نہ کریگا اور شعار اسلام کو نقصان پہنچنے دے گا، روز قیامت سخت باز پرس میں پکڑا جائے گا، اور اُس کی جزا یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ قیامت میں اُس کی شدید حاجت کے وقت اُسے بے یار ومددگار چھوڑے، جیسا اُس نے دین کی مدد سے منہ موڑا، قال اللہ تعالیٰ كَذٰلِكَ الْيَوْمَ تُنْسٰى اُس سے قیامت میں فرمایا جائے گا جیسا تو نے دین کو بھلادیا تھا ویسا ہی آج تو بھلادیا جائے گا، کہ کوئی تیری خبر نہ لے گا، والعیاذ باللہ تعالیٰ، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ**۔ از پرولیا ضلع مان بھوم، مسئولہ خلیفہ محمد جان شب ۱۹ ذی القعدہ ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ ترک گاؤکشی یا ترک قربانی گاؤ مصلحت وقت سمجھ کر چھوڑ دیا جائے اس پر مذہبی نقصان ہے یا نہیں؟

**الجواب**۔ گاؤکشی مباح قطعی ہے، مشرکین کی خاطر سے اُسے بند کرنا مشرک کا بول بالا کرنا ہے، اور قربانی گاؤ شعار اسلام ہے، خاطر مشرک کے لئے اس کا بند کرنا حرام ہے، وہو تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ**۔ از شہر بریلی صدر بازار، مکان ۴۸۹، مرسلہ جناب حافظ بنّے خانصاحب، مورخہ ۸ ذی الحجہ ۱۳۳۸ھ

قربانی گاؤ کے متعلق علمائے دین کیا فرماتے ہیں؟ بینوا توجروا،

**الجواب**۔ ہندوستان میں قربانی گاؤ کا جاری رکھنا واجب ہے، اور خوشنودی ہنود کے لئے اس کا بند کرنا حرام ہے۔ وَاللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَحَقُّ اَنْ يُّرْضُوْهُ اِنْ كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ اللہ و رسول زیادہ اس سے مستحق ہیں کہ انھیں راضی کرو، اگر تم مسلمان ہو" والتفصیل فی رسالتنا "انفس الفکر فی قربان البقر" واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ**۔ از آنولہ ضلع بریلی، مرسلہ چودھری رحیم بخش صاحب، مورخہ ۷ ذی الحجہ ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید گائے قربانی کے واسطے خرید کی، چونکہ قربانی گائے کی اہل ہنود کے واسطے باعث دل آزاری ہوگی اس لئے زید خوشنودی کے واسطے گائے خرید کردہ سے

بیل یا بھینس وغیرہ بدل کر قربانی کرنا چاہتا ہے، تو عندالشرع یہ بدلنا درست ہے یا نہیں، اور گائے کی قربانی بوجہ اتحاد کے موقوف کر دینا درست ہے یا نہیں،

(۲) محض خوشنودی اہل ہنود کے لئے قربانی بجائے تین روز کے ایک دن مقرر کریں، درست ہے یا نہیں، اور ایک دن مقرر کر لینے والوں کو عندالشرع کیا حکم ہے؟ بیـنوا توجروا،

**الجواب** ۔ (۱) وہ گائے کہ بہ نیت قربانی خریدی، اُس کا دوسری گائے سے بدلنا بھی منع ہے، کہ اللہ کیواسطے اس کی نیت کرکے پھرنا معیوب ہے، اور ہندوؤں سے اتحاد حرام، اور اس کی وجہ سے گائے کی قربانی موقوف کرنا حرام اور حرام موجب غضب جبّار و عذابِ نار، ایسا کرنے والوں کا حشر ہندوؤں کے ساتھ ہوگا، حدیث میں ارشاد ہوا کہ "میں قسم کھا کر فرما سکتا ہوں کہ جو جس سے اتحاد رکھے گا اُس کا حشر اُسی کے ساتھ ہوگا، واللہ تعالیٰ اعلم

(۲) یہ بھی حرام ہے، ہنود کی خوشنودی کے لئے اللہ و رسول کے حکم میں تنگی کرنا مسلمان کا کام نہیں، واللہ تعالےٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ مسؤلہ عمر چودھری محلہ قصاباں بریلی۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ جن لوگوں پر قربانی واجب نہیں، وہ اگر برائے اظہار شوق اسلام و رشک کافران گاؤکی تعداد بڑھانے کی نیت سے بیس بیس آدمی مل کر گاؤ قربانی کرے تو جائز ہے یا نہیں، اور ہر شخص کا حصّہ برابر ہونا شرط ہے یا نہیں، اس صورت میں ایک گائے میں کتنے آدمی شریک ہو سکتے ہیں،؟

**الجواب** ۔ اللہ عزوجل کے نام کو گائے قربانی کرنے میں شریعتِ مطہرہ نے سات تک کی حد کر دی، زیادہ شریک نہیں ہو سکتے، اگر ہوں گے تو وہ قربانی نہ رہی، کھانے کا گوشت ہو گیا، لہٰذا سات سے زیادہ نہ ہوں، پھر چاہے حصّہ برابر ہوں یا کم و بیش، سب شریکوں کو قربانی کا ثواب ملے گا، اور اگر سات آدمی ایک گائے کی قیمت کا چندہ نہ کر سکیں، تو یہ ممکن ہے کہ سو آدمیوں سے چندہ لیں، اور وہ چندہ دہندہ فقط سات یا کم آدمیوں کو اُس چندے کا مالک کر دیں، اور یہ لوگ گائے خرید کر اپنی طرف سے قربانی کریں، کہ اُن کو عین قربانی کا ثواب ملے گا، اور اُن چندہ دینے والوں کو مدد قربانی کا، کہ وہ بھی ثواب میں قربانی کے برابر ہوگا، صحیح حدیث میں ہے من دل علیٰ خیر کان کمن مثلہ، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از شہر بریلی، بروز شنبہ، ۱۳ ذی الحجہ

قربانی نیل گاؤ دہرن، جو کچھ عرصہ تک پرورش پا چکا ہو، اور کسی شخص نے اس کو پالا ہے جائز ہے یا نہیں، اور اقسام جانوران صحرائی سے کس کس کی قربانی جائز ہے؟

**الجواب** ۔ جانورانِ صحرائی میں سے کسی جانور کی قربانی جائز نہیں، اگرچہ گھر میں پیدا ہوا، اور پالا گیا ہو، نہ کسی جانور اہلی کی قربانی جائز، سوائے چار کے اونٹ، گائے، بھیڑ، بکری، قال اللہ تعالیٰ ثَمٰنِيَةَ اَزْوَاجٍ مِنَ الْاِبِلِ اثْنَيْنِ وَمِنَ الْبَقَرِ اثْنَيْنِ الٰی قولہ تعالیٰ وَمِنَ الضَّاْنِ اثْنَيْنِ وَمِنَ الْمَعْزِ اثْنَيْنِ، دنبہ بھیڑ میں داخل ہے، اور بھینس گائے میں، لیکن نیل گائے اگرچہ گائے کہلاتی ہے، گائے میں داخل نہیں، جیسے گورخر گدھے میں داخل نہیں، گدھا حرام ہے اور گورخر حلال، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ مرسلہ قاضی سید واجد علی صاحب، مقام جاود، ضلع ندسور، ریاست گوالیار، نیچ دروازہ ۱۷ر صفر ۱۳۳۵ھ

ایک بچہ بکری کا ہے، اور وہ کُتیّ کے دودھ سے پرورش پایا، اس کو قربانی کریں تو جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ جب سال بھر کا ہو جائے اس کی قربانی جائز ہے، والمسئلۃ فی الخانیۃ وغیرھا، واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم،

**مسئلہ** ۔ از بنگالہ میمن سنگھ، قصبہ کھولا، مرسلہ میاں جان سرکار، ۲۶ر جمادی الاول ۱۳۱۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں ما قولکم رحمکم اللہ تعالیٰ کہ ہندہ نے بکری پالی تھی، اُس نے ایک بچہ جنا، بعدہ وہ بکری بقضائے الٰہی مرگئی، اس بچہ کی ہندۂ مذکورہ اپنی پستان کے دودھ سے پرورش کیا، پھر خصی کردیا، اب وہ بچہ بڑا ہوگیا، ہندہ اس کو قربانی کرنا چاہتی ہے، اگر قربانی کرے تو ہندہ مذکورہ اور اس کے خاوند کو اس کا گوشت کھانا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ بلاشبہہ جائز ہے، جس کے جواز میں اصلاً گنجائش کا کلام نہیں، فتاوی امام قاضی خاں میں ہے، لو ان جدیا غذی بلبن الخنزیر لا باس باکلہ، لان لحمہ لایتغیر، وما غذی بہ یصیر مستھلکا، لایبقی لہ اثر، فتاوٰی کبرٰی و فتاوٰی عالمگیریہ میں ہے الجدی اذا کان یربی بلبن الاتان والخنزیر ان اعتلف ایاما فلاباس، لانہ بمنزلۃ الجلالۃ، والجلالۃ اذا حبست ایاما فعلفت لاباس بہا فکذا ھذا، اور شوہر کے حق میں اگر رضاعت کا خیال ہو تو محض جہل، اول تو عمر رضاعت کے بعد رضاعت نہیں، اور شوہر اتنی ہی عمر کا بچہ ہو بھی، تو شیر زن مستہلک ہوگیا، گوشت کھانا دودھ پینا نہیں، درمختار میں ہے لایحرم المخلوط بطعام وکذا الوجبنۃ لان اسم الرضاع لایقع علیہ، بحر اھ ملخصا، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ مسئولہ سید منیر الدین ہیڈکلرک، محلہ کلاں ٹولہ، گیا ۱۱ر محرم ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ مثلاً کسی لامعلوم شخص کا بیل یا گائے زید کے

جانوروں میں شامل ہوگیا، اور زید نے اس کو پکڑ کر اپنے قبض وتصرف میں رکھا، اور ایام قربانی میں چونکہ وہ دو برس سے کم کا تھا، اس لئے اس کو اپنی لڑکی کو گائے سے بلاعلم لڑکی کے بدل کر اس لڑکی کی گائے کو قربانی دیا، اور غیر سے ذبح کرایا، اور اس غیر کو گائے کے کل قصۂ مذکورسے واقفیت نہیں۔

۱۔ ایسی قربانی جائز ہے یانہیں۔ ۲۔ ذبح کرنے والا گنہ گار ہوگا یانہیں، تین سال کی گائے جس کی سینگ سوز نمودار نہ ہوئی ہو، اس کی قربانی جائز ہے یانہیں؟

**الجواب**۔ جانور کو تصرف میں رکھنا حرام تھا۔ اُسے بیٹی کی گائے سے بدلنا حرام تھا، اس گائے کی قربانی حرام تھی۔ ذابح پر اس کا ذبح کرنا حرام تھا، دونوں سخت گنہ گار ہوئے، پھر اگر بیٹی نے اپنی گائے کی قیمت نادانی میں اپنے باپ سے لے لی، تو اس کے باپ کی قربانی ادا ہوگئی ورنہ نہیں، درمختار میں ہے یصح لوضحی بشاۃ الغصب ان ضمنه قیمتہا حیۃ ای قیمتہا لوکانت حیۃ، واللہ تعالٰی اعلم۔ (۲) جب دو سال کامل کی ہوگئی قربانی کے قابل ہوگئی، اگرچہ سینگ کبھی نہ نکلیں، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ**۔ مسئولہ عبداللہ عرف دین محمد صاحب، ساکن شہر کہنہ بریلی، محلہ روہیلی ٹولہ،

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ میں نے ایک اہل ہنود سے گائے مبلغ للعہ پینتالیس روپیہ میں خرید کی تھی، اس ہنود نے خرید کرتے وقت دریافت کیا تھا کہ تم کس واسطے اس گائے کو لیتے ہو، میں نے اُس شخص سے کہا کہ پالنے کو لیتا ہوں، اور اصل میں واسطے قربانی کے لی تھی، تو ایک مسلمان نے اس شخص سے کہا کہ انھوں نے قربانی کے واسطے لی ہے، اور میں ریلوے کے بڑے بابو کی ماتحتی میں کام کرتا ہوں، وہ بھی اہل ہنود ہیں، اُس نے بابو سے آکر کہا کہ وہ میری گائے واپس کرادی جائے، انھوں نے میرے مکان پر آدمی روانہ کیا، کہ اُس کو مبلغ پانچ روپیہ نفع لیکر واپس کردو، میں نے نہیں واپس کی، میں کام پر اپنے گیا تو بابو نے کہا کہ وہ گائے واپس کردو، میں نے اس سے انکار کیا، تو انھوں نے ایک پولیس کے داروغہ سے بہت ٹرا زور ڈال کر کہا، اور یہ بھی کہا کہ اگر نہیں دوگے توہم تم کو نوکری سے برخاست کردیں گے، تو میں نے بسبب نوکری جانے کے پانچ روپیہ نفع لیکر گائے واپس کردی اور مبلغ للعہ چالیس روپیہ کی فوراً اور گائے قربانی کے واسطے لایا، اب اُس میں سے دس روپیہ بچے، اس کا کیا کیا جائے، اور لوگ مجھ سے کہتے ہیں کہ تم نے پانچ روپیہ لیکر گائے دی، اور میں نے مجبوراً دی، اور مجھ کو یہ بھی اندیشہ تھا کہ میری ملازمت جاتی تھی، اور مجھ کو یہ بھی اندیشہ تھا کہ میں مال گودام ریلوے میں کام کرتا ہوں شاید کچھ الزام نہ لگادیں، یہ وجہ تھی فقط، بینوا توجروا

**الجواب**۔ اگر وہ شخص صاحب نصاب ہے، اور اگر یہ بیان واقعی ہے، تو اس پر کچھ الزام نہیں، اور پانچ روپیہ نفع کے لئے اُن کا تصدق کردینا چاہئے، اور یہ گائے جو پانچ کم کرکے خریدی اُس کی کا کوئی معاوضہ اُس پر نہیں، واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ**۔ از کرتوئی، ضلع بدایوں، مسئولہ برادرم عزیزم مولوی محمد رضا خاں صاحب سلمہ، ۶ ذی الحجہ ۱۳۲۹ھ

بحضور قبلہ وکعبۂ دارین مدظلہم العالی بجاہ النبی الرؤف الرحیم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، سلام سنت اسلام کے بعد عرض ہے کہ قربانی کی غرض سے دو گائیں خریدنے کو چاروں کو روپیہ دے کر بھیجا، وہ دو گائیں خرید لائے، جو گراں قیمت ثابت ہوئیں، اس پر اور دو گائیں منگوائیں، وہ بھی بسبب گرانی قیمت کے، اور یہ کہ ان موخر گایوں ہی سے ایک پر گابھن کا خیال ہے، جس نے فروخت کی وہ جولاہا ہے، کہتا ہے کہ گابھن ہوگئی ہے مگر ابھی کہل تھن ہے، جس کو اور لوگ نہیں گابھن کہہ سکیں، صرف دو جانیں کا خیال قربانی کا تھا، آیا ان گایوں کا فروخت کرنا جائز ہوگا یا نہیں، ان کے عوض میں اپنی گائیں دے سکتا ہوں یا نہیں، ایک گائے پارسال قربانی کے واسطے منگوائی تھی، (ان چاروں کو وقت آنے کے قربانی کے واسطے نامزد نہیں کیا، پارسال والی کو نامزد کر دیا تھا) روانگی کے وقت لنگڑی ہوگئی بریلی جانے کے قابل نہ رہی اب اچھی ہے دو مہینہ بعد اندازاً بیا چلے گی، اس کی نسبت کیا حکم ہے، آیا وہ میرا مال ہے یا قربانی کا، قرآن مجید بائیں ہاتھ میں باوضو لیکر تلاوت جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب** - جان برادر بلکہ از جان بہتر مولوی محمد رضا خاں سلمہٗ، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔

جو گائے قربانی کے لئے تھی اور وہ لنگڑی ہوگئی اور اس کے عوض دوسری کر دی، اب وہ گائے تمہارا مال ہے، جو چاہو کرو، جب روپیہ دے کر گائیں خریدنے کو بھیجا اس سے اگر یہ نیت تھی کہ دیکھنے کے لئے خریدتے ہیں، جس کی قربانی مناسب جانیں گے کریں گے ورنہ اور لیں گے، تو وہ گائیں قربانی کے لئے مخصوص نہ ہوئیں، اور ان کے بدلے اپنے پاس سے یا اور خرید کر قربانی کرو، اور اگر مخصوص قربانی کے لئے خریدیں، اور اب اس وجہ سے کہ یہ زائد قیمت کی ہیں، انھیں نہ کرنا چاہو، اور ان کو بدل اپنے پاس سے یا اور کوئی لیکر ان سے کم قیمت کی قربانی کرو تو قربانی ہوجائے گی اور وہ پہلی گائیں بیچو یا رکھو اختیار ہے مگر ایسا کرنا جائز نہ ہوا کہ جب ان پر مخصوص قربانی کی نیت ہوئی تھی، تو ان کو اگر بدلتے تو ان سے بہتر سے بدلتے، نہ کہ کمتر سے، جبکہ کمتر سے بدلا تو جتنی زیادتی رہی، اتنے دام تصدق کرنے کا حکم ہے، مثلاً دس روپیہ کی گائے قربانی کو خریدی تھی، پھر اس کے بدلے سات روپے کی قربانی کر دی تو تین روپے تصدق کئے جائیں، یہ تو سال گزشتہ کا علاج ہے، اور امسال کہ ابھی قربانی نہیں ہوئی، وہی پہلی گائیں اگر قربانی کے لئے خریدی تھی، خواہی نخواہی قربانی کی جائیں، اور ان سے کم قیمت کی ہرگز نہ بدلی جائیں کہ قصداً خلاف کرکے جرمانہ دینا جسارت ہے، بلکہ خلاف حکم کیا ہی نہ چاہئے، قربانی میں بالخصوص ارشاد ہوا کہ دل کی خوشی سے کرو کہ وہ صراط پر تمھاری سواریاں ہیں، پہلوں کو گراں سمجھ کر جو دوسری خریدیں، اور ان میں ایک گابھن ہے یا نہیں، بہرحال ان کا تم کو اختیار ہے کہ سرکاری مطالبہ پہلی گایوں سے متعلق ہوچکا، اسی شرط پر کہ آدمی ارادہ سے بھیجے ہوں کہ جو جانور یہ لائیں قربانی کریں گے نہ اس ارادہ سے کہ دیکھ کر جو مناسب سمجھیں گے کریں گے، قرآن مجید باوضو بائیں ہاتھ میں لے کر تلاوت کر سکتا ہے، جبکہ اس کے لئے کوئی وجہ ہو مثلاً داہنا ہاتھ خالی نہیں یا تھک گیا، والسلام، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ۔** مرسلہ امام علی صاحب، از بمبئی، ۱۶ ذی الحجہ ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ دو گائیں خریدی گئیں، شرکت میں، قیمت جدا جدا نہ کی گئی چودہ حصے کئے گئے، قربانی کے بعد دونوں کا گوشت یکجائی ملا کر برابر حصوں میں تقسیم کر دیا گیا، ایک گائے کم قیمت یعنی سستے کی، اور دوسری مہنگے کی ان چودہ حصوں میں ہر شخص کا برابر حصہ قیمت و گوشت میں کیا گیا، یہ صورت جواز کی ہوئی یا نہیں؟

**الجواب۔** دونوں مشتریوں کی رضا سے اس میں کچھ حرج نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از موضع سرنیاں، ضلع بریلی، مرسلہ امیر علی صاحب، مورخہ ۵ ذی الحجہ ۱۳۳۸ھ

ایک شخص نے قصاب سے گائے منگائی، اس نیت سے خرید کر وہ گائے آجائے گی، تو جو شریک حصہ ہوں گے شریک سمجھ لوں گا۔

(۲) ایک جگہ دیکھا کہ فقرا کے گوشت میں آنت اوجھڑی بالکل ڈال کے تقسیم کرتے ہیں، دو حصوں میں نہیں (۳) ایک جگہ دیکھا ہے کہ سر اور پیر سقے اور حجام کو، اور ایک پارچہ قصاب کو۔ (۴) بعض لوگ کو دیکھا ہے قربانی یا عقیقہ یا نیاز میں کھانا بھنگی کو دیتے ہیں، (۵) قربانی گائے میں نصف ایک شخص ہووے اور نصف میں دو شریک یا تین درست ہے یا نہیں، اور نصف میں چار ہو جاویں، یہ کیونکر ہے، بینوا توجروا!

**الجواب۔** (۱) جائز ہے، واللہ تعالیٰ اعلم (۲) یہ بیجا کرتے ہیں، مستحب یہ ہے کہ تہائی حصہ گوشت کا فقیروں کو ملے، واللہ تعالیٰ اعلم، (۳) سقے حجام قصاب کا قربانی میں کوئی خاص حق نہیں، دینے کا اختیار ہے، مگر قصاب کی اگر یہ اجرت قرار پائی تو حرام ہے، واللہ تعالیٰ اعلم (۴) بہت برا کرتے ہیں، واللہ تعالیٰ اعلم (۵) نصف میں تین تک شریک ہو سکتے ہیں، اور نصف گائے ایک کی ہو، اور دوسرے میں چار شریک ہوں تو ان پانچوں یعنی کسی کی قربانی ادا نہ ہوگی واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از بلگرام شریف، ضلع ہردوئی، محلہ میدان پورہ، مرسلہ حضرت سید ابراہیم میاں صاحب، ۲۶ ذیقعدہ ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ دو یا چار یا سات آدمیوں نے ایک گائے قربانی کے واسطے خرید کی منجملہ اُن کے ایک شخص نے قیمت نہ وقت خرید کے ادا کی نہ بعد کو، اور وہ شریک رہا، پس اس صورت میں کسی کی یا اسکی قربانی میں حرج یا غیر جائز تو واقع نہیں ہوا، جواب اس کا بحوالہ عبارت مرحمت فرمایا جائے کہ ضرورت ہے، بینوا توجروا

**الجواب** بیع نفس ایجاب و قبول سے تمام ہو کر مبیع ملک مشتری میں داخل، اور ثمن ذمہ پر لازم ہوتی ہے، ادائے ثمن حصول ملک کے لئے شرط نہیں، اگر نہ دے گا، تو بائع کا مدیون رہے گا، مبیع میں ملک تام ہے فی التنویر اذا وجد (ای الایجاب والقبول) لزم البیع، اُسی میں ہے، صح بثمن حال و مؤجل الی معلوم، پس جبکہ شرکائے مشترین

مالک گاؤ تھے، اور انھوں نے بہ نیت اضحیہ قربانی کی، سب کی قربانی ادا ہوگئی، ثمن کا مطالبہ اس شریک پر رہا، اگر وہ نیت قربانی ہی سے دست بردار ہوکر اصلا ذبح نہ چاہتا یا خالی گوشت وغیرہ امور غیر قربت کی نیت سے ذبح چاہتا، اور ایسی حالت میں بقیہ شرکا بہ نیت قربانی ذبح کرلیتے تو کسی کی قربانی ادا نہ ہوتی، کہ اُن میں ایک شریک کی نیت تقرب نہیں، فی التنویر ان کان شریك الستة نصرانیا اومرید اللحم لم یجز عن واحد، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - مرسلہ مصاحب علی طالب علم از جاورہ ۱۴ر صفر المظفر ۱۳۳۵ھ

ایک گائے کو چھ شخصوں نے قربانی کی، ایک کے دو حصے نفلی، اور پانچ شخصوں کے واجبی، تو کیا دو حصہ والا شخص بعد ذبح گائے، قبل تقسیم گوشت کے ایک حصہ میں دوسرے شخص کو شریک کرسکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب** - قربانی اراقۂ دم کا نام ہے، اور اب اراقۂ دم ہوگئی، تو دوسرے کی طرف اُس کا انتقال ناممکن ہے، ہاں اُس کا ثواب یا گوشت جسے چاہے دے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - از شہر بریلی مدرسہ منظر الاسلام، مسئولہ عزیز احمد فریدپوری، ۲۵ر ذی الحجہ ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قربانی عید اضحی کے پوست کی قیمت گوشت کی طرح تین حصوں پر تقسیم کی جائے یا تمام وکمال قیمت خیرات کردی جائے اور کھال کا اپنے صرف میں لانا صاحب قربانی کے لئے جائز ہے یا نہیں، اور کھال قربانی کی قیمت سید کو دینا جائز ہے یا نہیں، درصورت عدم جواز کوئی شرعی حیلہ تحریر فرمائیے، بینوا توجروا

**الجواب** - کھال اپنے ایسے صرف میں لاسکتا ہے جس میں کھال باقی رہے، مثلاً مشک، ڈول، یا کتاب کی جلد بناسکتا ہے، کھال اگر اپنے خرچ میں لانے کی نیت سے داموں کو بیچی تو وہ دام تمام خیرات کرے، یعنی فقیر محتاج مصرف زکوٰۃ کو دے، سید کو نہیں دے سکتا، اور اگر سید کو دینے کی نیت سے بیچی تو وہ دام سید کو دے، تین حصوں کا حکم گوشت میں ہے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - از موضع ڈوالہ دیرم، تحصیل ضلع امرتسر، مرسلہ میاں شمس الدین صاحب حنفی قادری، ر ذی الحجہ ۱۳۳۲ھ

مولوی غلام قادر صاحب بھیروی نے مسئلہ قربانی اور کتاب اسلام میں لکھا ہے، کہ اگر غنی قبل از ایام عید قربانی خریدے، وہ واجب بالنذر ہوجائے گا، وہ سب گوشت فقرا کو صدقہ کرے آپ نہ کھائے، ایسے ہی فقیر جس پر قربانی واجب نہیں، لیکن اس نے کتاب کا حوالہ نہ دیا، اس لئے بعض جہلا احناف کو تردد ہے، براہ مہربانی حوالۂ کتب سے ارشاد ہو، اور یہ بھی آپ تحریر فرمائیں کہ کس قریہ میں قربانی قبل از عید بعد طلوع آفتاب عند الحنفیہ جائز ہے، یا باوجود قریہ جامع ہونے کے بھی بعد طلوع قربانی درست ہے، کیونکہ کتب فقہ میں لفظ دیہ یعنی گاؤں واقع ہے، اور بعض کتب میں لکھا ہے کہ جس گاؤں میں چند کس حر بالغ آزاد ہوں جمعہ واجب ہے، جب جمعہ واجب ہوا تو عید بھی وہاں درست ہوگی، پھر بعد عید قربانی ہوگی، یا بعد طلوع، قبل از عید جواب بواپسی ڈاک مرحمت ہو، والسلام،

**الجواب۔** فقیر اگر بہ نیت قربانی خریدے اس پر خاص اُس جانور کی قربانی واجب ہوجاتی ہے، اگر جانور اس کی ملک میں تھا اور قربانی کی نیت کرلی یا خریدا، مگر خریدتے وقت نیت قربانی نہ تھی، بعد کو نیت کی، تو اُس پر وجوب نہ ہوگا، غنی پر ایک اضحیہ خود واجب ہے، اور اگر او رنذر بصیغہ نذر کرے گا تو وہ بھی واجب ہوگا، اُس عبارت میں بھی یہی ہے کہ واجب بالنذر ہوجائے گا. یعنی نذر کئے سے واجب ہوگا، نہ کہ غنی پر مجرد خریداری سے، درمختار میں ہے تصدق بھا ناذر وفقیر شراھا لھا لوجوبھا علیہ بذلك، ردالمحتار میں ہے فلو کانت فی ملکہ فنوی ان یضحی بھا، او اشتراھا، ولم ینو الاضحیۃ وقت الشراء، ثم نوی بعد ذلك لا یجب، لان النیۃ لم تقارن الشراء، فلا تعتبر، بدائع، درمختار میں ہے لوماتت فعلی الغنی غیرھا لا الفقیر، ولو ضلت او سرقت فشری اخری فظھرت فعلی الغنی احدھما وعلی الفقیر کلاھما شمنی، جو شہر نہ ہو اس میں نہ نماز جمعہ ہے، نہ نماز عید، سو دو سو کی آبادی کا کچھ اعتبار نہیں، بلکہ اُس میں متعدد محلے ہوں، دائم بازار ہوں، وہ پرگنہ ہو، کہ اس کے متعلق دیہات گنے جاتے ہوں، اُس میں فصل مقدمات پر کوئی حاکم مقرر ہو، وہ شہر ہے، جہاں ایسا نہیں، صبح سے قربانی جائز ہے ھو الصحیح الذی علیہ المحققون کما فی الغنیہ، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ سات شخصوں نے ایک راس گائے واسطے قربانی خریدی، وہ گائے فرار ہوگئی، اس کو ہرچند تلاش کیا سب کانجی ہوس، اور اس شخص کے مکان پر، اور اس کے نواح میں بھی جہاں سے اسکو خریدا تھا، آج وہ گائے بفضلہ تعالٰی ہاتھ آگئی، اب اُس گائے کے واسطے کیا حکم ہے، اور کس طرح سے ہم کو ثواب قربانی کا حاصل ہوگا

**الجواب۔** ساتوں شخص اس گائے کو زندہ خیرات کردیں کسی فقیر کو دے ڈالیں، بیان سائل سے معلوم ہوا کہ انہیں پانچ شخص صاحب نصاب تھے، ان پانچوں پر واجب تھا کہ اگر وہ گائے گم ہوگئی تھی، اور گائے یا بکریاں لیکر بارہویں تاریخ تک قربانی کرلیتے، اب کہ بارہویں گزار دی اور قربانی نہ کی، یہ پانچوں گنہ گار ہوئے، ان پر توبہ و استغفار واجب ہے اور گائے کی نسبت ساتوں پر واجب ہے کہ زندہ خیرات کردیں، ردالمحتار میں ہے ذکر فی البدائع ان الصحیح ان الشاۃ المشتراۃ للاضحیۃ اذا لم یضح بھا، حتی مضی الوقت یتصدق الموسر بعینھا حیۃ کالفقیر بلا خلاف بین اصحابنا فان محمدا قال وھذا قول ابی حنیفۃ وابی یوسف وقولنا، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ۔** ۱۰ ذی الحجہ ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید پردیس میں ہے، اس کی جانب سے اُس کا کوئی عزیز قربانی کردے تو فرض زید پر سے اُتر جائے گا یا اجازت کی ضرورت ہے؟

**الجواب۔** قربانی وصدقہ فطر عبادت ہے اور عبادت میں نیت شرط ہے تو بلا اجازت ناممکن ہے، ہاں اجازت کیلئے صراحۃً ہونا ضرور نہیں، دلالت کافی ہے، مثلاً زید اس کے عیال میں ہے، اُس کا کھانا پہننا سب اُس کے پاس سے ہوتا ہے، یا یہ اس کا وکیل مطلق ہے، اُس کے کاروبار یہ کیا کرتا ہے، ان صورتوں میں ادا ہوجائے گی، درمختار میں ہے لاعن زوجتہ و

ولدہ الکبیر العاقل، ولوادی عنہما بلا اذن اجزأ استحسانا للاذن عادۃ ای لو فی عیالہ والا فلا۔ قہستانی عن المحیط، فلیحفظ قلت، ومسئلۃ القائم بامورہ بامرہ اظہر و ازہر لوجود الاذن ولو فی ضمن العام، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ آیا آدمی پر اولاد صغار کی طرف سے قربانی مثل صدقہ فطر واجب ہے، اپنے مال سے کرے یا ہر شخص اپنی علیحدہ کرے، اور جس قدر چاہے اُس قدر کرے، بیّنوا توجروا

**الجواب** ۔ اولاد صغار کی طرف سے قربانی اپنے مال سے کرنا واجب نہیں، ہاں مستحب ہے، اور قربانی جس پر واجب ہے اُس پر ایک ہی واجب ہے، زیادہ نفل ہے، چاہے ہزار جانور قربانی کرے گا ثواب ہے، نہ کرے گا کچھ مواخذہ نہیں، فی الدر المختار تجب التضحیۃ عن نفسہ لا عن طفلہ علی الظاہر، بخلاف الفطرۃ، شاۃ او سبع بدنۃ اھ ملتقطا وفی الخانیۃ فی ظاہر الروایۃ انہ یستحب ولا یجب بخلاف صدقۃ الفطر، والفتوٰی علی ظاہر الروایۃ اھ ملخصا، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از دیورنیاں، ضلع بریلی، مسئولہ رحیم بخش، بروز شنبہ، تاریخ ۱۱، ۱۳۳۴ھ

جناب مولوی صاحب قبلہ بعض آدائے آداب کے عرض ہے، دیگر احوال یہ ہے، ایک شخص نے ایک راس بکری عید الضحٰی کو قربانی کی، اور اُس کی کلیجی ٹول اور خاسہ میں باندھ کر قبر کہنہ میں دفن کیا، اور راس مذکور کے گوشت سب تقسیم کردیا، اپنے لئے قطعی نہیں رکھا، محلہ والوں نے سبب دریافت کیا، تو اُس نے جواب دیا کہ مجھکو اپنے فعل کا اختیار ہے تحریر فرمایئے کہ یہ قربانی جائز ہے یا کیا قصہ ہے، معلوم ہوتا ہے کہ اُس نے کوئی ٹوٹکا کیا ہے، تحریر فرمایئے کہ کیا وجہ ہے۔

**الجواب** ۔ کلیجی دفن کرنا مال ضائع کرنا ہے، اور اضاعت مال ناجائز، اگر اس نے بہ نیت قربانی جانور مولٰی تعالٰی کے لئے ذبح کیا تو قربانی ہوگئی، اور بعد کو اس کا یہ فعل منافی قربانی نہیں، اور اگر سرے سے اس کا ذبح ہی کسی ٹوٹکے یا عمل کے لئے تھا، نہ بہ نیت ادائے واجب تو قربانی نہ ہوئی، وہو تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از موضع بہدور، ضلع پٹنہ، مرسلہ مولوی عبدالحکیم صاحب، ڈاکخانہ سرمرہ، بروز چہار شنبہ ۴ ذیقعدہ ۱۳۳۳ھ

ورثۃ الانبیاء کیا حکم دیتے ہیں اس مسئلہ میں کہ منجانب میت جو قربانی دی جائے اُس گوشت کو کس طرح تقسیم کیا جائے، اس کا رواج ہے کہ ایک حصہ خویش و اقرباء اور ایک وقف علی المساکین، اور تیسرا حصہ وقف کیا جاتا ہے، مع دلیل جواب ارشاد ہو بیّنوا توجروا۔

**الجواب** ۔ اس کے بھی یہی حکم ہیں جو اپنی قربانی کے، کہ کھانے کھلانے، تصدق سب کا اختیار ہے، اور مستحب تین حصے ہیں ایک اپنا، ایک اقارب، ایک مساکین کا، ہاں اگر میت کی طرف سے بحکم میت کرے، تو وہ سب تصدق کی جائے، ردالمحتار میں ہے من ضحی عن المیت یصنع کما یصنع فی اضحیۃ نفسہ من التصدق والاکل والاجر للمیت والملک للذابح قال

الصدر والمختار انه ان بامر المیت لا یاکل منها والا یاکل" بزازیة"

اور فقیر کا معمول ہے، کہ قربانی ہر سال اپنے حضرت والد ماجد خاتم المحققین قدس سرہ العزیز کی طرف سے کرتا ہے، اور اس کا گوشت پوست سب تصدق کر دیتا ہے، اور ایک قربانی حضور اقدس سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے کرتا ہے، اور اس کا گوشت پوست سب نذر حضرات سادات کرام کرتا ہے، تقبل اللہ تعالیٰ منی و من المسلمین (آمین) واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از قصبہ حافظ گنج، ضلع بریلی، مرسلہ رحیم بخش منہار، ۱۸ ذوالحجہ ۱۳۳۱ھ

گوشت قربانی کا جو بقرعید میں اہل اسلام میں ہوتا ہے، وہ اہل ہنود کو دیا جائے یا نہیں، اس مسئلہ کی ہم کو ضرورت ہے، جواب سے مطلع فرمائیے گا۔

**الجواب** ۔ قربانی اگر فقیر نے کی ہو، اس کا گوشت کسی کافر کو دینا جائز نہیں، اگر دے گا تو اتنے گوشت کا تاوان دینا لازم ہوگا، اور اگر غنی نے کی تو ذبح کرنے سے اس کا واجب ادا ہوگیا، گوشت کا اسے اختیار ہے، مگر مستحب یہ ہے کہ اس کے تین حصے کرلے، ایک حصہ اپنے لئے، ایک عزیزوں، خویشوں کے لئے، ایک تصدق کے لئے، یہاں کے کفار کو دینا ان تینوں مدوں سے خارج ہے، لہٰذا انہیں دینا خلافِ مستحب ہے، اور اپنے مسلمان بھائی کو چھوڑ کر کافر کو دینا حماقت ہے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از چتور گڑھ، محلہ چھیپیاں، مسئولہ جمیع مسلمانان گنہ گار، ۱۵ محرم الحرام ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قربانی کا، عقیقہ کا گوشت کافر کو دینا جائز ہے یا ناجائز، اسی طرح قربانی کے رودہ اور آنت کا کافر کو دینا کیسا، اور اگر کسی نے نہ جاننے کی حالت میں گوشت یا رودہ وغیرہ دلایا تو اس کی قربانی ادا ہوئی یا نہیں؟

**الجواب** ۔ آنت کھانے کی چیز نہیں، پھینک دینے کی چیز ہے، وہ اگر کافر لیجائے، یا کافر کو دیدی جائے تو حرج نہیں اَلْخَبِیْثٰتُ لِلْخَبِیْثِیْنَ وَالْخَبِیْثُوْنَ لِلْخَبِیْثٰتِ یہاں کے کافروں کو گوشت دینا جائز نہیں، وہ خاص مسلمانوں کا حق ہے، وَالطَّیِّبٰتُ لِلطَّیِّبِیْنَ وَالطَّیِّبُوْنَ لِلطَّیِّبٰتِ، پھر بھی اگر کوئی اپنی جہالت سے دے گا، قربانی میں کوئی حرج نہ کریگا واللہ اعلم

**مسئلہ** ۔ مسئولہ اکبر یار خاں باشندہ سوداگری[ع] محلہ بریلی سوداگر چشمہ بروز جمعہ، ۱۱ ذوالقعدہ ۱۳۳۲ھ

ایک شخص نے ایک قربانی تین آدمیوں کے نام جو مرگئے ہیں کیا، وہ فرماتے ہیں قربانی درست ہوئی یا نہیں؟

**الجواب** ۔ قربانی اللہ عزوجل کے لئے کی، اور اس کا ثواب جتنے مسلمانوں کو پہنچانا چاہا، اگرچہ عام امت مرحومہ کو تو قربانی درست ہوگی، اور ثواب سب کو پہونچے گا، اور اگر ان تینوں میتوں نے اپنی طرف سے قربانی کی وصیتیں کی تھیں، تو ہر ایک کے مال سے جدا قربانی لازم ہے، ایک قربانی دو کی طرف سے نہیں ہوسکتی، اگر کی جائے گی تو کسی کی طرف سے نہ ہوگی محض

ع اصل میں بیاض تھی اندازہ سے درست کیا۔

گوشت ہوگا، واللہ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از سیتاپور، ڈاکخانہ خیرآباد، مدرسہ نیازیہ، مرسلہ شکور اللہ صاحب، ۲۹ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

زید نے نیت قربانی کی، اور عمرو نے عقیقہ کی نیت، جانور واحد معین میں کرکے جانور حلال کیا، اور دونوں نے آپس میں برابر گوشت تقسیم کرلیا، عمرو کا عقیقہ اور زید کی قربانی صحیح ہوئی یانہیں؟

**الجواب** ۔ گائے یا اونٹ میں دو سے سات تک شریک ہوسکتے ہیں، اور صحیح یہ ہے کہ کسی طرح باہم حصہ کریں جبکہ ایک حصہ سے کم نہ ہو جائز ہے، ہاں اگر ایک نے سوا چھ حصے لئے دوسرے نے پون تو وہ جانور نرا گوشت ہوگیا قربانی وعقیقہ کچھ نہ ہوا، نہ اس پون والے کا نہ سوا چھ والے کا کہ ایک حصہ سے کم میں تقرب نہیں ہوسکتا، اور جب اس کی ایک جز میں نہ ہوا تو کسی جز میں نہ ہوا، اللہ عزوجل ہر شریک سے غنی ہے یہ نہیں ہوسکتا کہ بعض اُس کے لئے ہو اور بعض غیر کے لئے، جس کا ایک ذرہ غیر کے لئے ہو، وہ کل غیر کے لئے ہے، یہاں جبکہ دو شخصوں میں گائے نصفا نصف ہے تو ہر ایک کے ساڑھے تین حصے ہوئے، ایک حصہ ٹوٹا مگر اور سالم حصے موجود ہیں، اور قربانی عقیقہ دونوں اللہ ہی کے لئے ہیں، لہذا دونوں صحیح ہوگئے واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ ۹ ذی الحجہ ۱۳۰۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بکرے دو طرح خصی کئے جاتے ہیں، ایک یہ کہ رگیں کوٹ دی جائیں اس میں کوئی عضو کم نہیں ہوتا، دوسرے یہ کہ آلت تراش کر پھینک دی جاتی ہے، اس صورت میں ایک عضو کم ہوگیا، ایا ایسے خصی کی بھی قربانی جائز ہے یانہیں؟ بعض لوگ بوجہ مذکور ممانعت کرتے ہیں، بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ جائز ہے کہ اس کی کمی سے اس جانور میں عیب نہیں آتا، بلکہ وصف بڑھ جاتا ہے، کہ خصی کا گوشت بہ نسبت فحل کے زیادہ اچھا ہوتا ہے فی الھندیۃ عن الخلاصۃ یجوز المجبوب العاجز عن الجماع الخ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ ۹ ذی الحجہ ۱۳۰۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک گائے کا کان چرا ہوا ہے، جیسے گاؤں کے لوگ بچپن میں کان چیر دیتے ہیں، کہ طول یا عرض میں شق ہوجاتا ہے، مگر وہ ٹکڑا کان ہی میں لگا رہتا ہے، جُدا نہیں ہوتا، اور اُس کے سینگ جو گھوم کر چہرے پر آئے، اور ایک سینگ آنکھ تک، ایا جس سے آنکھ کو نقصان پہنچنے کا احتمال تھا، اُس کی نوک تراش دی گئی، ایسی گائے کی قربانی شرعاً جائز ہے یانہیں، بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ بلاشبہہ جائز ہے، مگر مستحب یہ ہے کہ کان آنکھ ہاتھ پاؤں بالکل سلامت ہوں، فی العالمگیریۃ تجزئ الشرقاء وھی مشقوقۃ الاذن طولا، والمقابلۃ ان یقطع من مقدم اذنہا شیئ ولا یبان بل یترک معلقا، والمدابرۃ ان یفعل ذلک بمؤخر الاذن من الشاۃ، وما روی ان رسول اللہ صلی اللہ

تعالٰی علیہ وسلم نہٰی ان یضحی بالشرقاء والمقابلۃ والمدابرۃ والخرقاء فالنہی فی الشرقاء والمقابلۃ والمدابرۃ محمول علی الندب والخرقاء علی الکثیر علی اختلاف الاقاویل فی حد الکثیر کذا فی البدائع، ردالمحتار میں ہے یضحی بالجماء ھی التی لاقرن لہا خلقۃ وکذا العظماء التی ذھب بعض قرنہا بالکسر اوغیرہ فان بلغ الکسر الی المخ لم یجز قہستانی، وفی البدائع ان بلغ الکسر المشاش لایجزئ والمشاش رؤس العظام مثل الرکبتین والمرفقین اھ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ ۱۴ رجادی الآخرہ ۱۳۲۲ھ

ایک راس عقیقے کے لئے خریدی اس کا سینگ ٹوٹ گیا، اب دوبارہ پھر نکل آیا، یہ راس قابل قربانی ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ سینگ ٹوٹنا اُس وقت قربانی سے مانع ہوتا ہے جبکہ سر کے اندر جڑ تک ٹوٹے، اگر اوپر کا حصہ ٹوٹ جائے تو مانع نہیں، فی ردالمحتار یضحی بالجماء وھی التی لاقرن لہا خلقۃ، وکذا العظماء التی ذھب بعض قرنہا بالکسر اوغیرہ، فان بلغ الکسر الی المخ لم یجز قہستانی، وفی البدائع ان بلغ الکسر المشاش لایجزئ والمشاش رؤس العظام مثل الرکبتین والمرفقین، اھ پھر اگر ایسا ہی ٹوٹا تھا کہ مانع ہوتا، مگر اب زخم بھر گیا، عیب جاتا رہا، تو حرج نہیں، لان المانع قد زال وھذا ظاھر، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ مسئولہ مولوی خلیل الرحمٰن متعلم مدرسہ منظر الاسلام اہلسنت وجماعت، بریلی،

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قربانی کا جانور کس قدر صحیح ہونا چاہئے اور کس قدر سینگ جانور کا ٹوٹا ہوا ہو تو قربانی ہوسکتی ہے اور جڑ سے ٹوٹ گیا ہو تو کیا حکم ہے، بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ آنکھ کان ہاتھ پاؤں سب اعضا سلامت ہونا ضروری ہے، سینگ ٹوٹا ہونا مضائقہ نہیں رکھتا مگر جہاں سے سینگ اُگا ہے اگر وہاں تک ٹوٹا تو ناجائز ہے، ردالمحتار میں ہے قولہ (ویضحی بالجماء) ھی التی لاقرن لہا خلقۃ وکذا العظماء التی ذھب بعض قرنہا بالکسر اوغیرہ فان بلغ الکسر الی المخ لم یجز قہستانی، وفی البدائع ان بلغ الکسر المشاش لایجزئ والمشاش رؤس العظام مثل الرکبتین والمرفقین اھ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از چونیاں، ضلع لاہور ۱۰ ذیقعدہ ۱۳۳۱ھ

انجمن مذکور کے اشتہار مذکور میں ہے جس جانور کے پیدائشی کان، دم نہ ہوں وہ جائز ہے، ہمارے اعظم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک، اور ناجائز ہے امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک، مگر چونکہ وہ روایت اصول ہے، اس واسطے امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے فتوٰی کے اوپر فتوٰی دیتے ہیں، کہ جس جانور کے پیدائشی کان، دم نہ ہوں وہ جائز ہے،

اب حضرت مولانا صاحب جواب خود تحریر فرمائیں کہ ایسا مذکورہ بالا جانور واقعی قربانی میں جائز ہے یا کہ ناجائز

کیونکہ میں نے سُنا ہے کہ اکثر فتاوؤں میں ایسے جانور کو نا جائز لکھا ہے، حضرت صاحب انجمن کے اشتہار شائع شدہ میں یہ دونوں مسئلے اسی طرح لکھے ہیں، آیا یہ دونوں مسئلے درست لکھے ہیں یا کہ نہیں؟ مفصّل طور پر تحریر فرمائیں بحوالۂ کتب معتبرہ،

**الجواب** ۔ جس جانور کی اصل پیدائش میں کان اور دم نہ ہوں امام اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کے نزدیک اُس کی قربانی جائز ہے، اور امام محمد رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے نزدیک ناجائز، اور معتمد قول امام اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہما، خانیہ میں ہے الشاۃ اذا لم یکن لہا اذن ولا ذنب خلقۃ یجوز، وقال محمد رحمہ اللہ لا یکون ھذا، ولو کان لا یجوز، وذکر فی الاصل عن ابی حنیفۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ انہ یجوز، اسی طرح اجناس وخلاصہ وبزازیہ میں ہے غالباً یہ ہے جس پر اشتہار میں اعتماد کیا، اور واقع میں وہ قابل اعتماد نہ تھا،

اولاً متون وشروح نے عدم جواز پر جزم کیا، اور قول خلاف کا نام نہ لیا، مختصر امام کرخی پھر غایۃ البیان علامہ اتقانی میں ہے قال ھشام وسألت ابا یوسف عن السکاء التی لا قرن لہا قال تجزیٔ فان لم یکن لہا اذن لا تجزیٔ وھو قول ابی یوسف رحمہ اللہ تعالٰی، ہدایہ میں ہے السکاء وھی التی لا اذن لہا خلقۃ لا تجوز لان مقطوع اکثر الاذن اذا کان لا یجوز فعدیم الاذن اولٰی، عنایہ وغایۃ البیان ونتائج الافکار وغیرہا میں اس پر تقریر کی، منسک متوسط میں ہے لا یجوز الذی لا اذن لہ خلقۃ اولہ اذن واحدۃ، مسلک متقسط میں اس پر تقریر کی، تنویر الابصار ودرمختار میں ہے، ولا السکاء التی لا اذن لہا خلقۃ، طحطاوی وشامی میں اس پر تقریر کی، بدائع امام ملک العلماء میں ہے لا تجوز مقطوعۃ احد الاذنین بکمالہا، والتی لہا اذن واحدۃ خلقۃ، تبیین الحقائق امام زیلعی میں ہے السکاء وھی التی لا اذن لہا خلقۃ لا تجوز، مناسک امام کرمانی پھر شلبی علی الزیلعی میں ہے لانہ فات عنہ عضو کامل، شرح طحاوی امام اسبیجابی، پھر خزانۃ المفتین میں ہے۔ لا یجوز السکاء وھی التی لا اذن لہا خلقۃ اولا الیۃ لہا خلقۃ، اتقانی علی الہدایہ میں ہے قال محمد رحمہ اللہ تعالٰی فی الاصل بلغنا عن رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم انہ قال استشرفوا العین والاذن، وروی فی السنن عن علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ عن رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان نستشرف العین والاذن وقد اعتبر رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بقاء الاذن فمنع فواتہا من جواز الاضحیۃ، فتح اللہ المعین میں ہے لا یضحی بالسکاء وھی التی لا اذن لہا خلقۃ بخلاف صغیرۃ الاذن، مجمع الانہر میں ہے ولا السکاء وھی التی لا اذن لہا خلقۃ، سراجیہ میں ہے لا تجزیٔ التی لم یخلق لہا اذن۔

ثانیاً یہی قضیۂ حدیث ہے، کما علمت من غایۃ البیان۔ ثالثاً اس کی وجہ اظہر وازہر ہے کما علمت من الہدایۃ ومناسک الکرمانی، ایراث نقص میں عدم طاری واصلی میں تفرقہ کی کوئی وجہ ظاہر نہیں، رابعاً یہی اکثر کتب

میں والعمل بماعلیہ الاکثر،

خاصا یہی احوط ہے، تو بوجوہ اسی کو ترجیح، اور اسی پر اعتماد وعمل وفتویٰ واجب، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - ۹ ر ذی الحجہ ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ گائے کی دُم تہائی کے قریب کٹی ہوئی ہے، اور ایک کان چرا ہوا ہے، مگر احصہ اُس کا جدا نہ ہوا کان ہی میں لگا ہے، تو اس صورت میں اُس کی قربانی جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** - جائز ہے، فی التنویر یضحی بالجماء لا بمقطوع اکثر الاذن اوالذنب، فی الدر المختار للاکثر حکم الکل بقاء وذھابا، فیکفی بقاء الاکثر وعلیہ الفتوی فی الھندیۃ تجزیٔ الشرقاء وھی مقطوعۃ الاذن طولا، والمقابلۃ ان یقطع من مقدم اذنھا شیئ، ولا یبان بل یترک معلقا والمدابرۃ ان یفعل ذلک بمؤخر الاذن، والنھی محمول علی الندب کذا فی البدائع اھ مختصرا واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - قصبہ کوسی کلاں، ضلع متھرا، محلہ مسجد منڈی، حافظ محمد رمضان پیش امام، بروز یکشنبہ ۱۶ ر ذی الحجہ ۱۳۲۲ھ

قربانی کی کھال سید کو یا والدین کو دینا درست ہے یا نہیں، کتاب مالابدمنہ کے اندر صدقہ نفل سید کو جائز لکھا ہے، اب یہ امر قابل تحقیق ہے کہ کھال قربانی صدقہ واجب ہے یا نفل ہے، سید کو قربانی کی کھال دیوے یا نہیں، اکثر لوگ قربانی کی کھال دیدیا کرتے ہیں، درست ہے یا نہیں؟

**الجواب** - قربانی کی کھال سادات کرام کو دینا جائز ہے، اپنے ماں باپ اولاد کو بھی دے سکتا ہے، شوہر زوجہ کو زوجہ شوہر کو دے سکتی ہے، وہ بہ نیت تصدق ہو تو صدقہ نافلہ ہے، ورنہ ہدیہ، سقا کو دینے میں بھی حرج نہیں، وھو تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** - مرسلہ مولوی حاجی الٰہ یار خاں صاحب، تاجر کتب، ۲۱ ر ذی الحجہ ۱۳۰۵ھ

قربانی کی کھال کو بہ نیت تصدق فروخت کرنا، یا اس کی قیمت سے بوریا وغیرہ خرید کر مسجد میں رکھنا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا،

**الجواب** - جائز ہے کہ تصدق کے لئے بیچنا یا مسجد کے صرف میں لانا دونوں قربت ہیں، اور یہاں وہی مقصود، لاعین التصدق ولا تصدق العین، عالمگیری میں ہے لا یبیعہ بالدراھم لینفق الدراھم علی نفسہ وعیالہ، ولو باعھا بالدراھم لیتصدق بھا جاز، لانہ قربۃ کالتصدق کذا فی التبیین اھ ملخصا واللہ تعالیٰ اعلم۔ **ایضاح الجواب** اصل یہ کہ اضحیہ مثل دم قران وتمتع وذبح تطوع، دم شکر ہے ان میں قربت مقصودہ صرف اراقت دم لوجہ اللہ سے حاصل ہو جاتی ہے، ولہٰذا ان کے لحم وغیرہ کا تصدق واجب نہ ہوا، اور خود کھانے کی بھی اجازت عطا فرمائی، قال تعالیٰ فَکُلُوْا مِنْھَا وَاَطْعِمُوا الْقَانِعَ وَالْمُعْتَرَّ، وقال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

کُلُوْا وَ اَطْعِمُوْا وَ ادَّخِرُوْا۔ اخرجہ احمد والشیخان عن سلمۃ بن الاکوع رضی اللہ تعالٰی عنہ اور کھال کی کوئی چیز مثل مشکیزہ و غربال و پوستین و توشہ دان و فرش و تکیہ و جلد کتاب وغیرہا بنا کر اپنے تصرف میں لانا بھی روا کما نص علیہ فی عامۃ کتب المذھب وعن ام المؤمنین عائشۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا قالت قالوا یارسول اللہ ان الناس یتخذون الاسقیۃ من ضحایاھم ویجملون فیھا الودك فقال وما ذاك قالوا نھیت ان توکل لحوم الاضاحی بعد ثلث، قال انما نھیتکم من اجل الدافۃ فکلوا وادخروا وتصدقوا، اخرجہ احمد والبخاری ومسلم۔ اسی طرح مذہب صحیح میں جلد ولحم کی تبدیل بھی ایسی اشیاء سے جائز ٹھہری جو اپنی بقائے عین کے ساتھ استعمال میں آئیں، جیسے برتن، کتابیں، کپڑے، ہدایہ وغیرہا کتب کثیرہ میں ہے، و اللفظ للھدایۃ تعمل منہ اٰلۃ تستعمل فی البیت کالنطع والجراب والغربال ونحوھا لان الانتفاع بہ غیر محرم ولاباس بان یشتری بہ ما ینتفع بہ فی البیت بعینہ مع بقائہ استحسانا، وذلك مثل ما ذکرنا، لان للبدل حکم المبدل، واللحم بمنزلۃ الجلد فی الصحیح، اھ ملخصا، یونہیں اغنیاء کو گوشت یا کھال یا اس کی کوئی چیز بنا کر یا اسی قسم کی اشیا اُن کے عوض خرید کر ہدیہ دینا بھی جائز ہوا، لانہ لما جاز التصرف بنفسہ، فجواز الھدیۃ من باب اولٰی کما استدل فی الھدایۃ لجواز اطعام الغنی بقولہ متی جاز اکلہ وھو غنی جاز ان یوکل غنیا، ولہٰذا فقیر کو دینے میں تملیک شرط نہ ہوئی، بلکہ اباحت بھی روا ٹھہری، یعنی دے نہ ڈالے، بلکہ دسترخوان پر بٹھا کر کھلا دے، شرح نقایہ علامہ برجندی میں ہے ویوکل ای یطعم من شاء منھا علی طریق الاباحۃ، سواء کان فقیرا اوغنیا، ویھب من یشاء علی سبیل التملیك، فقیرا اوغنیا شرح لباب میں ہے کل دم وجب شکرا، فلصاحبہ ان یاکل منہ ماشاء، ویوکل الاغنیاء، ولو بالاباحۃ والفقراء تملیکا، او اباحۃ، ولایجب التصدق بہ، لابکلہ، ولا ببعضہ، اھ ملخصا، اور یہ معنٰی خود آیت وحدیث سے مستفاد کہ اَطْعِمُوْا فرمایا نہ اعطوا، البتہ یہ ناجائز ہے کہ اپنے یا اپنے اہل وعیال یا اور اغنیا کے صرف میں لانے کو گوشت یا کھال یا کسی جز کو بعوض ایسی اشیا کے فروخت کرے، جو استعمال میں خرچ ہوجائیں، اور باقی نہ رہیں، جس طرح روپیہ پیسہ یا کھانے پینے کی چیزیں یا تیل پھلیل وغیرہ، کہ ان کے عوض اپنی نیت سے بیچنا تمول ہے، اور نیت اغنیا مثل اپنی نیت کے ہے، اور یہ جانور جس سے اقامت قربت ہوئی، اس قابل نہ رہا کہ اس کے کسی جز سے تمول کیا جائے، ہدایہ میں ہے لایشتری بہ ما لاینتفع بہ الا باستھلاکہ کالخل والابازیر اعتبارا بالبیع بالدراھم، والمعنی فیہ انہ تصرف علی قصد التمول، علامہ عینی بنایہ میں فرماتے ہیں والمعنی فی عدم اشتراء ما لاینتفع بہ الابعد استھلاکہ انہ تصرف علی قصد التمول، وھو قد خرج عن جھۃ التمول، بخلاف اس کے کہ اس قسم کی اشیا سے مصرف خیر میں صرف کرنے کو مبادلہ کرے، کہ اس میں معنی ممنوع یعنی تمول متحقق نہیں، تو اس نیت سے یہ استبدال بھی جائز، ولہٰذا تبیین میں فرمایا لو باعھا

بالدراھم لیتصدق بھاجاز لانہ قربۃ کالتصدق، خلاصہ یہ کہ بعد قربانی اس کے اجزا میں ہر قسم کا تصرف غنی کو حلال ہے، مگر وہ جس میں معنی تمول پائے جائیں، اسی لئے مجمع الانہر شرح ملتقی الابحر میں تصریح کی کہ المعنی انہ لایتصرف علی قصد التمول اھ،

اس تحقیق وتنقیح سے واضح ہوا کہ علماء جو ایک شق تصدق کی لکھتے ہیں، اُس کے یہ معنی نہیں کہ تصدق عین ضروری ہے، یعنی خاص اُسی چیز کو بغیر بدلے خیرات کرے، بلکہ مطلقاً ہر شئی کے عوض بیچ کر خیرات کرنی جائز ہے، خواہ روپے پیسے ہوں یا اشیائے خوردنی یا اعیان باقیہ، نہ عین تصدق ضرور ہے، جس کے حقیقی معنی فقیر کو مالک کرنا، کما فی الزکوٰۃ من فتح القدیر حقیقۃ الصدقۃ تملیك الفقیر، بلکہ مطلقاً ہر مصرف خیر میں صرف کرنا جائز ہے، اگرچہ اُس میں کسی کی تملیک نہ ہو، جیسے کفنِ موتیٰ ونفقۂ مسجد وغیر ذلک، ولہٰذا اباحت روا ٹھہری، اور علامہ زیلعی کی عبارت مذکورنے صاف واضح کردیا کہ قربت چاہئے خاص تصدق کی کوئی خصوصیت نہیں، اور خود ظاہر ہے کہ جب بے صورت تمول اپنے اور اغنیا کے صرف میں لانا روا ہوا، اور جانور کا قربت کے لئے ہونا اس کا مانع نہ ٹھہرا تو مصارف خیر جن میں اصلا بوئے تمول نہیں اور خود امور قربت ہیں، بدرجۂ اولیٰ جائز ہوں گے،

اب حکم مسئلہ بحمد اللہ روشن ہولیا، بہ نیت تصدق داموں سے بیچنا عبارت فتاوی ہندیہ سے گزرا، اور مسجد کی چٹائی وغیرہ میں صرف کرنا بھی قربت ہے نہ اپنا تمول جو ممنوع ٹھہرا، پس دونوں صورت مسئولہ سائل کا حکم جواز ہے، یہ بحمد اللہ تعالیٰ وہ تحقیق ہے جس سے اس فصل کی تمام جزئیات کا حکم نکل سکتا ہے، فاتقن ھذا العلك لا تجدہ بھذا الایضاح والتحریر فی غیر ھذا التحریر، ولا علیك من خفائہ علی بعض[عہ] ابناء الزمان المدعین العلم العزیز، واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۱۳۱۴ھ - از بنارس، محلہ کنڈی گڈ ٹولہ، مسجد بی بی راجی، شفاخانہ، مرسلہ مولوی حکیم عبدالغفور صاحب، ۲۵ محرم الحرام

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ چرم قربانی واسطے تعمیر مسجد واشیائے متعلقہ مسجد مثل بوریا بدھنا فرش، شامیانہ وغیرہ یا برائے درستگی قبرستان کے دینا جائز ہے یانہیں؟ درصورت عدم جواز کے اگر کوئی شخص مصرف مذکور میں صرف کرے، یا سرا پایہ وغیرہ کسی ہندو کا فرکو دے، تو اس کی قربانی درست ہوگی یانہیں،

**الجواب** - قربانی اراقتِ دم لوجہ اللہ سے ہوجاتی ہے، کما نص علیہ العلماء قاطبۃ، اس کے بعد کھانے کھلانے دینے دلانے سے اُس میں کچھ فرق نہیں آتا، اگرچہ کسی کو دے، اور چرم کے باب میں ابھی بیان ہوا کہ ہر قربت روا ہے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۱۳۱۰ھ - از موضع کٹرہ، ڈاکخانہ ادبرہ، ضلع گیا، مرسلہ مولوی سید عبدالکریم رضا صاحب، غرہ جمادی الآخرہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قیمت پوست قربانی مرمت مسجد اور بوریا وغیرہ مسجد میں صرف کرنا جائز ہے یانہیں؟ اور غسل خانہ، پاخانہ، وارد ین مسجد کیلئے اس قیمت سے بنوانا جائز ہے یانہیں، بینوا توجروا۔

[عہ] مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی

**الجواب** ۔ اصل یہ ہے کہ اراقت دم سے اقامت واجب کے بعد اجزائے اضحیہ سے صرف تمول ممنوع ہے خاص تصدق ضرور نہیں، بلکہ جمیع انواع خیر کہ مثل تصدق قربت ہیں، سب جائز ہیں، اور بلا بیع خود اپنے تصرف میں لانا دیگر احباب اغنیا کو ہدیہ دینا بھی جائز، کما طفحت بنقول ذلک کتب المذھب المعتمدۃ، ولنا فی خصوص ذلک رسالۃ حافلۃ سمیناھا "الصافیۃ الموحیۃ لحکم جلود الاضحیۃ" حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں کلوا وادخروا واتجروا، کھاؤ اور اٹھا رکھو، اور وہ کام کرو جس سے ثواب حاصل ہو، رواہ ابوداؤد عن نبیشۃ الھذلی رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ تبیین الحقائق میں ہے، لو باعھا بالدراھم لیتصدق بھا جاز لانہ قربۃ کالتصدق۔ لباب میں ہے لایجب التصدق بہ، شرح میں ہے لابکلہ ولا ببعضہ،

بالجملہ مدار قربت وعدم تمول پر ہے، اور شک نہیں کہ مسجد کی مرمت، اس میں بوریا وغیرہ آلات کا رکھنا، غسل خانہ بنانا، سب افعال قربت ہیں، تو ان میں اس کا صرف ضرور جائز، اسی طرح واردین مسجد کے لئے پاخانہ بنوانا، اگر فنائے مسجد سے جدا اور زمین وقف میں خلاف مشروط تصرف سے برکراں ہو، باعث اجر ہے، کما لایخفی، واللہ سبحنہ وتعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ ۱۱ ذی الحجہ ۱۳۲۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قربانی کی کھالیں تعمیر دیوار مسجد کے لئے دیدینا جائز ہے یا نہیں، اور اگر کھالیں بیچ کر دام کرلئے ہیں تو یہ دام صرف مسجد میں دیدینا جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا

**الجواب** ۔ اگر کھالیں صرف مسجد کے لئے پہلے سے دیدی جائیں، یا ان کا داموں کے عوض بیچنا اپنے صرف میں لانے کے لئے نہ ہو، بلکہ امور قربت وثواب کی غرض سے ہو، تو ان داموں کا مسجد کے صرف کے لئے دیدینا، یہ دونو صورتیں جائز ہیں، اور اگر کھالیں اپنے صرف میں لانے کے لئے داموں کو بیچ ڈالیں، تو یہ دام مسجد میں صرف نہیں ہوسکتے، بلکہ مساکین کو دیئے جائیں، جس مسکین کو دے وہ اپنی طرف سے مسجد میں لگادے، تو مضائقہ نہیں، وذلک لان الطریق فی الجلود اما الادخار واما الاتجار، فاذا اعطاھا المسجد، او باعھا لامور القرب، و اعطی الثمن فیہ، فقد اتی بما ینبغی، اما اذا باعھا للتمول، فقد خالف فما حصل خبیث، وسبیلہ التصدق، وانما التصدق تملیک للفقیر، اما اذا ملک فقیرا، فاعطی المسجد فلاحرج، فان الصدقۃ قد بلغت محلھا، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ مرسلہ جناب حکیم سراج الحق صاحب، شہر الہ آباد دروازہ جناب حضرت شاہ محمد اجمل صاحب

۵ ذی الحجہ یکشنبہ ۱۳۲۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قربانی کا چمڑا فروخت کرکے مسجد کی جانماز

اور مسجد کی مرمّت کرنا، اور مسجد میں لگانا، عام اس سے کہ مسجد کی دیوار ہو یا مسجد کا پائخانہ، غسل خانہ، وغیرہ ہو، جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ قربانی کی کھال ہر اس کام میں صرف کرسکتے ہیں جو قربت وکارِ خیر وباعث ثواب ہو، حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قربانی کی نسبت فرماتے ہیں کلوا وادخروا وائتجروا، کھاؤ اور اٹھا رکھو، اور وہ کام کرو جس سے ثواب ہو، رواہ ابوداؤد عن نبیشۃ الھذلی رضی اللہ تعالٰی عنہ، تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق میں ہے لوباعھا بالدراھم لیتصدق بھا جاز، لانہ قربۃ کالتصدق، مگر فنائے مسجد میں پائخانہ بنانا قربت نہیں، بلکہ ممنوع ہے کہ مسجد کو بوئے بد سے بچانا واجب، اور اس کی فنا کا ادب بھی اسی کی مانند ہے، یہاں تک کہ علماء نے فنائے مسجد میں بعد مسجدیت جدید دکان بنانے کی ممانعت فرمائی، کہ باعثِ بیحرمتی ہے، فتاوٰی عالمگیری میں ہے، قیم المسجد لا یجوزلہ ان یبنی حوانیت فی حد المسجد او فی فنائہ، لان المسجد اذا جعل حانوتا ومسکنا یسقط حرمتہ، وھذا لایجوز والفناء تبع المسجد، فیکون حکمہ حکم المسجد، کذا فی محیط السرخسی، ہاں اگر حدود وفنائے مسجد سے دور کوئی پائخانہ مسافروں اور بے گھر نمازیوں کے لئے متعلق مسجد ہے تو اس کی تعمیر یا مرمّت ضروری بھی نیت صالحہ سے ضرور قربت وموجب اجر ہے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۱۳۲۴ھ۔ مولانا مولوی بشیر احمد صاحب علی گڈھی بالائے قلعہ مدرس اول مدرسہ منظر الاسلام ۱۹ ذی الحجہ یوم یکشنبہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ کھال قربانی بیچ کر مسجد بنانا درست ہے یا نہیں، اور کوئی عمارت مثل مسافرخانہ، نشست کی چوپال جس میں مسافر یا اپنے ہم قوم مقیم ہوسکیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ مسجد یا لوجہ اللہ مسافرخانہ وغیرہ آرام مسلمانان کی عمارت بنانا جس میں اجر ہو اور حصول اجر ہی کی نسبت ہو، بالجملہ ہر اس کام میں جو شرعًا قربت ہو، قربانی کی کھال صرف کرنا ہرگز ممنوع نہیں، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے اضحیہ کی نسبت جیسا تصدقوا فرمایا، صدقہ کرو، یونہیں وائتجروا بھی ارشاد فرمایا، وہ کام کرو جس میں ثواب ہو، رواہ ابوداؤد عن نبیشۃ الھذلی رضی اللہ تعالٰی عنہ، امام زیلعی شرح کنز میں فرماتے ہیں لوباعھا بالدراھم لیتصدق بھا جاز لانہ قربۃ کالتصدق، معلوم ہوا کہ تعین تصدق لازم نہیں، بلکہ قربت ہونا درکار ہے، تصدق بھی اسی لئے مطلوب ہوا کہ قربت ہے، تو جو قربت ہو سب کی وسعت ہے، ہاں بہ نیت تموّل اپنے صرف میں لانے کو اس کے دام کرنا جائز نہیں، حدیث من باع جلد اضحیتہ فلا اضحیۃ لہ، رواہ الحاکم والبیھقی عن ابی ھریرۃ عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا یہی محل ہے، اور حدیث صحیحین میں مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنے شتران قربانی حج کی نسبت حکم فرمانا کہ ان کا گوشت پوست تصدق کردیں، جوازِ تصدق کی دلیل ہے، نہ تعیین تصدق کی، ورنہ اکل وادخار بھی ممنوع ہوجائے، حالانکہ بالاجماع جائز ومنصوص ہے، وہ واقعہ حال ہے، اور وقائع حال کیلئے

عموم نہیں، اسی حدیث میں ان کی نکیلیں اور جھولیں تصدق کر دینے کا بھی حکم ہے، تو یہ جواد کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بخشش تھی نہ کہ عام تشریع، ہاں جس نے تمول کے لئے بیچی، وہ ان داموں کو تصدق ہی کرے، کہ اول ان کا حصول بر وجہ خبیث ہے، اور جو مال یوں حاصل ہوا اس کی سبیل تصدق ہے، عبارت ہدایہ کا یہی مطلب ہے، خود ہدایہ میں فرمایا المعنی فیہ انہ تصرف علی قصد التمول، اس مسئلہ کی تحقیق تام مع ازاحت اوہام فقیر کے رسالہ" الصافیۃ الموحیہ لحکم جلود الاضحیۃ" میں ہے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از جیت پور کاٹھیاوار، مرسلہ مولوی نور محمد عرف باوامیاں بن قاضی محمد ہاشم امام مسجد جامع جیت پور
۳ ذی الحجہ ۱۳۲۹ھ

بخدمت اقدس عالی جناب فیضمآب اعلم اہلسنت وجماعت مجدد مائۃ حاضرہ، مؤید ملت طاہرہ اعلیٰ حضرت مولانا مولوی مفتی حاجی شاہ محمد احمد رضا خاں صاحب ادام اللہ برکاتکم ومدفیوضاتکم علینا آمین از جانب احقر العباد نور محمد بن قاضی محمد ہاشم کے، بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کے گذارش یہ ہے کہ قربانی کے چمڑوں کو یہاں کے مسلمان اپنے اپنے محلہ کی مسجد میں للہ خیرات دیتے ہیں، اور متولیان مسجد ان کو بیچ کر قیمت جمع رکھتے ہیں، اور حسب ضرورت امام کا پگار اس رقم میں سے دیتے ہیں،

پس یہ قربانی کے چمڑوں کا مسجد میں خیرات دینا اور اس پیسوں کا امام کو دینا یا دوسرے ضروری خرچ مسجد ڈول رسّی وغیرہ میں صرف کرنا جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ قربانی کے چمڑوں کو للہ مسجد میں دیدینا کہ انھیں یا ان کی قیمت کو متولی یا منتظمان مسجد، مسجد کے کاموں مثلاً ڈول رسّی، چراغ بتی، فرش مرمت، تنخواہ مؤذن، تنخواہ امام وغیرہا میں صرف کریں، بلاشبہہ جائز و باعث اجر و کار ثواب ہے، تبیین الحقائق میں ہے جاز لانہ قربۃ کالتصدق، اسی طرح ہدایہ وکافی وعالمگیری وغیرہا میں ہے،

ابوداؤد کی حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کلوا وادخروا وائتجروا، امام اگرچہ غنی ہو اسکی تنخواہ دینے کو متولی یا منتظم ان چمڑوں کو بیچ سکتے ہیں، یا پہلے سے انھوں نے مصارف مسجد کے لئے دام کر رکھے ہیں، تو انہیں سے تنخواہ دے سکتے ہیں، فان الجلد قد وصل موضع التقرب وعطاء وظیفۃ امام المسجد ایضا قربۃ، و ان لم یکن اخذھا قربۃ للغنی بل مباحا علی المفتی بہ، فلم یکن فی معنی البیع بالدراھم لھدیۃ غنی واللہ اعلم

**مسئلہ** ۔ مسئولہ حافظ محمد ایاز صاحب از قصبہ نجیب آباد ضلع بجنور، محلہ پٹھان ۲۵ محرم الحرام ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ چرم قربانی میں امام یا مؤذن مسجد کو دینا یا اس کی قیمت فروخت کرکے دینا جائز ہے یا نہیں، اگر پیش امام تنخواہ پاتے ہیں تو کیا حکم ہے، اور جن کی کوئی تنخواہ بھی مقرر نہیں، صرف عید کو کچھ بطور ہدیہ چندہ کرکے دیدیا، عید الضحیٰ کو قربانی کے چرم وغیرہ دیدیئے، یا محلہ میں نکاح خوانی لیں، اسی پر ان کا گزر اوقات ہے

توالیوں کے واسطے چرم قربانی یا اس کی قیمت دینا کیسا ہے، اور کیا حکم ہے، بینوا توجروا، کانجی ہوس کے نیلام کی راس اور عدالت سے کسی شخص کے قرضہ کی بابت کے نیلام کی راس قربانی کے واسطے علیحدہ علیحدہ کیا حکم رکھتی ہے،

**الجواب** - (۱) امام و مؤذن غیر تنخواہ دار کو بطور اعانت چرم قربانی یا اس کی قیمت دینے میں حرج نہیں، اور تنخواہ دار کو بھی جبکہ تنخواہ میں نہ دیں، یعنی زید نے امام کو نوکر رکھا اور اس کی تنخواہ اس کے ذمہ ہے، یہ قربانی کی کھال بیچ کر اسے ادا کرے تو اپنا روپیہ بچاتا اور اپنا مطالبہ اس سے ادا کرتا ہے، اور یہ تمول ہے، اور قربانی سے تمول جائز نہیں، ہاں اگر اہل محلہ نے امام و مؤذن کو مسجد کا نوکر رکھا، جس کی تنخواہ ذمہ مسجد ہے، تو چرم قربانی یا اس کی قیمت مسجد میں دیکر اس سے تنخواہ ادا کر سکتے ہیں، واللہ تعالیٰ اعلم،

(۲) کانجی ہوس کے نیلام کی راس خریدنا جائز نہیں، نہ اس کی قربانی ہو سکے، کہ وہ فضولی کی بیع ہے، یعنی غیر مالک کی بے اجازت مالک، اور ایسی بیع اجازت مالک پر موقوف رہتی ہے، اور بیع موقوف قبل اجازت مفید ملک نہیں ہوتی اور ملک غیر کی قربانی نہیں ہو سکتی، اسی طرح کچہری کا نیلام جبکہ قیمت اُس مطالبہ سے زائد نہ دی گئی ہو جس میں وہ نیلام ہوا، وہ نیلام بھی بے رضائے مالک ہے، ہاں مثلاً اگر سو روپے کا مطالبہ تھا اور ایک سو ایک کو نیلام ہوا، سو روپے ڈگری دار کو دیے گئے، اور باقی روپیہ اصل مالک کو، اور وہ اس نے لے لیا، تو یہ اس بیع کی اجازت ہو گئی، اب خریدار اُس شیئ کا مالک ہو جائے گا، اور اس کی قربانی صحیح ہے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - از موضع سٹیلہ، ڈاکخانہ موانہ کلاں، ضلع میرٹھ، مرسلہ مجید اللہ خاں ۲۹ رصفر ۳۴ھ

حَامِدًا و مُصَلِّیًا، کیا فرماتے ہیں علمائے دین و شرع متین مسائل ہٰذا میں:

(۱) کھال قربانی کی اگر ہم لوگ بلا رعایت کسی استحقاق خدا کے واسطے خیال کر کے اگر اپنے امام مسجد کو دیویں تو جائز ہو گا یا نہیں،

(۲) آج ہمارا امام غریب ہے، کل کو خدا کے فضل سے صاحب نصاب ہو گیا، تو کھال قربانی اس صورت میں بھی دینا جائز ہو گا یا نہیں،

(۳) سیّد صاحب کو کھال قربانی، اور مدِ زکوٰۃ سے مسلوک ہونا جائز ہو گا یا نہیں،

(۴) صاحب قربانی اپنی قربانی کی کھال کو اپنے صرف میں لا سکتا ہے، تو کس کس خرچ میں، ڈول، مصلّٰی، مشک وغیرہ کے علاوہ تاڑی سائی وغیرہ بھی بنوا سکتا ہے یا نہیں - فیض اللہ خاں، حبیب خاں، جھنڈو خاں، کالے خاں پسر جنگ باز خاں۔

**الجواب** - (۱) واجب اضحیہ اراقۃ دم سے ادا ہو جاتا ہے، اس کے بعد لحم و جلد اس کی ملک ہیں، اس میں ہر تصرف مالکانہ کر سکتا ہے، صرف تمول ممنوع ہے، تو کھال بعینہٖ خواہ اس کا ڈول، مشک، کتاب کی جلد وغیرہ بنوا کر

اپنے صرف میں لاسکتا ہے، سیّد کو بھی دے سکتا ہے، ہر غنی کو دے سکتا ہے تو امام نے کیا قصور کیا ہے، عام ازیں کہ صاحبِ نصاب ہو یا نہ ہو، ہاں اُسے داموں سے بیچنا اس غرض سے کہ وہ دام اپنے یا کسی غنی کے صرف میں لائے جائیں، جائز نہیں، وہ غنی امام ہو یا غیر، یونہیں اگر امام اس کا نوکر ہے، اور اس کی تنخواہ کے بدلے کھال دی تو ناجائز ہے، کہ یہ بھی تموّل ہوا یعنی کھال دے کر مال بچانا، اور اگر کھال اس لئے بیچی کہ اس کے دام تصدّق کرے، تو امام غیر صاحبِ نصاب کو دے سکتا وکل ذٰلک مفصل فی فتاوٰنا وفی رسالتنا الصافیۃ الموحیۃ لحکم جلود الاضحیۃ بنی ہاشم کو زکوٰۃ دینا جائز نہیں، نہ انھیں لینا جائز، نہ اُن کے دیئے ادا ہو، یہی ظاہر الروایۃ ہے، اور یہی صحیح ہے کما بیناہ فی رسالتنا "النھر الباسم فی حرمۃ الزکوٰۃ علی بنی ھاشم" امامت کے معاوضہ میں بھی چرمِ قربانی دینا ایک صورت میں جائز ہے، وہ یہ کہ متولیانِ مسجد یا اہلِ محلہ نے اسی طرح اسے مقرر کیا کہ تم امامت کرو قربانی کی کھالوں سے تمہاری خدمت کی جائے گی، یہ صورت بھی صورتِ تموّل نہیں، چرمِ قربانی جس طرح مذکور ہوا اپنے مصرف میں مطلقًا لا سکتا ہے، رنگوانے کی شرط محض رنگ آمیزی حماقت ہے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۱۳۳۴ھ: مرسلہ سید محمد حسن علی قاضی، مہدپوا علاقہ اندور، محلہ جمال پورہ، بروز یکشنبہ تاریخ ۲۲ ربیع الثانی

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرعِ متین اس مسئلہ میں کہ قربانی کی کھال کیسے شخص کو دینا درست ہے اور جائز ہے، اور اگر قربانی کی کھال صاحبِ نصاب کو دیدیں تو قربانی اس کی جائز ہوئی یا نہیں، اگر قربانی کی کھال صاحبِ نصاب کو کہ وہ پیش امام بھی مسجد کا ہے، دیدی، تو قربانی اس کی درست اور جائز ہوئی یا نہیں، اگر قربانی کی کھال مسجد کے پیش امام کا حق سمجھ کر اس کو دیدی جاوے، یا وہ پیش امام اُن کھالوں کو اپنا حق سمجھ کر بزور لیوے، تو اُن کھالوں کا اس شخص کو دینا درست اور جائز ہے یا نہیں؟ اور قربانی ان لوگوں کی درست اور جائز ہوئی یا نہیں، اگر قربانی کی کھالیں کسی مسجد کی تعمیر کے کام میں لاویں، یا ان کو فروخت کرکے مسجد کے جانماز بنوالیں، یا مسجد کے اور کام میں لاویں، مثلاً مسجد کا سقاوا بنوالیں یا مسجد میں اس کی قیمت کا پانی ڈلوائیں، تاکہ سب نمازی وضو کریں، یا مسجد میں آفتابہ بنوائے جائیں، تاکہ نمازی وضو کریں، ان سب صورتوں میں قربانی درست اور جائز ہوئی یا نہیں؟ بحوالۂ حدیث وآیات کتبِ معتبرہ تحریر فرمادیں اجر ملیگا، دن قیامت کے نزدیک اللہ جل شانہٗ کے۔

**الجواب**: قربانی اراقۃ دم لوجہ اللہ کا نام ہے، واجب اس قدر سے ادا ہوجاتا ہے، پھر اس کے گوشت پوست کے لئے تین صورتیں ارشاد ہوئی ہیں، بعینہٖ اپنے صرف میں لایا جائے، یا وقتِ حاجت کے لئے ذخیرہ رکھا جائے، یا اس سے ثواب کا کام کیا جائے، کلوا وادخروا وائتجروا، ثواب میں وہ مسجد کے سب کام داخل ہیں جو سوال میں مذکور ہوئے، اجزائے اضحیہ سے صرف تموّل ممنوع ہے، کہ اس کے دام کرکے اپنے کام میں لائے جائیں، من باع جلد اضحیتہ فلا اضحیۃ لہ، کھال کی جس طرح جانماز یا کتابوں کی جلدیں، یا مشکیزہ اپنے لئے بنوا سکتا ہے، یونہیں کسی غنی کو بھی ہدیہ دے سکتا ہے، اگرچہ وہ غنی امام ہو جبکہ

اس کو تنخواہ میں نہ دی جائے، اور اگر تنخواہ میں دے، تو امام اگر اس کا نوکر ہے جس کی تنخواہ اسے اپنے مال سے دینی ہوتی ہے، تو دینا ناجائز، کہ یہ وہی تمول ہوا، جو ممنوع ہے، اور اگر وہ مسجد کا نوکر ہے جس کی تنخواہ مسجد دیتی ہے، تو جائز ہے کہ یہ مسجد میں دیدی، اور مسجد کی طرف سے امام کی تنخواہ میں دی جائے، قربانی کی کھالوں میں امام کا کوئی حق نہیں، اور اس سے جبرًا لینا حرام ہے، قال اللہ تعالی لَاتَاکُلُوْٓا اَمْوَالَکُمْ بَیْنَکُمْ بِالْبَاطِلِ، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از کیلا کھیڑا، ڈاکخانہ بازپور، ضلع نینی تال، مرسلہ عبدالمجید خاں صاحب، ۱۱؍ ذی قعدہ ۱۳۳۵ھ

اس علاقہ میں یہ رسم ہے کہ بقرعید کی قربانی کی کھال مسجد کے پیش امام کو دیتے ہیں، یہ جائز ہے یا نہیں ؟

**الجواب** ۔ قربانی کی کھال امام مسجد کو دینا جائز ہے، اگر وہ فقیر ہو، اور بطور صدقہ دیں یا غنی ہو، اور بطور ہدیہ دیں، لیکن اگر اس کی اجرت اور تنخواہ میں دیں، تو اس کی دو صورتیں ہیں، اگر وہ اپنا نوکر ہے تو اس کی تنخواہ میں دینا جائز نہیں، اور اگر وہ مسجد کا نوکر ہے، اور کھال مہتمم مسجد کو مسجد کے لئے دیدی، اس نے مسجد کی طرف امام کی تنخواہ میں دیدی، تو اسمیں کچھ حرج نہیں، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ مسئولہ محمد عبدالحافظ صاحب، میمن سنگھی، مدرس مدرسہ یاکدسر بوست لکھیا ضلع میمن سنگھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قربانی کی جلد سے مسجد بنانا اور مسجد کے چونا لگانا اور مرمت کرنا، اور چٹائی و فرش خریدنا جائز ہے یا نہیں ؟ بدلائل کتب صافیہ و عبارات صحیحہ سے بیان فرمایا جائے، فقط

**الجواب** ۔ جائز ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں کلوا وادخروا وائتجروا کھاؤ اور اٹھار کھو اور ثواب کے کاموں میں خرچ کرو، رواہ ابوداؤد عن نبیشۃ الھذلی رضی اللہ تعالٰی عنہ، تبیین الحقائق و فتاوی عالمگیریہ وغیرہما میں ہے، لو باعھا بالدراھم لیتصدق بھا جاز لانہ قربۃ کالتصدق، ثابت ہوا کہ خاص تصدق ضرور نہیں، بلکہ ہر قربت۔ ہاں اس سے اپنا تمول ممنوع ہے، کہ اپنے خرچ کے لئے روپوں یا کسی ایسی ہی چیز سے بدلے جو خرچ ہو جاتی ہے، بنایہ شرح ہدایہ للامام العینی میں ہے، المعنی فی عدم اشتراء ما لاینتفع بہ الا بعد استہلاکہ انہ تصرف علی قصد التمول، وھو قد خرج عن جھۃ التمول، ظاہر ہے کہ مسجد میں صرف کرنا تمول سے کوئی علاقہ نہیں رکھتا، بلکہ تصرف[ع] باطل ہے، کوئی ذی شعور ایسا نہیں کہہ سکتا، نہ کہ ذی علم، اُن مدعیوں پر فرض ہے، کہ اولًا شرع مطہر سے اس کا ثبوت دیں کہ جس مسجد کی مرمت پوست قربانی سے ہوئی ہو اس میں نماز ناجائز ہے، جب وہ ثبوت دینے کا ارادہ کرینگے اُن پر کھل جائے گا کہ ان کی دونوں باتیں محض بے اصل و باطل تھیں، اُن پر توبہ فرض ہے، کہ شرع مطہر پر افترا بہت سخت چیز ہے، اللہ تعالٰی ہمارے بھائیوں کو توفیق خیر دے، آمین، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از رنگون مگول اسٹریٹ یونانی ڈسپنسری (یونانی شفاخانہ) مرسلہ حکیم محمد ابراہیم راندیری ۲۰؍ جمادی الاولٰی ۱۳۳۶ھ

---

[ع] فی الاصل ھکذا العلہ من قلم الناسخ والصحیح بلکہ اسکو تمول کہنا تصرف باطل ہے ۱۲ عبدالمنان الاعظمی

اس بستی میں دستور ہے کہ قربانی کی کھالیں مسجد کے پیش امام کو دیدیتے ہیں، اگر نہ دی جائے تو جھگڑا بھی ہوتا ہے اور پیش امام صاحب بھی یوں فرماتے ہیں کہ قربانی کی کھالوں کا میں حقدار ہوں، ضرور مجھے دی جائے، اور اہل جماعت یوں کہتے ہیں کہ پیش امام صاحب کو قربانی کی کھالیں تبرعًا دینا جائز ہیں، نہ جبراً، جب تبرعًا دینا جائز ہے تو کچھ حصہ قیمت چرم قربانی کا امام صاحب کو دیں گے، اور کچھ حصہ دیگر مساکین کو دیا جائے تو زیادہ افضل ہے، پس اختلاف طرفین کی جانب سے ایک مولوی صاحب منصف قرار دیئے، منصف مولوی صاحب نے یوں حکم دیا کہ قربانی کی کھال سب کی سب مسجد کے پیش امام صاحب کو دیدو، اور کسی دیگر مساکین کو نہ دو، اس واسطے کہ وہ لوگ تمھاری حیات وممات کے حقدار نہیں، اور پیش امام صاحب پر جبراً لینے سے بھی گناہ نہیں، اگر گناہ واقع ہو تو میں یہ اقرار کرتا ہوں کہ حشر کے دن اُس گناہ کی جزا سزا میں نے لی، تم لوگ بے خوف قربانی کے سب چمڑے پیش امام صاحب کو دیدو۔

حاضرین محفل میں سے کسی صاحب نے ان مولوی صاحب سے یہ عرض کیا کہ میں نے ایک گائے کی قربانی کی، اور دو مسکینوں نے ایک ساتھ چمڑا مانگا، ان کو دیا جائے یا نہیں؟

مولوی صاحب نے جواب دیا کہ ایک چمڑے کی قیمت یا چمڑہ دو مسکینوں کو دینا مکروہ و منع ہے، اُس نے پھر کہا کہ دوسرا مسکین بھی تو سائل ہے، مولوی صاحب نے کہا کہ دوسرے سائل کا سوال اُس کی دُبر میں جانے دو،

اب سوال یہ ہے کہ ۱؎ اس طرح جبراً قربانی کی کھال پیش امام کو لینا جائز ہے یا نہیں؟ ۲؎ اگر جبراً لے لیا تو اس پیش امام کے حق میں حکم شرعی کیا ہے؟ ۳؎ اور اسی طرح جو شخص جبراً لینے والے کی مدد کرے، اس مددگار کے حق میں کیا حکم ہے؟ ۴؎ اگر کوئی شخص اس خیال سے کہ امام صاحب کو تنخواہ ملتی ہے، قربانی کی کھال نہ دے تو اس شخص پر امام صاحب کو حاضرین مجلس کے ساتھ غضب خدا پڑنے کی بددعا کرنا جائز ہے یا نہیں؟ ۵؎ اُس منصف مولوی صاحب کے حق میں جس نے حشر کے دن مواخذۂ خداوندی کی ضمانت لے لی ہے، کیا حکم ہے، نیز منصف مولوی صاحب ایک مسجد کے پیش امام ہیں، اُن کے پیچھے نماز پڑھنا کیسا ہے؟ ۶؎ جو شخص حق کو باطل کرے، اس کے حق میں حکم شرعی کیا ہے؟ ۷؎ ایک کھال کئی مسکینوں کو صدقہ دینا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب** - اس شخص نے جھوٹ کہا کہ قربانی کی کھالیں اُس کا حق ہیں، شریعت مطہرہ نے کھالوں میں اتنے اختیار دیئے ہیں، وہ صورت کرے کہ بعینہٖ ان کو باقی رکھ کر استعمال میں لائی جائیں، مثلاً مشک یا ڈول یا کتابوں کی جلدیں بنوالے، یا کسی ایسی ہی چیز سے جو باقی رکھی جاتی ہے بدل لے، مثلاً اُن کے بدلے برتن، یا کتاب خریدلے، یا بعینہٖ کھال اپنے عزیزوں، قریبوں خواہ کسی غنی کو دیدے، یا مسجد یا مدرسہ دینی میں دیدی جائے، یا اُسے تقرب الی اللہ کے لئے بیچکر اُس کے دام فقرا مساکین طلبہ وغیرہم مصارفِ خیر کو دیئے جائیں، خواہ ایک کو یا سو کو، یہ جو اس شخص نے کہا کہ ایک چمڑے کی قیمت یا ایک چمڑا دو کو دینا منع ہے، محض جھوٹ کہا، اور شریعت مطہرہ پر افترا کیا، اور اس کا یہ کہنا کہ پیش امام کو جبراً

لینے سے بھی گناہ نہیں، شریعت پر اس کا دوسرا افترا اور ظلم کو جائز کرنا ہے، اور اُس پر وہ سخت جرأت کہ اُس پر جو سزا ہو وہ اپنے ذمہ لی، عذابِ الٰہی کو ہلکا سمجھنا اور معاذ اللہ کلمۂ کفر ہے، اس کی امامت جائز نہیں، اور یہ پیش امام اگر کھالیں لینے پر جبر کرے اور اس سے باز نہ رہے تو یہ بھی فاسق معلن ہے، اور اس کا امام بنانا گناہ، اور اس جبراً لینے میں جو اس کی مدد کرے وہ سخت شدید گناہ کبیرہ کا مرتکب ہے، حدیث میں ہے من مشی مع ظالم لیعینه وھو یعلم انه ظالم فقد خرج من الاسلام جو دانستہ ظالم کی مدد کو چلا وہ اسلام سے نکل گیا، اور جو شخص امام کو کھال نہیں دیتے خواہ وہ تنخواہ پاتا ہو، یا نہ پاتا ہو، اس میں ان پر کوئی شرعی الزام نہیں، کہ امام کو دینا شرع نے واجب نہ کیا تھا، نہ کھال امام کا حق تھی، کہ اس کی حق تلفی ہوتی، اس پر جو امام نے اُس مسلمان کو وہ سخت بد دعا دی کہ "وہ خود ہی مستحق غضب ہوا" العیاذ باللہ تعالیٰ کہ اس نے مسلمان کو ناحق ایذا دی، اور نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں من آذی مسلما فقد آذانی و من آذانی فقد آذی اللہ، جس نے بلاوجہ شرعی کسی مسلمان کو ایذا دی، اُس نے مجھے ایذا دی، اور جس نے مجھے ایذا دی، اُس نے اللہ عزّ وجل کو ایذا دی، والعیاذ باللہ تعالیٰ، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** - از سنبھل، محلہ رحمٰن سرائے، مرسلہ احمد خاں صاحب، ۹ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قربانی کے جانور کی کھال کے دام صاحب قربانی اپنے صرف میں لائے یا نہیں؟ اور قربانی کا گوشت کس طرح تقسیم کرے، اور قربانی کے چمڑے کو بحق پیش امام دے یا نہیں؟ اور مسجد میں صرف کرے یا مدرسۂ علم قرآن وحدیث میں، اور سری قربانی کی حجام اپنا حق سمجھ کرلے تو دے یا نہیں؟

**الجواب** - قربانی کی کھال کے دام صاحبِ قربانی اپنے صرف میں نہیں لا سکتا، حدیث میں ہے من باع جلد اضحیته فلا اضحیة له، جو اپنی قربانی کی کھال بیچے اُس کی قربانی نہ ہوئی، مستحب یہ ہے کہ گوشت کے تین حصے کرے، ایک حصہ اپنا، ایک احباب کا، ایک مساکین کا، پیش امام کا اس میں کوئی حق نہیں دو تو اختیار ہے، لیکن اگر وہ اس کا نوکر ہے، تو تنخواہ میں نہیں دے سکتا، مسجد اور مدرسہ دینیہ دونوں میں صرف کرنا جائز، حجام کا اس میں کوئی حق نہیں دینے کا اختیار ہے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** - از موضع میونڈی بزرگ، ضلع بریلی، مسؤلہ سید امیر عالم حسین صاحب، ۲۶ شعبان ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قیمت جلود قربانی مسجد میں لگانا درست ہے یا نہیں؟ بعض کہتے ہیں کہ فرش وچھت میں لگانا درست نہیں، یعنی جس جگہ سجدہ کیا جائے، وہ جگہ قیمت جلود قربانی سے نہ بنائی جائے، کہ وہ قیمت صدقہ ہے، اُس جگہ سجدہ کرنا حرام ہے، ہاں اس قیمت سے حدود دیوارِ مسجد یا غسلخانہ وغیرہ بنایا جائے تو درست ہے، اور بعض کہتے ہیں کہ کنواں وغیرہ بنوا دیا جائے، تو کچھ حرج نہیں، خواہ مسجد میں ہو یا اور کہیں، اور بعض کہتے ہیں کہ کنواں بھی نہ بنایا جائے، کہ وہ قیمت صدقات سے ہے، کہ اس کے پانی سے وضو جائز نہ ہوگا، اور نہ اُس کا پانی پینے

کے قابل ہوگا، تو جناب قبلہ سے امید وار ہیں کہ اس کا ثبوت غلامان کو کیوں نہ دیا جائے کہ قیمت جلود قربانی کس کام میں صرف کی جائے، آیا مسجد یا کنویں وغیرہ میں لگانا درست ہے یا نہیں؟

**الجواب** - اگر قربانی کی کھال مسجد میں دیدی تو متولی کو اختیار ہے، کہ اُسے مسجد کے جس صرف میں چاہے صرف کرے، اور اگر مسجد میں دینے کی نیت سے خود اس کے دام کئے تو وہ دام بھی مسجد کے ہر کام میں صرف ہو سکتے ہیں، ہاں اگر اپنے خرچ لانے کی نیت سے کھال بیچے، تو یہ دام خبیث ہیں، مسجد میں نہ دے، نہ مسجد کے کسی کام میں صرف ہوں، بلکہ فقیر مسلمان پر صدقہ کئے جائیں، وتحقیق المسئلۃ فی رسالتنا "الصافیۃ الموحیۃ لحکم جلود الاضحیۃ" واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - از جزیرہ، ضلع فرید پور، ڈاکخانہ خاص، مرسلہ مولوی مفیض الدین صاحب قاضی، ۱۱ ذیقعدہ ۱۳۳۶ھ

ماقولکم ونفع المسلمین بعلومکم رحمکم اللہ تعالٰی اندریں کہ تعمیر مسجد از چرم اضحیہ جائز ست یا نہ، وتصدق بچرم اضحیہ از قبیل تطوعات ست یا از واجبات، ودر ادائے صدقہ واجبہ تملیک مشروط است، ہکذا در ادائے صدقہ نافلہ تملیک مشروط است یا نہ؟

**الجواب** - صدقہ باطلاق عام در گرو تملیک نیست، کما نطقت بہ الاحادیث الکثیرۃ وحققناہ فی فتاوٰنا منہا قولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ما اطعمت زوجتك فھولك صدقۃ، وما اطعمت ولدك فھولك صدقۃ، وما اطعمت خادمك فھولك صدقۃ، بلکہ کفارہ صوم وظہار و یمین، خود واجب ست، وشک نیست کہ از قسم صدقہ است. ولہٰذا غنی را روا نیست، مع ہذا تملیک لازم نکردہ اند، اباحت اباحت دارد، کما نصوا علیہ قاطبۃ بر چرم اضحیہ را اُں ہیچ وظیفہ از شرع معین نیست، رواست کہ باستعمال خود دارد، یا بغنی ہدیہ کند، پس او بمعنی مطالبہ شرعیہ اصلا صدقہ نیست، نہ واجبہ، نہ نافلہ، نہ عامہ، نہ خاصہ، پس شرط تملیک فقیر زیادت بر شرع است آری اگر بفقیر بخشد صدقہ خاصہ نافلہ شود، وایں معنی موجب آں نبود کہ جزیں کار آنجا ہیچ روا نیست، نہ بینی کہ زرے کہ بنائے مسجد یا تکفین میت صرف کنی، اگر بفقیرے دہی، نیز صدقہ خاصہ نافلہ بود، وایں معنی منع نہ کند از صرف زر در کار خود یا در کار خیر، بلکہ آنجا خود مطالبہ شرعیہ بود کہ بنائے مسجد بمحل حاجت، وتکفین میت، ہر دو واجب ست، وبصرف اضحیہ یا چرم او بکارد گر اصلا مطالبہ نیست تا گوئید کہ مطلوب شرع صدقہ او ہست، ومصرف صدقہ جز محل تملیک نباشد، بہ صدقہ اش زنہار از شرع مطالبہ نیست، بلکہ ایں جاسہ کار فرمودہ اند کلوا وادخروا واتجروا خورید، وبرائے حاجت بردارید، وبکار ثواب صرف کنید، رواہ ابوداؤد عن نبشۃ الھذلی رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، ایں سوم خود جمیع مبرات ومثوبات را شامل ست، تعمیر مسجد نیز از آن ست، پس بالیقین رواست، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - از ملا محمد اسمٰعیل ابن محمد رمضان در مسجد رنگریزاں پالی، تاریخ ۱۱ محرم ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین کہ ہم لوگ سب محلہ قربانی کی کھالیں ہمارے محلہ کی مسجد میں دیتے ہیں تا کہ مسجد کی ڈول رسّی وچراغ وبتی میں امداد پہنچے، اور اگر کوئی سوائے ہماری مسجد کے اور جگہ اُن کھالوں کو صرف

کردے، تو اس کو ہم محلہ سے خارج کردیتے ہیں، عندالشرع ایسا کرنا کس حکم میں داخل ہے؟

**الجواب** - مسجد میں چرم قربانی صرف کردینا جائز ہے، مگر واجب نہیں، دوسرا اگر اور کسی جائز صرف میں خرچ کرے اُس پر کوئی مواخذہ نہیں، اس بنا پر اُسے محلہ سے خارج کردینا ظلم ہے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** - از انبیٹھہ تحصیل نکوڑ، ضلع سہارنپور، مسئولہ سید مظفر صاحب، ۱۲ محرم الحرام ۱۳۳۹ھ

علمائے ذی شان مسئلہ محررہ ذیل میں کیا ارشاد فرماتے ہیں، زید پوست قربانی بعینہٖ مسجد میں دینے کو اور اسکی ضروریات میں خرچ کرنے کو خواہ تنخواہ مؤذن ہو، یا دیگر حوائج مسجد، جائز کہتا ہے، اور نیز قربانی کرنے والے کو اپنے استعمال میں لانا، خواہ ڈول بناکر یا دیگر کسی طریقہ سے شئے متعمد اپنے لئے تیار کرانے کو شرعاً جو جائز کہا گیا، تو اُسی ڈول کو جو اُس نے اپنے استعمال کے لئے تیار کرایا تھا مسجد میں اگر دیدے تو زید مذکور اس کو جائز رکھتا ہے، اور عمرو ان دونوں امر کو ناجائز کہتا ہے، اور استدلال ہر دو کا کتب فقہ مثل ہدایہ و شامی کی عبارت سے جیسا کہ عبارت ہدایہ مطبوعہ اصح المطابع صفحہ ۴۴۳ میں ہے ویتصدق بجلدھا لانہ جزء منھا او یعمل منہ آلۃ تستعمل فی البیت کالنطع والجواب والغربال ونحوھا، الخ زید کہتا ہے جبکہ پوست قربانی کی اشیاء قربانی کرنے والا اپنی ذات کے لئے تیار کراکر استعمال کرسکتا ہے، تو وہ ان کو مسجد میں بھی دیدے تو کیا حرج ہے، عمرو کہتا ہے کہ صدقۂ فطر کے معنی تملیک بلا عوض ہے، تو مسجد میں پوست قربانی دینا جائز نہ ہوگا، کیونکہ مسجد تملیک کی صلاحیت ہی نہیں رکھتی، ایسے ہی شارع علیہ السلام نے پوست قربانی کی اشیاء تیار شدہ کو اپنے نفس کے لئے اپنے گھر میں استعمال کرنے کے لئے حکم فرمایا نہ کہ مسجد میں، اُسی شئی کو اپنی طرف سے دیدینے کو دوسرا سوال یہ ہے کہ اگر کسی گائے وغیرہ کے سینگ کے اوپر کا حصہ نیچے تک ٹوٹا ہو تو ہدایہ میں تو مطلقاً مکسورۃ القرن کو جائز لکھا ہے اور شامی میں تفصیل اس طرح کہ اگر کسر مخ تک پہنچی تو ناجائز ہے، و نیز مشائخ یعنی رؤس عظام تک اگر کسر پہنچے تو ناجائز تو جس جانور کا اوپر والا حصہ نیچے تک اُکھڑ گیا، وہ جائز ہوگا یا جائز ہوگا؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** - (۱) زید کا قول صحیح ہے، بیشک اسے امور بر وخیر میں صرف کرسکتے ہیں، اور اپنے لئے ایسی چیز جو باقی رکھ کر استعمال کی جائے، جیسے ڈول، مشک، کتاب کی جلد وغیرہ بنا سکتے ہیں، اور اسے بدرجۂ اولیٰ مسجد میں دے سکتے ہیں تصدق جس میں تملیک فقیر ضرور ہے، صدقات واجبہ مثل زکوٰۃ میں ہے، ہر صدقہ واجبہ میں بھی نہیں، جیسے کفارۂ صیام و ظہار و یمین کہ انکے طعام میں تملیک فقیر کی حاجت نہیں، اباحت بھی کافی ہے کما فی فتح القدیر وغیرہ عامۃ الکتب، چرم قربانی کا تصدق اصلاً واجب نہیں، ایک صدقہ نافلہ ہے، اس میں اشتراط تملیک کہاں سے آیا، بلکہ ہر قربت جائز ہے، نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کلوا وادخروا وائتجروا کھاؤ اور ذخیرہ رکھو اور ثواب کا کام کرو، کیا مسجد میں دینا ثواب کا کام نہیں، امام زیلعی تبیین الحقائق میں فرماتے ہیں لانہ قربۃ کالتصدق کیا مسجد میں دینا قربت نہیں، اور عجیب منطق یہ ہے کہ مسجد میں دینا تو جائز نہیں، کہ تملیک فقیر نہ ہوگی، اور غنی کا اپنے صرف میں رکھنا جائز اس میں تملیک فقیر ہوگئی، وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ، واللہ تعالٰی اعلم، (۲) قرن اوپر ہی کے حصے کو کہتے ہیں، جو ظاہر ہوتا ہے، وہ اگر کل ٹوٹ گیا حرج نہیں ولہٰذا ہدایہ میں مکسورۃ القرن کو جائز فرمایا، ہاں اگر اندر سے اس کی جڑ نکل آئی کہ سر میں جگہ خالی ہوگئی، تو ناجائز ہے کہ ردالمحتار کا یہی مفاد ہے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - از تلہر ضلع شاہجہانپور، محلہ ہندو پٹی، مرسلہ مولوی ضیاء الدین صاحب، ۲۰ رمضان ۱۳۳۶ھ

مفتیان کرام ذوی الاحترام کا اس بارے میں کیا ارشاد ہے، زید کہتا ہے کہ جلد قربانی وعقیقہ مسجد و مدرسہ کے صرف میں آسکتی ہے؟ بکر کا قول ہے کسی فقیر کو دی جائے وہ خرچ کرسکتا ہے، کیونکہ یہ صدقہ ہے۔ اور صدقات کی تفصیل کلام الٰہی نے فرمادی اِنَّمَا الصَّدَقٰتُ لِلْفُقَرَاءِ الآیہ، سورہ توبہ، اور حکم باری تعالٰی ہے فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِیْ شَیْءٍ فَرُدُّوْہُ اِلَی اللّٰہِ وَالرَّسُوْلِ، لہٰذا کلام ربانی کی طرف رجوع کی گئی، نیز بکر کا بیان ہے کہ بر تقدیر صحت قول زید اس کا ماخذ کہاں سے ہے، امید کہ مسئلہ کی توضیح مع نقل عبارات فرمائی جائے فقط

**الجواب** - بیشک ہر منازعت میں اللہ و رسول ہی کی طرف رجوع لازم ہے، مگر ہر ایک کو بلا واسطہ رجوع کی لیاقت کہاں، یہیں دیکھئے آیۃ کریمہ میں صدقات سے زکوٰۃ مراد کہ اسی میں ارشاد ہوتا ہے "وَالْعٰمِلِیْنَ عَلَیْھَا" اور بکر نے اس میں قربانی وعقیقہ کو شامل کردیا، یہ بھی نہ دیکھا کہ اس کے تو گوشت کی نسبت خود قرآن عظیم میں ارشاد ہے فَکُلُوْا مِنْھَا۔ اس میں سے خود بھی کھاؤ، اب کہاں رہی صدقات کی وہ تفصیل جو اس آیۃ کریمہ میں بالحصر ارشاد ہوئی تھی کہ اِنَّمَا الصَّدَقٰتُ لِلْفُقَرَاءِ الآیۃ، یہ بھی نہ سمجھا کہ عوام تک اس کو قربانی کہتے ہیں نہ صدقہ، تو ہر کار تقرب اس میں روا، لہٰذا امام زیلعی نے شرح کنز الدقائق میں فرمایا، لانہ قربۃ کالتصدق، ہاں ہم نے خاص مسئلہ قربانی میں اللہ عزوجل کی طرف رجوع کی تو اس کا ارشاد پایا، فَکُلُوْا مِنْھَا وَاَطْعِمُوا الْبَآئِسَ الْفَقِیْرَ خود اس میں سے کھاؤ اور ضرورتمند فقیر کو کھلاؤ۔ اطعام کے لفظ نے بتایا کہ تصدق ہی واجب نہیں، اباحت بھی کافی ہے، جو محض ایک قربت ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی طرف رجوع کی، تو حضور کا ارشاد پایا فَکُلُوْا وادخروا وائتجروا کھاؤ اور اٹھا رکھو اور ثواب کا کام کرو رواہ ابوداؤد وغیرہ عن نبیشۃ الھذلی رضی اللہ تعالٰی عنہ

مسجد و مدرسہ دینیہ اہلسنت میں دینا بھی ثواب کا کام مثل اطعام اور اسی ائتجروا کے حکم میں داخل ہے، ہاں اگر کوئی شخص اس کی جلد اپنے صرف میں لانے کی نیت سے روپوں پیسوں کو بیچے تو بیشک قیمت اس کے حق میں خبیث ہوگی لانہ جزء من التمول کما نصوا علیہ وفی حدیث المستدرک من باع جلد اضحیتہ فلا اضحیۃ لہ، وہ قیمت نہ مسجد میں دے نہ مدرسہ میں فان اللہ طیب لا یقبل الا الطیب بلکہ فقراء پر تقسیم اور تصدق کرے کما ھو حکم مال الخبیث، اور اگر نہ اپنے لئے بلکہ مسجد و مدرسہ یا کسی فقیر ہی کو دینے کے لئے روپوں پیسوں کو بیچے، خود یہ خواہ متولی مسجد و مدرسہ و وکیل فقیر، بہر صورت جائز ہے، اور وہ دام مدرسہ و مسجد میں صرف ہوسکتے ہیں، کہ ممنوع تمول ہے نہ تقرب

وقد مر عن التبیین انه قربة کالتصدق وتمام التحقیق فی رسالتنا "الصافیة الموحیه لحکم جلود الاضحیة"، واللّٰہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ انجمن اسلامیہ راناواڈکاٹھیاوار، ۵ ذی الحجہ ۱۳۳۶ھ

مجدّد مائۃ حاضرہ، امام اہلسنت مولانا مولوی احمد رضا خاں صاحب قبلہ مدظلہ العالی،

بعد تسلیم بصد تکریم و قدمبوسی عرض ہے : کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ

(۱) قربانی کے چمڑے کے پیسے جو معلّم کہ مدرسہ کی دینی اور دنیاوی تعلیم پر مقرر کئے گئے ہیں، ایا اُن کو بطور ماہانہ تنخواہ دے سکتے ہیں یا نہیں،

(۲) قربانی کے چمڑے کے پیسے سے غریب اور تونگر کے بچوں کو تعلیم دینے کے لئے مدرسہ کے لئے عمارت بنانے کے کام میں خرچ کرسکتے ہیں یا نہیں،

(۳) قربانی کے چمڑے کی آمد سے عمارت بنا کر اس کا سود یا کرایہ کہ آوے، اس کو بچّوں کی تعلیم میں صرف کرسکتے ہیں یا نہیں،

(۴) قربانی کے چمڑے کی آمد سے غریب یا تونگر طلبار کو کتاب دے سکتے ہیں یا نہیں، مانند قرآن شریف وغیرہ، بیّنوا توجروا۔

**الجواب** ۔ اقول وباللّٰہ التوفیق اغنیار جو ایام نحر میں قربانی کرتے ہیں کہ ابتدار شرع مطہر نے اُن پر واجب فرمائی، اس کی کھال میں یہ احکام ہیں :-

(۱) وہ اُسے باقی رکھ کر اپنے استعمال میں لاسکتے ہیں، مثلاً اُن کے مشک، ڈول یا کتابوں کی جلدیں بنوالیں لقوله صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم وادخروا۔

(۲) اپنے استعمال کے لئے اُس سے وہ چیزیں خرید سکتے ہیں، جو باقی رکھ کر استعمال ہوتی ہیں، جیسے برتن کتابیں وغیرہا فان قیام البدل کقیام المبدل منه، درمختار میں ہے یتصدق بجلدها، او یعمل منه نحو غربال وجراب وقربة وسفرة ودلو اویبدله بما ینتفع به باقیاً کما مر۔

(۳) اسے اپنے لئے داموں کو نہیں بیچ سکتے، اگر بیچیں، تصدق کریں لانه سبیل ماحصل بوجه خبیث ردالمحتار میں ہے تصدق بالدراهم لو ابدله بها، یہاں تک کہ اگر داموں کو بیچے پھر چاہے کہ اُن داموں سے کوئی چیز ایسی خریدے جس کی خرید جائز تھی، جیسے برتن وغیرہ، تو اب اُس کا اختیار نہیں، وہ دام تصدق ہی کرنے ہوں گے، طحطاوی علی الدرالمختار میں ہے قوله بما ینتفع بعینه، ظاهرہ انه لا یجوز بیعه بدراهم ثم یشتری بها ماذکرہ ردالمحتار میں ہے ویفیدہ ماذکرہ عن البدائع۔

(۴) یوہیں اپنے لئے کسی ایسی چیز سے بیچیں جو خرچ ہو کر کام میں آتی ہے، جیسے کھانے پینے کی چیزیں، یہ ناجائز ہے، اور اُن کی قیمت تصدق کرنی ہوگی، درمختار میں بعد عبارت مذکورہ ہے لابمستھلك کخلّ ولحم ونحوہ کدراھم فان بیع اللحم او الجلد بہ ای بمستھلك او بدراھم تصدق بثمنہ،

(۵) اسے باقی رکھ کر یا باقی رہنے والی چیز سے بدل کر اسے کرائے پر نہیں دے سکتے، مثلاً کھال کی مشک بنائی یا اُس سے کوئی برتن خریدا، اور اس مشک یا برتن کو کرایہ پر دیا، یہ ناجائز ہے، اس کرائے کو تصدق کرنا ہوگا درمختار میں ہے لایؤجرھا فان فعل تصدق بالاجرۃ، حاوی الفتاوی، فتاوی ظہیریہ، پھر درمنتقی پھر ردالمحتار میں ہے لو عمل الجلد جرابا وأجرہ لم یجز، وعلیہ التصدق بالاجرۃ

(۶) اپنے اوپر کسی آتے ہوئے کے بدلے میں، مثلاً نوکر کی تنخواہ یا کسی کام کی اجرت میں نہیں دے سکتے فانہ ایضا فی معنی البیع للتمول، درمختار میں ہے لایعطی اجر الجزار منھا لانہ کبیع، کفایہ، پھر ردالمحتار میں ہے لان کلا منھما معاوضۃ لانہ انما یعطی الجزار بمقابلۃ جزرہ، والبیع مکروہ فکذا ما فی معناہ.

(۷) یوہیں اپنی زکوۃ کی نیت سے فقیر کو نہیں دے سکتے لانہ ایضا معنی البیع بالدراھم، اور اگر دیں گے فقیر اس کا مالک ہو جائے گا، اور زکوٰۃ ادا نہ ہوگی، قنیہ پھر شرح نقایہ، قہستانی پھر ابن عابدین علی الدر میں ہے اذا دفع اللحم الی فقیر بنیۃ الزکوۃ لایحسب عنھا فی ظاھر الروایۃ.

(۸) فقراء کو دینے کی نیت سے داموں کو بھی بیچ سکتے ہیں، کہ یہ اپنے لئے تمول نہیں، تبیین الحقائق پھر عالمگیریہ میں ہے لایبیعہ بالدراھم لینفق الدراھم علٰی نفسہ وعیالہ، ولو باعھا بالدراھم لیتصدق بھا جاز لانہ قربۃ کالتصدق

(۹) غنی کو ہبہ کر سکتے ہیں کہ وہ اپنا تمول نہیں، پھر اُس غنی کو اختیار ہے چاہے داموں کو بیچ کر اپنے خرچ میں لائے، چاہے کسی کی اجرت یا تنخواہ میں دے، چاہے اپنی زکوۃ میں دے، اور اس کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی، کہ اب حکم اضحیہ منقطع ہو گیا، وہ اس کی ملک ہے جو چاہے کرے، لقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لھا صدقۃ ولنا ھدیۃ قنیہ، پھر جامع الرموز، پھر ردالمحتار میں بعبارت مذکورہ ہے، لکن اذا دفع لغنی ثم دفع الیہ بنیتھا یحسب اھ ای دفع الموھوب لہ بنیۃ الزکوۃ جاز واجزأ.

(۱۰) مسجد میں دے سکتے ہیں لقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وائتجروا، رواہ ابوداؤد عن نبیشۃ الھذلی رضی اللہ تعالٰی عنہ، پھر مہتممان مسجد کو اختیار ہے کہ اسے بیچ کر مسجد کے جس کام میں چاہیں لائیں اگرچہ امام یا مؤذن یا فراش کی تنخواہ میں، لانہ صار ملك المسجد کمسألۃ الغنی المذکور فانقطع حکم

الاضحیۃ، واقعات امام حسام الدین، پھر فتاوٰی ہندیہ میں ہے یمکن تصحیحہ تملیکا بالھبۃ للمسجد و اثبات الملك للمسجد علی ھذا الوجہ صحیح، فیتم بالقبض، فتاوٰی عتابیہ، پھر عالمگیریہ میں ہے یصح بطریق التملیك اذا سلمہ للقیم۔

(۱۱) یونہی ہر قربت کے کام میں صرف کرسکتے ہیں، جیسے مدرسۂ دینیہ کی اعانت لاطلاق عموم قولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم واتجروا، امام زیلعی سے گزرا لانہ قربۃ کالتصدق۔

(۱۲) اُس کار قربت مثل مسجد، یا مدرسہ دینیہ، یا تعلیم یتیماں میں صرف کرنے کے لئے یہ بھی جائز ہے کہ خود اُس نیت سے بیچکر اُس کارخیر میں صرف کرنے والوں کو دیدیں، لقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم انما الاعمال بالنیات وانما لکل امرئ مانوی، وتقدم فرق الامام فخر الدین بین ما اذا باع بالدراھم لینفقھا علی نفسہ وعیالہ، واما اذا باعھا لاجل الفقراء۔

جب یہ احکام معلوم ہولئے، بعونہٖ تعالٰی سوال کی چاروں صورتوں کا حکم واضح ہوگیا،

(۱) مدرسہ دنیوی میں نہ دیں کہ وہ قربت نہیں، اور مُدرّسان مدرسۂ دینی اگر اس کے نوکر ہیں جن کی تنخواہ اُس پر واجب ہوتی ہے، اس میں نہیں دے سکتا کہ یہ اس پر آتا ہوا ہے، ورنہ مہتمم مدرسہ کو دیدے، وہ تنخواہیں دے، یا جس کار دینی مدرسہ دینیہ میں چاہے صرف کرے،

(۲) مدرسہ دینیہ کی عمارت میں خرچ کرسکتا ہے کہ قربت ہے۔

(۳) لاالٰہ الا اللہ سود حرام قطعی ہے، صحیح حدیث میں ہے کہ سود کھانا ستر بار اپنی ماں سے زنا کرنے سے بدتر ہے، ہاں جو عمارت کارخیر مثل تعلیم علم دین کے لئے وقف کریں، کہ اُس کے کرایہ سے وہ کارخیر جاری ہو، اس کی تعمیر میں صرف کرسکتا ہے،

(۴) اُسے کتابوں سے بدل کر طلبہ کو دے سکتے ہیں، اگرچہ وہ طلبہ غنی ہوں کہ کتاب باقی رہ کر کام میں آتی ہے، اور ایسی چیز کے عوض اپنے لئے بیچنا جائز ہے، طلبہ کے لئے بدرجۂ اولٰی، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ مرسلہ حافظ محمود حسین صاحب مدرس، تلمیذ مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی، ہفتم ذیقعدہ ۱۳۱۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قیمت پوست قربانی کو تنخواہ مدرسین میں دینا جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ جو مدرسہ تعلیم علوم دینیہ کے لئے چندہ سے مقرر ہوا، اس میں قربانی کی کھال خواہ بیچکر اُسکی قیمت بھیجنا کہ مصارف مدرسہ مثل تنخواہ مدرسین وخوراک طلباء وغیرہ میں صرف کی جائے، مذہب صحیح پر جائز ہے کہ ایسے مدارس کی اعانت قربت ہے، اور قربات میں صرف کرنے کے لئے گوشت و پوست قربانی بیچنے کی مطلقاً

اجازت ہے، فی الھندیۃ لا یبیعہ بالدراھم لینفق الدراھم علی نفسہ وعیالہ، واللحم بمنزلۃ الجلد فی الصحیح، ولو باعھا بالدراھم لیتصدق بھا جاز لانہ قربۃ کالتصدق، کذا فی التبیین وھکذا فی الھدایۃ والکافی، اھ ملخصًا، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از بنارس محلہ کنڈی گڈ ٹولہ، مسجد بی بی راجی شفا خانہ، مرسلہ مولوی حکیم عبدالغفور صاحب ۲ محرم الحرام ۱۳۱۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مال زکوٰۃ و چرم قربانی سے اعانت مدرسہ کی کیجائے یا نہیں مصارف مدرسہ میں تنخواہ مدرسین کے لئے اور وہ اپنی اجرت لیتاہے، اور یہ امر ظاہر ہے کہ اجرت میں مال زکوٰۃ یا چرم قربانی دینا جائز نہیں،

**الجواب** ۔ زکاۃ میں تملیک بلاعوض بہ نیتِ زکوٰۃ درکار ہے، بے اس کے اور وجوہ تقرب مثل مسجد و مدرسہ و تکفین موتٰی وغیرہا میں اس کا صرف کافی نہیں، ہاں مثلاً جو طلبۂ علم مصرف ہوں، انھیں نقد یا کپڑے یا کتابیں بروجہ مذکور دیکر اعانت مدرسہ ممکن، کما یظھر من الدر وغیرہ، چرم قربانی میں تصدق بمعنی مسطور اصلاً ضرور نہیں ــــ منسک متوسط میں ہے لا یجب التصدق بہ، مسلک متقسط میں ہے لا بکلہ ولا ببعضہ، مطلق تقرب رواہے، حدیث میں ہے حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں واتجروا، رواہ ابوداؤد عن نبشۃ الھذلی رضی اللہ تعالٰی عنہ، امام زیلعی نے شرح کنز میں فرمایا، لانہ قربۃ کالتصدق، ظاہر ہے کہ مدارس دینیہ بھی وجوہ قربت واتجار سے ہیں، اور وہ تنخواہ حق مدرس میں اجرت ہونا حق معطی لاعانۃ علم الدین میں قربت ہونے کے منافی نہیں، جیسے سقائے سقایہ، و مؤذن مسجد کی اجرت، وقد فصلنا القول فیھا فی فتاونا فی المسئلۃ برسالۃ کافلۃ کافیۃ سمینٰھا "الصافیۃ الموحیۃ لحکم جلود الاضحیۃ" واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از طالب پور، ضلع مرشد آباد، کوٹھی راجہ صاحب، مرسلہ محمد جان صاحب محمد، ۸ رمضان مبارک ۱۳۱۵ھ

چہ می فرمایند علمائے شریعت غرّا، اندریں مسئلہ کہ اگر چرم اضاحی بمتولیان مدارس دینیہ تملیکاً دادہ شود و ایشاں بصوابدید خود یا باشارۃ استشارۂ دہندگاں چرم او را در ضروریات مدرسہ صرف نمایند سمتے از جواز دارد یا نہ بیّنوا توجروا،

**الجواب** ۔ در جواز بعد اراقتِ دم و اقامت قربت صورت مذکورہ جائے سخن نیست، متولیان اگر فقرا باشند ایں تملیک تصدق باشد ورنہ ہدیہ، و ہیچ یک ازینہا در اجزائے اضحیہ ممنوع نیست، فی النقایۃ وشرحھا للبرجندی یھب من یشاء علی سبیل التملیک فقیرا او غنیا، انچہ کہ ممنوع و مکروہ است بیع بروجہ تمول ست لحدیث من باع جلد اضحیتہ فلا اضحیۃ لہ، رواہ الحاکم فی المستدرک والبیھقی فی السنن عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، و پیداست کہ ہدیہ از بیع چیزے نباشد، بالجملہ

ایں معنی خود در لحم اضحیہ رواست، و جلد بالاتر از و نیست، بالاتفاق، وفی الھدایۃ والکافی والتبیین وغیرھا اللحم بمنزلۃ الجلد فی الصحیح، باز آں گاہ کہ جلد بتملیک مضحی در ملک متولی آمد، حکم اضحیہ منتہی شد، متولیان را ہر گونہ تصرف در و روا باشد لحصول المطلق وانتھاء الحاجز، وذلک قولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فی اللحم المتصدق بہ علی بریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا ھو علیہا صدقۃ ولنا ھدیۃ، رواہ عن ام المومنین رضی اللہ تعالٰی عنہا، ازینجاست کہ اگر کسے لحم اضحیہ خودش بہ نیت زکوٰۃ بر فقیر تصدق کند زکاۃ ادا نشود، واگر بغنی ہدیہ داد و او از زکوٰۃ خویش بدست فقیرے نہاد، زکاتش ادا شود، زیراکہ حکم اضحیہ بآں ہدیہ بپایاں رسید، حالا ایں چیز یست از آنِ آں غنی در رنگ سائر مملوکات او کہ بآنہا ہر چہ خواہد کند، فی ردالمحتار اذا دفع اللحم الی فقیر بنیۃ الزکوٰۃ لایحسب عنہا فی ظاہر الروایۃ، لکن اذا دفع لغنی ثم دفع الیہ بنیتہا یحسب،

پس اگر ایشاں در غیر صور قرب استہلاک کردندے ہیچ بالغ نبودے کہ آنکہ تمول کرد مضحی نبود و آنکہ مضحی بود تمول کرد، کما اذا تصدق بہ علی فقیر فباعہ بدراھم لنفقتہ، ایں جا کہ صرف ہم بامور قربت ست، و قربت خود یکے از مصارف اضحیہ است، لقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وائتجروا رواہ ابوداؤد عن نبیشۃ الھذلی رضی اللہ تعالٰی عنہ، و من فقیر در فتاوٰی خودم بقدر کفایت، و در رسالہ "الصافیۃ الموحیۃ لحکم جلود الاضحیۃ" بما لا مزید علیہ تحقیق نمودہ ام، کہ اگر مضحی بخودی خود بے تخلل تملیک بدیگرے جلد اضاحی را نہ بنحو امور قربت صرف نماید محذورے نیاید، لاجرم ایں صورت اولی بجواز ست کما لایخفی علی اولی النھی، واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - از سہسرام ضلع، مرسلہ حکیم سراج الدین احمد صاحب، ۳ رجمادی الآخرہ ۱۳۳۶ھ

قیمت کھال قربانی جو پہلے سے بیوہ وبیکس، یتیم وبے بس، مساکین سکنائے جار واقربائے دیار پر تقسیم ہوتی ومساجد کے فرش، جانماز روشنی، ڈول، رسّی وجھاڑو وغیرہ کے مصارف میں صرف ہوا کرتی تھی، جس کو اہالیان ناجائز مشہور کراکے اب مسلم کھال یا کُل قیمت باغوائے اہلیان مدرسہ باغوائے بیان واعظین داخل مدرسہ ہوجاتی ہے اور مسکینان محروم رہتے ہیں، ستم ہے یانہیں؟ اور اہلیان وہتمان مدرسہ کو اس رقم کا لینا درست ہے یانہیں،

**الجواب** - چرم قربانی کے بارے میں یہ حکم ہے کہ اُسے بغیر بیع اپنے کسی صرف میں لائے تو لاسکتا ہے، مثلاً کتابوں کی جلدیں بنائے، یا مشک، ڈول بنوائے، اور ایسے ہی کاموں کے لئے کسی غنی کو ہدیہ بھی دے سکتا ہے، اور بہتر یہ ہے کہ اُسے مصارف خیر میں صرف کرے، مثلاً یتامی وبیوگان ومساکین کو دیں یا مساجد کے مصارف مستحبہ میں صرف کرنا، یا سنی مدارس دینیہ میں امداد علم دین کے لئے دینا، یہ سب صورتیں جائز ہیں، لقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کلوا وادخروا وائتجروا، ان میں سے جن میں زیادہ مناسب اور حاجت وقت کے ملائم جانے صرف کرے کسی صورت کو ظلم نہیں کہہ سکتے، ہاں یتیموں اور بیواؤں اور مسکینوں کو دینا جو ناجائز بتائے وہ ظلم کرتا ہے، کہ یہ اس کا

شریعت مطہرہ پر افترا ہے، یونہیں اگر کچھ لوگ اپنے یہاں کی کھالیں حاجتمند یتیموں بیوؤں، مسکینوں کو دینا چاہیں کہ اُن کی صورت حاجت روائی یہی ہو، اُسے کوئی واعظ یا مدرسہ والا روک کر مدرسہ کے لئے لے لے تو یہ اُس کا ظلم ہوگا، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ ۱۱ر ذیقعدہ ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں، کہ ایک غریب شخص کے یہاں لڑکی پیدا ہوئی، اور اس قابل نہیں ہے کہ عقیقہ کرے ساتھ قربانی کے، مگر بسبب سنت ادا ہونے کے اس کو کسی شخص نے کچھ عطیہ کیا تھا، اس کو فروخت کرکے اُس نے قربانی کی، اور اس کے پاس کسی طرح کا مقدور نہیں ہے، اور اس قربانی کی کھال کے دام اپنے خرچ میں لانا جائز ہے یا ناجائز، بیـنوا توجروا،

**الجواب** ۔ عقیقہ کے احکام مثل اضحیہ ہیں، اس سے بھی مثل اضحیہ تقرب الی اللہ عزّ وجلّ مقصود ہوتا ہے، اور جو چیز تقرب کے لئے رکھی گئی، وہ تمول یعنی اپنا مال بنانے سے محفوظ رکھنا چاہیئے، کھال بھی جانور کا جزہے، تو دام مول کو بیچ کر اپنے صرف میں لانا جیسا کہ اضحیہ میں ناجائز ہے، یہاں بھی ضرور نامناسب ہونا چاہئے، کہ رجوع عن التقرب نہ ہو، ہاں اُس سے کتاب کی جلد یا مشک، ڈول بناکر اپنے صرف میں لاسکتا ہے، یا اُسے کسی محتاج کو دیدے پھر اس سے خفیف قیمت کو اُس کی مرضی سے خرید کر دوسرے کے ہاتھ پوری قیمت کو بیچے، ھذا ما ظھرلی واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ از تلہر، محلہ ہندو پٹی، ضلع شاہجہاں پور، مرسلہ مولانا مولوی ضیاء الدین صاحب مدظلہ ۲۵ر رمضان المبارک ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قیمت جلد قربانی یا عقیقہ براہ راست مسجد یا مدرسہ دینیہ میں صرف کی جاسکتی ہے، یا تملیک مسکین کی ضرورت واقع ہوگی، بیـنوا بالدلیل و توجروا بالاجر الجزیل،

**الجواب** ۔ ہاں جلد براہ راست صرف کی جاسکتی ہے قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم واتجروا اور اگر مسجد و مدرسہ میں دینے کے لئے داموں کو فروخت کی تو دام بھی براہ راست صرف کئے جاسکتے ہیں، تبیین الحقائق میں ہے، لانہ قربۃ کالتصدق، ان صورتوں میں تملیک مسکین ضروری جاننا شرع مطہر میں زیادت کرنا ہے، جس پر کوئی دلیل نہیں، تو اپنی طرف سے ایجاد ایجاب ہوا، مَآ اَنْزَلَ اللّٰہُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ، ہاں اپنے خرچ میں لانے کے لئے داموں کو بیچے تو اس کی سبیل تصدق ہے، کہ ملک خبیث ہے، براہ راست مدرسہ و مسجد میں نہ دے، فان اللہ طیب لا یقبل الا الطیب، اس سوال کا جواب پہلے فتویٰ میں نظر نہ آنا عجیب ہے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ از کانپور، مرسلہ مولوی سلیمان صاحب ۔

قربانی کے چمڑہ کا روپیہ مسکینوں کو نہ دے، بلکہ اس روپیہ سے فوائد عوام کے واسطے کتب خانہ میں قرآن شریف و کتب عربیہ و فارسیہ و انگریزی و بنگلہ وغیرہ خرید کرکے رکھنا جائز ہے یا نہیں،

**الجواب** - جائز ہے جبکہ وہ دینی کتابیں ہوں، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** - از بارہ بنکی، مسئولہ ریاض حسین، ناظم انجمن نورالاسلام، ۱۶ صفر ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قربانی کی کھال کی قیمت ایک ایسی انجمن میں جس کے اغراض ومقاصد دستور العمل منسلکہ سے واضح رائے عالی ہوں گے، صرف ہوسکتی ہے۔

**الجواب** - مقاصد کے عام الفاظ ہمیشہ دل خوش کُن ہوتے ہیں، اعتبار واقع کا ہے، اگر یہ انجمن حقیقۃً اہلسنت کی ہے، جن کے عقائد وہابیت و دیوبندیت وغیرہما ضلالات سے پاک ہیں - اور بچوں کو اسی مذہب حق کیمطابق تعلیم ہوتی ہے، تو بیشک چرم قربانی اس میں صرف کرنے کو دیا جاسکتا ہے، اور اس کے مصارف کے لئے بیچ کر قیمت بھی اس میں دی جاسکتی ہے، تبیین الحقائق امام زیلعی میں ہے، لانہ قربۃ کالتصدق، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - از پٹنہ سیٹی، اشرف منزل، مرسلہ سید محمد فریدالدین صاحب، ۲۰ ذی الحجہ ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہمارے شہر پٹنہ میں ایک انجمن جس کا نام حفظ المساجد ہے، قائم ہوئی ہے، اس کا مقصد محض مرمت مساجد وتعمیر منہدم مسجدوں کی ہے، اس انجمن میں تمامی امراء وغرباء علی قدر مراتب دامے، درمے امداد کرتے ہیں، اب یہ انجمن چاہتی ہے کہ چرم قربانی عیدالضحیٰ بھی اس کی مد میں شامل کیا جائے، اگر چرم قربانی عیدالضحیٰ یا قیمت چرم اس انجمن میں دیا جائے تو جائز ہے یا ناجائز؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** - جائز ہے، قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وائتجروا۔ زیلعی وعالمگیری میں ہے، لانہ قربۃ کالتصدق، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - از قصبہ کٹرہ، تحصیل تلہر، ضلع شاہجہانپور، محلہ مڑہی، مرسلہ عبدالغفار خاں، ۱۵ ربیع الاول شریف ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ میں نے اگلے سال گائے قربانی کی تھی، اس کی کھال فروخت کرکے اور وہ روپیہ میں نے خدا کی راہ میں اس طرح پر خیرات کیا کہ کھانا پکایا اور بھوکوں کو تقسیم کیا، اور مجھ کو محرم میں چھٹی ملی، اور ادھر اُدھر نہیں ملی، تو مجھ سے دو چار لوگوں نے کہا، یہ بیکار خرچ کیا، اس کا عذاب تاقیامت تجھکو ہوگا، اس واسطے کہ تم نے محرم میں اماموں کو خیرات دی، تم کو چاہیئے کہ مسجد میں یا اسلامیہ مدرسہ میں فرش دیئے ہوتے، یا یہاں ایک فقیر صاحب ایک پیر کا عرس کرتے ہیں، اُن کو دیا ہوتا، تو تم کو تاقیامت ثواب ہوتا، ورنہ تم عذاب میں داخل ہوگئے یا حضرات کو بھجوادیئے ہوتے تو ثواب ہوتا،

جناب! یہاں اسلامیہ مدرسہ میں سرکاری انتظام ہے، اور مسجد میں بھی بہت فرش تھے، اس وجہ سے بھوکوں کو کھلا دیا، میں نے اچھا سمجھ کر، اور آپ کا حال نہیں معلوم تھا کہ جناب کو کٹرہ والے روپیہ روانہ کردیا کرتے ہیں، خیر مجھ سے خطا ہوئی، اب جو حضرت ارشاد فرمائیں وہ فدیہ کرے، یا تو اگلے سال کا حرج دے، یا اِس سال کا بھی ویسے ہی خرچ

کردے، مجھکو محرم میں چھٹی ہوگی، بینوا توجروا۔ (فدویہ مدرسہ نسواں اسلامیہ کٹرہ)

**الجواب** ۔ آپ نے بہت اچھا کیا کہ مساکین کو کھانا کھلا دیا، یہ بہت بڑے ثواب کی بات ہے نہ کہ عذاب کی، اُن لوگوں کا کہنا محض غلط ہے، خیرات مولیٰ تعالیٰ کے نام پر ہوتی ہے، اور اُس کا ثواب اماموں کی ارواح پاک کو پہنچا سکتے ہیں، اور وہ اُن پر تصدّق نہیں، بلکہ اُن کی نذر ہے، یہ فقیر بفضلہ تعالیٰ اغنی ہے، اموال خیرات نہیں لے سکتا، ہاں یہ دوسری بات ہے کہ احباب اچھے مصارف میں صرف کرنے کے لئے زکوٰۃ وصدقات کے اموال بھی بھیجتے ہیں، کہ اپنی رائے سے مصارف خیر میں صرف کروں، اور وہ بفضلہ تعالیٰ صرف کر دیئے جاتے ہیں، زکوٰۃ اُس کی جگہ، اور دیگر صدقات اُن کی جگہ یوں یہ فقیر بھی اُن احباب کا شریک ثواب ہوجاتا ہے، کہ صدقہ اگر سو ہاتھوں پر نکلے گا سب کو ثواب ملے گا، ایک روٹی کا ٹکڑا کہ زید کے مال سے پکا، اور زید کی بی بی نے خادمہ کے ہاتھ دروازہ کے سائل کو بھیجا، تو زید جس کا مال ہے، اور بی بی جس نے بھیجا، اور خادمہ جس نے جاکر فقیر کو دیا، تینوں یکساں شریکِ ثواب ہیں، اور مولیٰ تعالیٰ کا فضل بہت بڑا ہے، وہو تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ سلطان روم کے ساتھ اور غیر قوم ملکی جو لڑ رہا ہے، یہ اظہر من الشمس ہے اور اس لڑائی کے خرچہ کے بابت اس دیار کے بڑے بڑے آدمی مل کر مجلس کر رہا ہے، کہ اس سال قربانی کا چمڑا کی قیمت جتنا ہوگا، وہ سب وہاں بھیجنا ہوگا، اور وہاں بھیجنے سے ہم لوگوں کا ثواب بہت ہوگا، اور جہاد کا رتبہ ملے گا، اور ہم لوگ وہاں جاکر سلطان کی لشکر کے ساتھ ہمراہ ہونے کا کچھ تو سرانجام نہیں رکھتا ہوں یہ ہی ہم لوگوں کے واسطے بس ہے، بعد اس کے کہئے کہ اس دیار کا فقراء وغرباء لوگ یہ کہہ رہا ہے کہ اس برس سلطان کی جہت سے ہم لوگ سب کے سب شاید مارا جاوے گا، یہ سب آہ وزاری انھوں کا سن کے کوئی بیچارہ تھوڑا ہی کچھ علم رکھتا تھا، وہ اپنی زبان سے یہ کلام باہر کیا کہ یہ جو بڑے آدمی اور بعض دو عالم، سلطان کی خیر خواہی کے واسطے جو کمیٹی کیا ہے شاید یہ خیر خواہی نہ ہوگا، بلکہ یہ بد خواہی ہوگا، کیونکہ ہر سال جو یہاں کا فقراء وغرباء مساکین لوگ یہ سب چمڑہ کا قیمت اپنے دو زن و فرزند لیکر خوشی سے اوقات بسر کریں گے، اس سال وہ لوگ غم میں دو اوقات بسر کرتے ہیں، اور یہ سب روپیہ اچھا نہیں ہے، کیونکہ یہ فقیروں کا حق ہے، اور مجھکو خوف ہے کہ میرے سلطان المعظم کو کچھ نقصان آجائے اب بڑے دو آدمیوں کو اور بڑے دو عالموں کو جنھوں نے یہ رواج کیا ہے، یہ سزاوار ہے کہ گاؤں بگاؤں مجلس کرکے ہر ایک مسلمان سے دوطاقت کے مطابق کچھ چندہ وغیرہ مقرر کرکے سب کو ملا کر وہاں بھیجنے سے اولیٰ ہوگا، اور وہ مسکین لوگ اپنی حصہ پاکر اگر خوشی سے دیوے تو بھی بہتر ہوگا، جیسے کہ اور جگہ کے فقیر لوگ دے رہا ہے، اور یہ بھی بہتر ہوگا کہ اس موسم میں ہم لوگوں کو اپنے دو حصہ کے مطابق فقیروں کو اور غریبوں کو کچھ للہ دیویں، اور بواسطہ اس کے میرے سلطان مدظلہ العظیم کے لئے خدا عزّوجلّ سے مدد چاہوں، یہ بات اُن بیچارے کا کوئی بڑے آدمی سنتے

عہ سوال میں جگہ جگہ "دو" کا لفظ سائل کا تکیہ کلام ہے ۱۲ عبدالمنان

ہے، وہ بیچارے کو لعن طعن کر رہا ہے، احقر حضور سے یہ امید کرتا ہے کہ کون حق پر ہے، اور کون ناحق پر ہے، اور اگر وہ آدمی ناحق پر ہے تو اس کا کیا حکم ہے،

**الجواب** - قربانی کا چمڑا کچھ خاص حق فقرا نہیں، ہر کارِ ثواب میں صرف ہوسکتا ہے، حدیث میں فرمایا کلوا وادخروا وائتجروا، اور واقعی جہاں تک معلوم ہے مجاہدین کو اس وقت امداد کی بہت ضرورت ہے، اور اس میں دین کی بڑی منفعت ہے، ان شاء اللہ تعالیٰ اور اسی جگہ حکم ہے کہ وہی کام اختیار کریں جس کی حاجت شدید ہو، اور شک نہیں کہ وہاں کی حاجت شدید ہے، فقرا کی خبرگیری جہاں تک شرعاً ضروری ہے، اہل مال پر لازم ہے، وہ اگر نہ کریں اُن کی بے سعادتی ہے، مگر یہ کھالیں جن میں شرع نے فقرا کا کوئی حق معین نہ فرمایا، یہ اگر نہ دی جائیں دوسرے کارِ اہم میں صرف کی جائیں، تو اس پر اُن کی ناراضی کی کوئی وجہ نہیں، نہ اس پر اُن کا رزق موقوف ہے، نہ عام طور پر یہ کھالیں ان کو دی جاتی تھیں بلکہ مدارس کو دی جاتی تھیں، اور شریعت میں ضررِ عام کا لحاظ ضررِ خاص سے زیادہ اہم ہے، یہاں تک کہ ضررِ عام کے دفع کے لئے ضررِ خاص کا تحمل کیا جاتا ہے، کما فی الاشباہ والنظائر وغیرہ، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - مسئولہ عنایت بیگ، مینجر کارخانہ گلاب کمپنی، سکندرہ راؤ، ضلع علی گڑھ بروز شنبہ ۲۰ ذی الحجہ ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ناصرانِ شرع متین کہ ہمارے قصبہ سکندرہ راؤ میں مدرسہ اسلامیہ ہے، اس میں قرآن شریف، اردو انگریزی پڑھائی جاتی ہے، اُس کی امداد کے لئے چرم قربانی دینا موجبِ ثواب ہے یا نہیں، بعض لوگوں کا یہ خیال ہے کہ اس میں انگریزی کی تعلیم ہے اس لئے اس کی امداد ٹھیک نہیں ہے۔

**الجواب** - مصرف قربانی میں تین باتیں حدیث میں ارشاد ہوئی ہیں کلوا وادخروا وائتجروا کھاؤ اور ذخیرہ رکھو اور ثواب کا کام کرو، انگریزی پڑھنا بیشک کوئی بات ثواب کی نہیں، اگر یہ احتیاط ہوسکے کہ اُس کے دام صرف قرآن مجید و علم دین کی تعلیم میں صرف کئے جائیں تو دے سکتے ہیں، ورنہ نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - از شاہجہانپور تاجر خیل، افضل المدارس، مرسلہ مولوی محمد الدین صاحب، ۸ ذی الحجہ ۱۳۲۹ھ

تاج العلماء، افضل الفضلاء حضرت! یہ استفتا نہایت ضروری ہے، مخالفین کا مقابلہ ہے، بہت جلد جواب سے مطلع فرمائیے گا،

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں بعض جگہ دستور ہے، چند گائے جمع کرلی گئیں، اور اُن میں حصے مقرر کردیئے، اور مالک حصص سے کہدیا کہ یہ گائے تمہاری طرف سے کی جاتی ہے، اس شرط پر کہ یہ چرم فلاں مدرسہ میں دینا ہوگا یا فلاں کام میں صرف کرنا ہوگا، اس قسم کے شرائط عند الشرع جائز ہیں یا ناجائز، بینوا توجروا

**الجواب** - جبکہ کوئی شخص اُن میں کسی معین گائے کا ایک حصہ یا چند حصص خریدے اور اُن لوگوں کو اپنی طرف سے قربانی کرنے کی اجازت دے، اور یہ شرط ٹھہرے کہ اس کی کھال مدرسہ دینیہ یا فلاں نیک کام میں صرف کرنا ہوگی

تو یہ جائز ہے، اس میں حرج نہیں، وھو ان کان بیعا بشرط فلیس شرطا فیہ نفع احد المتعاقدین، او المعقود علیہ الصالح للاستحقاق، واللہ تعالٰی اعلم۔

## الصافیۃ الموحیۃ لحکم جلود الاضحیۃ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ نحمدہ ونصلی علٰی رسولہ الکریم، ماقولکم دام فضلکم فیمن باع جلد اضحیتہ لیصرف ثمنہ فی وجوہ القرب کاعانۃ المدارس الاسلامیۃ وشراء حصر المساجد وزیت قنادیلہ، وغیر ذلک من القربات التی لاتملیک فیہا، فھل ھو جائز، والصرف الی تلک الوجوہ سائغ ام لا، بل یکون صدقۃ واجبۃ لایصرف الا فی مصارفہا افیدونا رحمکم اللہ تعالٰی۔

**الجواب** - الحمد للہ وبہ نستعین۔ والصلوۃ والسلام علی سید المرسلین محمد واٰلہ وصحبہ اجمعین، ماتقرب الی اللہ تعالٰی بالقرابین، نعم اذا باعہ بالدراھم لاللمال یتمول، اوربح یتحصل، بل لیصرفہ الی وجوہ القرب، ومرضات الرب، جازلہ ذلک وان لم یوجد تملیک ھنالک، فان المطلوب فی الاضاحی مطلق التقرب دون خصوص التملیک من الفقیر، ولذا اجازت الاباحۃ ولو لغنی والمعنی المانع فی البیع انما ھو التصرف علی قصد التمول کما نص علیہ الائمۃ الاعلام۔ قال فی الھدایۃ لایشتری بہ مالاینتفع بہ الا باستھلاکہ کالخل والابازیر اعتبارا بالبیع بالدراھم والمعنی فیہ انہ تصرف علی قصد التمول اھ وفی مجمع الانھر شرح ملتقی الابحر لایبیعہ بالدراھم لینفق الدراھم علی نفسہ وعیالہ والمعنی انہ لایتصرف علی قصد التمول اھ ومثلہ فی البنایۃ شرح الھدایۃ للعلامۃ البدر وغیرہ من اسفار العلماء الغر، وظاھر ان البیع للقرب لیس من التمول فی شیئ فلا وجہ لمنعہ بل ھو قربۃ لکونہ فعل لاجل قربۃ، فیکون اقامۃ للمطلوب الشرعی لادخولا فی الوجہ المنھی، الاتری الی ماقال الامام العلامۃ فخر الدین الزیلعی فی تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق لوباعہا بالدراھم لیتصدق بہا جاز لانہ قربۃ کالتصدق اھ فانما علل الجواز بکونہ قربۃ، ومانحن فیہ ایضا کذلک، فیکون مثلہ فی حکم الجواز، ویالیت شعری من این یحکم بوجوب التصدق مع انہ لم یکن متعینا فی القربان راسا ولاحدث اٰخر مایوجبہ عینا بخلاف مااذا باع بالدراھم لینفقہا علی نفسہ وعیالہ حیث یجب التصدق لحدوث التمول المنھی عنہ **اقول** والسر فی ذلک علی مایستفاد من کلمات العلماء الکرام ان اصل القربۃ فی الاضحیۃ انما تقوم باراقۃ الدم لوجہ اللہ تعالٰی فما لم یرق لایجوز الانتفاع بشیئ منہ حتی الصوف واللبن وغیر ذلک، لانہ نوی اقامۃ القربۃ بجمیع

اجزائہا فاذا اقیمت وحصل المقصود ساغ الانتفاع علی جمیع الوجوہ، بید انہ لما کان شیئا تقرب بہ الی المولی سبحنہ وتعالٰی، والتقرب والتمول ضدان متبایان لایلتئمان، فقد خرج بذلک عن جہۃ التمول بحیث لاعود لہ الیہ ابدا فاذا قصد بشیئ منہ التمول فقد خالف واورث ذلک خبثا فی البدل، وایما مال حصل بوجہ خبیث فسبیلہ التصدق، اما القربات فلا تنافی التقرب بل تحققہ، ولا تورث خبثا بل تزھقہ فمن این تحرم ویجب تصدقہ، قال الامام العینی فی البنایۃ المعنی فی عدم اشتراء ما لاینتفع بہ الا بعد استہلاکہ انہ تصرف علی قصد التمول وھو قد خرج عن جہۃ التمول فاذا تمولہ بالبیع وجب التصدق لان ھذا الثمن حصل بفعل مکروہ فیکون خبیثا، فیجب التصدق اھ وبہ تبین وان کان[1] بینا بنفسہ ان لیس کل تبدل بمستہلک تمولا والا لما جاز البیع بالدراھم بنیۃ التصدق ایضا لصدق التمول علیہ حینئذ فیکون تصرفا ممنوعا خبیثا وھو خلاف المنصوص علیہ ویکون التصدق اذ ذاک لازالۃ الخبث والخروج عن المآثم لا لاکتساب الثواب والتقرب الی رب الارباب ولا یجوز لہ فیہ رجاء القبول، فان اللہ طیب لایقبل الا الطیب، ولو رجا الباء باثم علی اثم فان ارتجاء القبول فی مال خبیث اثم یحیالہ کما صرحوا بہ وھذا کلہ باطل بالبداھۃ فثبت ان لیس کل تبدل بمستہلک تمولا وان البیع للتصدق خارج عنہ فکذا السائر القرب اذ لا فارق یقضی بکون ھذا تمولا وذاک غیرہ ومن ادعاہ فلیات ببرھان علی دعواہ ولم یقدر علیہ ان شاء اللہ فان قال قائل انما جاز البیع للتصدق لان للوسائل حکم المقاصد فالبیع للتصدق مثل التصدق والتصدق جائز فکذا البیع لہ۔

قلت کذلک البیع للتقرب مثل التقرب والتقرب جائز فکذا البیع لہ بل یلزم علیہ جواز البیع للاکل ایضا لجواز الاکل بنص القرآن العظیم فالحق فی التعلیل ما قدمنا عن الامام الزیلعی من انہ قربۃ وحینئذ لابد من کلیۃ الکبری القائلۃ بان کل قربۃ تجوز ھھنا ینتج ان البیع للتصدق یجوز ھھنا وبہ یتضح جواز سائر القرب وضوح الشمس فی رابعۃ النہار ھذا وللعبد الضعیف لطف بہ القوی اللطیف تقریر آخر اشمل واظہر لبیان الفرق تظہر بہ المسائل جمیعا ان شاء اللہ تعالٰی۔

فاقول وباللہ التوفیق الجہات ثلث، الاکل والادخار والائتجار وھو طلب الاجر بای وجہ کان فقد اخرج ابوداؤد فی سننہ بسند صحیح رواتہ کلہم من رجال الصحیحین ماخلا مسددا فثقۃ حافظ من شیوخ البخاری عن نبیشۃ الخیر الہذلی رضی اللہ تعالٰی عنہ

[1] فان نفس لفظ التمول یدل بعبارتہ علی المال وبھیئاتہ علی تحصیلہ لنفسہ کما لایخفی ۱۲ منہ قدس سرہ

قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم انا کنا نھیناکم عن لحومھا ان تاکلوھا فوق ثلث لکی تسعکم جاء اللہ بالسعۃ فکلوا وادخروا واتجروا الا وان ھذہ الایام ایام اکل وشرب وذکر اللہ عزوجل اھ وا لا ئتجار باطلاقہ یشمل التصدق وسائر وجوہ التقرب کما لا یخفی فان فسرہ مفسر بالتصدق فلیکن التصدق فی کلامہ بالمعنی الاعم علی ماسیأتیک تحقیقہ ان شاء اللہ تعالٰی فان قلت الوارد فی حدیث احمد والبخاری ومسلم وغیرھم عن ام المؤمنین الصدیقۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا قولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کلوا وادخروا وتصدقوا فلیحمل الائتجار علی التصدق لاتحاد الحکم والحادثۃ۔

قلت کلا فان الامر ھھنا لیس للوجوب باجماع عامۃ علماء الامۃ منھم سادا تنا الائمۃ الاربعۃ رضی اللہ تعالٰی عنھم، وقد نصوا فی غیر ما کتاب ان لو اکلہ کلہ ولم یتصدق بشیئ منہ لا شیئ علیہ ومعلوم ان الترخیص والترغیب فی مقید لا ینافی الترغیب والترخیص فی مطلق، فلا معنی للحمل ولا داعی الیہ۔

وسر المقام ان الحمل عند ناضروری لا یصار الیہ الا لضرورۃ وھو ان یتمانعا بحیث لایمکن العمل بھما، اما حیث لا تمانع فنحن نجری المطلق علی اطلاقہ حملا للفظ علی ظاھرہ وعملا بالدلیل بتمامہ، قال المولی المحقق علی الاطلاق محمد بن الھمام قدس سرہ فی فتح القدیر اجیب عنا بانا انما نحمل فی الحادثۃ الواحدۃ للضرورۃ الخ وقال فی تشیید ھذا الجواب تحقیقہ ان الحمل لما لم یجب الا للضرورۃ وھی المعارضۃ بین المطلق والمقید الخ۔

فالمناط عند التنقیح ھو التمانع دون اتحاد الحکم والحادثۃ یجزم بذلک من عاشر عرائس نفائس عباراتھم فقد حکموا ان لا حمل ان وردا فی السبب اذ لا تجاذب فی الاسباب ولان کانا منفیین لامکان الجمع بالامتناع مطلقا، وانہ یجب الحمل ان اتیا فی حکمین مختلفین یوجب احدھما تقیید الاخر بتوسط لازم، وذلک کان ینفی المقید لازم اطلاق المطلق فینتفی بانتفائہ فیتقید لا محالۃ کما فی اعتق عنی رقبۃ ولا تملکنی رقبۃ کافرۃ فان النھی عن تملیک کافرۃ ینفی جواز اعتاقھا عنہ، اذ لا اعتاق عنہ بدون تملیکھا عنہ۔

وقد اجابوا القائلین بالحمل فی الاسباب واختلاف الحوادث بعدم التعارض کما فی التلویح وغیرہ، وعللوا وجوب الحمل عند الاتحاد بامتناع الجمع ممثلین لہ بقولہ تعالٰی فصیام ثلثۃ ایام مع قرأۃ ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ بزیادۃ متتابعات، قالوا فان المطلق یوجب

اجزاء غیر المتتابع والمقید یوجب عدم اجزائه کما فی التوضیح وغیرہ فقد افادوا ان الحمل خاص بالایجاب دون الجواز والاستحباب، ولذا قال المولی بحر العلوم ملک العلماء عبد العلی اللکنوی قدس سرہ فی فواتح الرحموت شرح مسلم الثبوت، فیه اشارۃ الی ان الحمل انما هو اذا کان الحکم الایجاب دون الندب او الاباحة اذ لاتمانع فی اباحة المطلق والمقید بخلاف الایجاب فان ایجاب المقید یقتضی ثبوت المؤاخذۃ بترک القید وایجاب المطلق اجزاءہ مطلقا اھ قول الامام السغناقی فی النهایة علی ما نقله فی البحر مقرا علیه بل متمسکا به من ان الاصح انه لایجوز لا فی حادثة ولا حادثتین حتی جوز ابو حنیفة رضی اللّٰه تعالٰی عنه التیمم بجمیع اجزاء الارض بحدیث جعلت لی الارض مسجدا وطهورا ولم یحمل هذا المطلق علی المقید وهو حدیث التراب طهور اھ فلعله اراد نفی زعم من زعم ان مذهب اصحابنا رضی اللّٰه تعالٰی عنهم وجوب الحمل عند اتحاد الحادثة مطلقا، فافاد ان لیس هذا من المناط فی شیئ بل لایجوز فی حادثة ایضا ای ما لم یتمانعا فیضطر الیه لدفع التعارض، الا تری ان امامنا الاعظم رضی اللّٰه تعالٰی عنه لم یحمل الارض علی التراب مع اتحاد الحادثة وعلی هذا التقریر لایتجه ما اورد علیه العلامة المحقق محمد بن عابدین الشامی قدس سرہ السامی فی رد المحتار کما اوضحته فیما علقته علیه وللعبد الضعیف ههنا بحث شریف لولا غرابة المقام لاتیت به۔

علی ان لقائل ان یقول ان الاتجاه ههنا لو حمل علی التصدق لکونه معه کالمطلق مع المقید فکذلک یجب حمل الاطعام الوارد عند احمد والشیخین وغیرهم فی حدیث سلمة بن الاکوع رضی اللّٰه تعالٰی عنه کلوا واطعموا وادخروا وعند احمد ومسلم والترمذی من حدیث بریدۃ رضی اللّٰه تعالٰی عنه کلوا ما بدالکم واطعموا وادخروا وعند مسلم وغیرہ من روایة ابی سعید الخدری رضی اللّٰه تعالٰی عنه کلوا واطعموا واحبسوا وادخروا[1] فان الاطعام ایضا مع التصدق کالاتجار مع انه باجماع العلماء علی اطلاقه جار للاتفاق علی اباحة الاباحة وعدم قصر الامر علی التملیک فافهم والمتأمل الموفق اذا نظر حدیث اُمّنا رضی اللّٰه تعالٰی عنها مع هذه الاحادیث الاربعة القی فی روعه ان المراد ثمه بالتصدق المعنی الاعم الشامل لجمیع انواع القرب المالیة کما سیرد علیک تحقیقه ان شاء اللّٰه تعالٰی کیما تلتئم وترد موردا واحدا، والاحادیث یفسر بعضها بعضا وباللّٰه التوفیق، وناهیک قول الامام الجلیل صاحب الهدایة فیها یستحب ان لاینقص

[1] ای احادیث نبیشة وسلمة وبریدۃ وابی سعید رضی اللّٰه تعالٰی عنهم ۱۲ منه قدس سرہ۔

ع ه ظنی انه لابد ههنا من لفظ علیه (ای یجب حمل الاطعام الواردۃ فی الاحادیث علی التصدق۔

الصدقة عن الثلث لان الجهات ثلثة الاكل والادخار كما روينا والاطعام لقوله تعالٰى وَاَطْعِمُوا الْقَانِعَ وَالْمُعْتَرَّ، فانقسم عليها اثلاثا اھ، ومعلوم ان الاطعام لايقتصر على التمليك لا لغةً ولا شرعًا وقد اجمعوا ههنا على جواز الاباحة بل نصوا ان كل ما شرع بلفظ الاطعام جاز فيه الاباحة لما سيأتى فاين تعيين التمليك تدعون، ثم رأيت العلامة الاتقانى فى غاية البيان قال فى شرح هذا الكلام و ذلك لان الأية والخبر تضمنا جواز الاكل والتصدق والادخار فكانت الجهات ثلثا فانقسمت عليها اثلاثا اھ ومعلوم ان ليس فى الأية الا لفظ الاطعام المجمع على شموله للاباحة، وقد عبر عنه بالتصدق فعلم ان التصدق المذكور ههنا هو المحمول على الاتجار دون العكس والله الموفق،

ثم ان الحاكم روى فى تفسير سورة الحج من مستدركه بطريق زيد بن الحباب عن عبدالله بن عياش المصرى عن الاعرج عن ابى هريرة رضى الله تعالٰى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالٰى عليه وسلم من باع جلد اضحيته فلا اضحية له ورواه البيهقى ايضا فى سننه الكبرى، قال الحاكم صحيح الاسناد ولم يخرجاه

قلت وهذا وان رده الذهبى فى التلخيص فقد تلقاه العلماء بالقبول، وبهذا يتقوى الحديث وان ضعف سندا، بيد انهم كما ترى لايجرون على اطلاقه، فقد اتفقوا على جواز البيع للتصدق و نص ائمتنا فى الصحيح عندهم على جواز البيع بما يبقى، فكان الشان فى تنقيح معنى الحديث.

وانا اقول وبالله التوفيق من تأمل نظم الحديث وامعن النظر فى القواعد الفقهية، الجأه ذلك الى الجزم بان المراد بيع خاص لا مطلق التبدل كيفما كان، كيف وان التصدق من مقاصد الاضحية المأذون فيها شرعا، وان للبدل حكم المبدل، وقد ثبت شرعا جواز دفع القيمة فى زكوٰة وفطرة ونذر وكفارة كما نص عليه فى الهداية والكافى والكنز والتنوير وغيرها عامة كتب المذهب فاذا جاز هذا، والصدقات واجبة، فلأن يجوز وهى نافلة اولٰى فافهم، اما عدم جواز ذلك فى الهدايا والضحايا بان لايريق الدم ويعطى القيم، فان القربة فيها بالاراقة دون التصدق وهى غير معقولة، فلا تستبدل ولا تتقوم، كما افاده فى الهداية والبحر وغيرهما، ثم انا نجد الجزاء اى فلا اضحية له اعظم شاهد على عدم الاطلاق، فان من باع للتصدق فقد اتى بما كان مندوبا اليه فى الاضاحى، فكيف يجازى بانتفاء قربته مع انه لم يزد على القربة الا قربة مطلوبة فى خصوص المحل، وقضية الجزاء ترتبه على فعل ينافى التضحية وينفى الاضحية على ما فيه من التاويل لكونه فى معنى الرجوع عن القربة، فلا يمكن ان يكون من باب القربة، بل ولا

من باب الاکل والادخار فان الشرع قد رخص فیھما ایضا مثل الائتجار، ولوکان فیھما ماینافی الاضاحی ویصح ان یترتب علیہ نفی الاضحیۃ، لما اذن فیھما، فعند ذٰلک رأینا ان المراد ھو البیع بحیث یخرج عن جمیع مارخص لہ الشرع فیہ، وماھو الا البیع بمستھلک لا لان یصرف الٰی قربۃ فان الاکل وھو الانتفاع بہ عاجلا قد ذھب بنفس التبدل، والادخار[1] لکونہ لاانتفاع بہ ببقائہ، والائتجار لعدم التقرب تخرج عن الوجوہ الثلثۃ الشرعیۃ، فکان ھو الملحوظ بالنھی المورث للخبث الموجب للتصدق، اما اذا باع بماینتفع بہ باقیا فالاکل وان فقد والائتجار وان لم یکن فالادخار باق، لان البدل ینوب المبدل وھومبقی فیکون مدخرا، وکذا اذا باع بمستھلک لقربۃ فالاکل والادخار وان ذھبا فالائتجار حاصل، وھو افضل الوجوہ فلامعنی للمنع وبہ ظھر ان مانحن فیہ اولی بالجواز من البیع بباق وھو مصرح بجوازہ فی عامۃ کتب المذھب فانکار جواز ھذا ان لیس تحکما فماذا، وانت اذا تأملت ما القیت علیک، واخذت الفطانۃ بیدیک وجعلت الانصاف بین عینیک، لعلمت ان ھذا ھو المعنی المفھوم من الحدیث، فی اول النظر کما بعد الطلب الحثیث فان المتبادر من سیاق اللفظ ان یکون بیعہ[2] للانتفاع لانہ عقد موضوع لذٰلک وھو الغالب فیہ وان یکون بالدراھم لانہ البیع المطلق، والبیع من کل وجہ اما المقایضۃ فتستوی فیہ جھتا البیع والشراء، اما سائر المستھلکات ففی حکم الدراھم، ولذا جعلھا فی الھدایۃ ھی الاصل، وقال فی سائرھن اعتبارا بالبیع بالدراھم ھذا کلہ ماخطر بالبال مستعجلا، فانعم الفکر منصفا متأملا، فان وجدت شیئا یعرف وینکر فلم اٰل جھدا فی اتباع الغر من ائمۃ النظر والله الھادی الٰی عوالی الفکر۔

(تنبیہ نفیس) اقول ولھذا التحقیق استبان والحمد لله معنی قول الھدایۃ لو باع

[1] الادخار والائتجار کلاھما بالنصب عطفا علی الاکل ۱۲ منہ قدس سرہ۔ [2] ثم بعد زمان لما من المولٰی سبحٰنہ وتعالٰی علیّ بشراء غایۃ البیان للعلامۃ الاتقانی رأیتہ نقل عن الامام شیخ الاسلام بکر ما یشیر الٰی ھذا الذی نحوت الیہ حیث قال قال شیخ الاسلام خواھر زادہ رحمہ الله تعالٰی فی مبسوطہ اما اللحم فالجواب فیہ کالجواب فی الجلد ان باعہ بالدراھم تصدق بثمنہ وان باعہ بشیئ اٰخر ینتفع بہ جاز کما فی الجلد انما ذکر محمد رحمہ الله البیع فی حق الجلد دون اللحم لانہ بنی الامر علی ماھو الغالب وفی الغالب کما ینتفع بعین الجلد یباع بشیئ اٰخر ینتفع بہ وفی اللحم فی الغالب ینتفع بہ ولایباع اھ فاشار ان المراد بالبیع ھو الذی یقصد بہ الانتفاع ۱۲ منہ قدس سرہ،

الجلد اواللحم بالدراھم اوبما لاینتفع بہ الابعد استھلاکہ تصدق بثمنہ اھ فانما معناہ اذا باع بھا لاجل الانتفاع لا البیع بھا مطلقا، فانہ رحمہ اللہ تعالٰی ونفعنا ببرکاتہ فی الاولٰی والاخرٰی قال اولا یعمل منہ اٰلۃ تستعمل فی البیت ثم قال ولاباس بان یشتری بہ ماینتفع بہ فی البیت بعینہ مع بقائہ ثم قال ولایشتری بہ مالاینتفع بہ الابعد استھلاکہ وقال فی تعلیلہ اعتبارا بالبیع بالدراھم قال والمعنی فیہ انہ تصرف علی قصد التمول، ثم قال ولوباع الجلد اواللحم الخ فکلامہ کلہ، بدؤہ و ثناؤہ وفتحہ وانتھاؤہ فی البیع لاجل الانتفا لا مطلق البیع، کیف ولواریدالمطلق لماساغ قولہ ولایشتری بہ مالاینتفع بہ الخ فان شراء ذلک لاجل التصدق جائز قطعا ولما صح قولہ اعتبارا بالبیع بالدراھم لمثل مابینا وبطل تعلیلہ بانہ تصرف علی قصد التمول فلیس کل بیع بالدراھم مما یصدق علیہ ذلک کما اسلفنا تحقیقہ، وقولہ ولوباع الجلد الخ انما ھو متفرع علی تلک المسئلۃ فلایراد بہ الاما ارید بھا، کانہ لمابین عدم جوازہ نشأ السؤال فقیل اذالم یجز ھذا، فان فعلہ فاعل فماذا علیہ، فاجاب بانہ یتصدق بثمنہ ثم نشأ السؤال بان قولکم ھذا یفید صحۃ البیع فکیف بحدیث من باع جلد اضحیتہ فلا اضحیۃ لہ، فاجاب بانہ الحدیث انما یفید کراھۃ البیع اما البیع جائز لقیام الملک والقدرۃ علی التسلیم اھ، وھذا دلیل اٰخر علی ان لیس الکلام فی مطلق البیع بالدراھم، فان البیع بھا لاجل التصدق لایکرہ اصلا، وقد بیّن ھذا، فأبین من ھنا مو لانا العلامۃ العلائی صاحب الدر، حیث قال بعد قول المولی الغزی رحمہما اللہ تعالٰی، تصدق بثمنہ اھ مفادہ صحۃ البیع مع الکراھۃ، وعن الثانی باطل لانہ کالوقف مجتبی اھ فقد نص ان قول التنویر کالھدایۃ تصدق بثمنہ یفید کراھۃ البیع، فمحال ان یکون الکلام فی مطلق البیع بالدراھم، بل فی الصورۃ المکروھۃ فقط، وھی المارۃ فی قولہ لایشتری بہ مالاینتفع بہ الٰی قولہ تصرف علی قصد التمول، ومن اوضح الدلائل علی ذلک ایضا تعلیل الکافی فی شرح الوافی لمسئلۃ الھدایۃ بقولہ لان معنی التمول سقط عن الاضحیۃ فاذا تمولھا بالبیع انتقلت القربۃ الٰی بدلہ فوجب التصدق اھ فافادان الکلام انما ھو فی صورۃ التمول لاغیر، ولذاجاء تصویر المسئلۃ فی التبیین ومجمع الانھر وغیرھما من الاسفار الغر بلفظۃ لایبیعہ بالدراھم علی نفسہ وعیالہ، فقد اوضحوا المرام، وازاحوا الاوھام، وھذا دلیل رابع علی ماذکرت و الخامس الموتر واللہ وتر یحب الوتر، ان نقل کلام التبیین فی الھندیۃ ثم قال وھکذا فی الھدایۃ والکافی اھ فقد افصح بملأ فیہ ان معنی کلام التبیین والھدایۃ واحد، ثم بعد زمان

لما من المولٰی سبحٰنہ وتعالٰی علی عبدہ الضعیف بشراء غایۃ البیان شرح الھدایۃ للعلامۃ الاتقانی رحمہ اللہ تعالٰی، رأیتہ شرح کلامہ بما المریق للوھم مجالا حیث قال یرید بہ ان القربۃ فاتت عن الجلد بما باعہ ولکن الاضحیۃ ساقط عنھا معنی التمول، فلما باعہ بالدراھم وجب علیہ التصدق بھا، لئلا یلزم التمول بشیئ من الاضحیۃ او بدلھا، اھ فافاد کالکافی وغیرہ ان المنھی عنہ ھو البیع للتمول، وزاد ان المراد بیع یفوت القربۃ فخرج البیع لاقامۃ قربۃ، فانہ لایفوتھا بل یحصلھا وھو تقرب لاتمول، فاتضح الصواب وزال الارتیاب، والحمد للہ فی کل باب، ھکذا ینبغی التحقیق اذا ساعد التوفیق، ومن المولٰی تعالٰی ھدایۃ الطریق، فقد بان بنعمۃ اللہ جل وعلا ان البیع بالدراھم لیس مما یمنع مطلقا بل اذا کان علی جھۃ التمول، وھو الذی یورث الخبث وعلیہ یتفرع وجوب التصدق، اما اذا باع بھا لیصرفھا فی القربات، فذلک سائغ وسائر وجوہ القرب مطلقۃ حینئذ لاحجر فی شیئ منھا، بذلک افتیت غیر مرۃ وکتبت فیہ فتوی مفصلۃ، اذ سئلت عنہ لتسع بقین من ذی الحجۃ عام الف وثلثمائۃ وخمس من ھجرۃ من لولاہ ما صلیت الخمس، ولا لاح قمر ولا بزغت شمس، ولا قبل غد ولا ادبر امس علیہ وعلی الہ الغر الکرام افضل صلاۃ واکمل سلام واخری مجملۃ اذ ورد علی السؤال لسبع خلون من ذی القعدۃ الحرام فی العام الذی یلی ذلک العام وھما مثبتتان فی المجلد الرابع من مجموعۃ فتاوی المبارکۃ انشاء اللہ تعالٰی الملقبۃ بالعطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ جعلھا اللہ نافعۃ للمسلمین ومقبولۃ لدی العالمین وحجۃ لعبدہ یوم الدین اٰمین الٰہ الحق اٰمین۔

فعند ذلک نازعنی شرذمۃ من الھندیین اکثرھم من الوھابیۃ المبطلین زاعمین ان البیع بالدراھم مطلقا ولو للقربات یوجب التصدق حتی لایجوز لہ الصرف الی ما نوی من القرب بل لایخرج عن العھدۃ الا بالاداء الی الفقیر علی وجہ التملیک، واحتج الاصاغر منھم علی ذلک بعبارتی الدرایۃ والدر المذکورتین، وقد بینا ما ھو المراد بھما واثبتنا عرش التحقیق علی انہ لامساس لشیئ منھما بمزعوم القوم، فاغنانا ذلک عن الاسترسال مرۃ اخرٰی فی رد کلامھم، فانہ لتشدد وھن نفسہ غنی عن ایھان غیرہ، فلئن سألتھم ھل الکلام ھھنا اعنی فی قول الھدایۃ والدر فی بیع یکرہ لا فی غیرہ، لیقولن نعم، ولئن سألتھم ھل البیع بالدراھم یکرہ مطلقا لیقولن لا، قل فانی تذھبون، ولئن قالوا فی الاول لا، لقضت علیھم حجتھم نفسھا بالخطأ والجھالۃ ولئن قالوا فی الاخر نعم، فکلامھم انفسھم منادٍ علیھم بالبھت والبطالۃ، فانھم ایضا

معترفون بجواز البیع للتصدق من دون کراھۃ، وان لم یعترفوا لاتیناھم بجنود من نصوص العلماءؑ لاقبل لھم بھا، فناھیک بھذا القدر مشبعا لھم، ومزیلا لوھم عرض بالھم،

ولکنی اقول لاغرو من نفر قاصدین لایکادون یمیزون بین الغث والسمین والرخیص والثمین والمدین والضمین والشمال والیمین، انما العجب من کبیرھم الگنگوھی المدعی طول الباع وعظم الذراع علی ما فیہ من انواع الابتلاع حیث زاد غباوۃ علی الاتباع واخذ یتشبث بما نقلنا من انہ تصرف علی قصد التمول، الی قولہ فیکون خبیثا فیجب التصدق، وانہ اذا تمولھا بالبیع، الی قولہ فوجب التصدق فان کلامی الھدایۃ والدرر وان کانا حجتین علیھم لا لھم، لکن لاکھاتین الناصتین بان الکلام فی صورۃ التمول لا مطلق التبدل، لاسیما کلام الامام البدر المبین کالبدر، ان وجوب التصدق لاجل الخبث والخبث لکراھۃ البیع، وکراھۃ البیع لقصد التمول، فیالیت شعری افیظن الرجل ان کل تبدل بمستھلک تمول، فیحکم بکراھۃ البیع بہ مطلقا، ام لایدری الفرق بین التمول والتقرب حتی یحتج علی الضد بالضد ام یجیز قیاس المباین علی المباین، والخبیث علی الطیب، والمنھی عنہ علی المأذون فیہ، بل المندوب الیہ فھل ھذا الا شیئ نکرا، وامرا امرا، وایاما کان فالی اللہ الضراعۃ لنخ البراعۃ ومنع الشناعۃ۔

عبارۃ العینی والکافی ۲

قال الرجل ھداہ اللہ تعالٰی الی مسلک اھل السنۃ والجماعۃ، اذا باع المضحی جلد اضحیتہ بالدراھم سواء کان البیع للتمول او بنیۃ التصدق تعین تصدق ثمنہ کالنذر وھذا ھو معنی الصدقۃ الواجبۃ، قال العینی فی شرح الھدایۃ انہ تصرف علی قصد التمول وھو قد خرج عن التمول فاذا تمولہ بالبیع وجب التصدق لان ھذا الثمن حصل بفعل مکروہ، فیکون خبیثا فیجب التصدق اھ و فی الکافی فاذا تمولھا بالبیع انتقلت القربۃ الی بدلہ فیجب التصدق اھ معربا ملخصا۔

اقول دلنا کلامک ھذا علی تعیین الشق الاخیر من الشقوق الثلثۃ المارۃ فی قولی، یالیت شعری فعرفنا بتردیدک ان لیس کل بیع بمستھلک تمولا عندک، وانک مائز بین التمول وغیرہ، وان بدلت التقرب بالتصدق جھلا منک او تجاھلا مع علمک ان الکلام فی سائر القرب دون التصدق فاذن لا اجد لاحتجاجک بکلام الکافی مثلا، الا کمن ادعی ان من صلی اثم سواء کانت صلاتہ للہ تعالٰی اولغیرہ واحتج علیہ بقولہ عزوجل قُلْ یٰۤاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ فان کان

ؑ ھذا کان اذ ذاک ثم ترقی بہ الحال فی الغوایۃ والضلال فوقع فی الکفر البواح واختار الارتداد الصراح واستحب العمی علی الھدی نعوذ باللہ من الھلاک والردی ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم العزیز الحکیم قدس سرہ العزیز

الدلیل یتم بان یکون اخص من المدعا مع عدم المساس بالجزء المقصود منه المتنازع فیه اصلاً فلا اری احداً من المبطلین یعجز عن اقامة الف دلیل علی دعواہ ھذا احتجاجك بالکافی، اما التمسك بکلام البدائع فبرأك اللہ من ان تنقص درجة عمن یدعی وجود اللیل البھیم مُسْبلَ الاستار یحتج علیه بوجود الشمس فی وسط السماء بازغة تبھر الابصار۔

قال فقد اتضح بھاتین الروایتین وجوباً لتصدق واذا وجب الصدقة فکونھا صدقة واجبة واضح بنفسه فلا یکون مصرفھا الا مصرف الصدقة الواجبة کما ھو ظاھر، فلا یجوز صرفه الی بناء المنارة والمدارس، اھ بالتعریب۔

اقول ان ارید الوجوب عند التمول فنعم، ولا کلام فیه، او عند التقرب فلا ولا کرامة، وای اثر له فی دلیلك فما ثبت بھما لا نزاع فیه، وما فیه النزاع لم یثبت بھما، وان کان بحسبك ان یقع فی کلام الاصحاب۔ لفظ وجوب التصدق فی ای مسألة من ای باب، فنعم لدعواك فی کل کتاب، دلائل عدد الرمل والتراب۔

قال والصدقة مطلقا لابد فیھا من التملیك سواء کان اباحة او تملیکا تاما۔

اقول یالیتك اذلم تھتد الی الصواب قنعت، بما من قبل صنعت، ونفسك عن الاسترسال منعت ولکنك احببت ان تزید فی الطنبور نغمة۔ وفی الشطرنج بغلة۔ فابتدعت القول بان الاباحة من التملیك وانھا تجزئ فی الصدقة مطلقا، فجعلت القسیم قسما، والضد ندا، مع ان کلمات العلماء فی مسائل الاباحة غیر قلیلة ولا خفیة، بل دائرة فی کثیر من ابواب الفقه، منھا الطھارات، ومنھا الزکوٰۃ، ومنھا الطلاق ومنھا اللقطة، ومنھا الھبة، ومنھا الکراھیة وغیر ذلك وھذا شرح الوقایة للامام الجلیل صدر الشریعة اول کتاب نتدارسه فی الفقه، افاد فیه رحمه اللہ تعالٰی فی اول کتبه کتاب الطھارات من باب التیمم، ان القدرة تثبت بطریق الاباحة، وبطریق التملیك، فان قال صاحب الماء لجماعة من المتیممین لیتوضأ بھذا الماء ایکم شاء، والماء یکفی لکل واحد منفردا ینتقض تیمم کل واحد لثبوت القدرة لکل واحد علی الانفراد، اما اذا قال ھذا الماء لکم وقبضوا لا ینتقض تیممھم لانه یبقی علی ملك الواھب ولم تثبت الاباحة لانه لما بطل الھبة بطل ما فی ضمنه من الاباحة اھ ملخصا، ونحوہ فی الفتح والبحر وغیرھما، فانظر کیف باینوا بینھما، واسمع کیف اثبتوا الاباحة لکل منفردا، بقول المالك لیتوضأ به ایکم شاء، مع بداھة انه لا یثبت بقوله ھذا شیئ من الملك لکل منھم، ولا لاحد ھم، افما کنت درست ھذا، أو ما دریت ولا وعیت ضابطالھم، ان ما شرع بلفظ طعام واطعام جاز فیه

الاباحۃ، وما شرع بلفظ ایتاء واداء شرط فیہ التملیک، کما فی ظہار الدر ومجمع الانہر وغیرہما فافتح العین، هل هما قسیمان، او احدهما قسم من الاخر، اَوَ ما علمت ان مولی الغزی لما قال ان الزکاۃ تملیک الخ قال المحقق العلائی خرج الاباحۃ، او ما عرفت ان الامام صدر الشریعۃ لما قال فی النقایۃ تُصرف تملیکا، یعنی الزکاۃ قال العلامۃ الشمس محمد فی شرحها فیہ اشارۃ الی انہ لایجوز صرف الاباحۃ الخ اَوَ ما عقلت ما افاد العلامۃ البحر فی لقطۃ البحر، اذ قال انما فسرنا الانتفاع بالتملک لانہ لیس المراد الانتفاع بدونہ کالاباحۃ، او ما وقفت علی قول السید الشامی فی لقطۃ رد المحتار التصرف علی وجہ التملک احتراز عن التصرف بطریق الاباحۃ علی ملک صاحبها اھ اَوَ ما سمعت العلماء یصرحون فی غیر ما موضع ان المباح لہ، انما یتصرف علی ملک المبیح لاحظ لہ من الملک اصلا، حتی لم یثبتوا لہ ملکا بعد زوال ملک المالک، ایضا قال المولی زین بن نجیم فی شرح الکنز فان قیل المباح یستهلکہ المباح لہ، علی ملک المبیح او علی ملک نفسہ، قلت اذا صار ما کولا زال ملک المبیح عنہ، ولم یدخل فی ملک احد اھ وآثرہ عنہ العلامۃ الطحطاوی فی حاشیۃ الدر، هذا وکم اسرد لک یا هذا من نقول الاسفار۔ وهی فی الوفور والاستکثار، ما تنتهی دون نقلہ الاعمار، وانا بحمد اللہ عالم بمناط غلطک، ومثار لغطک وسأنبهک علیہ عن قریب، ان شاء المولی القریب المجیب، وأما ما اوهمت من اجزاء الاباحۃ فی الصدقات مطلقا، فواضح البطلان عند کل من یعلم ان الزکاۃ وصدقۃ الفطر لاتغنی فیهما الاباحۃ علی المذهب الصحیح المفتی بہ، وقد قدمنا نصوص النقایۃ والتنویر والدر، وضابط الدر وشرح ملتقی الابحر، وسیأتی زیادۃ علی ذلک ان اراد المالک،

وبالجملۃ کلام الرجل ککلام مدهوش، من قرنہ الی قدمہ مخدوش، ونحن اذ قد اوضحنا المرام وازحنا الاوهام بتوفیق ربنا الملک العلام، فلا علینا ان نقصر الکلام، ونطوی بساط الرد والابرام و الحمد للہ ولی الانعام۔

**تذییل جلیل** :۔ قال العبد الذلیل بعد هذا، وقفت علی تحریر آخر لبعض جلۃ العصر من افاضل اهل السنۃ جنح فیہ نحو ما جنح اولئک القوم، وحکم ان لابد ههنا من التملیک متمسکا بما تعریبہ حکم جلود الاضاحی ان یتصدق بها او ینتفع بها بنفسہ او یستبدلها بما ینتفع بہ مع بقاء کالغربال والسجادۃ وغیرهما، ففی صورۃ التصدق لابد من التملیک، اھ حاصلہ معربا۔

اقول هذا کلام کما تری لایکاد یرجع الی طائل، فان لزوم التملیک فی التصدق لایستلزم لزومہ

فی التقرب، ولم یلُمّ کلامکم بایجاب التصدق ھٰھنا عینا ونفی سائر وجوہ التقرب شیئا فالصغری المطویۃ ھی التی کانت محتاجۃ الی البیان وقد طویتموھا وطویتم الکشح عن بیانھا فاختلّ البرھان، وکانّ ملحظ ھذا الفاضل ومحطّ نظرہ ان حکم الجلود اذا کان دائرا بین الاشیاء الثلثۃ، وبالبیع بالدراھم ولو لاجل التقرب انتفی الاخیران، فتعین الاول، وھو لابد فیہ من التملیک ھذا غایۃ مایقال فی تقریر کلامہ۔ علی حسب مرامہ ھنّأہ ربہ بلطفہ واکرامہ فالاٰن **اقول** وباللہ التوفیق وبہ الوصول الی ذری التحقیق۔ اعلم ان للصدقۃ اطلاقات:۔

الاول اخصھا تملیک المال من الفقیر مجانا، فخرج الاعارۃ والاباحۃ وھدیۃ الغنی، والاقراض وھذا ھو المراد فی الزکوٰۃ وصدقۃ الفطر، وبھذا المعنی یقال ان الصدقۃ لابد فیھا من التملیک وحینئذ لاتدخل فیھا الکفارات لجواز الاباحۃ فیھا[1] قطعا، ولذا قال فی ظھار التنویر، صحت الاباحۃ فی طعام الکفارات والفدیۃ دون الصدقات والعشر، اھ قال السیدان الفاضلان احمد الطحطاوی ومحمد الشامی (قولہ دون الصدقات) ای الزکاۃ وصدقۃ الفطر اھ فانظر کیف اخرج الکفارات من الصدقات

الثانی تمکین الفقیر من المال مجانا وھنا یقطع النظر عن التملیک ویکتفی باطلاق الانتفاع، والتصرف والاستھلاک الصادق بہ، وبالاباحۃ، وبھذا المعنی تشمل الکفارات فتعد من الصدقات الواجبۃ کما قال القھستانی والشامی وغیرھما فی مصرف الزکاۃ انہ ھو مصرف ایضا لصدقۃ الفطر والکفارۃ والنذر وغیر ذلک من الصدقات الواجبۃ اھ وبہ علم ان ھذین المعنیین لاتبعدا ھما الواجب من الصدقات والخلط بینھما کانّہ ھو الذی حدا ذاک الرجل الوھابی ان جعل الاباحۃ من التملیک، وذلک انہ رأی فی الفتح مایقصر الصدقۃ علی التملیک ورأی فی ردالمحتار مانقلنا اٰنفا وھو یفید ان الکفارۃ ایضا من الصدقات، وقد نقل العبارتین فی فتواہ فأظن انہ نظم منھا شکلا واستنتج منہ ان الکفارۃ لابد فیھا من التملیک وکان داریا ان الاباحۃ تسوغ فیھا، فلم یتالک نفسہ ان حکم بکون الاباحۃ قسما من التملیک لانہ اضطربت لدیہ الاقوال، وضاق علیہ میدان المجال، ولم یدر التفصی عن الاشکال الا بالداء ھذا المحال۔ ولم یعرف المسکین فرق الحال، و

---

[1] ای فی نوع الطعام منھا اما الکسوۃ فی کفارۃ الیمین فلاتکفی فیھا الاباحۃ کما فی البحر وغیرہ فلیحفظ ھذا المراد، وانا اقول خروج الکسوۃ ضروری فان الاباحۃ انما تکون فی ماینتفع بہ باستھلاکہ کالماکولات والمشروبات والکسوۃ لیس ھکذا کما لایخفی، والحاصل ان عندی فرقا بین الاباحۃ والاعارۃ مطلقا، واللہ تعالٰی اعلم ۱۲ منہ قدس سرہ العزیز

ان تغیر الاوسط یھدم الاشکال فان التی یجب فیھا التملیک ھی الصدقۃ بالمعنی الاخص الوارد فیھما لفظ الایتاء او الاداء او ما یؤدی مؤداھما، والکفارات لیست من الصدقات بھذا المعنی، فلا شکل ولا اشکال۔ والحمد ﷲ المھیمن المتعال، علی انہ ان قطع النظر عن ھذا التحقیق النفیس الانیس الدقیق، فکان السبیل ان یقال باستثناء الکفارات من حکم وجوب التملیک کما فعل الفاضل القھستانی حیث قال تحت قول النقایۃ تصرف تملیکا یستثنی منہ اباحۃ الکفارۃ اھ لا ان یرتکب مثلک ھذا المحال، وباللہ العصمۃ عن الزلل والضلال ھذا ما وعدناک فلنعد الی شرح اطلاقات الصدقۃ،

الثالث وربما یقطع النظر عن الفقر ایضا، فتشمل التملیک والاباحۃ للفقیر والغنی، قال فی التوسط شرح سنن ابی داؤد الصدقۃ ما تصدقت بہ علی الفقراء ای غالب انواعھا کذلک فانھا علی الغنی جائزۃ عندنا یثاب بہ بلاخلاف اھ وقال فی ردالمحتار عن البحرالرائق الصدقۃ تکون علی الاغنیاء ایضا وان کانت مجازا عن الھبۃ عند بعضھم وصرح فی الذخیرۃ بان فی التصدق علی الغنی نوع قربۃ دون قربۃ الفقیر اھ وروی احمد والطبرانی فی الکبیر عن المقدام بن معدیکرب رضی اللہ تعالٰی عنہ، قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ما اطعمت زوجتک فھولک صدقۃ وما اطعمت ولدک فھولک صدقۃ، وما اطعمت خادمک فھولک صدقۃ، ولہ فیہ عن ابی امامۃ الباھلی رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ما انفق الرجل فی بیتہ واھلہ وولدہ وخدمہ فھولہ صدقۃ۔

الرابع ربما تطلق حیث لاتملیک ولا اباحۃ اصلا وانما ھو تصرف مالی قصد بہ نفع المسلمین کحفر الاٰبار وکری الانھار وبناء الربط والجسور والمساجد والمدارس وغیر ذلک، وعن ھذا نقول انھا صدقات جاریۃ، ومن ذلک قولھم فی الاوقاف صدقۃ مؤبدۃ، وعلیہ جاء قولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اذ اتاہ سعد بن عبادۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ فقال یارسول اللہ ان امی ماتت فای الصدقۃ افضل قال سقی الماء فحفر بیرا وقال ھذہ لام سعد کما اخرجہ احمد وابوداؤد والنسائی وابن ماجۃ وابن حبان والحاکم عن سعد وابویعلی عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہ فقد سمی سقی الماء بحفر البئر صدقۃ، ومعلوم ان لاتملیک فیہ ولا اباحۃ، فان من شرطھا ان یکون الماء فی ملک المبیح کما لایخفی علی احد وقد قال صدرالشریعۃ انھم لما لم یملکوہ لاتصح اباحتھم اھ وقد نص علماؤنا ان ماء البئر غیر مملوک لصاحبھا، ففی الھدایۃ البئر ونحوھا ما وضع للاحراز ولایملک المباح بدونہ وفی فتاوی العلامۃ خیرالدین الرملی فی الولوالجیۃ وکثیر من الکتب لو نزح ماء بئر رجل بغیر اذنہ

حتی یبست لاشیئ علیہ[1] لان صاحب البئر غیر مالك للماء اھ فاذن لایکون الا تقربا الی اللہ تعالٰی بتصرف فی مالہ لنفع المسلمین وعلی ھذا سائر القرب المالیۃ سواء فی دخولھا فی معنی الصدقۃ، وقد قال الامام فقیہ النفس قاضی خاں فی الخانیۃ قریۃ فیھا بئر مطویۃ بالاجر خربت القریۃ، وانقرض اھلھا وبقرب ھذہ القریۃ قریۃ اخری فیھا حوض یحتاج الی الاجر فارادوا ان ینقلوا الاجر من القریۃ التی خربت ویجعلوھا فی ھذا الحوض، قالوا ان عرف بانی تلك البئر لایجوز صرف الاجر الا باذنہ، لانہ عاد الی ملکہ وان لم یعرف البانی قالوا الطریق فی ذلك ان یتصدق بھا علی فقیر، ثم ذلك الفقیر ینفقھا فی ذلك الحوض، لانہ بمنزلۃ اللقطۃ والاولی ان ینفق القاضی فی ھذا الحوض، ولاحاجۃ فیہ الی التصدق علی الفقیر اھ، وفی الھندیۃ عن الواقعات الحسامیۃ، فیما اذا لم یعلم الغارس الحکم فی ذلك الی القاضی ان رأی بیعھا وصرف ثمنھا الی عمارۃ المقبرۃ فلہ ذلك اھ، وقال فی الخانیۃ قبلہ نبت الاشجار بعد اتخاذ الارض مقبرۃ فان علم غارسھا کانت للغارس وان لم یعلم فالرأی للقاضی ان رأی ان یبیع الاشجار وتصرف ثمنھا الی عمارۃ المقبرۃ فلہ ذلك، وتکون فی الحکم کانھا وقف اھ

قلت ای فی انہ مال مصروف الی وجوہ البر، اما الوقف فلا لما فی الخانیۃ ایضا رجل جعل ارضہ مقبرۃ، وفیھا اشجار عظیمۃ، قال الفقیہ ابوجعفر رحمہ اللہ تعالٰی وقف الاشجار لایصح، فتکون الاشجار للواقف، ولورثتہ ان مات، وکذا البناء فی الدار التی جعلھا مقبرۃ اھ، ومعلوم ان حکم اللقطۃ ھو التصدق الا ان یکون الملتقط فقیرا، فیصرفہ الی نفسہ، وھو ایضا من باب التصدق من المالك، بل قال فی الدر المختار عن العمدۃ وجد لقطۃ وعرفھا ولم یرد بھا فانتفع بھا لفقرہ ثم ایسر یجب علیہ، ان یتصدق بمثلہ، اھ وان کان المختار خلافہ کما فی البحر والنھر عن الولوالجیۃ والقنیۃ وجامع الرموز عن الظھیریۃ قلت لان الصدقۃ اصابت محلھا فلا تتغیر بتغیر حالہ، کفقیر اخذ الزکوٰۃ ثم ایسر لیس علیہ ردھا، وبالجملۃ الحکم ھٰھنا التصدق، وقد نصوا علی جواز صرفہ الی عمارۃ المقبرۃ واصلاح الحوض، ومن ذلك ما فی الرحمانیۃ عن الاجناس، اذا خرب مسجد ولا یعرف بانیہ وبنی اھل المسجد مسجد آخر ثم اجمعوا علی بیعہ، واستعانوا بثمنہ فی ثمن المسجد الاخر فلا باس بہ، وھذا قول محمد خلافا لابی یوسف فانہ مسجد ابدا عندہ اھ وفی السراجیہ مسجد عتیق لایعرف بانیہ خربت فاتخذ بجنبہ مسجد اخر، لیس لاھل المسجد ان یبیعوہ ویستعینوا بثمنہ فی مسجد اخر، عند ابی یوسف خلافا لمحمد وعلیہ الفتوی وذلك ان المسجد اذا خرب والعیاذ باللہ واستغنی عنہ یعود عند محمد الی ملك البانی، کما فی

[1] قلت ای لازمان لان الاتلاف صادف مبلغا غیر مملوك لاحد اما التعزیر فینبغی ان یکون فیما یظھر اذا فعلہ لمحض الاضرار ردو عصی ولا ضرار فی الاسلام ۱۲ منہ

التنویر وغیرہ فاذا لم یعرف بانیہ صار لقطہ، وقد قال الامام محمد رحمہ اللہ صرفہ الی مسجد اٰخر فعلم ان التصدق المامور بہ فی اللقطہ ھو بھذا المعنی الرابع الداخل فیہ الصرف الی المقابر والحیاض والمساجد وھذہ الاطلاقات کلہا فقھیۃ کما تری،

الخامس قد یتوسع فیقطع النظر عن قید المال ایضا، ویطلق علی کل نفع للغیر بایصال الخیر اودفع الضیر کیفما کان، ومن ذلک حدیث تکرار الجماعۃ المروی فی جامع الترمذی وغیرہ الارجل یتصدق علی ھذا فیصلی معہ وقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کل سلامی من الناس علیہ صدقۃ کل یوم تطلع فیہ الشمس تعدل بین الاثنین صدقۃ بینہما، وتعین الرجل علی دابتہ فتحمل علیہا، اوترفع لہ علیہا متاعہ صدقۃ والکلمۃ الطیبۃ صدقۃ ودل الطریق صدقۃ وتمیط الاذی عن الطریق صدقۃ، اخرجہ احمد والشیخان، عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ، وقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مامن رجل مسلم یصاب بشیئ فی جسدہ فیتصدق بہ الارفعہ اللہ بہ درجۃ وحط عنہ خطیئتہ، اخرجہ احمد والترمذی وابن ماجۃ عن ابی الدرداء واحمد والضیاء نحوہ عن عبادۃ رضی اللہ تعالٰی عنہما باسناد صحیح،

السادس قد یستقصی فی التوسع فیقطع النظر عن الغیر ایضا ویطلق علی کل فعل حسن محمود فی الشرع فانہ ان لم یکن تصدقا علی غیرہ، فتصدق علی نفسہ، ومن ذلک قولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فی حدیث ابی ھریرۃ، المار کل خطوۃ تخطوھا الی الصلاۃ صدقۃ۔ وجاء فی حدیث کل تکبیرۃ صدقۃ، وقد قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کل معروف صدقۃ، اخرجہ احمد والبخاری وآخرون عن جابر، واحمد ومسلم وابوداؤد عن حذیفۃ والطبرانی فی الکبیر عن ابن مسعود، والبیہقی فی الشعب عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہم، زاد عبد بن حمید والحاکم، وصححہ فی حدیث جابر ھذا وما انفق المسلم من نفقۃ علی نفسہ واھلہ کتب لہ بہا صدقۃ وتتمۃ حدیث المقدام المقدم ذکرہ، وما اطعمت نفسک فھو لک صدقۃ، اتقن ھذا فلعلک لاتجد بیان تلک الاطلاقات الافی ھذہ الوریقات واللہ سبحٰنہ واھب العطیات،

ثم ان المراد بالتصدق فی قولہم فی الاضاحی یتصدق بالثلث وقولہم یندب ان لاینقص الصدقۃ عن الثلث، لیس ھو المعنی الاخص الاول، کیف وقد اجمعوا علی اباحۃ الاباحۃ فی القربان، فلایمکن تعیین الاخص المنحصر فی التملیک، ویتضح ذلک فی قول مجمع الانھر وغیرہ الجہات ثلث الاکل والادخار والتصدق اھ فاین الاطعام العام الغیر المخصوص بالتملیک المنصوص علیہ فی قولہ عزّ

مجلدہ وَاَطْعِمُوا الْقَانِعَ وَالْمُعْتَرَّ، وقد استدل فی الهدایة بالاٰیة علی قول البدایة یستحب ان لاینقص الصدقة عن الثلث، قائلا لان الجهات ثلث الاکل والادخار لما روینا والاطعام لقوله تعالٰی وَاَطْعِمُوا الْقَانِعَ وَالْمُعْتَرَّ والقسم علیها اثلاثا اھ، فلوکان المراد بالصدقة هو المعنی الاخص لما انطبق الدلیل علی المدعی کما لایخفی، واذ قد علمت ان الصدقة لها اطلاقات وان لزوم التملیک انما هو فی المعنی الاول وانه غیر مراد ههنا، وجب ان لایکون مرادا ایضا قولهم یتصدق بجلدها فان التصدق ههنا هو عین التصدق فی قولهم یتصدق بالثلث، یرشدك الیه تعلیل الهدایة بقوله لانه کجزء منها فثبت ان لیس تصدق الجلد مما یقتصر علی التملیك حتی لوصنع منه دلواً او وقفه علی بئر مسجد لیستقی به المتوضئون جاز قطعا[1] فسقط الاحتجاج راسا بقی انه اذ لیس المراد الاول فایّ البواقی یراد

اقول لیس تعیینه علینا، بل مجرد الاحتمال یکفینا، فمن زعم بعدم الجواز فهو المدعی وانما البینة علی من یدعی، نعم ان سألتنا التبرع، فنقول حدیث نبیشة الخیر الهذلی رضی الله تعالٰی عنه یهدینا الٰی مطلق الائتجار الحاصل بسائر وجوہ القرب، فلیکن المراد هو المعنی الرابع، وهو الغالب فی الصدقات النافلة، علی انا قد بینا ان معنی المنع لیس ترك التصدق المامور به فانه غیر المامور به ههنا راسا بل النهی قطعا لتمول المنهی عنه فی کل ما تقرب به الی المولی سبحٰنه وتعالٰی وهو لایتحقق فی شیئ من القرب، فلا یضرنا عند التحقیق، ارادة شیئ من المعانی اصلا، کما لایخفی علی من رزق العقل السلیم والفهم المستقیم، والله سبحٰنه بکل شیئ علیم، هذا وجه فی الجواب، عن احتجاج هذا الفاضل المستطاب،

اقول ثانیا مبناہ عن حصر السائغ فی الاوجه الثلٰثة، ولادلیل یدل علی الحصر، وعدم الذکر لیس ذکر العدم، وهذا الامام القدوری مقتصرا فی مختصرہ علی شیئین التصدق وعمل اٰلة حیث قال ویتصدق بجلودها او یعمل منه اٰلة تستعمل فی البیت اھ فترك التبدل بما یبقی ایضا، افیظن کلامه هذا معارضا لکلام من ثلث، وهذا المحقق الحلبی قال فی ملتقاہ، وهو من متون المذهب المعتمدة کما نص علیه العلامة الشامی یاکل من لحم اضحیته ویطعم من شاء من غنی وفقیر ویندب ان لاینقص الصدقة عن الثلث اھ فلم یذکر التبدل بالباقی فی مسئلة اللحم مع جوازہ قطعا علی المذهب الصحیح، وان اختیر ما صححه فی الظهیریة وغیرها من جواز تبدل الماکول بالماکول

[1] ای علی المفتی به من جواز وقف المنقول حیث تعورف وقد تعارف المسلمون وقف الدلو والرشا علی اٰبار المساجد اھ، منه قدس سرہ العزیز

کاللحم بالحبوب واللبون وغیرہ بغیرہ کالجلد بالکتاب والجراب لاعکسہ فی الصورتین، فقد ترك هذا الوجه فی اللحم، وعلی کل فلم یحط بکل ماھو سائغ فیہ، ونظائر ذلك ان تتبعت اعیاك عدّھا کثرا واذ لاحصر فلامساغ لان یقال اذا انتفی الاخیران تعین الاول وقد لوحنا ببعض من ھذا فی مطاوی کلامنا فی الوجه السابق،

واقول ثالثا ان ابیتم الا الحصر فنبئونی افلا یجوز اھداء غنی، ولیس من الثلثۃ او لایجوز الاعارۃ من فقیر او ملی ولیس منها او لا یجوز البیع بالدراھم للتصدق ولیس البیع للتصدق عین التصدق، فاذ بقیت ھذہ فلیکن البیع بھا لاجل التقرب ایضا من البواقی،

وبالجملة فلادلیل یظھر علی عدم جواز البیع لاجل القرب ولا علی وجوب التملیك اذا فعل ذلك، بل الدلیل ناطق بخلافه فان المانع انما ھو قصد التمول وھذا بمعزل عنه، والمسوغ کما تبین بکلام التبیین قصد القربة وھذا، فلنقتصر علی ھذا القدر، حامدین لربنا فی الورد والصدر، ھذا ما ظھر لفھمی القاصر وفکری الفاتر، ومعاذ اللّٰه ان ابرئ نفسی من الخطأ والزلل واصرّ علی رائ بعد وضوح الخلل وسبحٰن اللّٰه الیش انا والیش رأیی، وانما النقص بضاعتی والخطأ صناعتی، والجھل صفتی، والعجز سمتی، فان اصبت فبتوفیق ربی، وله الحمد فی کل آن وحین، وان اخطأت فبشؤم ذنبی، واسأل التوبة ارحم الراحمین، والحمد للّٰه العزیز الوھاب۔ والصلٰوۃ والسلام علی النبی الاواب، وآله وصحبه خیر آل واصحاب، واذا انتھت الرسالة بحمد ذی الجلالة وددت ان اسمیھا بعلم لطیف، یکون علما علی عام التالیف، کما ھو دأبی فی جمیع التصانیف وقد جاءت بحمد اللّٰه تعالٰی مختصرۃ، ومع الاختصار مطھرۃ مظھرۃ، فناسب ان اسمیھا "الصافیة الموحیة لحکم جلود الاضحیة" وکان ذلك ضحوۃ الخمیس للیلة بقیت من ذی القعدۃ الحرام سنة الف وثلثمائة وسبع من ھجرۃ المولی سید الانام افضل صلٰوۃ واکمل سلام واجمل تحیة من الملك المنعام علیه وعلی آله وصحبه الکرام علی مر اللیالی والایام، والحمد للّٰه ذی الجلال والاکرام

کتبه العبد المذنب احمد رضا البریلوی عفی عنه بمحمد ن المصطفٰی النبی الامی صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم

# خلاصہ "الصافیۃ الموحیۃ لحکم جلود الاضحیۃ"

**مسئلہ** علمائے دین اس مسئلہ میں کیا فرماتے ہیں، کہ قربانی کی کھال کو راہ ثواب میں خرچ کرنے کے لئے بیچنا جیسے مدارس اسلامیہ کی اعانت، مسجد کے لئے چٹائی، روشنی وغیرہ کار ثواب جس میں کسی خاص فقیر کو مالک نہیں بناتے

جائز ہے یا ناجائز ؟ اور ایسا پیسہ ان مصارف میں صرف ہوسکتا ہے ، یا وہ صدقہ واجبہ ہے اور اس کا فقیر کو مالک بنانا ضروری ہے ۔ بینوا توجروا ۔

**جواب** اللہ تعالیٰ کے لئے تعریف ہے ، اور ہم اسی سے مدد مانگتے ہیں ، درود وسلام سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل واصحاب پر ، جبتک لوگ خدا کے لئے قربانی کرتے ہیں ،

قربانی کی کھال کو تمول کی غرض سے نہ بیچا ہو ، بلکہ کار ثواب میں صرف کرنے کی غرض سے بیچا ہو ، تو یہ بیع بھی جائز ہے اور ان مصارف میں اس کا صرف کرنا بھی جائز ہے ، اگرچہ وہاں فقیر کو مالک نہ بنایا گیا ہو ، کیونکہ قربانی کا مقصد مطلق کار ثواب ہی ہے ، فقیر کو مالک بنانا نہیں ، اسی لئے قربانی کا گوشت وغیرہ مالدار کو دینا بھی جائز ہے ،

اصل میں قربانی کی کھال کی بیع اُس وقت منع ہے ، جب اُس کو اپنی ذات کے تمول کے لئے بیچا ہو ، اسی کی علماء اعلام کے کلام میں تصریح ہے ، صاحب ہدایہ فرماتے ہیں :-

**مسئلہ کے جزئیات** " قربانی کی کھال سے ایسی چیز نہ خریدے ، جس کو فنا کئے بغیر اس سے فائدہ نہ اٹھایا جاسکے ، جیسے سرکہ یا غلہ سے بدلنا ( کہ ان کو ختم کر کے ہی ان سے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے ) دراہم کے ساتھ بیع کرنے کی ممانعت کی وجہ بھی یہی ہے کہ اس نے کار ثواب کی چیز کو اپنی ذات کے نفع اور مالداری کے لئے برتا ۔"

مجمع الانہر شرح ملتقی الابحر میں ہے :-

" روپیہ کے بدلے بیچا اس وقت منع ہے کہ وہ روپیہ اپنے اور بال بچوں پر صرف کرے ، کہ یہی "تصرف علی وجہ التمول" ہے

یہی بات بنایہ وغیرہ کتب کبار میں ہے ، تو ثابت ہوا کہ کھال کی وہی بیع منع ہے ، جو اپنی ذات کے نفع کے لئے دراہم یا برتنے سے ختم ہوجانے والی چیز کے بدلے میں ہو ، اور یہ امر بالکل ظاہر ہے کہ کار ثواب کے لئے بیچنے کا اس سے کچھ علاقہ نہیں ، تو ایسی بیع ممنوع ہونے کی کیا وجہ ہے ؟ بلکہ یہ تو اسی مقصد کے حصول کا ذریعہ ہے ، جس کے لئے قربانی ہوئی ، تو اس کو تو بدرجۂ اولیٰ جائز ہونا چاہئے ،

علامہ فخر الدین زیلعی اپنی شرح ہدایہ میں فرماتے ہیں :-

" اگر کھال کو صدقہ کرنے کی نیت سے بیچا ، تو جائز ہے ، کیونکہ یہ کار ثواب ہے ، جیسے گوشت ہی صدقہ کر دیتا ۔"

امام زیلعی نے اپنے کلام میں بیع بالدراہم کے جواز کی وجہ مطلقاً کار ثواب بتایا ، بیع مسئولہ بھی کار ثواب کے لئے ہی ہے ، پھر اس کو ناجائز ہونے کی کیا وجہ ہے ، یہ بلاشبہہ جائز ہے ،

ایسے پیسوں کا صدقہ واجب قرار دینا بالکل بے اصل بات ہے ، جب خود قربانی کے گوشت اور کھال کا صدقہ کرنا واجب نہیں تو اس کے دام کا صدقہ کس طرح واجب ہوگا ، جبکہ صدقہ کو واجب کرنے والی کوئی نئی بات پیدا بھی نہ ہوئی ،

ہاں وہ بیع بالدراہم جو اپنی ذات کے انتفاع کے لئے ہو ، وہ ضرور بیع منہی عنہ ہے ، کہ اس بیع کا مقصد مال حاصل کرنا ہے ۔ اور یہ شرعاً منع ہے ، اس کا بھید یہ ہے کہ قربانی میں اصل کار ثواب اللہ کے لئے خون کا بہانا ہے ، اسی لئے جبتک جانور سے یہ اصل غرض حاصل نہیں

ہوتی، اس سے ہر قسم کا انتفاع مطلقاً منع ہے، حدیہ ہے کہ اون اور دودھ سے بھی انتفاع جائز نہیں، نہ قربانی کرنیوالے کو نہ غیر کو، اور جب اصل غرض حاصل ہوگئی، تو اس کے تمام اجزاء سے ہر قسم کا انتفاع جائز ہوگیا، لیکن قربانی شدہ جانور کو کلاً یا بعضاً کسب زر کے لئے بیچنا، اس کو قربت اور کار ثواب سے پھیر کر کار دنیا کی طرف موڑ دینا ہے، اور کار ثواب اور حصول زر میں منافات ہے، اس لئے اس طرح بیع ناجائز اور منع ہوگی۔ اور جو پیسہ اس طرح حاصل ہوگا، وہ مال خبیث ہوگا، اور مال خبیث کا شرعی حکم صدقہ کرنا ہی ہے،

اور صدقہ کی غرض سے بیچنے اور قربانی میں کوئی منافات نہیں، کہ یہ بھی کار ثواب اور وہ بھی کار ثواب، تو یہ ایک طرح سے اسی کی تکمیل ہے، تو اس سے حاصل شدہ رقم خبیث نہ ہوگی، لہذا یہ بیع حرام بھی نہ ہوگی، اسی بات کو علامہ عینی رحمۃ اللہ علیہ نے بنایہ میں ارشاد فرمایا:-

"جس چیز سے انتفاع اس کے فنا کے بغیر نہ حاصل ہو، ایسی چیز سے بیع حرام ہونیکی وجہ یہ ہے کہ اس قربانی کے جانور میں تمول کی غرض سے تصرف ہوا، حالانکہ وہ جانور تمول کی جہت سے نکل کر ہمیشہ کے لئے تقرب کی جہت میں داخل ہوگیا ہے، تو جب اسے بیع کرکے کسب زر کیا، اس کا صدقہ واجب ہوا، اس لئے کہ یہ قیمت فعل مکروہ سے حاصل ہوئی، تو وہ خبیث ہوئی، اور اس کا صدقہ واجب ہوگیا"

**سوال وجواب** یہاں اگر کوئی یہ کہے کہ یہ بات توسب کے نزدیک مسلم ہے، کہ کھال کی بیع بطور تمول ناجائز ہے، اور حاصل ہونیوالی قیمت خبیث ہے، ہمارا یہ کہنا ہے کہ کسی ایسی چیز کے بدلے بیچنا جو برتنے سے ختم ہوجائے یہ بھی بیع بطور تمول ہے، تو کار ثواب کے لئے بھی اسطرح بیچنا بطور تمول ہوا، جس کو ناجائز ہونا چاہئے، اور قیمت کا صدقہ واجب ہونا چاہئے،

جواب یہ ہے کہ اس خیال کی تردید امام عینی کا کلام کر رہا ہے، کیونکہ انھوں نے تصدق کے لئے مستہلک سے بھی بیع کو جائز قرار دیا، حالانکہ اس پر بقول آپ کے بیع برائے تمول صادق آنا چاہئے، اور اس کو حرام ہونا چاہئے، اور اس کا تصدق بلانیت ثواب ضروری ہونا چاہئے، جو مال خبیث کا حکم ہے، اس سے ثواب کی امید رکھنا گناہ بالائے گناہ ہونا چاہئے، اور یہ سب باطل ہے، کیونکہ یہاں تصدق اور طلب ثواب کی نیت سے یہ بیع ہوئی، پھر بھی امام عینیؒ نے اس کو جائز قرار دیا، تو ثابت ہوگیا کہ مستہلک سے بیع مطلقاً تمول کے لئے نہیں ہوتی،

**ایک اور سوال وجواب** اگر کوئی یہ کہے کہ صدقہ کی غرض سے بیع جائز ہونے کی وجہ یہ ہے کہ بیع صدقہ کا ذریعہ اور وسیلہ ہے اور جو حکم مقصد کا ہوتا ہے، و سیلہ کا بھی ہوتا ہے، صدقہ جائز ہے، تو اس کا وسیلہ بیع بھی جائز ہوگا،

اس کا جواب یہ ہے کہ ی ل بعینہ دیگر کار ثواب میں بھی جاری ہے، کہ یہ سارے کار ثواب جائز ہیں، تو اس کے لئے بیع بھی جائز ہونا چاہئے، بلکہ اس توجیہ سے تو اشیائے مستہلکہ کے عوض بیچنا بھی جائز ہونا چاہئے، مثلاً غلہ کے عوض کھال بیچیں اور غلہ کو اپنے استعمال میں لائیں، کہ قربانی کو کھانا جائز اور بیع اس کے حصول کا ذریعہ، اور جو حکم مقصد کا وہی ذریعہ کا، تو یہ بیع بھی

...لانکہ اس بیع کے ناجائز ہونے کا جزئیہ کلام ائمہ میں موجود ہے،
تو ثابت ہوا کہ اصل علت جواز یہ نہیں کہ وسیلۂ مقاصد کے حکم میں ہے، بلکہ اصل علت وہی ہے، کہ حصول زر اور ...ی کی غرض سے بیع ناجائز ہے۔ اور مقاصد خیر کی غرض سے جائز، جیسا کہ امام ذیلعی نے اس کے جواز کی علت میں فرمایا "لانھا قربۃ" (اس لئے کہ یہ کار ثواب ہے) اور منطق کی زبان میں یہ قول قیاس کا صغریٰ ہوا، اور نتیجہ دینے کے لئے کبریٰ کا کلیہ ہونا ضروری ہے، جو اس طرح ہوگا، "ہر قربت جائز ہے"، تو بات نصف النہار کی طرح واضح ہوگئی، کہ ہر قربت اور کار ثواب کیلئے بیع جائز ہے، وللہ الحمد،

**ایک دوسری تقریر** شرعاً قربانی کے مصرف کی تین جہتیں ہیں:۔ اکل (کھانا)، ادخار (جمع کرنا) ایتجار (کار ثواب) میں صرف کرنا چاہے کوئی بھی کار ثواب ہو، جیسا کہ ابوداؤد نے ایک ایسی سند سے جس کے تمام راوی بخاری اور مسلم کے رواۃ میں ہیں ایک حبان حضرت مسدد ایسے نہیں، تو وہ ثقہ ہیں، حافظ ہیں، اور امام بخاری کے اساتذہ میں ہیں، الغرض یہ حدیث صحیح حضرت نبیشہ ہذلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے،

"حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا، ہم تم کو قربانی کا گوشت تین دن سے زائد روکنے سے منع کرتے تھے، اس کا مقصد مسکینوں پر آسانی تھی، اب اللہ تعالیٰ نے کشادگی فرمادی، تو اب "کھاؤ" "جمع کرو" اور کار ثواب میں صرف کرو، سنو یہ دن ہی کھانے پینے اور ذکر الٰہی کے دن ہیں"

تو اس حدیث سے مطلقاً ہر کار ثواب کے لئے بیچنا جائز ہوا،

**سوال وجواب** اگر کوئی آدمی یہ کہے کہ کار ثواب سے مراد وہی فقراء پر صدقہ کرنا ہے، تو ہمیں اصرار ہے کہ حدیث شریف کا لفظ ایتجار تمام امور خیر کو عام ہے، اس کو تملیک فقراء والے صدقہ میں منحصر کرنا تحکم ہے،

ہوسکتا ہے کہ کوئی صاحب حدیث عام کو صدقہ خاص پر محمول کرنے کی یہ دلیل دیں، بخاری و مسلم وغیرہ کتب احادیث میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ایک حدیث مروی ہے، جس میں ایتجار کے بجائے تصدقوا کا لفظ ہے، تو ان دونوں حدیثوں میں تطبیق دینے کے لئے کیوں نہ ہم لفظ ایتجار (کار ثواب) کو صدقہ پر محمول کریں، کیونکہ اصول کا مسئلہ یہ ہے کہ جب حکم اور واقعہ ایک ہو تو عام کو خاص پر محمول کیا جاتا ہے، اور یہاں پر ایسا ہی ہے، کہ واقعہ دونوں حدیثوں میں قربانی کے جانور کا ہے اور حکم بھی دونوں جگہ ایک ہی ہے، بس فرق یہ ہے کہ ابوداؤد شریف کی حدیث میں صدقہ عام کا حکم ہے، اور صحیحین کی حدیث میں صدقہ خاص کا، لہذا یہاں ایتجار سے مراد صدقہ ہی ہے،

تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ بات صحیح ہے کہ جب حکم اور واقعہ ایک ہی ہو تو عام کو خاص پر محمول کیا جائے گا، لیکن یہ حکم عمومی نہیں کہ ہر واجب و مستحب کو عام ہو، بلکہ صرف حکم وجوبی کے ساتھ خاص ہے، کہ احکام واجبہ میں اتحاد حکم و واقعہ کے وقت عام کو خاص پر محمول کیا جائے گا، اور قربانی کے مصرف کے سلسلہ میں جو حکم ہے استحبابی ہے، اس بات پر چاروں اماموں کا اجماع ہے، لہذا مطلق

کو مطلق، اور مقید کو مقید رکھا جائے گا، ایک کو دوسرے پر محمول کرنے کی ضرورت نہیں، تو جس حدیث میں تصدق کا لفظ ہے وہی مراد لیں گے، اور جس میں مطلقاً کارِ ثواب کا لفظ ہے اس سے جمیع وجوہ خیر مراد لیں گے، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بار ی دونوں ہی امور کی طرف رغبت دلائی۔

اس کا رمز یہ ہے کہ علمائے احناف کے نزدیک مطلق کو مقید پر حمل کرنے کا حکم بدرجہ مجبوری ہے، یعنی جب مطلق اور مقید دونوں کو اپنے اپنے محل پر حمل کرنا ممکن نہ ہو، اور جہاں ایسا ممکن ہو حمل کرنے کی بالکل ضرورت نہیں، امام ابن ہمام فرماتے ہیں:۔

"حادثہ واحدہ میں مطلق کو مقید پر حمل کرنے کا حکم بضرورت ہے، جب مطلق اور مقید کے حکم میں تعارض ہو تو مطلق کو مقید پر حمل کیا جائے کہ مجبوری ہے۔"

تو ثابت ہوا کہ اصل مطلق کو مقید پر حمل کرنے کا سبب مطلقاً اتحاد حکم وحادثہ نہیں، بلکہ دونوں حکموں کا تعارض اور منافاۃ ہے، مزید وضاحت کے لئے ہم کلام علماء سے چند مثالیں پیش کرتے ہیں:۔

(الف) تلویح وغیرہ میں ہے:۔

"مطلق اور مقید اگر اسباب کے بیان میں وارد ہوں، تو مطلق کو مقید پر حمل نہیں جاسکتا۔ اس لئے کہ ایک شیٔ کے چند اسباب ہوسکتے ہیں، تو تعارض نہیں، تو حمل کی ضرورت نہیں۔"

(ب) تلویح میں اسباب متعدد اور اختلاف حوادث کی صورت میں بھی مطلق کو مقید پر حمل کرنیوالوں کو جواب دیتے ہوئے فرمایا

"اگر ایک ہی حادثہ میں ایک حکم میں مطلق کی نفی ہو، اور دوسرے میں مقید کی نفی، تو مطلق کو مقید پر محمول نہیں کیا جائے گا، کہ ان دونوں میں کوئی تعارض نہیں، اصل مراد دونوں کی نفی ہے۔

ہاں دو ایسے منفی احکام میں مطلق کو مقید پر محمول کیا جائے گا، جہاں ایک حکم دوسرے کی تقیید کو مستلزم ہو جیسے کسی نے کسی سے کہا: ہماری طرف سے ایک غلام آزاد کرو، اور مجھے کسی مشرک غلام کا مالک نہ بنانا، ایسی صورت میں آمر کی طرف سے صرف مسلمان غلام خرید کر ہی آزاد کیا جائے گا، اگرچہ حکم مطلقاً آزاد کرنے کا ہے لیکن مشرک غلام کی ملکیت کی نفی نے تملیک کو صرف مسلم غلام تک خاص رکھا، اور اُسے مالک بنائے بغیر اُس کی طرف سے آزاد نہیں ہوسکتا، تو جس کا مالک بنا سکتا ہے، یعنی مسلمان کا، اُسی کو آزاد بھی کرے گا، آزادی کا حکم لاکھ عام ہو۔"

(ج) توضیح وغیرہ میں تعارض کے وقت مطلق کے مقید پر محمول ہونے کی مثال دیتے ہوئے فرمایا گیا:۔

"اللہ تعالیٰ نے کفارہ میں مطلقاً تین روزہ رکھنے کا حکم دیا، متفرق طور پر ہو یا مسلسل، اس سے کچھ تعرض نہیں کیا۔ صِیَامُ ثَلٰثَةِ اَیَّامٍ (تین یوم کا روزہ) لیکن حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی قرأت ثَلٰثَةِ اَیَّامٍ مُتَتَابِعَاتٍ۔ (مسلسل تین دن) آیا، یہاں ایک حادثہ میں دو متعارض حکم واجب کیا گیا، کیونکہ آیت کا تقاضا یہ ہے کہ متفرق طور پر بھی روزہ رکھے تو کفارہ کے لئے کافی ہوگا، اور "متتابعات" کا تقاضا یہ ہے کہ مسلسل رکھنا واجب ہے، اس لئے یہاں

مطلق کو مقید پر حمل کیا جائے گا"
توان علماء نے تعارض والی صورت کو وجوب کے ساتھ خاص فرمایا،
(د) یہی بات ملا عبد العلی بحر العلوم رضی اللہ عنہ نے فواتح الرحموت میں فرمائی :-
مصنف کی عبارت سے یہ پتہ چلتا ہے کہ مطلق کو مقید پر حمل کرنا، احکام واجبہ کے ساتھ خاص ہے، احکام مستحبہ
اور مباحہ کے ساتھ نہیں، اس لئے کہ مطلق اور مقید دونوں کے مباح ہونے میں کوئی تعارض نہیں، البتہ احکام واجبہ
میں تعارض ہے، کہ مقید کا تقاضا یہ ہوگا کہ جس نے قید پر عمل چھوڑ دیا، مجرم ہوا، اور مطلق کا تقاضا یہ ہوگا کہ کوئی جرم
نہیں کیا، اس تعارض کو دفع کرنے کی ضرورت ہے، مطلق کو مقید مان لیا جاتا ہے۔
(ہ) امام سغناقی نے "نہایہ" میں فرمایا، اور صاحب بحر الرائق نے ان کے قول کو سند کے طور پر ذکر کیا :-
"صحیح یہی ہے کہ حادثہ چاہے ایک ہو چاہے چند، مطلق کو مقید پر حمل نہیں کیا جائے گا، دیکھو حضور صلی اللہ علیہ وسلم
نے ایک حدیث میں فرمایا: ساری روئے زمین میرے لئے طہور بنائی گئی، یہ مطلق ہے۔ دوسری حدیث میں فرمایا:-
"التراب طھور" (مٹی پاک ہے) یہ خاص اور مقید ہے، ہمارے امام اعظمؒ نے عام کو خاص پر حمل نہیں کیا، اور اسکو سارے
اجزا سے ہی تیمم جائز قرار دیا، اگرچہ حادثہ ایک ہی ہے"
اس عبارت سے یہ سمجھ میں آتا ہے کہ امام سغناقی ان لوگوں کو جواب دے رہے ہیں، جو یہ کہتے ہیں کہ حنفیوں کے نزدیک اتحاد حادثہ وحکم
ہو تو مطلق کو مقید پر محمول کیا جائے گا، حالانکہ دار و مدار حادثہ واحدہ یا متعددہ پر نہیں، تعارض پر ہے، اور اسی مجبوری سے عام کو خاص پر یا
مطلق کو مقید پر حمل کیا جاتا ہے، اور اسی سے ہمارے امام اعظمؒ نے ایک حادثہ میں بھی عام کو خاص پر حمل نہیں، کہ ان دو حکموں میں کوئی تعارض نہیں
(یہاں امام شامی کا ایک اعتراض ہے، جس کا جواب ہم نے ان کی کتاب پر لکھے ہوئے اپنے حاشیہ میں دیا ہے)

**ایک اور دلیل** | یہی حدیث حضرت سلمہ ابن الاکوع رضی اللہ عنہ سے امام احمد و شیخین نے اس طرح روایت کیا :-

(۱) کلو (کھاؤ) اطعموا (کھلاؤ) ادخروا (جمع کرو)
اور امام احمد، مسلم، ترمذی نے حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے یوں روایت کی :-
(۲) کلوا ما بدأ لکم (جتنا چاہے کھاؤ) واطعموا (کھلاؤ) ادخروا (جمع کرو)
اور امام مسلم وغیرہ کے یہاں ان الفاظ میں مروی ہے :-
(۳) کلوا (کھاؤ) اطعموا (کھلاؤ) احبسوا (روک رکھو) ادخروا (جمع کرو)
حضرت نبیشہ ہذلی رضی اللہ عنہ کی حدیث اس کے ساتھ ملالی جائے، توان چاروں حدیثوں میں "کلوا" اور "ادخروا" کا لفظ مشترک
ہے، صرف حضرت نبیشہ ہذلی رضی اللہ عنہ کی حدیث میں تیسرا لفظ "ایتجروا" (طلب اجر یعنی کار ثواب کرو) ہے، اور بقیہ تینوں حدیثوں میں
"ایتجروا" کے بجائے اطعموا ہے، اور حضرت صدیقہؓ کی حدیث میں اس مقام پر تصدقوا ہے، گویا ان حدیثوں میں تیسری چیز کو تین لفظوں

سے تعبیر کیا، ایتجروا، اطعموا، تصدقوا، اب اگر سب چھوڑ کر ہم یہ تسلیم کرلیں کہ حضرت نبیشہ ہذلی رضی اللہ عنہ کی حدیث کا لفظ "ایتجروا" عام نہیں، بلکہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث کی طرح اس سے مراد خاص صدقہ تملیکی ہے (یعنی جس میں فقیر کو مالک بنانا ضروری ہوتا ہے) تو سوال یہ اٹھتا ہے کہ بقیہ تینوں حدیثوں میں لفظ "ایتجروا" کے بجائے لفظ "اطعموا" ہے، تو اس کو بھی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث "تصدقوا" سے وہی نسبت ہوئی جو لفظ ایتجروا کو ہے، تو لازم ہوگا کہ اطعام کو بھی تصدقوا پر محمول کیا جائے، اور اطعام میں بھی اباحت کافی نہ ہو، تملیک ضروری ہو، جس کا مطلب یہ ہوگا کہ اگر کوئی شخص کسی کو قربانی کا گوشت اپنے دسترخوان پر بٹھا کر کھلا دے تو یہ ناجائز ہوگا، جبتک کہ فقیر کو اس کا مالک نہ کرے، جبکہ تمام علماء کا اجماع ہے کہ آدمی قربانی کا گوشت جس طرح دوسروں کو دے سکتا ہے، اسی طرح بطور اباحت دعوت بھی کرسکتا ہے، اور اگر حدیث کے لفظ اطعام کو تصدق پر محمول نہیں کرتے تو ایتجار کو کیسے محمول کرتے ہیں،

الغرض ان سب حدیثوں پر جتنا غور کیا جائے گا یہ حقیقت کھلتی جائے گی کہ تصدقوا سے مراد صدقہ خاص نہیں، بلکہ عام طور پر ہر کارِ ثواب مراد ہے، چاہے اس میں تملیک ہو یا نہ ہو،

## تائید مزید

اور انصاف پسندوں کے لئے تو صاحب ہدایہ رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت ہی کافی ہے جس میں وہ لفظ اطعام کی تفسیر مفہوم صدقہ سے کرتے ہیں، عبارت ان کی یہ ہے:-

"مستحب یہ ہے کہ صدقہ والا حصہ ایک ثلث سے کم نہ ہو، کیونکہ جیسا کہ ہم نے ذکر کیا، دو چیزیں تو احادیث ثابت ہیں، کھانا اور جمع کرنا، اور تیسری چیز اطعام، یہ قرآن سے ثابت ہے، ارشاد الٰہی ہے، اَطْعِمُوا الْقَانِعَ وَالْمُعْتَرَّ (کھلاؤ صابر اور مانگنے والے فقیروں کو) تو جب مدیں تین ہیں تو گوشت بھی تین حصہ کرلیا جائے"

اس عبارت کے شروع میں جس کو صدقہ والا حصہ کہا ہے، یہ وہی ہے، جس کو بعد والی عبارت میں لفظ اطعام سے بیان کرتے ہیں، اور یہ بات تو سب جانتے ہیں کہ اطعام کے لئے تملیک ضروری نہیں، نہ شرعاً نہ لغۃً، بلکہ سب نے بالاتفاق اطعام میں اباحت کو جائز رکھا، بلکہ یہ تصریح کی کہ جہاں لفظ اطعام آئے، وہاں اباحت مراد ہوگی، امام اتقانی اسی عبارت کی شرح میں فرماتے ہیں:-

"قرآن و حدیث نے جب کھانا، صدقہ اور جمع کرنا جائز قرار دیا، تو جہتیں تین ہوئیں، لہٰذا گوشت کا بھی تین حصہ کرنا چاہئے"

ہمارا کہنا ہے کہ آیت میں صدقہ کا لفظ بھی نہیں، اطعام کا لفظ ہے، جس کے لفظ میں اباحت داخل ہے، اور اسی کو یہ علماء لفظ تصدق سے تعبیر کرتے ہیں، تو معلوم ہوا کہ اس موقعہ پر لفظ تصدق ہی عام معنی میں مستعمل ہے، اور اس سے ہر قسم کا کار خیر مراد ہے،

## ایک شبہہ اور اسکا جواب

امام حاکم نے اپنی مستدرک میں سورۂ حج کی تفسیر میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے واسطہ

سے ایک روایت نقل کی ہے، امام بیہقی نے بھی سنن کبریٰ میں اسے نقل کیا حاکم نے اس حدیث کو صحیح الاسناد بتایا، لیکن امام ذہبی نے تلخیص میں اس پر جرح کی، جو کچھ بھی ہو، یہ حدیث علمائے اسلام میں مقبول و متداول ہے، اور یہ چیز ضعیف حدیث کو قوی بنا دیتی ہے، الفاظ حدیث کے یہ ہیں :۔

من باع جلد اضحیۃ فلا اضحیۃ لہ ۔ جس نے قربانی کی کھال بیچی، اس کی قربانی نہیں۔

اس حدیث سے اگر کسی کو شبہہ ہو کہ امور خیر کے لئے بھی بیع اس حدیث کی رو سے ناجائز ہوئی، تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث اپنے اطلاق پر نہیں، جس کے خارجی، داخلی، اور شرعی سبھی قسم کے شواہد ہیں

خارجی دلیل تو یہ ہے کہ سارے علماء اس امر پر متفق ہیں کہ صدقہ کے لئے کھال کی بیع جائز ہے، اور خاص علمائے احناف تو باقی رہنے والی چیز کے بدلہ میں بھی اس کی بیع جائز قرار دیتے ہیں، اور ظاہر ہے کہ سب علماء حدیث کے خلاف اتفاق نہیں کر سکتے، اس لئے لامحالہ سب کے نزدیک یہ حدیث مطلق نہیں ہوئی بلکہ مؤول ہے،

شرعی شہادت یہ ہے کہ شریعت نے قربانی کے گوشت وغیرہ کو جو مقاصد قرار دیئے ہیں ان میں صدقہ بنیادی مقصد ہے، اور از روئے شرع بدل پر وہی حکم لاگو ہوتا ہے، جو مبدل کا تھا، چنانچہ زکوٰۃ و فطرہ میں جس طرح اصل (غلہ، چاندی، سونا وغیرہ) ادا کرنا جائز ہے، اسی طرح اس کی قیمت بھی، تو قربانی میں بھی یہی ہونا چاہئے، کہ جس طرح گوشت اور کھال کا صدقہ جائز ہے، اس کی قیمت کا صدقہ بھی جائز ہو،

**ایک ذیلی شبہہ اور اس کا جواب**

اصل قربانی میں تو ایسا نہیں ہوتا، کیونکہ کوئی شخص قربانی کے بجائے اس کی قیمت صدقہ کرنا چاہے تو شرعاً جائز نہیں، قربانی ہی کرنی ہوگی، اس کا جواب یہ ہے کہ قربانی میں اصل مقصد خون بہانا ہوتا ہے، جو قیمت صدقہ کرنے سے حاصل نہیں ہوتا، اور چونکہ قربانی کا حکم خلاف قیاس ہے، اس لئے اس میں اپنی عقل سے بدلہ مقرر کرنا صحیح نہیں جیسا کہ بحر و ہدایہ وغیرہ میں اس کی تصریح ہے، اور گوشت اور کھال کا مقصد صدقہ ہے، اس لئے قیمت سے بھی ادا ہو جاتا ہے۔

داخلی شہادت یہ ہے کہ یہ حدیث مبارک بطور شرط و جزا وارد ہوئی، شرط یہ جملہ ہے "جس نے قربانی کی کھال بیچی" اور جزا یہ ہے "اس کی قربانی نہیں ہوئی"

پس اس جزا کا تقاضا یہ ہے کہ شرط ایسی چیز ہو، جس پر قربانی کی نفی مرتب ہو سکے، اور قربانی، قربانی نہ رہ جائے، نہ کہ وہ چیز جس سے قربانی کا مقصد بدرجہ اتم حاصل ہو، یعنی شرط ایسی بیع ہوگی ثواب کے لئے نہ ہو، اور وہ بیع جو حصول ثواب کی غرض سے ہو یا وہ بیع جو باقی رہنے والی چیز سے ہو، یا اس کو کھا لیا جائے، تو یہ افعال لا اضحیۃ لہ (اس کی قربانی نہیں) کی شرط نہیں بن سکتے، کیونکہ ان کی تو خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اجازت دی ہے، تو لامحالہ شرط میں وہی بیع مراد ہوگی جس کی کھال یا گوشت کو تمول کے لئے بیچا گیا ہو۔ کیونکہ ایسی بیع سے قربانی کے مقاصد ثلثہ فوت ہو گئے، بیع کی صورت میں کھانا منتفی ہو گیا، یہ ظاہر ہے، ادخار (جمع کرنا) اس لئے منتفی ہو گیا کہ ایسی چیز کے عوض بیچا جو باقی رہنے والی نہیں ہے کہ کہا جائے کہ بدل اصل کا قائم مقام ہے، اور طلب ثواب اس لئے منتفی ہو گیا کہ یہ بیع تمول اور کسب زر کی غرض سے ہوئی تو ایسی بیع کی صورت میں باقی تینوں مقاصد منتفی ہو گئے اور یہ

کہنا بالکل چسپاں ہوگیا کہ لا اضحیۃ لہ (اس کی قربانی نہیں) اور اس بیع سے جو قیمت حاصل ہوئی، خبیث ہوئی، تو اس کا صدقہ واجب ہوگیا،

بر خلاف اس کے اگر باقی رہنے والی چیز سے بدلا، تو اکل و ثواب تو ضرور منتفی ہوا، مگر ادخار باقی رہا کہ بدل کا باقی رہنا اصل کا باقی رہنا ہے، اور ہلاک ہونے والی چیز سے برائے ثواب بیچا، تو اکل و ادخار تو ضرور منتفی ہوا، لیکن طلبِ ثواب اب بھی باقی ہے، اور یہ ان وجوہ ثلثہ میں سب سے افضل ہے، تو یہ جائز ہوگا، اور اس کا انکار زیادتی اور زبردستی ہے،

**ایک آسان بات** | یہ لمبی اور دقیق بحث ترک بھی کردی جائے، تو یہ ایک آسان اور سامنے کی بات ہے کہ لفظ بیع انتفاع کے لئے بیچنے پر دلالت کرتا ہے، کیونکہ عقد بیع کی وضع ہی اسی غرض کے لئے ہوئی ہے، اور یہی لفظ بیع بالدراہم کی طرف بھی اشارہ کرتا ہے، کیونکہ بیع کی یہی صورت اصلی ہے، اور اشیاء سے تبادلہ میں تو بدلین پر قیمت اور بیع دونوں ہونے کا احتمال رہتا ہے، اس لئے صرف لفظ باعَ بھی اس مقصد پر دلالت کرنے کے لئے کافی ہے، کہ حدیث میں لفظ "من باع" سے خاص وہی بیع مراد ہے، جو دراہم کے بدلے اپنی ذات کے تمول و انتفاع کے لئے ہو،

**شبہہ اور اس کا جواب** | اگر کوئی یہ کہے کہ دیگر مستہلکات سے بھی تو بقول آپکے بیچنا منع ہے، تو آپ کے اس قول کا کیا وزن رہا کہ لفظ بیع پر غور کرنے سے معلوم ہو جاتا ہے کہ بیع ممنوع بالدراہم ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ دیگر مستہلکات کے ساتھ بیع کی ممانعت دراہم کے ہی تابع ہو کر ہے، اصالۃً نہیں، اسی لئے تو ہدایہ میں دراہم کو ہی اصل قرار دیا، اور بقیہ کو اسی پر قیاس کرتے ہوئے فرمایا اعتباراً بالبیع بالدراھم (دراہم کی بیع پر قیاس کرتے ہوئے)

**عبارت ھدایہ کی تشریح** | ہماری اس تحقیق سے ہدایہ کے مندرجہ ذیل قول کے معنی بالکل واضح ہوگئے، اور مانعین کا استدلال باطل ہوگیا،

"اگر جلد یا گوشت کو دراہم یا ایسی چیزوں کے ساتھ بیچا جنھیں ختم کئے بغیر ان سے انتفاع نہ ہو سکے تو اسکی قیمت صدقہ کرے۔"

(۱) اس عبارت میں بیچنے سے مراد اپنی ذات کے لئے بیچنا ہے، مطلقاً بیع نہیں، کیونکہ پہلے انھوں نے یہ فرمایا کہ کھال سے گھریلو کام کے لئے کوئی سامان بنایا جاسکتا ہے، پھر کہا ایسی چیز جسے باقی رکھ کر اس سے فائدہ اٹھایا جائے، اس سے بدل بھی سکتے ہیں، تو ان دو مسئلوں میں انتفاع ذاتی ہی کا بیان ہے، اس کے بعد فرماتے ہیں کہ ایسی چیز سے نہ بدلیں جو استعمال میں خرچ ہو جائے، تو یہ ممانعت بھی ذاتی استعمال والی ہی بیع کے لئے ہوئی، اب اسی بیع کی ممانعت کی علت بیان فرماتے ہیں، کہ یہ بیع بالدراہم کی طرح ہے، تو ظاہر ہے کہ اس سے وہی بیع بالدراہم مراد ہوگی، جو ممنوع ہے، صدقہ کے لئے تو دراہم کے عوض بیچنا جائز ہی ہے، اور آگے اسی کے لئے فرماتے ہیں کہ اس میں معنیٰ تمول ہے، تو یہ کلام ابتداء سے انتہا تک پکار پکار کر اعلان کر رہا ہے کہ اس بیع سے مراد ذاتی انتفاع والی بیع ہے، مطلقاً بیع نہیں، ورنہ حضرت کی ان عبارتوں کے کوئی معنیٰ نہ ہوں گے "مالا ینتفع بہٖ

(جس سے نفع نہ اٹھایا جاسکے) اعتباراً بالبیع بالدراھم (بیع بالدراہم پر قیاس کرتے ہوئے) وانہ تصرف علی قصد التمول (یہ تمول کی نیت سے تصرف ہوا) اور اسی کے بعد صاحب ہدایہ کی یہ متنازع عبارت "اگر جلد اور گوشت الخ" تو اس کا مطلب مطلقاً بیع کیسے ہوسکتا ہے؟ یہ تو اسی حکم پر متفرع ہے، گویا کسی نے پوچھا کہ ذاتی اغراض کے لئے جو بیع بالدراہم ہوئی وہ تو ناجائز ہوئی، اب جو پیسہ اس سے حاصل ہوا کیا کیا جائے، تو فرمایا، وہ مال خبیث ہے، اس کا صدقہ واجب ہے، اس پر گویا پھر کسی نے پوچھا آپ کے حکم "یہ مال خبیث ہے" سے یہ پتہ چلتا ہے، کہ بیع ہوئی مگر فاسد، اور حدیث مبارک "لا اضحیۃ لہ" سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ یہ بیع باطل ہے، تو اس کا جواب اس طرح دیا کہ "الحدیث انما یفید الکراھۃ" یعنی حدیث سے بھی بطلان ثابت نہیں، مراد کراہت ہی ہے، کیونکہ بیع کے تو تمام ارکان پائے گئے، کہ جانور بیچنے والے کی ملک ہے، اور مشتری کو اس پر قبضہ بھی دلاسکتا ہے، اس لئے بیع تو ہوگئی، مگر قصد تمول اور عدم بقائے بدل کی وجہ سے فاسد ہوئی،

(۲) صاحب ہدایہ کا یہ بعد والا کلام بھی اسی بات کی دلیل ہے، کہ بیع سے ان کی مراد مطلقاً بیع بالدراہم نہیں، کیونکہ تصدق کے لئے بیچنے کو تو سبھی جائز کہتے ہیں،

(۳) یہیں سے "صاحب درمختار" کے کلام کا مطلب بھی واضح ہوگیا، جو انھوں نے امام غزی کے قول "تصدق بثمنہ" کی شرح میں فرمایا ہے، اس کا مفاد یہ ہے کہ ایسی بیع جائز ہے، مگر فاسد ہے، البتہ قاضی ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے اس جانور کو وقف کی طرح قرار دے کر اس کی بیع کو باطل قرار دیا، اس عبارت میں اس بات کی صراحت ہے کہ تنویر کا لفظ تصدق بثمنہ بالکل ہدایہ کی عبارت تصدق بثمنہ کی طرح ہے، جو مطلب اس کا ہے وہی "تنویر" کی عبارت کا بھی ہے، تو ایسی صورت میں محال ہے کہ اس عبارت میں مطلق بیع مراد ہو، بلکہ وہی مراد ہے جو ہدایہ کی عبارت "لا یشتری بہ ما لا ینتفع" سے تصرف علی قصد التمول تک میں مراد ہے،

(۴) اس مقصد پر اس سے بھی واضح دلالت کافی شرح وافی کی ہے، وہ فرماتے ہیں:۔

"قربانی کے جانور سے تمول کے معنی کی نفی ہو جاتی ہے، لیکن جب اس کو تمول یعنی کسب زر کی نیت سے بیچا تو اب پھر وہ اضحیہ سے نکل گیا، تو اب اس کا صدقہ واجب ہوگا"

تو انھوں نے تو نص ہی کر دیا کہ ممانعت کا حکم صورت تمول میں ہے، کسی اور صورت میں نہیں، اس لئے اس مسئلہ کو تبیین، مجمع الانہر وغیرہ کتابوں میں اس طرح بیان کیا گیا:۔

"کھال کو اپنے اور بال بچوں کے لئے دراہم کے عوض نہ بیچے"

تو انھوں نے تو تسمہ ہی لگا نہ چھوڑا، یہ چوتھی دلیل ہوئی،

(۵) اور پانچویں صاحب ہندیہ کا یہ کلام کہ انھوں نے صاحب تبیین کے کلام کو نقل کرکے فرمایا "یہ مسئلہ اسی طرح ہدایہ اور کافی وغیرہ میں ہے" تو انھوں نے تو منہ بھر کر گواہی دیدی کہ صاحب تبیین اور ہدایہ کی عبارت کا مطلب ایک ہی ہے،

اس کے بعد غایۃ البیان علامہ اتقانی رحمۃ اللہ علیہ دیکھنے کی توفیق ہوئی، تو انھوں نے تو اوہام کے سارے بادلوں کا صفایا کردیا

فرماتے ہیں :-

"ہدایہ کی عبارت کا مطلب یہ ہے کہ کھال کی بیع کے بعد اس سے قربت اور ثواب ہونے کے معنیٰ ختم ہوگئے حالانکہ قربانی سے کسبِ مال اور حصولِ زر کی غرض ساقط ہے، تو جب دراہم سے اس کو بیچ دیا، تو اس کا صدقہ واجب ہے، تاکہ قربانی یا اس کے معاوضہ سے کسی قسم کا تمول نہ لازم آئے"

تو انھوں نے بھی کافی کی طرح یہ بات صاف کر دی، کہ ہدایہ کی عبارت سے مراد وہ بیع ہے، جو تمول کے لئے ہو، اور اتنا اضافہ فرمایا کہ یہ وہ بیع ہے جس سے کارِ ثواب اور قربت ہونے کی نفی ہوتی ہے، تو وہ بیع اس حکم ممانعت سے خارج ہوگئی، جو ادائے قربت اور حصولِ ثواب کے لئے ہو، وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

تو یہ امر واضح ہو گیا کہ ممنوع مطلقاً بیع بالدراہم نہیں، بلکہ جب تمول کے طور پر ہو، یہی بدل میں خبث پیدا کرتی ہے، اور اسی سے تصدق واجب ہوتا ہے، اور کارِ ثواب کے لئے بیچنے میں کوئی حرج نہیں، اگرچہ وہ کارِ ثواب کسی قسم کا ہو۔

میں نے بارہا یہی فتویٰ دیا، اور اس موضوع پر ایک مفصل فتویٰ ۲۱ رذی الحجہ ۱۳۰۵ھ کو لکھا، اور دوسرا مجمل فتویٰ آئندہ سال ذی القعدہ میں دیا، یہ دونوں فتاویٰ میرے فتاویٰ کی چوتھی جلد میں ہیں، تو میرے ان فتووں کی مخالفت ہندیوں کی ایک جماعت نے شروع کی جن میں اکثر وہابیہ ہیں، ان کا یہ خیال ہے کہ کھال کی بیع دراہم کے ساتھ مطلقاً ناجائز ہے، خواہ نیت کارِ ثواب کی ہی کیوں نہ ہو، ان کا صدقہ کرنا واجب ہے، وہ بھی اسی طرح کہ فقیر کو اُس کا مالک بنا دے، کسی بھی دوسرے مصرف میں خواہ مصرفِ خیر ہی کیوں نہ ہو، صرف کرنا جائز نہیں، اصاغر نے تو ہدایہ اور درمختار کی انھیں دونوں عبارتوں سے سند پکڑی، جس کا مفصل بیان اوپر گزرا، تو ہم کو دوبارہ ان کی تردید کرنی ضروری نہ تھی، ان کی بات حد درجہ کمزور ہے، کیونکہ ان سے خود پوچھ دیکھو! کہ ہدایہ اور درمختار کی عبارت بیع مکروہ کے بیان میں ہے، یا کسی دوسری کے بیان کے لئے، تو کہیں گے بیع مکروہ کیلئے پھر ان سے پوچھو کیا کھال کی بیع مطلقاً مکروہ ہے تو کہیں گے نہیں، تو اب فیصلہ کے لئے کیا باقی رہ گیا ہے، اور اگر اول میں پلٹ کر جواب دیں کہ صرف بیع مکروہ کی نہیں، تو ان کا نفس انھیں خود جھٹلائے گا، اور ثانی میں اگر کہیں ہاں، تو ان کی بات خود انھیں کو جھٹلا رہی ہے، کیونکہ وہ بھی صدقہ کے لئے بیع جائز قرار دیتے ہیں، اور اگر وہ اس بیع کے جواز کا انکار کریں گے تو ہم ان کو نصوص علماء کے لشکروں سے آسودہ کر دیں گے۔

اگر یہ چھوٹے لوگ غلطی میں پڑ گئے جو موٹے اور دبلے، سستے اور مہنگے، اور دائیں بائیں کی تمیز نہیں رکھتے، تو تعجب کی بات نہ تھی، تعجب تو اس بات پر ہے کہ ان سب کے امام گنگوہی صاحب جو طول باع و وسعت اطلاع کے مدعی ہیں انھوں نے کیسے یہ فتویٰ دیا۔ اور اپنی سابقہ گمرہیوں میں اضافہ نہ کر لیا۔ اور سند میں عینی اور کافی کی عبارت پیش کی۔ ہدایہ اور دُرر کی عبارت ہی انکے خلاف حجت تھیں۔ لیکن عینی اور کافی کی عبارتیں تو ان کا صریحی رد ہیں۔ خصوصاً ہدایہ کی عبارت میں تو تصدق کی علت خبث کو قرار دیا ہے۔ اور خبث کیوجہ، بیع کی کراہت کو تسلیم کیا ہے۔ اور بیع کی کراہت کی وجہ

تمول کو گردانا ہے ۔ تو کیا یہ آدمی دراہم کیساتھ بیع کو مطلقاً بیع تمول گردانتا ہے ۔ یا تمول اور تقرب کا فرق نہیں جانتا۔ یا ضد کو ضد پر قیاس کرنے کو اور خبیث کو طیب پر محمول کرنے کو اور بیع منھی عنہ کو بیع جائز پر اعتبار کرنے کو روا دیتا ہے ۔ یہ کتنی شنیع بات ہے، ہم خدا سے اس سے پناہ مانگ رہے ہیں ۔

**رد** اللہ تعالیٰ اس شخص کو مذہب اہلسنت وجماعت کی ہدایت دے ۔ ۔ اس نے کہا ۔

"قربانی کرنے والے نے جب جلد دراہم کے عوض بیچ دی تو تمول (کسب زر) کی نیت ہو۔ یا صدقہ کی ۔ اس کے دام کا صدقہ کرنا واجب ہوگیا ۔ جیسے نذر کا صدقہ واجب ہوتا ہے عینی نے شرح ہدایہ میں کہا ۔ یہ قصد تمول پر تصرف ہے ۔ اور قربانی کسب زر کا ذریعہ ہونے سے نکل چکی ہے ۔ تو جب بیچ کر کسب زر کیا تو صدقہ واجب ہوگیا ۔ کیونکہ یہ ثمن فعل مکروہ سے حاصل کیا ۔ تو خبیث ہوگا اور صدقہ واجب "

اور کافی میں ہے ۔

جب اس سے تمول کیا تو قربت کھال سے منتقل ہو کر اس کے بدل میں چلی گئی ۔ تو اس کا تصدق واجب ہوا ۔

اس کلام سے کم از کم یہ بات واضح ہوگئی کہ یہ شخص تمول اور تقرب کے فرق سے آگاہ ہے تبھی تو بیع تمول اور بیع تقرب کو دو علیحدہ قسمیں قرار دیکر حرف تردید سے بیان کیا کہ تمول ہو یا صدقہ کی نیت دام کا صدقہ واجب ہوگیا" ہاں لاعلمی یا تجاہل عارفانہ میں لفظ تقرب کو تصدق سے بدل دیا ۔ کیونکہ کلام تو مطلقاً کار ثواب کیلئے بیع کرنے سے متعلق ہے ۔

الغرض اس کلام سے اب سمجھ میں آیا کہ بات وہی آخری ہے ۔ کہ اس شخص کے نزدیک ضد مخالف سے استدلال جائز ہے اس استدلال کی کیفیت ایسی ہی ہے جیسے کوئی کہے عبادت خدا کی ہو یا غیر خدا کی سب ناجائز ہے ۔ دلیل اس کی قرآن عظیم میں ہے ۔ لَا اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۔ تو ما تعبدون دیکھا ہی نہیں لا اعبد سے استدلال کر دیا ۔ اسی طرح صاحب کافی کی عبارت تو بیع تمول کی ممانعت میں ہے ۔ اور آپ نے مطلقاً بیع حرام کر دی

یہ تو عبارت کافی سے استدلال کا حال ہے ۔ اور عینی سے استدلال کی حالت تو اور ردی ہے ۔ اس لئے کہ وہ نص کرتے ہیں کہ اس کا تصدق اس لئے واجب ہے کہ یہ مال خبیث ہے ۔ اور یہ صورت بیع تمول کے سوا اور کسی صورت میں ہو ہی نہیں سکتی ۔ تو آپ کا اس عبارت سے استدلال اندھیری رات کے ثبوت میں سورج پیش کرنے کے مرادف ہے ۔

اس شخص نے کہا

"کافی اور عینی کی عبارتوں سے ثابت ہوگیا ۔ کہ اس کھال کے دام کا تصدق واجب ہے ۔ تو وہ صدقہ واجبہ ہوا ۔ اور اس کا مصرف وہی ہے جو صدقہ واجبہ کا مصرف ہے ۔ تو اسے مسجد یا مدارس کی تعمیر میں صرف نہیں کر سکتے ۔"

گنگوہی صاحب کی اس عبارت کا اگر یہ مطلب ہے کہ ان عبارتوں سے یہ ثابت ہے کہ بیع تمول کیلئے ہے تو قیمت کا صدقہ واجب ہے ۔ تو یہ بات صحیح ہے ۔ بیشک اگر بقصد تمول بیع کی تو اس کا تصدق واجب ہے ۔ اور اگر یہ مطلب ہے کہ کسی کار

ثواب کی غرض سے بیع کیا تب بھی تصدق واجب ہے۔ تو یہ بات ان دونوں عبارتوں سے ہرگز ثابت نہیں۔ اور اگر آپ کے استدلال کیلئے اتنا ہی کافی ہے کہ عبارت میں صدقہ واجبہ کا لفظ مل جائے۔ چاہے جس باب اور جس بیان میں ہو، تو یہ دونوں عبارتیں ہی کیا ہیں۔ ہر کتاب میں آپ کے مدعا پر سیکڑوں دلیلیں موجود ہیں۔

اس شخص نے کہا

"صدقہ میں مطلقاً تملیک واجب ہے عام ازیں کہ بطور اباحت ہو یا بطور تملیک"۔

آدمی کو صحیح بات نہ معلوم ہو تو جتنا ہو چکا اسی پر صبر کرنا چاہئے۔ اور درازلسانی سے پرہیز کرنا چاہئے۔ لیکن آپ نے تو ایک نئے سُر کا اضافہ کرنا چاہا۔ اور شطرنج کے کھیل میں گدھے کو بھی داخل کر دیا۔ کیونکہ یہ بات بالکل غلط ہے۔ کہ اباحت بھی تملیک کا ایک حصہ ہے۔ اور صدقہ واجبہ تملیکیہ میں بھی اباحت سے کام چل جائے گا۔ افسوس کہ اس کلام میں قِسیم کو قسم اور ضد کو شریک بنا دیا گیا۔ حالانکہ ان دونوں کی تفریق کے بیان میں کتابوں کے ابواب بھرے پڑے ہیں۔ ابواب طلاق، ولقطہ، وہبہ و کراہیہ وغیرہ میں کثرت سے یہ مسائل ہیں۔

ہم لوگ فقہ میں جو اول کتاب امام صدر الشریعہ کی شرح وقایہ پڑھاتے ہیں، اس میں کتاب الطہارۃ کی ابتدا میں ہی لکھتے ہیں:-

"پانی پر قدرت اباحت سے بھی حاصل ہو جاتی ہے، اور تملیک سے بھی، تو پانی والے نے ایک پوری جماعت سے اگر یہ کہا، تم میں سے جو چاہے اس پانی سے وضو کرے، اور وہ پانی کسی ایک کے وضو بھر تھا، پوری جماعت کا وضو ٹوٹ جائے گا، کیونکہ علی سبیل الانفراد سب کی قدرت ثابت ہو گئی،

اور اگر یوں کہا کہ اس پانی پر تم سب قبضہ کر لو، تو تیمم نہ ٹوٹے گا، کیونکہ اتنا پانی جب سب کو ہبہ کیا اور تقسیم نہیں کیا تو ہبہ مشاع ہونے کی وجہ سے وہ ہبہ باطل ہوا، اور کسی کے لئے اباحت ثابت نہ ہوئی" ایسا ہی فتح، بحر وغیرہ میں ہے،

تملیک اور اباحت کا فرق اس عبارت سے روز روشن کی طرح عیاں ہے، کہ پہلی صورت میں اباحت ثابت فرماتے ہیں، اور دوسری صورت جو ہبہ اور تملیک کی ہے، اس میں اباحت کی نفی فرماتے ہیں، اگر دونوں ایک ہی ہوتے تو ایک کا ثبوت اور دوسرے کی نفی کیسے ہوتی،

درر اور مجمع الانہر میں ایک مشہور و معروف ضابطہ مصرح ہے

"مالک نے کسی کھانے کی چیز کی اجازت لفظ "اطعام" سے دی، کہ "اسے فلاں کو کھلا دو" تو اسمیں اباحت کافی ہے، اور جس کو لفظ "ایتا" سے اجازت دے کہ "اسے فلاں کو دیدو" تو اس میں تملیک ضروری ہے"

تو آنکھ کھول کر دیکھ لیجئے کہ تملیک و اباحت آپسیں قسیم ہیں، یا ایک دوسرے کی قسم؟

امام غزی نے فرمایا:۔

" الزکاۃ تملیك ، زکوٰۃ میں فقیر کو مالک بنانا ضروری ہے " علامہ علائی فرماتے ہیں ، اس سے اباحت نکل گئی "

امام صدرالشریعۃ نے فرمایا:۔

" (الزکاۃ) " تصرف تملیکا " زکوۃ تملیک کے طور پر خرچ کی جائے گی ، علامہ شمس محمد نے اس کی شرح میں کہا ، اس میں اشارہ ہے کہ زکوٰۃ کو کسی کے لئے مباح کیا تو زکوۃ ادا نہ ہوگی "

اسی طرح علماء کی تصریح ہے

" جو چیز مباح کیا وہ مباح کرنے والے کی ملک پر باقی رہتی ہے ، جس کے لئے مباح کی گئی ، اس کو اس کی ملک سے کوئی تعلق نہیں رہتا ـــــ وہ تو یہاں تک فرماتے ہیں :۔ مالک کی ملک زائل ہو جائے تب بھی ضروری نہیں کہ مباح لہٗ کی ملک ثابت ہو "

مولانا زین ابن نجیم شرح کنز میں فرماتے ہیں :۔

" مباح کو مباح لہٗ ، مباح کرنے والے کی ملک پر ہی ختم کرتا ہے ، یا وہ چیز خود اپنی ہی ملک پر ہوتی ہے کوئی اس کا مالک نہیں "

مطلب یہ ہے کہ جب مباح لہٗ نے اس چیز کو کھالیا ، تو وہ چیز مباح کرنے والے کی ملک سے نکل گئی ، اور کسی کی ملک میں داخل نہیں ہوئی ، حتیٰ کہ کھانے والے کی ملک بھی نہ ہوئی ، یہی مطلب ہے ملک نفسہٖ کا ، ان کا یہ قول ملا علی قاری ذاہبی کتاب حاشیۂ درمیں پیش کیا ، الغرض اگر میں نقل کرنے پر آؤں تو ایسی نصوص کا انبار لگ جائے ، جو تملیک اور اباحت کے فرق کا اعلان کر رہی ہیں ،

اسی طرح اس کلام کا یہ ٹکڑا کہ " صدقات میں مطلقاً اباحت کافی ہے " یہ بھی غلط ہے ، اتنی بات تو ہر آدمی جانتا ہے ، کہ زکوٰۃ اور صدقہ فطر میں اباحت کافی نہیں ، ہم نے اس بات کے جزئیات تنویر اور درسے پہلے نقل کیا ، اور در کا ضابطہ بھی نقل کیا آئندہ مزید تفصیل کریں گے ، تو اس قائل کا کلام از تا پا مخدوش ہی مخدوش ہے اور ہمیں مزید رد کی ضرورت نہیں ۔

**ایک سنی عالم کا فتویٰ** البتہ علمائے اہلسنت میں سے بھی ایک بزرگ نے اسی قسم کی بات کہی جو گنگوہی صاحب سے مذکور ہوئی ، ان کا کلام یہ ہے :۔

قربانی کی کھال کا حکم یہ ہے کہ اس کا صدقہ کیا جائے ، یا اس کو خود استعمال کیا جائے ، یا اس کو باقی رہنے والی چیز سے بدلا جائے ، جیسے چھلنی ، مصلّی وغیرہ ، تو تصدق کی صورت میں تملیک ضروری ہے ،

انھوں نے اپنے کلام سے نہ تو یہ ثابت کیا کہ کھال کا صدقہ، صدقہ واجبہ ہے، نہ یہ ثابت کیا کہ اس کو کسی اور کار ثواب میں نہیں لگایا جاسکتا، حالانکہ یہی دلیل کا صغریٰ ہے، بے اس کے ثبوت کے دلیل ہی بیکار ہے، ان بزرگ کی غلطی کی بنا یہ ہے، کہ انھوں نے یہ سمجھا کہ قربانی کی کھال صدقہ کرنے، بعینہ اس سے انتفاع حاصل کرنے، یا باقی رہنے والی چیز سے استبدال میں منحصر ہے، اور جب بعینہ انتفاع اور استبدال بالباقی کی صورت نہ پائی گئی، تو تصدق معین ہوگیا، اور اسمیں تملیک ضروری ہے (اللہ تعالیٰ انھیں اپنے لطف سے نوازے) یہ ان کے کلام کی انتہائی توجیہ ہے، لیکن قابلِ غور امر یہ ہے کہ شرع میں صدقہ کا اطلاق متعدد چیزوں پر ہوتا ہے :-

(۱) "تملیك المال من الفقیر" اس صورت میں عاریۃ، اباحۃ، ہدیہ غنی، قرض وغیرہ سب صدقہ سے نکل گئے، اور صدقہ فطر اور زکوٰۃ میں لفظ صدقہ سے یہی مراد ہوتی ہے، اور اسی صدقہ کے لئے کہا جاتا ہے کہ اس میں تملیک ضروری ہے، تو صدقہ کفارہ اگرچہ صدقہ واجبہ ہے، لیکن اس معنی میں وہ صدقہ نہیں کہ اس میں اباحت بھی جائز ہے، تنویر میں ہے

"کفارہ اور فدیہ کے صدقہ میں اباحت جائز ہے، صدقات، اور عشر میں نہیں"۔ لفظ صدقہ کی تفسیر میں شامی اور طحطاوی نے کہا :- صدقات سے مراد زکوٰۃ اور صدقہ فطر ہے"

یہاں کفارہ صدقہ واجبہ ہونے کے باوجود صدقات سے خارج ہے۔

(۲) "فقیر کو مال پر قابو دیدینا" یہاں تملیک سے قطع نظر ہوتی ہے، اور یہ انتفاع، تصرف اور استہلاک سبھی صورتوں کو شامل ہوتا ہے، جو تملیک اور اباحت دونوں صورتوں میں ہوسکتا ہے، صدقہ اس معنی میں کفارہ پر بولا جاتا ہے، جو صدقہ واجبہ سے ہے، اس کو لینے کا اہل وہی ہے جو زکوٰۃ کا اہل ہے، چنانچہ قہستانی وشامی وغیرہ نے کہا :-

"جو فقیر مصرف زکوٰۃ ہے وہی صدقہ فطر، کفارات، اور نذر وغیرہ کا مصرف ہے"

صدقہ کے یہ دونوں معنی صدقات واجبہ میں ہی متحقق ہوں گے، شاید اسی بات نے اس وہابی آدمی کو یہ جرأت دلائی کہ اس نے اباحت کو بھی تملیک میں شمار کیا کہ انھوں نے فتح القدیر میں دیکھا" صدقہ کیلئے تملیک ضروری ہے" اور درمختار کی ابھی نقل شدہ عبارت میں دیکھا کہ کفارہ بھی صدقات میں سے ہے۔ یہ دونوں عبارتیں اس نے اپنے فتوی میں بھی نقل کی ہیں۔ اور اسی سے قیاس ترتیب دے کے یہ نتیجہ نکالا کہ کفارہ کیلئے بھی تملیک ضروری ہے۔ اور یہ جان ہی رہے تھے کہ کفارہ میں اباحت کافی ہے۔ تو اس فیصلہ میں اپنے نفس پر قابو نہ پاسکے کہ اباحت بھی تملیک کا ہی ایک حصہ ہے کیونکہ اقوال انھیں مضطرب نظر آئے اور ان میں تطبیق دے نہ پائے تو یہ محال بات بول دی اور قیاس ترتیب دیتے ہوئے انھیں یہ پتہ نہ چلا کہ حد اوسط مکرر نہ ہونے سے نتیجہ غلط ہوتا فتح القدیر کی عبارت" الصدقۃ یجب فیه التملیك" میں صدقہ سے مراد صدقہ خاص بمعنی اول ہے۔ اور" الکفارات تجوز فیه الاباحۃ" کا صدقہ ہونا بمعنی ثانی ہے۔ حالانکہ قہستانی انکی راہ کشادہ کرچکے تھے۔ وہ فرماتے ہیں" انه تصرف تملیك یستثنی منه الکفارات" صدقات واجبہ میں تملیک ضروری ہے۔ لیکن کفارہ اس سے مستثنیٰ ہے

(۳) صدقہ کا ایک اطلاق یہ ہے کہ تملیک واباحت، اور فقیر وغنی، دونوں کو عام ہو، توسط شرح ابوداؤد میں ہے:۔
صدقہ یہ ہے کہ فقیروں کو دیا جائے (مطلب یہ کہ صدقہ میں عموماً یہ ہوتا ہے) ورنہ صدقہ ہمارے نزدیک مالداروں کو بھی دینا جائز ہے۔

درمختار میں بحرالرائق سے منقول ہے:۔
"صدقہ مالداروں پر بھی ہوتا ہے، کہ مجازاً ہبہ کو صدقہ کہتے ہیں، اور ذخیرہ میں تشریح ہے کہ مالدار کا صدقہ فقیروں کے صدقہ سے کم ثواب والا ہوتا ہے"

احمد وطبرانی نے کبیر میں مقدام ابن معدیکرب رضی اللہ عنہ سے روایت کی:۔
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں، جو بیوی کو کھلایا تو صدقہ، جو اولاد کو کھلایا تو صدقہ، جو خادم کو کھلایا وہ بھی صدقہ۔

طبرانی میں ابوامامہ باہلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:۔
"آدمی اپنے گھر میں جو کچھ اہل وعیال اور خادموں پر خرچ کرتا ہے، سب صدقہ ہے"

(۴) اس اطلاق میں نہ تملیک ہے نہ اباحت، یہ ایک قسم کا تصرف مالی ہے، جس سے مسلمانوں کو نفع پہنچانا مقصود ہوتا ہے، جیسے کنواں بنانا، نہریں تیار کرنا، مسافر خانے اور پل بنانا، مساجد اور مدرسوں کی تعمیر کرنا، اور انھیں امور خیر میں صرف کرنے کو صدقہ جاریہ کہتے ہیں، اور اوقاف کو اسی معنیٰ میں صدقہ موبدہ کہا جاتا ہے، حدیث شریف میں ہے:۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حضرت سعد ابن عبادہؓ آئے اور عرض کی یا رسول اللہ میری ماں کا انتقال ہوگیا ہے، تو کونسا صدقہ اسے مفید ہوگا۔ حضورؐ نے فرمایا، لوگوں کو پانی سے سیراب کرنا انھوں نے ایک کنواں کھدوادیا، اور اعلان کر دیا کہ یہ سعد کی ماں کیلئے ہے،
(احمد وابوداؤد ونسائی، ابن ماجہ، حاکم، ابن حبان عن ابی یعلیٰ عن ابن عباس)

تو اس حدیث میں پانی کی سیرابی کو صدقہ قرار دیا، جس میں نہ تملیک ہے نہ اباحت، کیونکہ اباحت کے لئے شرط یہ ہے کہ شئی مباح، مباح کرنے والے کی ملک ہو، صدر الشریعہ فرماتے ہیں:۔
"جب مال موقوفہ پر مالکوں کی ملک، نہ رہی، تو ان کی طرف سے اباحت بھی درست نہیں"
اس طرح علماء نے تصریح فرمائی:۔ "کنویں کا پانی کنویں والے کی ملک نہیں" ہدایہ میں ہے:۔
"کواں اور اس کے مثل جو چیزیں ہیں، قبضہ کرکے نہیں رکھی گئیں، اور قبضہ کے بغیر مباح پر ملک

ثابت نہیں ہوتی۔"

فتاویٰ خیریہ، ولوالجیہ وغیرہ بہت سی کتابوں میں ہے :۔

اگر کسی نے کسی کے کنویں کا پانی نکال کر کنواں خشک کر دیا، تو نکالنے والے پر کوئی تاوان نہیں اس لئے کہ کنویں والا پانی کا مالک نہیں۔"

تو یہ صدقہ اسی معنی پر ہے کہ اللہ کے تقرب کے لئے اپنا مال مسلمانوں کے نفع کے خاطر صرف کر رہا ہے، اور اس معنی میں سارے مالی کار خیر، صدقہ قرار دیئے جانے میں برابر ہیں

اطلاق غیر ہم کی دوسری مثال :۔ امام فقیہ النفس قاضی خاں فرماتے ہیں :۔

" ایک دیہات میں پختہ کنواں تھا، دیہات اجڑ گیا، اور کنواں معطل ہو گیا، اس کے قریب دوسر دیہات والوں نے اس کی اینٹیں اپنے حوض میں لگانی چاہی، اگر کنویں کا بنانے والا موجود ہے تو اس سے اجازت لینی ضروری ہے، کیونکہ تعطل کے بعد اینٹیں بانی کی ملک ہو گئیں، اور بانی کا پتہ نہ چلے تو وہ اینٹیں فقیر کو دیدی جائیں، اور وہ اپنی طرف سے اس کو حوض میں لگا دے، کیونکہ وہ اینٹیں اب لقطہ (گری پڑی چیز) کے حکم میں ہے، اور زیادہ بہتر یہ ہے کہ قاضی اپنے حکم سے اُسے حوض میں لگا دے، اس طرح فقیر کو دینے والے حیلہ سے نجات مل جائے گی۔"

عالمگیری اور واقعات حسامیہ میں ہے :۔

" اگر قبرستان میں درخت لگانے والے کا پتہ نہ چلے، تو قاضی اپنے صوابدید پر اس کو بیچ کر اس کی قیمت قبرستان کی درستگی میں صرف کر سکتا ہے۔"

خانیہ میں ہے :۔

" زمین کو مقبرہ بنانے کے بعد اس میں درخت اگ آئے، لگانے والا معلوم ہو تو وہ اسی کا ہے، اور لگانے والا معلوم نہ ہو، تو رائے قاضی کی ہے، اسے بیچ کر قبرستان کی مرمت میں لگا سکتا ہے، اس کا حکم وقف ہی کا ہے۔"

مطلب یہ ہے کہ جس طرح وقف ایک ایسا مال ہے، جو مصارف خیر کے لئے ہی ہے، اسی طرح اس درخت کا مصرف بھی مصارف خیر ہیں۔ وہ درخت خود وقف نہیں ہو جاتا، اسی خانیہ میں ہے :۔

" ایک آدمی نے زمین مقبرہ کے لئے وقف کی جس میں درخت ہیں، فقیہ ابو جعفر کا فرمان ہے کہ چونکہ درختوں کا وقف صحیح نہیں، اس لئے وہ درخت واقف کے ہوں گے، اور وہ مر گیا تو اس کے ورثہ کی ملک ہوں گے۔ اور یہی حکم اس کمرہ کا ہے جو ایسے دار میں ہو جس کو مقبرہ کر دیا گیا ہو۔"

رحمانیہ کا جزئیہ ہے،

" مسجد ویران ہوگئی جس کے بانی کا پتہ نہیں، اور لوگوں نے دوسری مسجد بنالی، پھر ان کی رائے ہوئی کہ ویران مسجد بیچ کر اُس کی قیمت اِس مسجد میں لگائیں، تو امام محمد کے نزدیک اس میں حرج نہیں اور قاضی ابو یوسف کے نزدیک وہ ایسا نہیں کرسکتے، کہ وہ ہمیشہ مسجد ہی رہے گی "

سراجیہ میں ہے :-

" پرانی مسجد جس کے بانی کا پتہ نہیں، وہ ویران ہوگئی، لوگوں نے اسی کے قریب دوسری مسجد بنالی، تو قاضی ابو یوسف کے نزدیک ویران مسجد کا سامان بیچ کر آباد مسجد میں نہیں لگاسکتے، اور امام محمد کو اس میں اختلاف ہے، اور فتویٰ قاضی ابو یوسف رحمہم اللہ تعالیٰ کے قول پر ہے۔

اس کی وجہ یہی ہے کہ مسجد جب ڈھ کر ناقابل استعمال ہوگئی، اور لوگ مستغنی ہوگئے، تو امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک اس کا مالک بانی ہو جاتا ہے، اور جب بانی کا پتہ نہ چلے تو وہ لقطہ ہوگئی، اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ اس کو دوسری مسجد کی تعمیر میں صرف کرنے کا حکم دیتے ہیں۔

تو جب ہر قسم کی اشیاء کا حکم لقطہ کا ہوا، تو یہ بات صاف ہوگئی کہ اس کا حکم صدقہ کرنا ہے، ہاں پانے والا فقیر ہو تو اپنے اوپر خرچ کرے کہ یہ بھی صدقہ ہے، بلکہ درمختار میں عمدہ سے نقل کیا کہ

فقیر نے لقطہ پایا، اور اس کو اپنے اوپر خرچ کیا، پھر مالدار ہوگیا تو اس کا صدقہ کرے، اگرچہ فتویٰ اس کے خلاف ہے۔ (بہر دنہر عن الولوالجیہ وجامع الرموز من الظہیریہ)

میں کہتا ہوں قرین قیاس بھی یہی ہے، کہ صدقہ اپنے محل کو پہنچ گیا، تو حالت کے بدلنے سے اس کا حکم نہیں بدلے گا، جیسے فقیر مال زکوٰۃ کھاتا رہا، اب مالدار ہوگیا، تو یہ نہیں کہا جائے گا کہ جتنی زکوٰۃ کھائی سب واپس کر اور فقیروں پر صدقہ کر،

خلاصہ کلام یہ ہے کہ ایسے مال کا حکم صدقہ کا ہے، اور اسی کو عمارت مقبرہ اور اصلاح حوض میں صرف کا حکم دیتے ہیں، تو معلوم ہوا کہ صدقہ کا یہ اطلاق اسی چوتھے معنیٰ میں ہے، اور اس کو مقابر، حوض اور مسجد میں صرف کرنا صدقہ ہی ہے، حالانکہ نہ یہاں تملیک ہے نہ اباحت، نہ مالدار نہ فقیر، اور یہ بھی واضح ہوا کہ یہ سارے اطلاقات فقہیہ ہیں،

(۵) کبھی صدقہ سے مال ہونے کی قید بھی ختم کردی جاتی ہے، اور مطلقاً غیر کو نفع پہونچانے، اور اس سے ضرر دفع کرنے کو صدقہ کہا جاتا ہے، اس کی مثال وہ حدیث ہے کہ منفرد کے ساتھ ملکر جماعت کرنے کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان الفاظ میں حکم دیا :-

" الا رجل یتصدق علی ھذا فیصلی معہ کوئی اس پر صدقہ کرے اسکو ساتھ ملکر نماز پڑھے "

یہ صورت بھی متروک ہوگئی، تو قربانی میں جن جن امور کی اجازت ہے سب کا احاطہ نہیں کیا گیا ہے، اور جب حصر تام نہیں تو یہ کہنا صحیح نہیں کہ جب دو قسمیں متحقق نہ ہوئیں تو تیسری متعین ہے،

اسی طرح مالدار کو ہدیہ کرنا جائز اور فقیر کو عاریۃً دینا ناجائز ہے، یہ دونوں صورتیں بھی تو ان تینوں میں شامل نہیں، کیا صدقہ کی نیت سے دراہم کے بدلے بیع جائز نہیں؟ حالانکہ بیع کرنا صدقہ کرنا نہیں ہے، تو جب اس کار ثواب کے لئے بیع جائز تو دوسرے کار ثواب کے لئے کیوں جائز نہ ہوگی،

المختصر کوئی ایسی دلیل نہیں، جس سے کار ثواب کے لئے بیچنا منع ہو، اور اس کا تصدق بطور تملیک ہونا ثابت ہو اور جس چیز کو ممانعت پر دلیل قائم ہے، وہ بیع بقصد تمول ہے، اور ان دونوں میں بون بعید ہے، اور قربانی کے اجزاء سے قصد تقرب جائز ہے، اور یہ بیع اسی لئے ہے، اس لئے اس کے جائز ہونے میں شبہہ نہیں،

اب ہم اسی پر بس کرتے ہیں، اور ابتدا وانتہا میں اپنے رب کی حمد کرتے ہیں، میں اپنے نفس کو خطا ولغزش سے بری نہیں گردانتا، اور غلطی ظاہر ہونے کے بعد میں اپنی رائے پر اصرار بھی نہیں کرتا، سبحان اللہ! میں کیا، اور میری رائے کیا، نقصان ہی میری پونجی ہے، اور خطا شان بندگی، لاعلمی میری صفت، اور عاجزی میری شان، اگر یہ ٹھیک ہو تو میرے رب کی توفیق سے ہے، اور اسی کے لئے ہردم تعریف، اور غلط ہو تو میری گناہوں کی برائی، میں اللہ کی جناب میں توبہ کرتا ہوں اور اس کی حمد بجا لاتا ہوں، اور اسی کی حمد پر یہ رسالہ ختم ہوا،

اس کا ایک لطیف نام (جس سے میرے طریقے کے مطابق کتاب کا سنہ تالیف بھی ظاہر ہو) کی تلاش ہوئی، تو اس کا نام "الصافیۃ الموحیۃ لحکم جلود الاضحیۃ" رکھا، اور یہ پنجشنبہ کے روز چاشت کے وقت ۲۹ ذوالحجہ ۱۳۰۷ھ میں ہوا، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے آل واصحاب پر ہزاروں سلام، جب تک رات دن گزرتے رہیں، وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ،

**مسئلہ** - از ریاست رامپور مدرسہ مطلع العلوم، مرسلہ محمد امام الدین صاحب ۱۵ صفر ۱۳۳۶ھ

دیہات میں قبل صلوٰۃ العید قربانی کرنا یا مرغ وغیرہ ذبح کرنا درست ہے یا نہیں، اور جزار بغیر پوست کش کو قربانی کے چمڑے کی قیمت مل سکتی ہے یا نہیں، اور میانجی اور شاگردجی بغیر طالب علم اس چمڑے کی قیمت کے مصرف ہوسکتے ہیں یا نہیں، اور اس قیمت کو مدرسہ ومسجد وغیرہ کے اسباب میں صرف کرنا درست ہے یا نہیں، اور قربانی کرنے والا اپنے ہاتھ سے مال یعنی چمڑے کی قیمت تقسیم کرسکتا ہے یا نہیں،

**الجواب** - مرغ کی قربانی مکروہ وتشبہ بالمجوس ہے، نہ اس سے واجب اضحیہ ادا ہوسکتا ہے، اور جائز قربانی شرعی وہ صبح ہی کرسکتے ہیں، کہ ان پر نماز عید نہیں، اجرت جزار میں اس کی قیمت دینا جائز نہیں کہ تمول ہے، اور قربانی سے تمول ناجائز اس چمڑے کا یہی حکم ہے جو اصل کا، کہ ادخار وانتجار دونوں جائز ہیں، خواہ اس کی مشک بنوالے یا کتابوں کی جلدیں یا اُسے

مسجد یا مدرسہ دینیہ اہلسنت میں دیدے، یا بہ نیت مصارف خیر بیچ کر اس کی قیمت مصرف خیر میں صرف کرے۔ خواہ اپنے ہاتھوں سے یا اور کے ہاتھوں سے، ہاں اگر اپنے لئے اسی داموں سے بیچا تو وہ دام خبیث ہیں، اور انکی سبیل تصدق، واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از سلون ضلع رائے بریلی، مرسلہ محمد طٰہٰ صاحب، ۴ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

کیا ارشاد ہے علمائے کرام کا اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے کہ قربانی کی رسّی وجھول صدقہ کرنا چاہئے، اور حسب ذیل حوالہ پیش کرتا ہے:۔

۱ شرح وقایہ جلد اول کتاب الحج باب الاحصار بیان احکام الہدی۔ ۲ عمدۃ الرعایہ حاشیہ شرح وقایہ ۳ درمختار باب الہدی جلد اول، ۴ ہدایہ جلد اول کتاب الحج باب الہدی، ۵ قدوری باب الہدی، ۶ تنقیح الضروری حاشیہ قدوری، بکر کہتا ہے کہ قربانی کی رسّی وجھول صدقہ کرنے کی کتب فقہ میں کوئی دلیل نہیں، اور زید کے پیش کردہ حوالوں پر حسب ذیل اعتراض کرتا ہے، اوّل شرح وقایہ وہدایہ وغیرہ میں مسئلہ مبحوث عنہ کو باب الہدی میں بیان کیا ہے، حالانکہ یہ مسئلہ باب الاضحیہ سے تعلق رکھتا ہے، اس کے لئے دلیل کی ضرورت ہے، دوم علی طریق التنزل یہ ثابت بھی ہوجائے تو لفظ خطام جس سے زید نے اپنا مدعا ثابت کیا ہے، تو کیا اس کے معنی کسی لغوی نے گراؤں یعنی رسّی کے بیان کئے ہیں، ابن اثیر ابوعبیدہ کسی نے تصریح کی ہے، خطام کے معنی گراؤں کے ہیں، سوم کتاب عمدۃ الرعایہ نے خطام کے تصدق کرنے کے لئے ایک حدیث نقل کی ہے، اور کہا کہ اس حدیث کی بخاری اور مسلم نے تخریج کی ہے، تو کیا اس روایت سے خطام کے تصدق کا حکم ثابت ہوتا ہے۔ فقط تمام ہوا کلام بکر کا، بس دریافت طلب یہ ہے کہ زید کا قول صحیح ہے یا نہیں، اور بکر کے اعتراضات کے جوابات کیا ہیں۔

**الجواب** ۔ انقیاد شتر کے لئے دو طریقے معمول ہیں، ایک یہ کہ وسط بینی کے گوشت یا ایک طرف کے نتھنے میں سوراخ کرکے تانبے، چاندی، سونے کا حلقہ، یا لکڑی، یا بالوں کا بنا ہوا چھلا ڈالیں، اور مضبوط ڈور کا ایک سرا اس میں اور دوسرے سرے میں رسّی یا خود اس میں رسی باندھیں، اس حلقے کو بُرہ بضم موحدہ وفتح رائے مخففہ، اور لکڑی کو خشاش بالکسر، اور فارسی میں مَہار بالفتح، اور بالوں کے چھلّے کو عربی میں حزامہ، اور سب کو زمام بالکسر، نیز اس ڈور کو زمام اور اس رسی کو کہ اس میں باندھی جاتی ہے مقود بالکسر، نیز اسے بھی عربی و فارسی میں زمام و مہار، اور مجموع کو ہندی میں نکیل کہتے ہیں، یہ اُس کے انقیاد کا اکمل طریقہ ہے، اور اکثر ناقہائے سواری میں یہی مستعمل ہے، کہ بے اس کے انقیاد تام نہیں ہوتا، گرا دینے کا احتمال رہتا ہے، دوسرا یہ کہ رسّی کا حلقہ اس کے گلے میں قریب گوشش ہار کی طرح ڈال کر منہ پر ناک کے قریب اس کا پھندا دیتے ہیں، عربی میں اسے خطام بالکسر، اور ہندی میں مُہیر کہتے ہیں، نیز زمام بمعنی سوم بلکہ دوم بلکہ کبھی اول کو بھی خطام بولتے ہیں، تو خطام کے چار اطلاق ہوئے، مگر وہ رسّی کہ گائے بھینس بکری کے گلے میں باندھی جاتی ہے، اُسے خطام کوئی نہیں کہتا، نہ مادۂ خطام اُس کی مساعدت کرتا ہے، کہ وہ خطم بمعنی بینی سے ماخوذ ہے، نہایہ ابن اثیر و مجمع البحار میں ہے خطام البعیر ان یوخذ حبل من لیف اوشعر اوکتان فیجعل فی احد طرفیہ حلقۃ ثم

یشد فیہ الطرف الاٰخر حتی یصیر کالحلقۃ ثم یقلد البعیر ثم یثنی علٰی مخطمہ، واما ما یجعل فی الانف دقیقا فھو الزمام فقہ باب ۲۳ فصل ۳۶ میں ہے الخطام الحبل یجعل فی طرفہ حلقۃ ویقلد البعیر ثم یثنی علی مخطمہ، مصباح منیر میں ہے خطام البعیر معروف وسمی بذلک لانہ یقع علی خطمہ، تاج العروس میں ہے قال ابن شمیل ھو کل حبل یعلق فی حلق البعیر ثم یعقد علی انفہ کان من جلد او صوف او لیف او قنب، جامع الرموز میں ہے (خطامہ) ھو حبل یجعل فی عنق البعیر ویثنی علی انفہ، قاموس میں ہے الخطم من الدابۃ مقدم انفہا وفمہا، والخطام کل ما وضع فی انف البعیر لیقتادبہ، تاج میں ہے کذا فی المحکم، بحرالرائق میں ہے الخطام ھو الزمام وھو ما یجعل فی انف البعیر، درثمین میں ہے الخطام الحبل الذی یقادبہ البعیر، مجمع البحار میں کرمانی سے ہے بخطامہ[۱] او بزمامہ ھما بمعنی، والشک فی تعیینہ وھو بکسر خاء خیط یشد فیہ الحلقۃ المسماۃ بالبرۃ، ویشد فی طرفہ المقود، نہایہ نیز مجمع میں ہے البرۃ حلقۃ تجعل فی لحم الانف، وربما کانت من شعر، اسی میں شرح جامع الاصول لمصنفہ سے ہے حلقۃ یشد بہا الزمام، نیز امام نووی سے ہے الزمام ما یجعل فی انف البعیر دقیقا وقیل ما یشد بہ رؤسہا من حبل وسیر، مصباح منیر میں ہے قال بعضھم الزمام فی الاصل الخیط الذی یشد فی البرۃ او فی الخشاش ثم یشد الیہ المقود ثم سمی بہ المقود نفسہ، تاج العروس میں ہے الزمام ھو الحبل الذی یجعل فی البرۃ والخشبۃ قال الجوھری او فی طرفہ المقود وقد یسمی المقود زماما، صراح میں ہے خشاش بالکسر چوب کہ در بینی شتر کنند وہرچہ از مس باشد آں را برہ گویند، وانچہ از موئے آں را خزامہ، اسی میں ہے، خطام بالکسر مہار، اسی میں ہے زمام بالکسر مہار، درشتہ کہ در چوب بینی شتر بندند وبروئے مہار بندند، برہان میں ہے مہار بالفتح چوبیکہ در بینی شتر کنند و ریسمان بر اں بندند، قاموس میں ہے الخزامۃ ککتابۃ البرۃ، تاج میں ہے وھی حلقۃ من شعر تجعل فی وترۃ انفہ یشد بہا الزمام کما فی الصحاح وقال اللیث ان کانت من صفر فھی برۃ وان کانت من شعر فھی خزامۃ، سنن ابی داؤد میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے ہے ان النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اھدی عام الحدیبیۃ جملا کان لابی جہل فی راسہ برۃ من فضۃ، وفی روایۃ من ذھب یغیظ بذلک المشرکین، مرقاۃ میں ہے (فی راسہ) ای انفہ فان البرۃ حلقۃ من صفر ونحوہ تجعل فی لحم انف البعیر، وقال الاصمعی فی احد جانبی المنخرین لکن لما کان الانف من الراس قال فی راسہ علی الاتساع، مجمع البحار میں طیبی سے ہے جعلہ فی الراس اتساعا، سلمہ بن سحیم کی حدیث میں ہے ان صاحبا لنا

---

[۱] ای فی حدیث البخاری فی کتاب العلم عن ابی بکرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ ذکر النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قعد علی بعیرہ وامسک انسان بخطامہ او بزمامہ الحدیث ۱۲ منہ قدس سرہ العزیز۔

رکب ناقۃ لیست بمبراۃ فسقط فقال النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم غدر بنفسہ، نہایہ میں ہے لیست بمبراۃ ای لیس فی انفہا برۃ یقال ابریت الناقۃ فھی مبراۃ، عمدۃ الرعایہ میں ہے کہ خطام کی تفسیر زمام گردن بعیر کی اگرچہ کلمات اہل فن سے جدا ہے، مگر معنی سوم زمام پر بجا ہے، اور اس سے ہر رسن گردن سمجھنا خطا ہے، اس میں زمام گردن نہیں، بلکہ رسن اور زمام بے تعلق بینی صادق نہیں حدیث کہ اس میں صحیح بخاری ومسلم کی طرف نسبت کی، جس میں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا تصدق بجلالہا وبخطمہا، ولاتعطی اجرۃ الجزار منہا غلط صریح ہے، نہ صحیح بخاری میں اس کا کہیں نشان نہ صحیح مسلم میں، نہ بحیثیت الفاظ نہ بحیثیت مضمون، صحیح بخاری میں بدنۂ ہدی کی جھول تصدق کرنے کی حدیث، پانچ جگہ روایت کی، باب الجلال للبدن، باب التصدق بجلود البدن، باب یتصدق بجلال البدن، باب الوکالۃ، باب لایوتی الجزار من الہدی شیئًا، اور صحیح مسلم میں ایک ہی جگہ پانچ سندوں سے ذکر کی، دسوں جگہ نہ ان الفاظ کا پتہ ہے، نہ اس پورے مضمون کا، موضع اول وخامس میں بخاری کے لفظ امیر المومنین مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ الکریم سے ہیں امرنی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان اتصدق بجلال البدن التی نحرت وبجلودھا، دوم میں امرنی فقسمت لحومہا ثم امرنی فقسمت جلالہا وجلودھا، سوم میں ان النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم امرہ ان یقوم علی بدنہ وان یقسم بدنہ کلہا لحومہا وجلودھا وجلالہا، چہارم میں اھدی النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مائۃ بدنۃ فامرنی بلحومہا فقسمتہا ثم امرنی بجلالہا فقسمتہا، ثم بجلودھا فقسمتہا، صحیح مسلم میں تین سندوں سے امرنی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان اقوم علی بدنہ وان اتصدق لحمہا وجلودھا واجلتہا، اور دو سندوں سے مثل لفظ سوم بخاری وزاد فی المساکین، ان میں کہیں ذکر خطام نہیں، یہ مضمون صحیحین پر مبنی ہے، اور نسبت الفاظ میں غلطی یہ کہ صیغہ امر جس طرح عمدۃ الرعایہ میں مذکور صحیحین بلکہ کتب متداولۂ حدیث میں کہیں نہیں، جیسا کہ لامع وارشاد الساری وشرح مؤطا سے ظاہر، علامہ قسطلانی نے فرمایا قال صاحب الکواکب فیہ انہ لایجوز بیع الجلال ولاجلود الھدایا والضحایا کما ھو ظاھر الحدیث، واذ الامر حقیقۃ فی الوجوب انتہی وتعقبہ فی اللامع فقال فیہ نظر فذلک صیغۃ افعل لالفظ امر، شرح علامہ زرقانی میں ہے فیہ استحباب التجلیل والتصدق بذلک الجل، ولفظ امر لایقتضی الوجوب لان ذلک فی صیغۃ افعل لالفظ امر اھ ورأیتنی کتبت علی ھامش الارشاد مانصہ،

اقول لیس قولہ امر الاحکایۃ امرہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم الا ان یقال یمکن ان یکون حکایۃ من مثل علیک بالتصدق، ذکر خطام کے لئے فقیر نے جتنی کتب حدیث اپنے پاس ہیں سب کی مراجعت چاہی، بارہ کتابیں دیکھی تھیں، پھر خیال آیا کہ درایۂ امام حافظ الحدیث ابن عسقلانی دیکھی جائے، اس میں

ضرور اس سے تعرض فرمایا ہوگا، اُسے دیکھا تو انھوں نے صاف فرمایا لم ار فی شیئ من طرقہ ذکر الخطام میں نے اس حدیث کے کسی طریق میں ذکر خطام نہ دیکھا،

بالجملہ صحیحین کی طرف اس کی نسبت لفظاً و معنیً ہر طرح غلط ہے، ہاں ہدایہ باب الہدی میں حدیث انھیں الفاظ سے مذکور، اور کتاب الاضحیہ میں بلفظ تصدق بجلالہا و خطامہا ولا تعط اجر الجزار منہا شیئاً اسی طرح کافی امام نسفی باب الہدی میں یہی لفظ دم ہیں، الا لفظۃ الاجر، نیز بدائع امام ملک العلماء کتاب الاضحیہ میں الا لفظۃ شیئاً،

اقول تو حدیث ضرور کہیں مروی ہوئی، اور حافظ کا اسے نہ دیکھنا نہ ہونے پر دلیل نہیں، امام محقق علی الاطلاق نے فتح میں دو حدیثیں مذکور مشائخ ذکر کرکے فرمایا قصور نظرنا اخفاہا عنا یونہیں حافظ الشان نے باوصف اس وسعت اطلاع کے نفی نہ فرمائی، یہ ائمہ کے ساتھ علمائے کرام کا ادب ہے، بخلاف جہّال زمانہ یعنی غیر مقلدین کہ کریک سنگ سے بڑھ کر وقوف نہیں، اور ائمہ پر سلب مطلق کے دعوی، وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ،

تو حدیث مذکور میں صدقہ خطام کا عنداللہ حکم ہے، مگر وہ حدیثاً و فقہاً صرف جلال و خطام شتران ہدی کے بارے میں ہے، قربانی کی گائے بکریوں کی جھولوں اور ان کے گلے کی رسیوں کا ذکر درکنار، جہاںتک نظر کی جاتی ہے شتران اضحیہ کے جلال و خطام کا بھی کہیں ذکر نہیں، اب رہا قیاس وہ مجتہد سے خاص اس کا کسے اختیار۔ اور دلالۃ النص اقول اس کی بھی گنجائش نہیں، نہ اضحیہ من کل الوجوہ معنیٔ ہدی میں ہے، نہ یہ جھولیں اُن جلال سے نہ گلے کی رسیاں اُس خطام کے مثل، اوّل تو ظاہر کہ ہدی کے لئے محل خاص ہے یعنی حرم محترم اس کے غیر میں ہدی کو ذبح و نحر نہیں کرسکتے، قال اللہ تعالٰی ثُمَّ مَحِلُّهَآ اِلَى الْبَيْتِ الْعَتِيْقِ وقال تعالٰی هَدْيًا بٰلِغَ الْكَعْبَةِ، اور قربانی ہر جگہ ہوسکتی ہے، تو ہدی میں بہ نسبت اضحیہ خصوصیت خاصہ ہے، اگرچہ اصل مقصود یعنی تقرب باراقۃ دم میں مساوی ہیں، لہذا کیا مستبعد کہ اصل اجزائے متقرب بہ یعنی لحم و جلد میں حکم یکساں ہو، اور زوائد و مضافات کی طرف جو تبرّا صاحب خصوص میں ہوئی، اضاحی میں نہ ہو، و لہذا بدائع و ہدایہ و کافی وغیرہا میں حدیث ہدی سے دربارۂ لحم و جلد اضحیہ استناد کیا، اور جلال و خطام اضحیہ کا کسی نے ذکر نہ کیا، حالانکہ حدیث ہدی میں چاروں حکم موجود تھے، اضحیہ میں اُن دو پر اقتصار اور اُن دو کا ترک، اور اس ترک واقتصار پر اتفاق کتب آخر کس لئے،

دوم یوں کہ وہ جھولیں معمولی سردی وغیرہ کی جھولیں نہ تھیں جو اپنے موسم پر ہر پالے ہوئے جانور کے لئے بنائی جاتی ہیں، اگرچہ وہ گاڑی میں جوتنے کے بیل ہوں، وہ خاص شتران ہدی کے لئے بنتیں، اور رڈائنگی حرم کے وقت اُن پر ڈالی جاتی ہیں، اور اُن کے لئے اُن کا بنانا سنّت ہے، تقلید و اشعار کی طرح شعائر اللہ ہدی کی علامت ہوتی ہے بدنہ ہدی کے گلے میں نعلین وغیرہ یا بٹے ہوئے قلادے ڈالتے، اور بالتخصیص اونٹوں پر قلادے کے ساتھ جھولیں بھی ڈالتے، اور اُن کے کوہان میں خفیف نیزہ مار کر خون نکالتے، یہ اُن کے ہدی ہونے کی علامتیں تھیں،

علمائے کرام نے فرمایا، ان جھولوں کا اپنی حیثیت تمول کے مناسب ہونا مستحب ہے، بدی بھیجنے والا جیسی استطاعت رکھتا ہو ویسی ہی بیش قیمت جھولیں بنائے، کہ مساکین کا زیادہ نفع اور شعائر اللہ کی زیادہ تعظیم ہو، سیدنا عبداللہ بن عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہما ان پر بیش بہا کپڑوں کی جھولیں ڈالتے، اور مدینہ طیبہ سے باہر نکل کر اُتار کر تہ کرکے رکھ چھوڑتے، عرفہ کے دن پھر پہناتے، اور بعد نحر انھیں کعبہ معظمہ کا غلاف کرتے، جب سے بیتِ مکرم کا غلاف مستقل تیار ہونے لگا، انھیں مساکین پر تصدق کرتے،

علماء فرماتے ہیں کہ راتوں کو یہ جھولیں اتار کر رکھ لی جائیں، کہ کانٹوں سے اُن میں کھونتا نہ لگے، ان میں سے کونسا حرف قربانی کی معمولی جھولوں پر صادق ہے، کہ یہ اُن کے معنی میں ہوں،

امام اجل ابوزکریا نووی قدس سرہ شرح صحیح مسلم میں زیر حدیث مذکور فرماتے ہیں فی ھذا الحدیث فوائد کثیرۃ، منھا استحباب سوق الھدی وانہ یتصدق بلحومھا وجلودھا وجلالھا وانھا تجلل واستحبوا ان یکون جلاحسنا، قال القاضی التجلیل سنۃ وھو عند العلماء مختص بالابل وھو مما اشتھر من عمل السلف قالوا ان یکون بعد الاشعار لئلا یتلطخ بالدم قالوا ویستحب ان تکون قیمتھا ونفاستھا بحسب حال المھدی، وکان بعض السلف یجلل بالوشی وبعضھم بالحبرۃ وبعضھم بالقباطی والملاحف والازر، قال مالک اما الجلل فتنزع فی اللیل لئلا یخرقھا الشوک، قال واستحب ان کانت الجلال مرتفعۃ ان لا یجللھا حتی یغدو الی عرفات ان کانت بثمن یسیر فمن حین یحرم یجلل،

امام علامہ عینی عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں فرماتے ہیں الجلال جمع جل وھو الذی یطرح علی ظھر الحیوان من الابل والفرس والحمار والبغل، وھذا من حیث العرف، ولکن العلماء قالوا ان التجلیل مختص بالابل من کساء ونحوھا، قال ابن بطال کان مالک وابو حنیفۃ والشافعی یرون تجلیل الھدی امام جلیل ابوالبرکات نسفی کافی شرح وافی میں فرماتے ہیں فان کانت بدنۃ قلدھا بمزادۃ اونعل و التقلید احب من التجلیل، ولان التقلید ذکر فی القرآن قال اللہ تعالٰی ولا القلائد ولا ذکر للتجلیل فیہ، وان کان کلاھما ثابتا بالسنۃ لان ھدایا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کانت مقلدۃ مجللۃ، ولانہ قد تجلل البدنۃ لا علی وجہ التقرب بخلاف التقلید،

مؤطا شریف میں ہے مالک عن نافع ان عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالٰی عنھما کان یجلل بدنہ القباطی والانماط والحلل، ثم یبعث بھا الی الکعبۃ فیکسوھا ایاھا، مالک انہ سأل عبداللہ بن دینار ما کان عبداللہ بن عمر یصنع بجلال بدنہ حین کسیت الکعبۃ عن الکسوۃ، قال کان یتصدق

بہا ابن المنذر نے بطریق اسامہ بن زید نافع سے روایت کی ان ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما کان یجلل بدنہ الانماط والبرود والحبر حتی یخرج من المدینۃ ینزعہا فیطویہا، حتی یکون یوم عرفۃ فیلبسہا ایاہا حتی ینحرہا ثم یتصدق بہا، قال نافع وربما دفعہا الٰی بنی شیبۃ۔

**اقول** اور اس پر ایک دلیل واضح یہ ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے حجۃ الوداع شریف میں سو اونٹ ہدی بھیجے، ان پر جھولیں تھیں کہ بحکم اقدس بعد نحر تصدق کی گئیں کما تقدم عن صحیح البخاری، حجۃ الوداع شریف کھلی بہار کے موسم میں تھا، فقیر نے حساب کیا ۹ ذی الحجہ ۱۰ھ ہجریہ روز جمعہ کو چھٹی مارچ ۶۳۲ء[ف1] تھی، ولہذا علمائے اسے ماہ تحویل حمل میں بتاتے ہیں، صحیح بخاری میں خطبۂ حجۃ الوداع ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے دہم ذی الحجہ کو ارشاد فرمایا الزمان قد استدار کھیئتہ یوم خلق اللّٰہ السمٰوٰت والارض، وفیہ قولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ای شہر ھذا قلنا اللہ ورسولہ اعلم، قال الیس ذوالحجۃ، قال فای یوم ھذا، قلنا اللہ ورسولہ اعلم، قال الیس یوم النحر، امام ابن حجر نے فتح الباری کتاب بدءالخلق میں، پھر امام قسطلانی نے ارشاد الساری میں نقل کیا کہ یہ ارشاد اقدس تحویل حمل کے مہینے میں تھا، حیث قال زعم یوسف بن عبد الملک فی کتابہ تفضیل الازمنۃ ان ھذہ المقالۃ صدرت من النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فی شہر مارس، وھو اذار وھو برمہات بالقبطیۃ وفیہ یستوی اللیل والنہار عند حلول الشمس برج الحمل،

**اقول** مراد یہ ہے کہ اس مہینے میں تحویل حمل ہوتی ہے نہ یہ کہ اس دن تحویل حمل تھی، ہم نے زیج الغ بیگی سلطانی اور زیج احمد بہادر خانی، دو زیجوں سے نصف النہار حقیقی مکہ معظمہ دہم ذی الحجہ ۱۰ھ ہجریہ مطابق یازدہم[ف2] دی الحجہ وسطیہ روز شنبہ کی تقویم شمس نکالی، دونوں سے حوت کے اکیسویں درجے میں آئی اول سے حوت کی بیس

[ف1] یعنی اس وقت کی تعبیر میں، ورنہ آغاز سن عیسوی کے حساب دسویں مارچ تھی جیسا کہ ہم نے اپنے ایک رسالہ متعلقہ "تحقیق سال عیسوی" میں ثابت کیا ۱۲ منہ قدس سرہ۔

[ف2] مطلوب ۱۰ھ کی تقویم ہے، لہذا جدول سالہائے مبسوطہ ناقصہ سے دو سال تلاش کیا کہ اکم کرکے ۳۰ پر صحیح منقسم ہو وہ ۸۵۰ھ تھا، طول سمرقند محط لو طول حرم محترم عرحہ سے ما بین طولین الحہ، وحاصل تفریق ۔ ۴۸

| | ج | مرکز | | | | اوج ج | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بازار | ا ی | ط ح | سط نه | لح یح | مو ل | ج ہا ح | ح لط | سط | لح مح | ــ مر |
| ٦٠٠ / ٢٢٠ | ہا ط | یح ہا | سک لب | و | لو ط | ح ہا | ہا | لط لبر | ا لد | ح / ح سط |
| بازار ۵۸ بتفریق آں ازیں بہرغرہ ۱۰ | ط ی ط ج | الر لك نا مر | مر لط کا مط | ح ک نت | یح لب | ب | یع | یع | سہ ــہ | یح لط |
| + ذی الحجہ ۱۰ یوم ناقص ما بین طولین | ج | یح | ا | ابد نه | و نه | ب | یع | نط | سط | تت |
| + تعدیل الایام | ح ح | یح له | ب یح | ث سط | ا | | | | | |
| + تعدیل المرکز / + اوج | ط | ا ک | لح لد | یح یح | ھ لد | | | | | |
| تقویم | یا یح | ک | لد | یح | مد | | | | | |

(بقیہ بر صفحہ آئندہ)

درجے سینتیس دقیقے انتالیس ثانیے، دوم سے بیس درجے چھتیس دقیقے پچاس ثانیے، بلاشبہہ اس تقویم کا موسم ان ملکوں خصوصًا مکہ معظمہ اور اس کے قریب العرض شہروں میں نہایت معتدل موسم ہوتا ہے، نہ رات کو برف نہ دن کو لوہ، نہ برسات کی مکھیاں، تو جن حاجات کے لئے جھولیں ڈالتے ہیں، اُن کا اصلا نام ونشان نہ تھا، لاجرم یہ جھولیں وہ نہ تھیں بلکہ خاص تعظیم شعائر اللہ کے لئے تھیں، تو معمولی جھولیں کسی طرح ان کے معنی میں نہیں،

سوم یوں کہ خطام ہدی وہ شئے ہے کہ اُسے سبیل اللہ میں لے جاتی اور حرم محترم میں پہنچاتی ہے، تو قربانی کی رسیاں اس کے برابر نہیں ہو سکتیں، اور گائے بھینس کی جھولوں رسیوں میں اور بھی فرق ہے، شتر نحر کیا جاتا ہے، اس کا ایک پاؤں باندھ کر تین پاؤں سے کھڑا رکھ کر سینہ پر نیزہ مارتے ہیں، جل وخطام دونوں وقت نحر اُس سے جدا کرنے کی حاجت نہیں، گائے بھینس لٹا کر ذبح کی جاتی ہیں، اُس وقت اُن کی رسی کھول لیتے ہیں، اور اگر جھول تھی وہ بھی اُتار لیتے ہیں، تو وقت تقرب الی اللہ رسی اور جھول اُن کے بدن سے جدا ہوتی ہیں، اور شتر کے بدن سے متصل تو یہ زیر تقرب آتی ہیں، اور وہ نہیں، اگر باوصف انفصال بھی حکم تصدق سرایت کرے تو اُس کھونٹے کے بھی تصدق کا حکم ہو، جس سے وہ جانور بندھا تھا، اور اُس ناند اور طشت کا بھی جس میں اُسے کھانا پانی دیا گیا تھا، بلکہ

---

(بقیہ حاشیہ ص ۵۳۶)

سکہ ۱۲۵۱ -- ۱۰ = ۱۲۴۱ فاضل بر تضاعیف ۳۰، ۱۲۱۰ وتضاعیف ۱۲۳۰ + ۳۰ = ۱۲۶۰

بازائے ۱۲۰۰

۶۰

بازار ۱۱ سال متصاعدًا

بتفریق آن ازیں بہر غرہ

سنہ ۱۰

+ ذی الحجہ

+ الیوم ناقص

بازار سنہ ندقہ مند ر

بازار ایں وتعدیل ایام دقوم

حصہ اش از وسط لونہ لح

+ حصہ تعدیل ایام زائد

تعدیل المرکز

× وسط

تعویہ مند

ج وسط
ح و م لو لط
ب لو لحہ یا مط

ہ لح ل بر ح
و ما نب لح لب

یا لح لہ کا الہ
ی ک ک ر لح
ط نا لح لح

ج اوج
یا لط ند ی ط
نط مہ ل

یا ک لح نب لط
ح ی مد ن لح

ب لط لہ مہ مط
ند مو
ا ما

ما بین الطولین سنہ ندر

د سنہ مہ
ب لح ی
ی

ب لط ما مہ مر

یا ما لح ما سر لد

ح لح حہ ہ سر
مرکز
لو لح مب
لو سط لد

مط ح
نہ

ا لح ما
سو لح

ا لح ما سر لد
لح نہ لب
ا لح ما سر ند

ا ک لو مط لد

فرق بین ۱۲ منہ قدس سرہ

سکہ خیال ایسا ہی تھا کہ اس مہینہ میں تاریخ وسطی، ہلالی سے ایک مقدم ہے استخراج تقویمات کے بعد دیکھا تو نہ مہینہ مطابقت، پر آیا۔ تو یہ تقویم ۱۱ ہی ذی الحجہ کی ہوئی۔ بہرحال مطلوب حاصل ہے۔ کہ ۱۰ کی تقویم ایک درجہ کم حوت کے بیسویں ہی درجہ میں رہی۔

منہ، قدس سرہ

اُس مکان کا بھی جس میں وہ بندھا تھا، اور اس کا کوئی قائل نہیں، عمدۃ القاری و فتح الباری شروح صحیح بخاری وغیرہما میں تصدق جلال بدی کی یہ وجہ نقل فرمائی، کہ اُس پر اہلال لوجہ اللہ واقع ہوا حیث قالوا قال المھلب لیس التصدق بجلال البدن فرضا و انما صنع ذلك ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنھما لانہ اراد ان لا یرجع فی شیئ اھل بہ للہ ولا فی شیئ اضیف الیہ، اس اہلال سے اگر تلبیہ مراد ہو جب تو ظاہر کہ قربانی پر لبیک کہاں، اور اگر تکبیر وقت نحر مراد ہو تو یہ بھی اُن اشیاء کو شامل نہ ہوگا جو وقت نحر و ذبح اس کے بدن پر نہ تھیں،

اقول اور اول اَولٰی ہے کہ حکم جل و خطام کی نسبت آیا، قماط جس سے اونٹ کا ایک پاؤں باندھتے ہیں اور حجۃ الوداع شریف میں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے سَو کے سَو اونٹ یوں ہی نحر فرمائے، ۶۳ بدست انور، اور ۳۷ بدست امیر المومنین حیدر، ان رسیوں کے تصدق کا حکم کہیں نہ آیا، حالانکہ ضرور وقت نحر بُدنوں کے بدن پر تھیں، بلکہ وہی طریقۂ مسنونۂ نحر کی ضامن ہوئیں،

صحیحین میں زیاد بن جبیر سے ہے رأیت ابن عمر اتی علی رجل قد اناخ بدنتہ ینحرھا قال ابعثھا قیاما مقیدۃ سنۃ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، عمدۃ القاری میں ہے مقیدۃ معناہ معقولۃ الرجل وھی قائمۃ علی الثلاث،

بالجملہ اگر کوئی اپنا گھر تصدق کردے اور اس پر قادر ہو ممانعت نہیں، کلام اس میں ہے کہ قربانی کی جھولیں رسیاں تصدق کرنے کا حکم ہے، اس کا کہیں ثبوت نہیں، نہ حدیث میں نہ فقہ میں، ومن ادعی فعلیہ البیان ولہذا آج تک مسلمانوں میں کہیں اس کا رواج مسموع نہیں، البتہ اگر کوئی شخص تعظیم ضحایا کے لئے اُن پر جھولیں ڈالے اور انھیں حسب حیثیت مزیّن و بیش بہا کرے، اور اُس سے شعائر اسلام کی زینت اور فقرائے مسلمین کی منفعت چاہے تو ضرور اسے اُن جھولوں کے تصدق کا حکم دیا جائے گا، اور اُس سے باز رہنا اُسے شنیع ہوگا کہ اللہ عزوجل سے وعدہ کرکے رجوع نہ ہو، کما بیّنا فی فتاوینا وباللہ التوفیق، واللہ تعالٰی اعلم،

## باب العقیقہ

**مسئلہ** ۔ از بریلی مسئولہ نواب مولوی سلطان احمد خاں صاحب، ۲ رمضان المبارک ۱۳۱۱ھ

اگر شخصے عقیقہ دو یا زیادہ طفلان خود ادا کند پس بوقت ذبح شاۃ نیت ہر ہمہ کافی بود یا برائے ہر یک جانور علیحدہ باید،

**الجواب** ۔ گاؤ و شتر از ہفت بچہ بسندہ کند و بز و گوسفند جز یک را کفایت نیست کما فی الاضحیۃ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از جتوڑ گڑھ، اودے پور میواڑ، مرسلہ نور محمد ولد عبدالحکیم چھیپہ، ۵ ربیع الاول ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص نے عقیقہ کیا، اور اس کے چمڑے کی قیمت کرکے قبل وصول قیمت اتنے ہی روپے کا اپنے پاس سے سامان منگوا کر کھانا پکوا کر کچھ کھانا اباحۃً اپنے مکان پر فقراء اور مساکین پر اور کچھ تملیکاً ان پر صرف کردیا، نیز قیمت چمڑہ کے علاوہ اس گوشت میں زائد سامان شامل کرکے گھر والوں نے بھی کھایا، اور بلا امتیاز غنی و فقیر اپنے خویش و اقارب کو بھی کھلایا، حالانکہ عقیقہ کے چمڑے کے داموں کا فروخت کرنا، یا اشیائے مستہلکہ کے ساتھ مبادلہ کرنا، اپنے تصرف میں لانے کے لئے ناجائز ہے تو اس شخص نے قیمت کی اشیائے مستہلکہ خریدی، وہ مساکین پر تصدق کی، اس کے بعد جب اس نے چمڑے کا دام لیکر اس کا تصرف کرنا ناجائز سنا تو ابھی تک کہ چمڑہ کے دام نہیں لئے تھے، اسی روز بیع چمڑہ فسخ کرکے قیمت سے انکار اور اس کے مبادلہ میں اشیائے غیر مستہلکہ از قسم پارچہ یا ظروف لینا مقرر کیا،

اندریں صورت اس شخص کا چمڑا کی قیمت کرکے بلا اخذ ثمن اپنے داموں سے سامان منگوا کر، پکوا کر مساکین پر تصدق کرنا، اور اس میں زائد سامان پکوا کر خویش و اقارب کو کھلانا، اور اس کے بعد اس کے ناجائز ہونے کے خیال سے بیع فسخ کرکے اب اس کا مبادلہ کرنا جائز ہوا کہ نہیں، بینوا بسند الکتاب توجروا عند اللہ یوم الحساب،

**الجواب** ۔ چرم قربانی سے تمول ممنوع ہے، فقراء پر صرف ممنوع نہیں لقولہ صلی اللہ علیہ وسلم کلوا وادخروا وائتجروا، تبیین الحقائق میں ہے لانہ قربۃ کالتصدق، وہ اگر فقراء کے لئے بیچتا، اور اسی قیمت میں اور دام ڈال کر کھانا فقراء اور گھر والوں کے لئے پکاتا تو بُرا کرتا کہ تصدق و تمول کا خلط بلا تمیز تھا، لیکن وہ قیمت ہنوز نہ لی تھی، اپنے ذہن سے اس کے بدلے اور روپیہ لیکر اس کا معاوضہ سمجھا، یہ اس کی جہالت تھی، لیکن اس سے اس کھانے میں کوئی خبث نہ آیا، اور نہ گھر والوں کے کھانے میں کچھ حرج ہوا، وہ دونوں اس کے خاص اپنے مال تھے، اسے اختیار تھا جہاں چاہے صرف کرے، مگر وہ نیت کہ قیمت چرم قربانی میں فقراء کے لئے یہ کھانا اس کا عوض نہیں ہوسکتا، اگر روپے کے عوض بیچتا تو وہ روپے امور تقرب میں ہی صرف کرنے ہوتے، اب کہ وہ بیع فسخ کردی، اور اشیائے باقیہ سے بدلا، اس تبدیل سے ثیاب و ظروف جو حاصل کئے، مباح الاستعمال ہیں، مگر تصدق کی نیت سے عدول ہوا، اور یہ مکروہ ہے، لہٰذا مناسب یہ ہے کہ اسے قربات و فقراء ہی پر صرف کردے،

غایۃ البیان علامہ اتقانی شرح ہدایہ میں شرح مختصر الکرخی للامام القدوری رحمہم اللہ تعالیٰ سے ہے جواز الاشتراک بعد الشراء للاضحیۃ محمول علی ان ملکہ لایزول بالشراء الا انہ یکرہ لانہ قد وعد وعدا فلا ینبغی ان یرجع فیہ، واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ ۱۴ رجمادی الآخرہ ۱۳۲۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے عقیقے کے لئے دو راسیں خریدیں، بائع کہتا ہے کہ میرے قیاس میں یہ راس ساڑھے دس مہینے کی ہے، دوسری میں بھی شبہہ ہے، بظاہر فربہ ہیں، ان کی قربانی درست ہے یا نہیں؟

**الجواب** - سال بھر سے کم کی بکری عقیقے یا قربانی میں نہیں ہو سکتی، اگر مشکوک حالت ہے تو وہ بھی ایسی ہی ہے کہ سال بھر کی نہ ہونا معلوم ہو (لان علم العلم بتحقق الشرط کعلم العدم) خصوصاً بائع کا بیان کہ وہ اس سے زیادہ آگاہ ہے، اور سال بھر سے کم کی ظاہر کرنے میں اس کا کوئی نفع نہیں، بلکہ اس کا عکس متوقع ہے کہ جب مشتری اپنے مطلب کی نہ جانے گا نہ لے گا، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ دوم** - قصاب سے عقیقے کے لئے ایک بکری خریدی، وہ کہتا ہے سال بھر کی ہے، مگر دیکھنے سے اسکی حالت اس قابل نہیں، سال بھر کا بچہ جو دانت توڑتا ہے، وہ اس نے ابھی نہ توڑے تو اس صورت میں اس کا عقیقہ کیا جائے یا نہیں، بینوا توجروا،

**الجواب** - جب کہ سال بھر کامل کی ہونے میں شک ہے تو اس کا عقیقہ نہ کریں، اور قصاب کا قول یہاں کافی نہیں کہ بکنے میں اس کا نفع ہے، اور حالت ظاہرہ اس کی بات کو دفع کر رہی ہے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** - کیا حکم ہے شرع مطہر کا دربارہ عقیقہ کے :-

عـ۱ جانور ذبح کئے جائیں اُن کی عمر کیا ہونا چاہئے، اور اگر کسی عضو میں نقصان رکھتے ہوں، وہ کام میں آسکتے ہیں یا نہیں۔ عـ۲ گوشت کی تقسیم کس طرح کی جائے، آیا کھانا پکا کر کھلوانا افضل ہے، یا گوشت کا تقسیم کر دینا عـ۳ گوشت میں کوئی حصہ والدین کا بھی ہے یا نہیں۔ عـ۴ دایہ کسی عضو کی مستحق ہے، اور حجام وسقہ و خاک روب دھوبی وغیرہ؟ عـ۵ پوست کے دام قیمت جانور میں مُجرا کرنا، اور خانگی خرچ میں ملانا جائز ہے یا نہیں، کیا طریقہ افضل ہے، عـ۶ اور جانور کو ذبح کس کو کرنا چاہیے، اور دعائے عقیقہ کس طرح اور کس کو پڑھنا چاہیے۔ عـ۷ ہڈیاں توڑنا چاہیئے یا نہیں، اور دفن کرنا چاہیئے یا نہیں، عـ۸ اور مدت اور روزِ عقیقہ کیا ہونا چاہیئے، عـ۹ لڑکے اور لڑکی کے عقیقے میں تعداد جانوروں کی دو دو ایک ہونی چاہیئے یا ایک ایک، عـ۱۰ اجرت قصاب کی داموں میں مجرا ہو سکتی ہے یا نہیں، عـ۱۱ اگر دو جانور ہوں تو ان کی سِری دیا یے ایک حجام کو، ایک سقہ کو دی جا سکتی ہے یا دونوں حجام کو، بینوا توجروا،

**الجواب** - عـ۱ ان امور میں احکام عقیقہ مثل قربانی ہیں، اعضا سلامت ہوں، بکرا بکری ایک سال سے کم کی جائز نہیں، بھیڑ مینڈھا چھ مہینہ کا بھی ہو سکتا ہے، جبکہ اتنا تازہ و فربہ ہو کہ سال بھر والوں میں ملا دیں تو دور سے متمیز نہ ہو، عـ۲ گوشت بھی مثل قربانی تین حصے کرنا مستحب ہے، ایک اپنا، ایک اقارب، ایک مساکین کا، اور چاہے تو

سب کھالے خواہ سب بانٹ دے، جیسے قربانی، اور پکا کر کھلانا، کچا تقسیم کرنے سے افضل ہے۔ ۳ حصہ ضروری کسی کا بھی نہیں، استحبابی حصہ میں تہائی اپنا رکھا گیا ہے، والدین کھا سکتے ہیں، اس کی ممانعت جو مشہور ہے، صحیح نہیں، ۴ دائی یعنی جنائی کو ایک ران دی جائے، جبکہ وہ مسلمان ہو، جاہلوں میں جو ہندو جنائیاں یا مِس ڈاکٹریں بلائی جاتی ہیں، یہ حرام ہے، حجام، سقا، خاک روب، دھوبی کا کوئی خاص حق نہیں۔ ۵ پوست داموں کو بیچ کر اپنے صرف میں لانا منع ہے، اور قیمت میں مُجرا کرنے کی دو صورتیں ہیں، ایک یہ کہ جانور پہلے خرید کر ذبح کر لیا، اب پوست قصاب نے مول لے لیا، اُس کے آتے ہوئے داموں میں یہ دام وضع کر لئے، یوں اپنے صرف کے لئے بیچنا گناہ ہوا، مگر جانور کی خریداری میں خلل نہ آیا، دوسرے یہ کہ خریدتے وقت شرط کر لی کہ کھال اتنے کو تجھے لینی ہوگی، یہ سِرے سے جانور کی خریداری ہی کو حرام و فاسد کر دے گا، اُن پر فرض ہوگا کہ اُس عقد کو فسخ کر دیں، پھر از سرِ نو عقد صحیح سے اسے خرید کر عقیقہ میں ذبح کرے، ہاں بعینہٖ پوست کی جلد یا ڈول یا جانماز وغیرہ بنا کر اپنے صرف میں لا سکتا ہے، یونہیں برتن کپڑے وغیرہ اُن اشیاء کے عوض بیچ سکتا ہے، جو قائم رکھ کر استعمال میں آتی ہیں، نہ دام یا اناج وغیرہ جن کا استعمال اُن کو فنا کرنے سے ہوتا ہے، اور کارِ خیر میں دیدینا اپنے صرف میں لانے سے افضل ہے، ۶ باپ اگر حاضر اور ذبح پر قادر ہو تو اُسی کا ذبح کرنا بہتر ہے، کہ یہ شکرِ نعمت ہے جس پر نعمت ہوئی وہی اپنے ہاتھ سے شکر ادا کرے، وہ نہ ہو یا ذبح نہ کر سکے تو دوسرے کو قائم کرے یا کیا جائے، اور جو ذبح کرے وہی دعا پڑھے، عقیقہ پسر میں کہ باپ ذبح کرے دعا یوں پڑھے:-

اَللّٰھُمَّ ھٰذِہٖ عَقِیْقَۃُ اِبْنِیْ فُلَانٍ دَمُھَا بِدَمِہٖ وَلَحْمُھَا بِلَحْمِہٖ وَعَظْمُھَا بِعَظْمِہٖ وَجِلْدُھَا بِجِلْدِہٖ وَشَعْرُھَا بِشَعْرِہٖ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْھَا فِدَاءً لِّاِبْنِیْ مِنَ النَّارِ ط بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰہُ اَکْبَرُ، فلاں کی جگہ پسر کا جو نام رکھا ہو لے، دختر ہو تو دونوں جگہ اِبْنِیْ کی جگہ بِنْتِیْ، اور پانچوں جگہ ہٖ کی جگہ ھَا کہے، اور دوسرا شخص ذبح کرے تو دونوں جگہ اِبْنِیْ فُلَانٍ یا بِنْتِیْ فُلَانٍ کی جگہ فُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ یا فُلَانَۃَ بِنْتِ فُلَانٍ کہے، بچے کو اس کے باپ کی طرف نسبت کرے، ۷ ہڈیاں توڑنے میں حرج نہیں، اور نہ توڑنا بہتر، اور دفن کر دینا افضل، ۸ عقیقہ ساتویں دن افضل ہے، نہ ہو سکے تو چودھویں، ورنہ اکیسویں، ورنہ زندگی بھر میں جب کبھی ہو، وقت دن کا ہو، رات کو ذبح کرنا مکروہ ہے، ۹ کم سے کم ایک تو ہے ہی، اور پسر کے لئے دو افضل ہیں، استطاعت نہ ہو تو ایک بھی کافی ہے، ۱۰ گوشت بنانے کی اجرت داموں میں مُجرا کر سکتا ہے، ۱۱ سِرے پائے خود کھائے، خواہ اقرباء، مساکین جسے چاہے، خواہ سب حجام یا سب سقا کو دیدے، شرع مطہر نے اُن کا کوئی خاص حق اس میں مقرر نہ فرمایا فقط، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** - از پچرو کھی، ضلع گیا، ڈاک خانہ اکبر پور، مسئولہ سید محمد ولی عالم،

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ۱ چلّہ کے اندر عقیقہ کرنا جائز ہے یا تاخیر، ۲ ایک خصی سے عقیقہ ہوگا یا نہیں، ۳ گوشت عقیقہ کا آبار و اجداد کو کھانا چاہئے یا نہیں، اور ہڈی مذبوح کی توڑنا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ عقیقہ ولادت کے ساتویں روز سنّت ہے، اور یہی افضل ہے، ورنہ چودہویں، ورنہ اکیسویں دن، اور خصی عقیقہ اور قربانی میں افضل ہے، اور عقیقہ کا گوشت آبار و اجداد بھی کھا سکتے ہیں، مثل قربانی اُس میں بھی تین حصے کرنا مستحب ہے، اور اُس کی ہڈی توڑنے کی ممانعت میں علماء تفاؤلاً نہ توڑنا بہتر جانتے ہیں، پسر کے عقیقہ میں دو جانور درکار ہیں، اور یہی کافی ہے، اگرچہ خصی نہ ہو،

عقود الدریہ میں ہے قال فی السراج الوھاج اذا اراد ان یعق عن الولد یذبح عن الغلام شاتین و عن الجاریۃ شاۃ، ولو ذبح عن الغلام شاۃ جاز لان النبی صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم عق عن الحسن والحسین رضی اللّٰہ تعالٰی عنہما کبشا کبشا، ولو قدم الذبح قبل یوم السابع او اخرعنہ جاز الا ان یوم السابع افضل والمستحب ان یفصل لحمھا ولا یکسر عظمھا تفاؤلا، بسلامۃ اعضاء الولد، و یاکل و یطعم و یتصدق، اُسی میں ہے وحکمھا کاحکام الاضحیۃ، ردالمحتار میں ہے فی البدائع افضل الشاۃ ان یکون کبشا املح اقرن موجوء، واللّٰہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ مرسلہ احمد شاہ خاں　　از موضع نگریا سادات　　ضلع بریلی

عید الاضحی کے روز عقیقہ کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب** ۔ جائز ہے، واللّٰہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از مرسنیا تھانہ جہاں آباد، ضلع پیلی بھیت، مرسلہ شیخ ممتاز حسین صاحب ۶ ربیع الاول شریف ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں، زید نے اپنے لڑکے کا عقیقہ کیا، سر کے بال منڈوا کر چاندی وزن کرکے حجام کو دیدی، مسکین کو دینی چاہئے تھی، اور بکری کا سر حجام کو، اور ایک ران بھنگن کو، کہ وہی دائی تھی، اسطرح عقیقہ ہوا یا نہیں، جوانی یا بڑھاپے میں عقیقہ کر سکتا ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ بھنگن یا کسی کافرہ کو جنائی بنانا سخت اشد حرام ہے، نہ کافرہ کو ران دی جائے، اور بالوں کی چاندی مسکین کا حق ہے، نائی مسکین ہو تو مضائقہ نہیں، اصل حکم یہ ہے پھر جس نے اس کے خلاف کیا بھنگن کو ران، غنی نائی کو چاندی دی، تو بُرا کیا، مگر عقیقہ ہوگیا، سری کے بارے میں کوئی حکم خاص نہیں، جسے چاہے دے، جس کا عقیقہ نہ ہوا ہو وہ جوانی بڑھاپے میں بھی اپنا عقیقہ کر سکتا ہے، واللّٰہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از موضع خورد مئو ڈاکخانہ بدوسرائے، ضلع بارہ بنکی، مرسلہ صفدر علی صاحب، ۶ ربیع الاول شریف ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ :۔

(۱) حکم ہے کہ عقیقہ میں سرنائی کو، اور ران دائی جنائی کو دی جائے، فی زمانا جنائی اکثر چارن یا ڈومن ہوتی ہے اور ان کا مذہب ظاہر ہے تو کیا ران مذکور بموجب حکم جنائی کو جو چارن ہے یا ڈومن ہے دی جائے،

(۲) گوشت عقیقہ کا صاحب عقیقہ یا اس کے والد کے کھانے کی نسبت اکثر بزرگ تحریر فرماتے ہیں کہ درست ہے، اور بعض بزرگ تجویز فرماتے ہیں کہ مکروہ ہے، اور نہ کھانا انسب ہے، تو اب قطعی حکم معلوم ہونا چاہئے کیا کیا جاوے جو طریقہ وسنت نبوی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے خلاف نہ ہو،

(۳) اکثر دیکھا گیا کہ لوگ بکرا منگا کر اور اس کو لڑکے یا لڑکی کے نام ذبح کرکے کچھ گوشت چیل، کوّا کو کھلاتے ہیں، اور کچھ فقرار کو تقسیم کرتے ہیں، یہ فعل کس حد تک صحیح ہے؟

**الجواب** - (۱) سرنائی کو دینے کا نہ کہیں حکم، نہ ممانعت، ایک رواجی بات ہے، جنائی کو ران دینے کا حکم البتہ حدیث ہے، مگر کافرہ سے یہ کام لینا حرام ہے، کافرہ سے مسلمان عورت کو ایسے پردے کا حکم ہے، جیسے مرد سے کہ سوا منہ کی ٹکلی اور ہتھیلیوں اور تلووں کے کچھ نہ دکھائے، نہ کہ خاص جنائی کا کام،

مجتبٰی شرح قدوری وتنویر الابصار ودرمختار میں ہے الذمیۃ کالرجل الاجنبی فی الاصح فلا تنظر الی بدن المسلمۃ، غایۃ البیان میں ہے لیس للمؤمنۃ ان تتجرد بین یدی مشرکۃ اوکتابیۃ، سراج وہاج، نصاب الاحتساب، وشرح الدرر للعلامۃ اسمٰعیل، وشرح ہدایہ ابن العماد للعارف عبدالغنی، ورد المحتار میں ہے لا یحل للمسلمۃ ان تنکشف بین یدی یھودیۃ او نصرانیۃ اومشرکۃ الا ان یکون امۃ لھا، پھر اگر کسی نے اپنی حماقت سے اس گناہ کا ارتکاب کیا، اوکان صحیح الاضطرار الیہ تو اس کو ران وغیرہ کچھ نہ دیں کہ کافروں کا صدقات وغیرہ میں کچھ حق نہیں، نہ اس کو دینے کی اجازت، غایہ سروجی وبحرالرائق ودرمختار وغیرہا میں ہے اما الحربی ولو مستأمنا فجمیع الصدقات لایجوز لہ اتفاقا، درایہ میں ہے صلتہ لایکون برا شرعا، ولذا لم یجز التطوع الیہ۔

(۲) عقود الدریہ وغیرہا کتب میں تصریح ہے کہ احکامھا احکام الاضحیۃ، عقیقے کے احکام وہی ہیں جو قربانی کے، وہی تین حصے اس میں مستحب ہیں، ایک اپنا، ایک عزیزوں دوستوں کا، ایک مسکینوں کا، خود بھی کھائے، ماں باپ بھی کھائیں، ممانعت محض بے اصل ہے،

(۳) مساکین کو دیں، چیل، کوّں کو کھلانا کوئی معنی نہیں رکھتا، یہ فاسق ہیں اور کوّں کی دعوت رسم ہنود ہے واللہ اعلم

**مسئلہ** - ۲۹ ربیع الاول شریف ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بعض لوگ عقیقے کے جانور کی استخواں توڑنا اور گوشت کے ساتھ پکانے کو عدم جواز کہتے ہیں، اور جواز کی دلیل چاہتے ہیں، اور استخواں اور پوست زمین میں دفن کرنا جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ ہڈیاں توڑنے میں کوئی حرج نہیں، ناجائز کہنے والا دلیل بیان کرے، کہاں سے ناجائز کہتا ہے، یہ شافعیہ کے یہاں ہے، وہ بھی مستحب طور پر نہ کہ واجب کہ توڑنا ناجائز ہو، خود بلا دلیل ناجائز کہہ دینا، اور جواز پر الٹے دلیل مانگنا حماقت ہے، اور استخوان خالی دفن کریں، پوست دفن کرنا گناہ ہے، کہ مال کو ضائع کرنا ہے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از شہر پونہ، جامع مسجد، مسئولہ محمد ابراہیم صاحب، بروز شنبہ ۲۸ ربیع الآخر ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین وحامیان شرع مبین، کہ بچے کا عقیقہ کیا جاوے، لڑکے کے ماں باپ، نانا نانی و دادا ماموں وغیرہ گوشت عقیقہ کا کھاویں یا نہیں؟

**الجواب** ۔ سب کھا سکتے ہیں، یہ مسئلہ لوگوں میں غلط مشہور ہے کلوا وتصدقوا وائتجروا، عقود الدریہ میں ہے احکامہا احکام الاضحیۃ، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ از کیمپ میرٹھ، لال کرتی بازار، بنگلہ سول سارجن، مرسلہ شیخ احمد بخش ملازم کرنل۔

۲۸ ذیقعدہ ۱۳۲۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ عقیقہ میں جانور کی ہڈی توڑنا جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا

**الجواب** ۔ توڑنے میں حرج نہیں، اور نہ توڑنا بہتر ہے قال الشیخ المحقق فی شرح المشکوٰۃ انہ مذھب الامام مالک، والکسر مذھب الامام شافعی، قلت وقد صرح علماء نا ان مذھب عالم المدینۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ اقرب الی مذھبنا ویصار الیہ حیث لانص من اصحابنا کما فی ردالمحتار وغمز العیون، قلت لاسیما فی مثل مانحن فیہ، فان الکسر لاینبغی عند مالک، ولولم یکسر لم یعاتبہ الشافعی رضی اللہ تعالٰی عن الائمۃ اجمعین، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ عقیقہ کا گوشت والدین کو کھانا حرام ہے یا جائز بینوا توجروا،

**الجواب** ۔ جائز ہے اگر سب آپ ہی کھالیں جب بھی حرج نہیں، لقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، کلوا وادخروا، ہاں بہتر یہ ہے کہ لااقل بقدر ثلث "خیرات کردے، اور ایک ران حق دائی کا ہے، ایک ثلث عزیز و قریبوں میں تقسیم کریں، ایک ثلث اپنے کھانے کے لئے، بذلک ورد الحدیث واما جواز الاکل فان النسک انما یقوم باراقۃ الدم، والتصدق باللحم خارج عنہ کالاضحیۃ والدم دم شکر لاجبر، وقد صرح العلماء کالشیخ فی اللمعات وغیرہ فی غیرھا ان العقیقۃ کالاضحیۃ فی جمیع الشرائط و الاحکام، ومعلوم ان الاضاحی تقسم لحومہا اثلاثا ثلث طعمہ وثلث ھدیۃ وثلث صدقۃ وھذا ایضا علی وجہ الاستحباب دون الوجوب، حتی لواکل الکل جاز فکذا العقیقۃ، واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ شیخ احمد حسین صاحب ، ازمقام سید پور ، ڈاکخانہ وزیر گنج ، ضلع بدایوں ،

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مردہ کے نام پر عقیقہ دیا جاسکتا ہے یا نہیں ، اور بعض عالم یہ کہتے ہیں کہ مردہ کے نام پر قربانی کرنا درست ہے ، لہٰذا عقیقہ بھی درست ہے ، اگر بچہ پیدا ہوکے سات دن کے پہلے مرے تو کیا حکم ہے ، ایک گائے سے تین یا چار یا سات لڑکی کا عقیقہ دے سکتا ہے یا نہیں ؟

**الجواب** ۔ مردہ کی طرف سے قربانی بلاشبہہ جائز ہے ، اور عقیقہ شکر نعمت ہے ، بعد زوالِ نعمت اُس کا محل نہیں ، ولہٰذا اموات بلکہ اُن کی طرف سے جو اب تک پیدا نہ ہوئے قربانی ثابت ہے ، اور عقیقہ بعد موت کہیں ثابت نہیں ، جو بچہ سات دن سے پہلے مرگیا ، عقیقہ نہ کرنے سے جو الزام آتا کہ وہ شفیع ہوگا ، یہاں نہ ہوگا کہ شرع نے جو اُس کا وقت مقرر فرمایا ، اُس سے پہلے اُس کا انتقال ہوگیا ، اور سات دن بعد مرا اور عقیقہ نہ کیا اور استطاعت تھی تو اُس کی شفاعت کا استحقاق نہیں ، واللہ تعالیٰ اعلم ،

**مسئلہ** ۔ ازشہر بریلی مدرسہ اہلسنت ، مسئولہ مولوی اسیر الدین بنگالی یکے از طلباء مدرسہ مذکور ۲۴ محرم الحرام ۱۳۳۲ھ

بچہ نابالغ اگر قبل عقیقہ کے مرجائے ، تو بعد مرنے کے اگر عقیقہ کیا جائے تو ثواب عقیقہ ملے گا یا نہیں ، اور یہ عقیقہ جائز ہے یا نہیں ؟

**الجواب** ۔ بچہ کی موت کے بعد عقیقہ نہیں ہوسکتا ، واللہ تعالیٰ اعلم ،

**مسئلہ** ۔ مسئولہ محمد یعقوب علی خاں ، ازمقام کٹھری ، ضلع گوڑگاؤں ڈاکخانہ ڈھینہ ، اسٹیشن حاٹون ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

بتاریخ ۱۴ ذی قعدہ ۱۳۳۳ھ

جو بچہ پیدا ہوا ، اور کسی سبب سے اُس کی زندگی میں عقیقہ نہ ہوا ، تو بعد مرنے بچہ کے اس کے نام سے عقیقہ کرنا درست ہے یا نہیں ؟

**الجواب** ۔ عقیقہ بعد موت پر نہیں کہ وہ شکرِ ولادت ہے ، واللہ تعالیٰ اعلم ،

**مسئلہ** ۔ از بریلی ، محلہ سوداگران ، مسئولہ سردار احمد صاحب ، ۱۵ ربیع الآخر شریف ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں :-

(۱) مُردے کے نام سے عقیقہ دے سکتا ہے یا نہیں ؟ اور بعض عالم کہتے ہیں کہ مُردے کے نام پر قربانی کرنا درست ہے ، لہٰذا عقیقہ بھی درست ہے ، اگر بچہ پیدا ہوکے سات دن کے پہلے مرے تو کیا حکم ہے ، اور سات دن کے بعد مرے تو کیا حکم ہے ، اور نر یعنی بکرا لڑکے کے لئے خاص ہے یا نہیں ،

(۲) ایک گائے سے تین یا چار یا سات لڑکے کا عقیقہ دے سکتا ہے یا نہیں ، اور ایک گائے کے گوشت سے دو حصّہ لیکر ایک لڑکے کا عقیقہ دیا جائے تو درست ہے یا نہیں ؟

**الجواب** - (۱) مردے کا عقیقہ نہیں کہ وہ شکرِ ولادت ہے، بخلاف قربانی کہ ایصال ثواب ہے، سات دن سے پہلے مرگیا تو ابھی عقیقہ کا وقت ہی نہ آیا تھا، اور بعد کو مرا تو عقیقہ گیا، اُس بچے کی شفاعت کا مستحق نہ ہوگا اگر بلا وجہ با وصف استطاعت نہ کیا، افضل یہ ہے کہ پسر کے لئے دو نر ہوں، اور دختر کے لئے ایک مادہ کہ اِس میں مقابلہ اعضا اکمل ہے، اور اگر نر و مادہ میں عکس ہو جب بھی کوئی حرج نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم،

(۲) ایک گائے میں ایک سے سات تک کا عقیقہ ہو سکتا ہے، اگر عقیقہ کے سوا دوسرا حصہ ایک یا دو یا کتنا ہی خفیف غیر قربت مثلاً اپنے کھانے کی نیت کو رکھا تو عقیقہ ادا نہ ہوگا، ہاں اگر وہ حصے بھی قربت کے ہوں مثلاً ایک حصہ عقیقہ، ایک حصہ قربانی عید اضحیٰ تو جائز ہے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - مسئولہ ہادی حسین صاحب، از شہر بریلی، محلہ ذخیرہ، ۳۰ر جمادی الاولیٰ ۱۳۳۹ھ

علمائے کرام اس مسئلہ میں کیا فرماتے ہیں کہ زید و ہندہ کے آپس میں ناجائز تعلق تھا، ہندہ کو اس ناجائز تعلق کی وجہ سے حمل رہا، افشائے راز کے باعث زید و ہندہ کا باہم نکاح کر دیا، اب ہندہ نے وضع حمل کیا، زید اس کا عقیقہ کرنا چاہتا ہے، آیا یہ عقیقہ درست ہوگا، اور گوشت یا طعام عزیز و اقربا کو کھانا مباح ہوگا یا نہیں، اور نکاح زید صورتِ مسطورہ میں صحیح ہے یا نہیں، علاوہ ازیں زید کوئی کام بھی آئندہ اُس مولود کا، مثل ختنہ و مکتب وغیرہ کے کرے، اس میں شرکت دینا، اور شیرینی اور طعام دعوت ان امور کی لینا اور کھانا اعزا کو جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا،

**الجواب** - سائل کے بیان سے معلوم ہوا کہ عورت کنواری تھی، اور بچہ نکاح کے کوئی دو مہینے بعد پیدا ہوا ایسی صورت میں زید اگر جانتا ہے کہ واقع میں یہ حمل نکاح سے پہلے کا ہے، تو اسے اس کا عقیقہ کرنے کے کوئی معنی نہیں، کہ عقیقہ شکرِ نعمت ولادت ہے، اور بچہ کی ولادت زانی کے لئے نہیں ہوتی، بلکہ صرف ماں کے لئے، قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم للعاھر الحجر، اس کا عقیقہ اگر کرے تو اس کی ماں کرے، اس میں شرکت میں حرج نہ ہوگا، اور ختنہ اور شادی اگر زید بھی کرے تو حرج نہیں، اور شرکت بھی جائز ہوئی جبکہ کوئی محذور شرعی نہ ہو، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** - مسئولہ مولوی رحیم بخش صاحب حنفی قادری رضوی، از آرہ شاہ آباد، مدرس فیض الغربار بروز پنجشنبہ بتاریخ ۷ر ربیع الاول شریف ۱۳۳۴ھ

۱ - قیاس عقیقہ قربانی پر صحیح ہے یا نہیں، اگر صحیح ہے تو ان دونوں کا جامع علت مشترکہ کیا ہے،

۲ - قربانی کی طرح عقیقہ میں شرکت جائز ہے یا نہیں،

۳ - سات لڑکیوں یا تین لڑکے اور ایک لڑکی کے نام سے ایک گائے عقیقہ کر سکتے ہیں یا نہیں؟

**الجواب**۔ عقیقہ میں بھی شرکت اسی طرح جائز ہے جیسے قربانی میں جبکہ سب کی نیت خالص لوجہ اللہ ہو، اگر ایک کی نیت بھی قربت کی نہ ہوگی اور باقی سب تقرب چاہیں گے، کسی کی قربت ادا نہ ہوگی، کہ وہ سب گوشت ہوگیا، لان اللہ تعالٰی لایقبل الشرکۃ وھو اغنی الاغنیاء عن الشرکۃ لہ ولغیرہ فکلہ لغیرہ، عقیقہ اور قربانی دونوں اراقتِ دم لوجہ اللہ ہیں، اور اسی کلیہ میں داخل کہ ما کان لہ ولغیرہ فھو لغیرہ، وما کان خالصا لہ فھو لہ، وان تعددت الوجوہ، ولذا جاز التصدق علی فقیرین بالاشتراک ولامشاع، لان المقصود وجہ اللہ تعالٰی وھو واحد، بخلاف الھبۃ، لہٰذا حاجت قیاس نہیں فان المندرج تحت العمومات غیر مسکوت عنہ لیقاس، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ**۔ از قصبہ امریا، ڈاکخانہ امریا پاس محمد اکبر یار خاں، بروز چہارشنبہ بتاریخ ۱۳ ربیع الاول شریف ۱۳۳۱ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم، کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ جو بچہ لڑکا یا لڑکی پیدا ہوکر ہفتہ سے کم یا ہفتہ بھر کی عمر یا ہفتہ سے زاید میں انتقال ہوا اب ان کے والدین کو اُن مُردہ بچّوں کا عقیقہ چاہئے یا نہیں، اور ہفتہ سے کم عمر میں جو مرے، اُن کا عقیقہ کیا جائے یا نہیں، اور قربانی بھی اُن بچّوں کی جانب سے ہوتی ہے یا نہیں، اور والدین جو انتقال کرچکے ہوں، ان کی جانب سے کرنا جائز ہے یا نہیں، اس کی بابت جو جوابات ہوں واضح طور پر تحریر فرمائے جائیں، سخت ضرورت ہے، جواب جہاں تک ممکن ہو بہت جلد، اور ہفتہ کی عمر سے زائد جہاں تک حد ہو اپنی صِغر سنی میں، اُس کے واسطے کیا حکم ہے، اور وہ بچہ جن کا ذکر ہوا عقیقہ نہ کرنے میں مواخذہ کریں گے یا نہیں، اگر عقیقہ کردیا جائے گا تو شفاعت بروز حشر کرادینگے یا نہیں، فقط

**الجواب**۔ جو مرجائے کسی عمر کا ہو اُس کا عقیقہ نہیں ہوسکتا، بچہ اگر ساتویں دن سے پہلے ہی مرگیا تو اسکے عقیقہ نہ کرنے سے کوئی اثر اُس کی شفاعت وغیرہ پر نہیں، کہ وہ وقت عقیقہ آنے سے پہلے ہی گزر گیا، عقیقہ کا وقت شریعت میں ساتواں دن ہے، سات دن سے پہلے مرجانا درکنار، حدیث میں ہے کہ کچا حمل جو گر جاتا ہے، وہ روزِ قیامت اپنا نال کھینچتا ہوا آئے گا اور اپنے ماں باپ کے لئے (جبکہ وہ دنیا سے ایمان کے ساتھ گئے ہوں) مولٰی عزّ وجلّ سے ایسا جھگڑا کرے گا جیسے قرضخواہ اپنے قرضدار سے، یہانتک کہ حکم ہوگا کہ او کچے بچے اپنے رب سے جھگڑنے والے اپنے ماں باپ کا ہاتھ پکڑلے، اور جنت میں لے جا، ہاں جس بچّے نے عقیقہ کا وقت پایا یعنی سات دن کا ہوگیا اور بلاعذر باوصف استطاعت اُس کا عقیقہ نہ کیا، اُس کے لئے یہ آیا ہے کہ وہ اپنے ماں باپ کی شفاعت نہ کرنے پائے گا، حدیث میں ہے الغلام مرتھن بعقیقتہ لڑکا اپنے عقیقہ میں گروی ہے، تیسیر میں ہے یعنی اذالم یعق عنہ فمات طفلا لا یشفع فی ابویہ، اشعۃ اللمعات میں ہے، امام احمد علیہ الرحمۃ می گوید معنی آنست

کہ فرزند محبوس وممنوع ست از شفاعت درحق والدین تاعقیقہ او راندہند، واعتماد برقول آں امام اجل ست وظاہر آن ست کہ وی شنیدہ است از سلف کہ معنی این ست، جو بچہ قبل بلوغ مرگیا، اور اُس کا عقیقہ کردیا تھا، یا عقیقہ کی استطاعت نہ تھی یا ساتویں دن سے پہلے مرگیا، ان سب صورتوں میں وہ ماں باپ کی شفاعت کرے گا، جبکہ یہ دنیا سے باایمان گئے ہوں،

اس بارے میں متواتر حدیثیں ہیں، قربانی جو اپنے نابالغ بچہ کی طرف سے بعض کے نزدیک واجب ہے، وہ اسکی زندگی ہی میں ہے، بعد مرگ کسی کے نزدیک لازم نہیں، ہاں ان کی طرف سے کرے تو ان کو ثواب پہنچے گا، یونہی ماں باپ کی طرف سے بعد موت قربانی کرنا اجر عظیم ہے، اس کے لئے بھی اور اس کے والدین کے لئے بھی، وھو سبحٰنہ تعالٰی اعلم

---

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۳۸ | تنویر الابصار سے مسئلہ کا جزیہ | |
| " | ماں کا نابالغ کی جائداد ولایۃً ہبہ کرنے، اور لڑکے کے بالغ ہوکر اس کی تصدیق کرنے اور اسے برقرار رکھنے سے "سوال" | |
| ۳۹ | "جواب" ماں کے معاملہ میں ماں لڑکے کی ولی نہیں۔ | ولایت |
| " | ولی یعنی باپ کو بھی نابالغ کے مال سے ایک ہبہ کسی کو دینے کا اختیار نہیں (درمختار) | |
| " | نابالغی کے ایسے تصرفات کو صغیر بالغ ہوکر جائز کرے تو جائز نہیں۔ | |
| " | عقد فضولی میں مجیز عقد کا اجازت کا اہل ہونا ضروری ہے | |
| " | حالت بلوغ میں مجیز کی ایسی اجازت جو ابتداء کی صلاحیت رکھے نافذ ہے (عقود الدریہ، جامع الفصولین) | |
| ۴۰ | جس ہبہ نامہ میں نسلاً بعد نسلٍ قابض و دخیل رہیں لکھا ہو وہ وصیت نہیں ہوسکتی۔ (درمختار) | |
| " | جائداد کی آمدنی کا ہبہ صحیح نہیں۔ مشاع کا ہبہ صحیح نہیں (فتاوی خیریہ) | |
| " | موہوب لہ کو مشاع پر قبضہ بھی دلادیا۔ تو اس کی ملک نہ ہوگی۔ نہ اسمیں اس کے تصرفات نافذ ہونگے تنویر الابصار، مغنی المستفتی، جوہرہ، بحر الرائق، امام زیلعی عن الطحاوی، امام قاضی خان، ابن رستم، نور العین عن الوجیز، محمد فی المبسوط، ھو قول امام ابی یوسف ومذہب ابوحنیفہ، قہستانی ھو الصحیح، المفردات والحمادیہ ہو المختار، وہو ظاہر الروایۃ (درمختار) | |
| " | ایسے ہبہ میں خود واہب اور اسکے ورثہ کو رجوع کا اختیار رہتا ہے۔ قبضہ اور رشتہ اسکا مانع نہیں | |
| ۴۱ | ہبہ صحیح بھی بے قبضہ کامل تمام نہیں ہوتا، اور بعد موت واہب اسمیں وراثت جاری ہوگی (درمختار) | |
| " | ایسے ہبہ میں اگرچہ یہ تحریر ہو کہ مجھکو اور میرے ورثہ کو اسمیں کوئی حق نہ ہوگا۔ بے کار ہے، ہبہ صحیح نہیں۔ | |
| " | ہبہ بلا قبضہ میں واہب کو قبضہ دلانے پر مجبور نہیں کیا جاسکتا | |
| " | ہبہ میں جہاں رجوع جائز ہے، اس سے مراد قبضہ کے | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| | بعد ہے۔ (درمختار) | |
| ۴۲ | رجوع کا حق شرعی ہے۔ واہب اپنے قول یا تحریر سے اسے باطل نہیں کرسکتا۔ (قاضی خان) | |
| " | ایسی جائدادوں سے "سوال" جسکو زید نے اپنے اور دیگر مختلف ناموں سے خریدا۔ مگر زندگی بھر سب پر خود قابض اور متصرف رہا۔ | |
| ۴۳ | "جواب" زید نے جو جائداد اپنے نابالغ بچہ کے نام سے خریدی، اس کا مالک لڑکا ہوگیا گو تصرف باپ کا رہا ہو۔ (تنقیح فتاوی الحامدیہ) | |
| " | نابالغ کی جائداد پر ولی کا قبضہ بربنائے ولایت ہے۔ | |
| " | نابالغ کو ہبہ صرف عقد سے ہی مکمل ہوجاتا ہے۔ باپ کا قبضہ نابالغ کا قبضہ ہے۔ (مجمع الانہر) | |
| ۴۴ | بلوغ کے بعد لڑکے کا بے اختیار ہونا۔ اس کے ملک کا مانع نہیں۔ جیسے سعادتمند بیٹوں کو باپ کے قابض اور متصرف بنا دینے سے جائداد اور مال باپ کی ملک سے نہیں نکلتا۔ (خیریہ، قنیہ) | |
| " | "فع" فتاوی العصر کی طرف اشارہ ہے | فوائد فقہیہ |
| " | "ظم" امام ظہیر الدین مرغینانی کا رمز ہے | " |
| . | "بخ" امام بکر خواہرزادہ کا اشارہ ہے | " |
| " | نابالغ لڑکے کے نام جائداد خریدی اور بعد میں کہا کہ یہ جائداد میری ہے۔ لڑکے کے نام اسم فرضی تھا باپ کا قول غلط جائداد لڑکے کی ہوگی (خیریہ) | |
| " | ایسی زمین جو زید نے نابالغ لڑکوں کے نام خریدی اسمیں وراثت جاری نہ ہوگی ایسے ہی اس زمین میں بھی جو نابالغ نے بالغ ہوکر اپنے لڑکوں کے نام خریدی | |
| " | مشترک مال سے کسی نے اپنے نام جائداد خریدی، اس کا مالک خریدار ہوگا۔ البتہ شرکاء کے حصہ کا تاوان اس پر لازم ہے (شامی) | شرکت |
| " | ہبہ بلا قبضہ سے "سوال" | |
| ۴۵ | "جواب" ہبہ بلا قبضہ باطل ہے (عالمگیری درمختار) | |
| " | رجوع عن الہبہ کا سوال۔ | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۱۲۵ | اجیر نا کو اجرت مثل ملے گی۔ اور وقت معین نہ کیا ہو تو مچھلیاں پکڑنے والوں کی ہوئیں۔ اور زمینداروں کا نصف لینا ظلم ہوگا۔ | |
| ″ | تنویر الابصار اور درمختار سے مسئلہ کا جزیہ | |
| ۱۳۶ | (۲) ایسے تالابوں کی مچھلیاں بیچنا۔ یہاں بھی وہی تین صورتیں ہیں۔ | |
| ″ | تیسری صورت میں کہ مچھلیاں زمینداروں کی نہیں۔ انکی بیع ناجائز اور وہ پکڑنے والوں کی ملک ہیں۔ | |
| ″ | پہلی دو صورتوں میں کہ مچھلیاں زمینداروں کی ہیں۔ اگر جال وغیرہ کے بغیر شکار ممکن تو بیع جائز ورنہ ناجائز اور بطلان بیع میں ائمہ کا اختلاف ہے۔ | بیع |
| ″ | شیخ الاسلام و مشائخ بلخ اور اساتذہ امام سرخسی وغیرہ ایک جماعت کے مذہب پر یہ بیع باطل ہے۔ اور یہی امام ثلجی کا فتویٰ، یہی مختار ہدایہ، اور یہی ظاہر الروایہ (ہندیہ، درمختار، شامی) | |
| ″ | ایسی صورت میں مچھلیاں زمینداروں کی، اور قیمت خریداروں کی دونوں ایک دوسرے کو واپس کریں۔ اور اگر خریداروں نے مچھلیاں خرچ کر دیں تو انکی قیمت بازار بھاؤ سے ادا کریں۔ اور بیچ دی ہوں تو وہ بیع زمینداروں کی اجازت پر موقوف ہوگی زمینداروں کو اختیار چاہے مچھلیاں واپس لیں چاہے یہ بیع فضولی جائز کریں۔ | |
| ۱۳۷ | زمینداروں نے بیع جائز نہ کی تھی کہ مشتریان ثانی نے مچھلیاں خرچ کر دیں۔ تو زمیندار دونوں مشتریوں میں سے جس سے چاہیں قیمت وصول کریں۔ الخ | بیع |
| ″ | بیع باطل ہونے کی صورت میں عوام پر بڑی دقتیں لازم آتی ہیں | |
| ″ | امام صاحب اور امام محمد سے ایک روایت یہ کہ بیع فاسد ہوتی ہے | |
| ″ | یہی قاضی اسبیجابی اور دیگر اساتذہ امام سرخسی اور امام ابوالحسن کرخی کا مختار۔ امام ابن ہمام نے اسی کو ترجیح دی اور تنویر میں اسی کو مقدم رکھا۔ (درمختار، شامی) یہی من حیث الدلیل اظہر ہے (فتح القدیر) اس قول پر | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| | عقد ناجائز و ممنوع اور قابل رد لیکن مچھلیاں جب مشتریوں کے قبضہ میں آگئیں تو بیع صحیح ہوگئی۔ | |
| ۱۳۷ | دونوں قول قوت پر ہیں، دونوں طرف اصحاب ترجیح و فتویٰ ہیں پہلا قول من حیث الروایت اقویٰ۔ دوسرا من حیث الدرایت اجلیٰ۔ اول پر رد نہیں لازم اور ثانی پر سب مرتفع۔ | |
| ۱۳۸ | مسلمانوں پر آسانی کا حکم ہے لہذا دوسرا قول ہی انسب اور اقیس ہے | رسم مفتی |
| ″ | (۳) بنجر زمین کی گھاس بیچنا۔ اگر زمینداروں نے وہ گھاس اگائی۔ یا خودرو کی رکھ رکھاؤ اور نگرانی کرائی، تو گھاس اس کی اور بیع جائز۔ ورنہ وہ گھاس سب کے لئے مباح اور جو قیمت لوگوں سے وصول کی واپس کریں (عالمگیری) | بیع |
| ۱۳۹ | بلا طلب نذرانہ رشد و ہدایت کا "سوال" | |
| ″ | "جواب"۔ جو حقیقی شرک میں مبتلا ہو وہی مشرک ہے | کلام |
| ″ | بدعت کی تعریف | ″ |
| ″ | واعظ میں کیا کیا صفات ہونا چاہیئے۔ | |
| ″ | حقیقی واعظ اس زمانہ میں اخیار میں سے ہے۔ اس کی خدمت اللہ و رسول کی خوشنودی کا ذریعہ ہے۔ | |
| ″ | قبولیت تحفہ کی حدیث | |
| ″ | وعظ کو طلب دنیا کا ذریعہ بنانے پر سخت وعیدیں آئی ہیں | |
| ″ | خلاصہ، تاتارخانیہ، اور عالمگیری سے مسئلہ کا جزیہ۔ | |
| ″ | بعض علماء نے وعظ پر اجرت کو بھی بحکم ضرورت جائز رکھا۔ | |
| ″ | بیشتر کتابوں میں صرف تعلیم قرآن کا استثنا ہے (شامی) | |
| ۱۴۰ | مجمع، ملتقی، اور درر البحار میں اذان، اقامت، اور وعظ کا اضافہ ہے | |
| ″ | یہ متاخرین مشائخ بلخ کے فتاویٰ کا مجموعہ ہے۔ علت سب کے نزدیک ضرورت ہے۔ | |
| ″ | مسئلہ وعظ کا جزیہ قاضیخان سے۔ | |
| ″ | علماء دین کی تحقیر کے احکام | سیر |
| ″ | ایام تعطیل کی تنخواہ کا "سوال" | |
| ۱۴۱ | تعطیل معہودہ کی تنخواہ دیجائے گی (الاشباہ) | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۱۵۸ | علامہ شامی کی لغزش قلم کا بیان | متعلق علامہ الشامی |
| " | جامع المضمرات میں شرب (آبپاشی) کیلئے نہر کے اجارہ کو جائز بتایا اور بزازیہ میں خود حق شرب کے اجارہ کو اس سے متعلق آراضی کے کرایہ کے ساتھ علامہ شامی کو غلط فہمی ہوئی، کہ یہ دونوں حکم ایک ہی صورت مسئلہ کے ہیں اور دونوں جگہ نہر کے اجارہ کا ہی حکم بتایا ہے۔ مضمرات میں مطلقاً اور بزازیہ میں مقید بہ اجارہ ارض۔ | |
| " | مصنف کی تحقیق کہ دونوں جگہ دو چیزوں کے اجارہ کا حکم دیا گیا ہے، جامع مضمرات میں نہر کے اجارہ کا۔ اور بزازیہ میں حق شرب کے اجارہ کا۔ | |
| " | دعویٰ مصنف کے دلائل۔ | |
| ۱۵۹ | طاعات پر اجارہ سے «سوال» | |
| " | متاخرین نے جن عبادات پر اجارہ کو مستثنیٰ کیا ہے انکے علاوہ جملہ عبادات کا حکم وہی ہے کہ اجارہ ناجائز ہے۔ | |
| " | ایصال ثواب اور میلاد خوانی انھیں طاعات میں سے ہے جن کا اجارہ ناجائز ہے۔ | |
| " | علامہ شامی کے حاشیہ اور رسالہ شفاء العلیل کا ذکر اور علامہ طحطاوی کی مدح کا تذکرہ۔ | تاریخ |
| | جو عرفاً معہود ہو۔ وہ قولاً مشروط ہی کی طرح ہے۔ | |
| " | زبان سے لینے دینے کا ذکر نہ ہو۔ اور وہاں اسکی رسم بھی نہ ہو۔ تو پڑھوانے والے کیلئے بطور حسن سلوک دینے میں حرج نہیں۔ | |
| ۱۶۰ | اور جہاں اسکا رواج ہو، وہاں جواز کی یہ صورت ہے۔ کہ پڑھنے والے صاف کہدیں کہ ہم کو معاوضہ نہیں لینا ہے اور پڑھوانے والے بھی انکار کر دیں کہ دینا نہیں۔ اسکے بعد پڑھوانے والے بطور سلوک کچھ دیں تو حرج نہیں۔ | |
| " | پڑھنے والے انکو اتنے وقت کیلئے مزدور رکھ لیں۔ کہ ہم تمہیں اپنے کام کاج کیلئے مزدور رکھتے ہیں۔ اور وہ جب ان کے مزدور ہو گئے۔ تو ان سے کسی اور کام کے بجائے تلاوت یا تقریر کرالیں۔ | |
| " | ایک عقد میں رہن و اجارہ جمع کرنے کا «سوال» | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۱۶۰ | «جواب» ایسا ناجائز ہے۔ | |
| " | مستاجر اجرت کی زمین دوسرے کو اجرت پر دے سکتا ہے لیکن اس دوسرے سے طے شدہ کرایہ سے زائد لینا جائز نہیں | |
| " | جواز کی تین صورتیں (۱) اسمیں کوئی ایسا تصرف کرے کہ زمین کی حیثیت بڑھ جائے (۲) زمین کے ساتھ ملاکر دوسری چیز بھی کرایہ پر دے (۳) پہلے کرایہ میں روپیہ طے ہوا تھا تو اب اس کی جنس بدل دے مثلاً اشرفیاں کرایہ مقرر کرلے۔ | |
| ۱۶۱ | مکان سال بھر کے کرایہ پر لیکر درمیان میں اجارہ فسخ کرنے کا «سوال» | |
| " | «جواب» کرایہ میں اگر ایک ماہ کی تعیین تھی تو ایک ماہ کیلئے اور ایک سال کی تعیین تھی تو ایک سال کیلئے طے ہو گیا، زائد کرایہ مانگنا ظلم ہوگا۔ | |
| " | درمیان میں فسخ کی مندرجہ ذیل صورتیں ہیں۔ | |
| " | (۱) اصل یا وکیل مختار نے کنجی واپس لیکر فسخ قبول کر لیا ہو | |
| " | (۲) اجارہ جاری رکھنے سے مستاجر کی جان یا مال کا صریح ضرر ہو۔ | |
| " | ان اعذار کے نہ ہونے کی صورت میں درمیان میں مستاجر کو فسخ کا اختیار نہیں۔ اور اجرت دینی ہوگی۔ | |
| " | نئے مہینہ میں بھی اجارہ متحقق ہو جائے گا۔ اگر نئے مہینہ کا ایک دن اور ایک رات گذر چکا ہو۔ | |
| ۱۶۲ | کاشتکاری کی زمین کے رہن رکھنے کا «سوال» | |
| " | ایسی زمین کا رہن زمیندار کی اجازت سے جائز ہے (عالمگیری) | |
| " | کاشتکار کا مرتہن کو زمین کی لگان کے عوض کاشت کی اجازت دینا۔ فضول کا عقد اجارہ ہوا۔ جو زمیندار کی اجازت پر موقوف ہوگا۔ | |
| " | زمیندار نے اجازت دیدی تو رہن باطل ہو کر اجارہ کا معاملہ ہو گیا۔ اور اب یہی اصل کاشتکار ہو گیا۔ یہ خود بھی کاشت کر سکتا ہے اور دوسرے کو بھی دے سکتا ہے۔ | |
| " | زمیندار نے اجازت نہ دی تو اجارہ باطل۔ اور اس زمین سے اسکو کسی قسم کا انتفاع جائز نہیں۔ | |
| " | مستاجر نے سال بھر کے کرایہ کی بات کی اور دو سال کا کرایہ | |

https://ataunnabi.blogspot.com/

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۲۴۹ | غیر کی تقریباً ڈیڑھ گرہ زمین غصب کرلی۔ مغصوب منہ نے اپنی زمین بیچ ڈالی غاصب کس کا جوابدہ ہے۔ مالک کا یا مالک ثانی کا ”سوال“ | |
| ” | پہلے مالک اول کا جوابدہ تھا، اور اب مالک ثانی کا ”جواب“ | |
| ” | زید کی دیوار میں عمر کا طاق قدیم ایام سے تھا، اور دو کڑیاں بھی اسکی دیوار پر تھیں۔ طاق زید نے بند کر دیا۔ اور عمر کی دیوار میں دو الماری اور آتش خانہ بنوالیا۔ اور کہتا ہے کہ کڑیاں ہٹا لو تو میں یہ چیزیں ہٹا لوں گا۔ بلکہ دیوار بھی بڑھالی ہے۔ کیا حکم ہے ”سوال“ | |
| ” | ”جواب“ الماریاں اور آتش خانہ فوری ہٹانا ضروری ہے اور ثابت ہو کہ دیوار بڑھائی تو وہ بھی ہٹائے۔ اسی طرح عمر کا طاق اور کڑیاں جب تک زید راضی رہا، عاریۃً رہیں، اب وہ راضی نہ ہو تو ان کا ہٹانا بھی ضروری ایکدوسرے پر بر ٹالنا جائز نہیں۔ عاریت کی چیز کو ہر وقت واپس لینے کا حق عاریت دینے والے کو حاصل ہے۔ | |
| ۲۵۰ | عالمگیری سے جزیہ۔ | |
| ” | زمین مغصوبہ میں سے جو حصہ موجود ہ غاصب کے ورثہ مغصوب منہ کے وارثوں کو دینا چاہتے ہیں۔ بقیہ مبیعہ حصہ اور آمدنی دینا نہیں چاہتے۔ حالانکہ غاصب نے قابل وفا ترکہ چھوڑا ہے۔ ”سوال“ | |
| ” | مغصوب منہ کے وارثوں کو یہ حق حاصل ہے۔ کہ غاصب کے وارثوں سے زمین مغصوبہ کا جو حصہ موجود ہے وہ اور مبیعہ کی جو قیمت روز غصب تھی اسکا تاوان۔ اور زمین کرایہ پر چلنے کیلئے تھی تو موجودہ کے آجتک کے اور مبیعہ کے روز بیع تک کے محاصل غاصب کی جائداد سے وصول کریں۔ ورثائے غاصب کو اس سے منع کرنا حرام ہے۔ | |
| ” | ورثا یہ مغصوب منہ یہ بھی کرسکتے ہیں، کہ موجودہ زمین تو غاصب کے وارثوں اور مبیعہ زمین اور اسکے محاصل از روز قبضہ تا ایں دم مشتری سے وصول کریں۔ ”جواب“ | |
| ” | عالمگیری سے مسئلہ کا جزیہ | |

| مضمون | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۲۵۱ | چندہ وصول کرنیوالے کی سستی سے چیک کیش نہ ہوسکا اور بنک دیوالیہ ہوگیا۔ تو اس رقم کا ذمہ دار کون ہے مالک کہ چندہ وصول کرنے والا ”سوال“ | |
| ” | ”جواب“ دیوالیہ بننا بنک والوں کا ظلم ہے۔ اسکا ذمہ دار چندہ وصول کرنے والا نہیں۔ اس پر تکاسل کا الزام بھی نہیں۔ کیونکہ اسکو اس دوران بنک کے دیوالیہ ہونے کا علم نہ تھا۔ جان بوجھ کر سستی کی ہو تب بھی روپیہ ضائع ہونے کا اس پر الزام نہیں۔ | |
| ” | اصول فقہ کے دو قاعدے (۱) سبب اور مباشر جمع ہوں تو نسبت مباشر کی طرف ہوگی (۲)، فعل کے صدور میں جب کسی فاعل مختار کا فعل درمیان میں آجائے تو پہلے نسبت منقطع ہوکر دوسرے کے ساتھ قائم ہوجائے گی۔ | اصول فقہ<br>”<br>”<br>” |
| ” | روپے چندہ دینے والے کے گئے مگر چندہ امر مستحب ہے اسلئے اس پر جبر نہیں ہوسکتا | |
| ” | دو قاعدے (۱) متبرع پر جبر نہیں (۲) وعدہ کرنیوالے پر ایفائے عہد کیلئے جبر نہیں | اصول فقہ |
| ” | تطوع کرنے کی فضیلت | ترغیب |
| ” | غیر مسلم کا مال زبردستی کھانے کے متعلق ”سوال وجواب“ | |
| ۲۵۲ | زید نے اپنی جائداد کا جو حصہ بعوض مہر زوجہ کفو کے نام کیا۔ پھر میاں بیوی دونوں کی رضا سے وہ حصہ زوجہ کی اولاد کے نام لکھا گیا۔ قابض اس پر دوسری غیر کفو بیوی کی اولاد ہے۔ ”سوال“ | |
| ” | ”جواب“ یہ غصب اور ظلم ہے اور انکا اس جائداد میں کوئی حصہ نہیں۔ | |
| ۲۵۳ | (۱)، شرکت کی چیز استعمال سے ضائع ہوجائے تو کس پر تاوان ہے۔ | |
| ” | (۲)، مغصوب منہ غاصب کا مال پائے۔ تو اپنے حق میں اس پر قبضہ کرسکتا ہے یا نہیں۔ ”سوال“ | |
| ” | ”جواب“ (۱) جسکی زیادتی سے ضائع ہوئی وہ تاوان دے اور جو استعمال سے ضائع ہوئی اس کا تاوان کسی پر نہیں۔ (۲)، اصل مذہب میں اپنے حق کی جنس سے ہو تو لے سکتا ہے۔ | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ٤٠٣ | جدو جہد کروں گا ۔ | |
| ،، | آیات قرآنی سے ثابت ہے ۔ کہ قربانی صرف بہیمۃ الانعام کی جائز ہوگی ۔ اور بھیڑ یقیناً بہیمۃ الانعام میں سے ہے ۔ | |
| ،، | معالم التنزیل سے بہیمۃ الانعام کی توضیح اور تفسیر | تفسیر |
| ،، | گھوڑا ، خچر ، گدھا ، بہیمۃ الانعام سے نہیں ۔ | ،، |
| ،، | مصباح سے بہیمۃ انعام کی تصریح | ،، |
| ،، | جس کو بھیڑ کے بہیمۃ الانعام ہونے میں شبہ ہو وہ بھیڑ کی نوع متعین کرے کہ وہ جانور کس قسم میں ہے ۔ | مناظرہ |
| ،، | تنبیہ ۲ انعام کی تقسیم کہ آیت قرآن میں حمولۃ سے مراد اونٹ اور بیل ، اور فرشا سے مراد بکری اور بھیڑ ہے ۔ اور آیت اولیٰ سے یہ ثابت ہو چکا ہے ، کہ انعام قربانی کا جانور ہے ۔ | تفسیر |
| ٤٠٤ | تنبیہ ۳ یہ مسئلہ اتفاقی ہے کہ غنم قربانی کا جانور ہے ۔ اور بھیڑ کا غنم کی نوع ہونا بھی طے شدہ امر ہے ۔ | ،، |
| ،، | شاہ رفیع الدین صاحب کے ترجمہ سے بھیڑ بکری کے ایک جنس ہونیکا ثبوت ۔ | |
| ،، | تنبیہ ۴ ایسے موقعہ پر قول فیصل علمائے لغت کی بات ہوتی ہے ۔ اور جس کو بھی عربی و فارسی و اردو پر عبور ہو جاتا ہے کہ ہندی زبان میں لفظ بھیڑ وہی ہے جیسے فارسی میں میش اور عربی میں ضان کہتے ہیں ۔ | لغت |
| ،، | ترجمہ رفیعیہ ، ترجمہ فارسی شاہ ولی اللہ ، ذخیرہ عقبیٰ ، صراح ، نفائس ، تحفۃ المومنین ، منتخب رشیدی ۔ وغیرہ سے مضمون بالا کا ثبوت ۔ | ،، |
| ،، | اسلئے اب صورت یہی رہ گئی ہے ۔ کہ ایک بھیڑ لیکر تینوں ملک میں پھرا جائے ۔ اور ایک ایک سے پوچھا جائے ۔ یہ کون جانور ہے ۔ | ،، |
| ،، | تنبیہ ۵ اس بات پر دلیل تنویری کہ مذکورہ بالا طریقہ ہی اس بات کے حل کا آخری ذریعہ ہے ۔ | ،، |
| ٤٠٥ | تنبیہ ۶ یہ بات ہی سرے سے غلط ہے کہ قربانی میں بھینس کو گائے کے ساتھ لاحق کیا گیا ہے ۔ اور بھیڑ کو بکری کے ساتھ لاحق نہیں کر سکتے ۔ | اصول فقہ |
| ،، | قربانی کا مسئلہ ہی غیر قیاسی ہے ۔ تو اسمیں کسی کو کسی کے | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ٤٠٥ | ساتھ لاحق کرنے اور نہ کرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا ۔ | |
| ،، | علامہ التفالی ، عینی اور طوری کا بیان کہ اراقۃ الدم کا عبادت ہونا خلاف قیاس ہے ، اسلئے اپنے مورد پر مقصور ہوگا ۔ | |
| ،، | وحشی جانور کی قربانی اسلئے جائز نہیں ۔ | |
| ،، | بھینس بقر کی ایک نوع ہے ۔ اسلئے لفظ بقر اسکو شامل ہے ۔ الحاق کی ضرورت نہیں ۔ ( ہدایہ ، خانیہ ، درر ، رمز الحقائق ، تکملہ طوری ، ملتقی الحقائق ، شرح مسکین ، طحطاوی ، شرح نقایہ ، جامع الرموز ، جامع مضمرات ، مجمع الانہر ، فتح اللہ المعین ، بحر الرائق ، ہندیہ ، شامی ) | لغت |
| ،، | اگر کنز کے لفظ " الجاموس کا لبقر " سے شبہ ہو ۔ تو ایسے ہی ہے جیسے البخت کالاعراب " | |
| ،، | خود مجیب اول نے شامی ، مفاتیح اور اشعۃ سے ایسے اقوال نقل کئے کہ یہ بقر کی ہی ایک نوع ہے ۔ | لغت |
| ،، | مجیب اول نے جان بوجھ کر بھینس کو ایک الگ نوع اور بقر کا مقابل قرار دیا ۔ | ،، |
| ،، | اگر لاحق کرنے کی ہی بات ہوتی تب بھینس اور گائے میں غیر معمولی فرق ہے ۔ ایک کو دوسرے کے ساتھ لاحق کرنا عقلاً جائز ہی نہیں ہوتا ۔ | اصول فقہ |
| ٤٠٦ | دونوں میں تیرہ چیزوں میں فرق کا بیان | ،، |
| ،، | بھینس کی قربانی خلاف قیاس جائز ہے ( اتقانی ، شرح مختصر الوقایہ ، روضہ ) | ،، |
| ،، | عرفاً ان دونوں میں فرق ہونے کا بیان ۔ | لغت |
| ،، | گائے اور بھینس میں صرف اعضا میں اتحاد ہے ۔ یہ اتحاد تو گھوڑے اور گدھے میں بھی ہے ۔ لیکن یہ دونوں متباین نوعین ہیں ۔ | اصول فقہ |
| ،، | گائے اور بھینس کے اعضا میں بھی فرق کا بیان ۔ | ،، |
| ،، | ہندی بھیڑ عربی مینڈھے کے ساتھ ملحق ہونے کی بھینس سے بھی زیادہ مستحق ہے ۔ | ،، |
| ،، | بھیڑ اور دنبہ کے تشابہ کا بیان ۔ | ،، |
| ،، | ان دونوں میں صرف اتنا فرق ہے ۔ کہ ایک کی دم چوڑی اور دوسرے کی گول ہوتی ہے ۔ | ،، |

## خلاصہ رسالہ ھادی الاضحیۃ

https://ataunnabi.blogspot.com/



| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۴۴۳ | گوشت میں سے پہلے کھائے۔ مگر یہ روزہ نہیں۔ | |
| ۴۴۳ | انفس الفکر فی قربان البقر | |
| ، ، | گائے کشی سے "سوال" کہ واجب یا مباح ہے اور قربانی اونٹ کی یا گائے کی بہتر ہے۔ جہاں فتنہ ہو وہاں گاؤکشی سے باز رہا جائے۔ | |
| ، ، | "جواب" شریعت کے ہر حکم میں دقائق اور مصالح ہیں۔ | اسرار شریعت |
| ، ، | مصالح عرف سے بدل جاتے ہیں تو حکم بھی بدل جاتا ہے۔ | اصول فقہ |
| ، ، | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمان برکت نشان میں عورتوں پر پردہ واجب نہ تھا عورتیں بیخوف جماعت میں حاضر ہوتی تھیں | صلوٰۃ |
| ، ، | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد حضرت عائشہ کے زمانہ میں رنگ بدلا، تو انھوں نے فرمایا، اگر حضور ہوتے، عورتوں کو مسجد سے روک دیتے۔ پھر زمانہ مابعد میں اور حالت خراب ہوئی تو ائمہ نے جوان عورتوں کو روک دیا۔ جب اور زمانہ بدلا تو مطلقاً ممانعت ہوگئی۔ | ، ، |
| ۴۴۴ | شامی اور فتح القدیر سے مسئلہ کا حکم۔ | |
| ، ، | ان حدیثوں کا ذکر جن میں عورتوں کو حضور جماعت کی اجازت ہے۔ | |
| ، ، | موجودہ احکام حدیث کے خلاف نہیں، بلکہ وہی کہ زمانہ بدلنے کے سبب حکم بدلا۔ | اصول فقہ |
| ، ، | ستر و حجاب کے کچھ ایسے ہی اور مسائل۔ | حظر واباحت |
| ، ، | واجب و حرام، بعینہ و لغیرہ کا بیان مع امثلہ | اصول فقہ |
| ، ، | انگرکھے کا سیدھا پردہ مسلمانوں کا شعار اور الٹا پردہ کافروں کا۔ تو الٹے پردہ کا انگرکھا پہننا حرام ہے۔ | حظر واباحت |
| ، ، | گاؤکشی اپنے اصل اور ذات کے اعتبار سے واجب نہیں۔ نہ اباحت کے اعتقاد کے ساتھ اسکا تارک گنہگار، نہ ہماری شریعت میں کسی چیز کا بالتعیین کھانا فرض۔ | ذبائح |
| ۴۴۵ | اس سے یہ ثابت ہوا کہ اس کا کرنا واجب، بعینہ اور ترک حرام بعینہ نہیں۔ لیکن واجب لغیرہ و حرام لغیرہ تو ہو سکتا ہے۔ | اصول فقہ |
| ، ، | اسکے یک لخت ترک میں اسلام اور اہل اسلام کی توہین اور ذلت ہے۔ اور یہ شرعاً حرام ہے۔ | |

| صفحہ | مضمون | متفرق |
|---|---|---|
| ۴۴۵ | سائل نے لفظ ترک لکھا ہے۔ حالانکہ ترک اور کف میں فرق ہے | اصول فقہ |
| ، ، | ترک کے نقصانات کی تفصیل | ، ، |
| ، ، | گوشت طبعاً اہل اسلام کی غذا ہے، اللہ تعالیٰ نے اسکا احسان جتایا ہے۔ | حظر واباحت |
| ۴۴۶ | گوشت کی فضیلت کی احادیث۔ | ، ، |
| ، ، | بکری کا گوشت گراں ہے۔ سبکو روزانہ میسر نہیں | ، ، |
| ، ، | فطرۃ کا قانون یہ ہے۔ کہ عناصر نباتات کی غذا، نباتات حیوانات کی غذا اور حیوانات انسان کی غذا۔ | قانون فطرت |
| ، ، | اسمیں بدن انسان کیلئے غیر معمولی فوائد و مصالح ہیں۔ | ، ، |
| ، ، | سائل کا یہ کہنا کہ گاؤکشی پر کوئی فائدہ مرتب نہیں ہوتا۔ غلط ہے۔ | مناظرہ |
| ، ، | اونٹ، اور گائے اور بکری میں گائے کی وجوہ ترجیح۔ | فوائد فقہیہ |
| ، ، | ہمارے یہاں یہ ذبیحہ اصل مذہب میں داخل، اور غیر مسلموں نے یہ پابندی بعد میں اپنے سر ڈال لی ہے۔ انکے قدیم مذہبی پیشوا اسکو خود کھاتے تھے تو دونوں کا حکم ایک ہوگا۔ | تقابل ادیان |
| ۴۴۷ | اسکے حرمت کی دو وجہ قرار دی گئی (۱) ہتھیا، تو دوسرے جانوروں کی ہتھیا ان حضرات میں عام ہے | مناظرہ |
| ، ، | اگر اس کی وجہ سے جان لینا حرام ہو تو سانپ کا مارنا بھی حرام ہوگا۔ | ، ، |
| ، ، | جینیوں کے طرز عمل سے استدلال کہ وہ مطلقاً ہتھیا کو شدید حرام سمجھتے ہیں۔ مگر انھیں کے دیگر ہم قوم ان کی اس ہتھیا کا خیال کئے بغیر ہتھیا کرتے ہیں پھر ہم پر پابندی کیوں۔ | ، ، |
| ، ، | دوسری وجہ تعظیم۔ سو اس پر بھی خود یہ حضرات پورے نہیں اترتے۔ مثالوں سے اسکی وضاحت۔ | ، ، |
| ، ، | بیل اور گائے میں وجہ فرق کیا ہے۔ | ، ، |
| ۴۴۸ | جہاں قانوناً بندش ہے وہاں شریعت بھی مجبور نہیں کرتی کہ ضرور کرو اور مورد آفات بنو۔ | |
| ، ، | خلاصۂ حکم۔ | |
| ، ، | "سوال" کیا قرآن میں قربانی گاؤ منع ہے۔ | |
| ، ، | "جواب" قرآن و حدیث سے قربانی گاؤ ثابت ہے۔ | |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

## المجلد السابع من

# العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ

| رسائل | کتاب | مکتوب (تا ۲۷ رجب ۲۹) | سادہ |
|---|---|---|---|
| ۲ | وکالت | ۱ | ۱۵ |
| ۴ | اقرار | ۱۱ | ۲۸۰ |
| ۴ | صلح | ۴ | ۲۴ |
| ۰ | مضاربت | ۹ | ۱۸ |
| ۰ | امانات | ۷ | ۹ |
| ۶ | ھبہ | ۸۹ | ۱۰۶ |
| ۲۵ | اجارہ | ۶۸ | ۳۲ |
| ۴ | اکراہ حجر | ۱۶ | ۲۲ |
| ۴ | غصب | ۳۴ | ۲۲ |
| ۴ | شفعہ | ۶۱ | ۳۲ |

| رسائل | کتاب | مکتوب | سادہ |
|---|---|---|---|
| ۲ | قسمت | ۳ | ۶ |
| ۰ | مزارعت | ۷ | ۵ |
| ۶ | صید و ذبائح | ۱۱۴ | ۲۴ |
| ۱۲ | حصۃ الحظر | ۱۴۸ | ۰ |
| ۷۳ | ۱۴ | ۵۷۱ | ۱۶۳ |

۵۶۰ جز

یہ فہرست اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ترتیب دی ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

# المجلد الثامن من

# العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ

| نمبر | کتاب | مکتوب (تا ۲۷ رجب ۱۳۲۹ھ) | سادہ |
|---|---|---|---|
| ۰ | بقیۃ الحظر | ۳۸۳ | ۱۲۹ |
| ۴ | اشربۃ | ۵۱ | ۱۶ |
| ۲ | مداینات | ۳۰ | ۱۸ |
| ۲ | رہن | ۲۳ | ۱۰ |
| ۳ | جنایات | ۲۰ | ۱۶ |
| ۰ | وصایا | ۱۱۹ | ۳۳ |
| ۱ | ۶ | ۶۲۷ | ۲۲۲ |

۶۰

یہ فہرست اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ترتیب دی ہے۔